



زرِ سالانہ بذریعہ رجسٹری
پاکستان (سالانہ) ------ 600 روپے
ایشیا، افریقہ، یورپ ------ 5000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا ------ 6000 روپے




نومبر 2013
جلد 41 شمارہ 7
قیمت 50 روپے



خط و کتابت کا پتہ: خواتین ڈائجسٹ، 37 - اُردو بازار، کراچی۔



پبلشر آزر ریاض نے ابن حسن پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر شائع کیا۔ مقام: بی 91، بلاک W، نارتھ ناظم آباد، کراچی



Phone: 32721777, 32726617, 021-32022494 Fax: 92-21-32766872
Email: info@khawateendigest.com Website www.khawateendigest.com

مدیرہ

# کہی اَن کہی

خواتین ڈائجسٹ کا نومبر کا شمارہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

نئے اسلامی سال کا آغاز اسی ماہ میں ہو رہا ہے۔ اسلامی سال کا پہلا مہینہ محرم الحرام ہے۔ محرم الحرام کی ایک تاریخی حیثیت ہے۔ زمانۂ جاہلیت میں جب عرب قبائل آپس میں لڑتے رہتے تھے۔ تب بھی چار مہینوں کو انہوں نے حرمت والے مہینے قرار دیا تھا۔ ان مہینوں میں جنگ وجدل اور لڑائی سے گریز کیا جاتا تھا۔ ان چار حرمت والے مہینوں میں ایک ماہ محرم الحرام ہے۔

محرم الحرام میں دو انتہائی عظیم المرتبت شخصیات کی شہادت کا سانحہ رونما ہوا۔ امیر المومنین حضرت عمرؓ کی شہادت اور نواسۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم، خاتون جنت حضرت فاطمہؓ اور حضرت علیؓ کے جگر گوشہ شہید کربلا امام عالی مقام حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کا واقعہ دس محرم الحرام کو رونما ہوا۔ واقعۂ کربلا اسلامی تاریخ کا ایک المناک باب اور تاریخ انسانیت کا عظیم سانحہ ہے۔

جب سے دُنیا بنی ہے، حق و باطل کے درمیان کشمکش جاری ہے۔ بہت بار ایسا ہوا ہے کہ باطل غالب آ گیا لیکن وقت کی عدالت میں فاتح وہی ٹھہرے جو حق کے علم بردار تھے۔ جنہوں نے اعلا مقاصد کے لیے جدوجہد کی اور اپنی جانیں راہِ حق میں قربان کر دیں۔ اور یقیناً آخری فیصلہ وقت کا ہی ہوتا ہے۔

امام عالی مقام حسین ابن علی رضی اللہ عنہ کربلا میں شہید کر دیے گئے لیکن تاریخ میں کامیابی ان ہی کو حاصل ہوئی اور جن لوگوں نے انہیں شہید کیا، درحقیقت یہ ان کی شکست تھی۔

امام حسینؓ نے عدل و انصاف اور قرآن و سنّت کے مطابق نظام قائم کرنے کے لیے جہاد کیا اور اپنی اور اپنے رفقاء کی جان کی قربانی دے کر ثابت کر دیا کہ اسلام میں ملوکیت اور بادشاہت کا کوئی تصور نہیں۔ آپؓ نے دُنیا کو بتا دیا، کثرت حق کی دلیل نہیں۔ ساری دُنیا باطل کے ساتھ ہو جائے، تب بھی سچائی قائم رہتی ہے۔ آپؓ لاکھوں کے لشکر کے سامنے اپنی آخری سانس تک ثابت قدم رہے۔

شہادت کا یہ المناک واقعہ ہمارے دِلوں میں گہرا رنج و غم پیدا کرتا ہے۔ ہم آپؓ کے غم میں سوگوار ہوتے ہیں لیکن آپؓ کی سچی اور حقیقی محبت تب ہی ثابت ہو گی جب ہم واقعۂ کربلا کے پیغام کو سمجھیں اور اس پر عمل بھی کریں۔

## اس شمارے میں،

- زندگی، روشنی، تیرگی ۔ بشریٰ احمد کا مکمل ناول،
- زمین کے آنسو ۔ نگہت سیما کے ناول کی آخری قسط،
- سعدیہ عزیز آفریدی، صدف آصف اور آمنہ ریاض کے ناولٹ،
- سلویٰ علی بٹ، ثریا انجم، سمیرا یونس اور نظیر فاطمہ کے افسانے،
- عنیزہ سید اور عفت سحر طاہر کے ناول،
- ڈراموں کی شفیق ماں عصمت زیدی سے ملاقات،
- دل مضطر کی صدا صنم جنگ سے ملاقات،
- میری خاموشی کو بیان ملے ۔ قارئین سے سروے،
- کرن کرن روشنی ۔ احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلہ،
- آپ کا باورچی خانہ، نفسیاتی ازدواجی اُلجھنیں اور دیگر مستقل سلسلے شامل ہیں۔

خواتین کا نومبر کا یہ شمارہ آپ کو کیسا لگا، اپنی رائے سے ضرور نوازیے گا۔



قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دین اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔

قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔

پوری امت مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے' اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔

کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابو داؤد، سنن نسائی، جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے، وہ کسی سے مخفی نہیں۔

ہم جو احادیث شائع کر رہے ہیں، وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگان دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کرن کرن روشنی

ادارہ

## گمان کے مطابق

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"اللہ سبحانہ و تعالیٰ فرماتا ہے۔ "میں اپنے بندے کے گمان کے مطابق (اس سے معاملہ کرتا) ہوں اور جب وہ مجھے یاد کرتا ہے تو میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں۔ اگر وہ مجھے اپنے دل میں یاد کرتا ہے تو میں بھی اسے دل میں یاد کرتا ہوں اور اگر وہ کسی جماعت میں میرا ذکر کرتا ہے تو میں ان سے بہتر (فرشتوں کی) جماعت میں اس کا ذکر کرتا ہوں اور اگر وہ ایک بالشت میرے قریب آتا ہے تو میں ایک ہاتھ اس کے قریب آتا ہوں اور اگر وہ میری طرف چل کر آتا ہے تو میں اس کی طرف دوڑتا ہوا آتا ہوں۔"

**فوائد و مسائل:**

1۔ اللہ تعالیٰ سے حسن ظن رکھنا چاہیے۔

2۔ حسن ظن کا صحیح طریقہ یہ ہے کہ نیک اعمال کیے جائیں اور ان کی قبولیت کی امید رکھی جائے۔ گناہوں سے توبہ کی جائے اور بخشش کی امید رکھی جائے۔ گناہوں کے راستے پر بھاگتے چلے جانا اور اللہ کی رحمت کی امید رکھنا نادانی ہے۔

3۔ اس میں بالواسطہ عمل کی تلقین ہے۔ کیونکہ عمل کے بغیر ثواب کی امید نہیں رکھی جا سکتی' لہٰذا اچھے عمل کرنے والا ہی اللہ سے اچھی امید رکھ سکتا ہے۔ برے عمل کرنے والا بری امید ہی رکھ سکتا ہے۔

4۔ جماعت میں ذکر کرنے سے مراد خود ساختہ اجتماعی ذکر نہیں۔ بلکہ یا تو یہ مراد ہے کہ جیسے نماز کے بعد سب لوگ اپنے اپنے طور پر مسنون دعائیں اور اذکار پڑھتے ہیں یا اللہ کی رحمتوں، نعمتوں اور اس کے احکام وغیرہ کا ذکر ہے' یعنی ایک شخص بیان کرے اور دوسرے سنتے رہیں۔

## نیکی کا بڑھنا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"آدم کے بیٹے کا ہر عمل (ثواب میں) بڑھتا ہے۔ (یعنی) ایک نیکی دس گنا سے سات سو گنا تک بڑھتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ۔"سوائے روزے کے ۔کیونکہ وہ (خالص) میرے لیے ہوتا ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔"

## لاحول ولا قوۃ الاباللہ کی فضیلت

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے 'انہوں نے فرمایا۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے (لاحول ولا قوۃ الا باللہ) پڑھتے سنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"اے عبداللہ بن قیس (ابوموسیٰ) کیا میں تجھے جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانے کا پتا نہ دوں؟"

میں نے کہا۔ "جی ہاں! اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم۔"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"کہا کر (لاحول ولا قوۃ الاباللہ) "اللہ کی توفیق کے بغیر نہ گناہ سے بچاؤ ہو سکتا ہے اور نہ نیکی کی طاقت ہے"

### فوائد و مسائل :

1۔ یہ جملہ اللہ کے ذکر میں اہم جملہ ہے۔ کیونکہ اس میں اس بات کا اقرار ہے کہ ہر قوت کا سرچشمہ اللہ کی ذات ہے۔

2۔ اس میں اللہ تعالیٰ پر اعتماد و توکل کے ساتھ ساتھ اس کے سامنے عاجزی اور مسکینی کا اظہار ہے اور عبودیت کا یہ اظہار اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہے۔

3۔ نیکی کا کام انجام دے کر یا گناہ سے اجتناب کر کے دل میں فخر کے جذبات پیدا ہو سکتے ہیں۔ جس کے نتیجے میں "نیکی برباد گناہ لازم" کی کیفیت پیش آسکتی ہے۔ اس سے بچاؤ کے لیے اس بات کی یاددہانی کی ضرورت ہے کہ یہ سب میری کوشش اور بہادری سے نہیں ۔بلکہ محض اللہ کی توفیق اور اس کے احسان سے ہے۔

4۔ اس سوچ کے ساتھ یہ الفاظ پڑھنے سے یقیناً" جنت کی عظیم نعمتیں اور بلند درجات حاصل ہوں گے ' اس لیے اسے "جنت کا خزانہ" قرار دیا گیا ہے۔

5۔ اللہ کا ذکر سری طور پر کرنا بہتر ہے۔ کیونکہ اس میں ریاکاری نہیں ہوتی 'البتہ جن مقامات پر ذکر بلند آواز سے کرنا مسنون ہے 'وہاں بلند آواز ہی سے کرنا چاہیے۔

## جنت کا خزانہ

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ' انہوں نے کہا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا۔

"کیا میں تجھے جنت کے خزانوں میں سے ایک خزانے کا پتا نہ دوں ؟" میں نے کہا "کیوں نہیں اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! آپ نے فرمایا۔ (لا حول ولا قوۃ الاباللہ)۔"

## خالہ کا درجہ

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے 'نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"خالہ 'ماں کے مرتبے میں ہے۔" (اسے ترمذی نے روایت کیا ہے اور کہا ہے۔ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔)

### فوائد و مسائل :

1۔ خالہ بھانجے کی وارث ہے نہ بھانجا خالہ کا 'تاہم خالہ کے ساتھ ادب و احترام اور حسن سلوک کا معاملہ اسی طرح کرنے کا حکم ہے 'جس طرح ماں کے ساتھ صلہ رحمی کا حکم ہے۔

2 اس حدیث کا پس منظر یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب صلح حدیبیہ کے اگلے سال عمرہ ادا کرنے کے لیے تشریف لائے تو واپسی پر سیدنا حمزہ رضی اللہ عنہ کی بیٹی آگئیں۔ سیدنا علی رضی اللہ عنہ اسے گھر لے گئے اور فاطمہ رضی اللہ عنہا سے



فرمایا "اسے اپنے ساتھ رکھو۔" اب زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہنے لگے ہمارا حق زیادہ ہے کہ اسے اپنے ساتھ رکھیں "یہ حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بھتیجی تھی اور سیدنا علی اور سیدنا جعفر رضی اللہ عنہ کی چچازاد تھی 'البتہ سیدنا جعفر رضی اللہ عنہ کی بیوی اس بچی کی خالہ تھیں۔ اس موقع پر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا تھا کیونکہ جس طرح خالہ تربیت کرسکتی ہے اس طرح کوئی اور نہیں کرسکتا۔

## برکت

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (اپنی اہلیہ) حضرت ام سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا۔

"کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آواز میں کمزوری محسوس کی ہے۔ میرا خیال ہے وہ بھوک کی وجہ سے ہے 'کیا تیرے پاس (کھانے پینے کی) کوئی چیز ہے؟"

انہوں نے کہا۔ "ہاں۔" پھر انہوں نے جو کی چند روٹیاں نکالیں 'پھر اپنا دوپٹا پکڑا اور اس کے ایک کنارے میں روٹیاں لپیٹیں اور میرے (یعنی حضرت انس کے) کپڑے کے نیچے چھپادیں اور اس دوپٹے کا کچھ حصہ میرے جسم پر لپیٹ دیا 'پھر مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجا۔ میں نے نبی مسجد میں تشریف فرما پایا۔ آپ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ لوگ بھی بیٹھے ہوئے تھے۔ میں ان کے پاس جاکر کھڑا ہو گیا تو مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا۔

"کیا تمہیں ابوطلحہ نے بھیجا ہے؟"

میں نے کہا۔ "جی ہاں۔"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر پوچھا۔ "کیا کھانے کے لیے؟"

میں نے کہا۔ "جی ہاں۔"

تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (ساتھیوں سے) فرمایا۔ اٹھو۔"

چنانچہ وہ سب چلے اور میں ان کے آگے آگے چلتا رہا 'یہاں تک کہ میں حضرت ابوطلحہ کے پاس پہنچ گیا اور آپ کو اس بات کی خبر دی تو ابوطلحہ نے فرمایا۔

"اے ام سلیم! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ساتھیوں سمیت تشریف لے آئے ہیں اور ہمارے پاس تو اتنا کھانا نہیں ہے جو ان سب کو کھلا سکیں؟"

انہوں نے کہا۔ "اللہ اور اس کا رسول ہی بہتر جانتا ہے۔"

چنانچہ ابو طلحہ (باہر نکل کر) چلے یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جا ملے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے ساتھ آگے بڑھے حتیٰ کہ یہ دونوں گھر میں داخل ہو گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ام سلیم سے فرمایا۔

"تمہارے پاس جو کچھ ہے 'لے آؤ۔"

چنانچہ انہوں نے وہ روٹیاں پیش کردیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے ان روٹیوں کو توڑا گیا اور ام سلیم نے ان پر گھی کی کپی نچوڑ دی جس نے ان کو سالن والا بنا دیا۔ (یعنی چپڑی روٹی سالن کا کام بھی دے گئی)

پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں 'جو اللہ نے چاہا 'کہا (یعنی خیر و برکت کی دعا فرمائی) اور فرمایا۔

"دس آدمیوں کو (کھانے کی) اجازت دو۔"

تو ابوطلحہ نے انہیں اجازت دی۔ انہوں نے کھانا کھایا یہاں تک کہ سیر ہو گئے 'پھر چلے گئے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر فرمایا۔

"دس آدمیوں کو اجازت دو۔"

تو انہوں نے اجازت دی۔

انہوں نے بھی کھانا کھایا حتیٰ کہ سیر ہو گئے اور نکل گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر فرمایا۔

"دس آدمیوں کو اجازت دو۔" ابو طلحہ نے اجازت دی 'یہاں تک کہ سب لوگوں نے (دس دس کر

کے سیر ہو کر کھانا کھالیا اور یہ ستر یا اسی آدمی تھے۔(بخاری و مسلم)

ایک اور روایت میں ہے کہ دس آدمی داخل ہوتے نکلتے رہے' یہاں تک کہ کوئی شخص ایسا باقی نہ رہا جو داخل ہوا ہو اور اس نے سیر ہو کر کھانا نہ کھایا ہو' پھر اس کھانے کو اکٹھا کیا' وہ اسی طرح تھا جیسے کھانے سے پہلے تھا۔

ایک اور روایت میں ہے۔ انہوں نے دس دس آدمیوں کی صورت میں کھانا کھایا یہاں تک کہ 80 آدمیوں نے ایسا کیا۔ اور اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم اور گھر والوں نے کھانا کھایا اور (پھر بھی) بچا ہوا کھانا چھوڑا۔

ایک اور روایت میں ہے۔ پھر انہوں نے اتنا کھانا بچایا کہ وہ پڑوسیوں کو بھی پہنچایا۔

حضرت انس ہی سے ایک اور روایت میں ہے کہ میں ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم کی خدمت میں حاضر ہوا تو میں نے آپ صلی اللہ علیہ و سلم کو اپنے ساتھیوں کے ساتھ تشریف فرما پایا اور آپ صلی اللہ علیہ و سلم نے اپنے پیٹ پر پٹی باندھی ہوئی تھی۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ و سلم کے بعض ساتھیوں سے پوچھا۔

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم نے اپنے پیٹ پر پٹی کیوں باندھی ہوئی ہے؟"

تو انہوں نے بتلایا۔ "بھوک کی وجہ سے۔" چنانچہ میں حضرت ام سلیم بنت ملحان کے خاوند حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس گیا اور کہا۔ "ابا جان! میں نے نبی صلی اللہ علیہ و سلم کو اپنے پیٹ پر پٹی باندھے ہوئے دیکھا تو میں نے آپ صلی اللہ علیہ و سلم کے بعض ساتھیوں سے (اس کی بابت) پوچھا تو انہوں نے بتلایا کہ بھوک کی شدت سے ایسا کیا ہے۔ چنانچہ حضرت ابو طلحہ میری والدہ کے پاس آئے اور کہا۔ "کیا کچھ کھانے کو ہے؟" انہوں نے کہا۔

"ہاں میرے پاس روٹی کے کچھ ٹکڑے اور چند کھجوریں ہیں۔ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم ہمارے پاس اکیلے تشریف لائیں تو ہم آپ صلی اللہ علیہ و سلم کو سیر کردیں گے اور اگر دوسرے لوگ بھی آپ کے ساتھ آئے تو پھر ان کے لیے یہ کم ہو جائے گا۔" اور باقی حدیث بیان کی۔

فوائد و مسائل :

(1) اس میں بھی وہی چیزیں ہیں جو سابقہ حدیث میں گزریں' البتہ اس میں ایک صراحت مزید یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم اور گھر والوں نے کھانا سب کے بعد کھایا' جس سے یہ معلوم ہوا کہ میزبانوں کو مہمانوں کے بعد کھانا چاہیے اور اسی طرح پیر و مرشد کو بھی اپنے مریدوں کو کھلانے کے بعد کھانا چاہیے۔ لیکن اب ایسے پیر و مرشد کہاں۔

(2) اس میں حضرت انس نے حضرت ابو طلحہ کو ابا جان کہہ کر پکارا' ادب و احترام کے طور پر ایسا کیا۔ حضرت ابو طلحہ' حضرت انس کے سوتیلے باپ تھے۔ حضرت انس کے والد' مالک بن نضر تھے۔ ان کی والدہ حضرت ام سلیم مسلمان ہو گئیں لیکن مالک نے قبول اسلام کے بجائے شام جانا پسند کیا۔ چنانچہ وہ اپنی مسلمان بیوی کو چھوڑ کر شام چلے گئے اور وہیں فوت ہو گئے۔ اس کے بعد ام سلیم نے حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نکاح کرلیا۔

(3) اس باب میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ و سلم کے زہد و قناعت بلکہ فقر و فاقہ پر مبنی زندگی کے جو واقعات گزرے ہیں وہ ایسے ہیں کہ آج کل اس کا تصور بھی نہیں کیا جاسکتا۔ لیکن یہ وہ حقائق و واقعات ہیں جو نہایت مستند طریقے سے نقل ہوئے ہیں جنہیں افسانے کہہ کو جھٹلایا نہیں جاسکتا۔

اس کی توجیہہ البتہ بعض حضرات نے یہ کی ہے کہ اس وقت کفر و اسلام کا جو معرکہ درپیش تھا اس کے لیے ضروری تھا کہ لوگ دنیا اور اس کی نعمتوں سے کنارہ کش رہ کر کفر کے استیصال اور غلبہ اسلام کے لیے شب و روز مصروف رہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے تکوینی طور پر اس گروہ قدسیہ کے دلوں سے دنیا کی محبت نکال ڈالی اور آخرت کی محبت ڈال دی اور یوں انہوں نے دنیا کے سامنے دنیا سے بے رغبتی کا ایک بے مثال کردار پیش کیا اور اس کی ترویج و اشاعت کا عظیم الشان کارنامہ سرانجام دیا۔ اگر وہ بھی دنیا کی لذتوں میں منہمک ہو جاتے تو اسلام کا ابتدا ہی میں وہ حال ہو جاتا جو بعد میں مسلمانوں کی محبت دنیا کی وجہ سے اس کا ہوا۔

آج مسلمانوں کے پاس سب کچھ ہے' مال و دولت کی کثرت ہے۔ آسائشوں اور سہولتوں کی فراوانی ہے اور ہر طرح کے اسباب و وسائل مہیا ہیں لیکن دنیا بھر میں ذلیل و رسوا ہیں' ان کی پرکاہ کے برابر بھی وقعت نہیں۔ کیوں؟ صرف اس لیے کہ دلوں میں آخرت کی بجائے دنیا کی محبت رچ بس گئی ہے۔ جس نے انہیں بزدل بنادیا اور مجاہدانہ کردار ادا کرنے سے عاری کردیا ہے۔

## قربانی کا گوشت رکھ چھوڑنا

حضرت نبیشہ (بن عبداللہ ہذلی) رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا۔

"میں نے تم کو قربانی کا گوشت تین دن سے زیادہ رکھنے سے منع کیا تھا۔ اب کھاؤ اور ذخیرہ کرو۔"

فوائد و مسائل :

1۔ قربانی کا گوشت استعمال کرتے وقت دوسروں کے حالات کا لحاظ رکھا جائے۔ اگر زیادہ لوگ ضرورت مند ہوں تو ان میں تقسیم کردیا جائے۔ اپنے لیے معمولی مقدار میں رکھا جائے۔ اگر عام لوگ خوش حال ہوں تو حسب خواہش رکھ لیا جائے۔

2۔ شریعت میں مختلف حالات کے لیے رہنمائی موجود ہے۔ امام کو چاہیے کہ جیسے حالات ہوں' ان کے مطابق شرعی احکام بیان کرے۔

3۔ عوام میں مشہور ہے کہ قربانی کے گوشت کے تین حصے کرنے چاہئیں' ایک گھر والوں کے لیے' ایک رشتہ داروں کے لیے' ایک غریبوں اور مسکینوں کے لیے۔ بعض لوگ بالکل برابر تین حصوں میں تقسیم کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ درست نہیں بلکہ گھر میں حسب ضرورت تھوڑا بہت رکھ کر باقی دوسروں میں تقسیم کردیا جائے۔ اس میں غریب رشتہ داروں کو یا اڑوس پڑوس کے غریب لوگوں کو زیادہ اہمیت دی جائے۔

## عورتوں کو نصیحت

ابن عمرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت فرماتے ہیں کہ آپؐ نے (ایک بار) فرمایا۔

"اے عورتوں کی جماعت! تم (خاص طور پر) صدقہ دیا کرو اور زیادہ استغفار کیا کرو۔ کیونکہ دوزخیوں میں زیادہ تعداد میں نے عورتوں کی دیکھی ہے۔"

ان میں ایک ہوشیار عورت بولی: "یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم نے کیا قصور کیا ہے کہ ہم دوزخ میں زیادہ جائیں گے؟"

آپؐ نے فرمایا: "تمہیں (باہم گفتگو میں) لعنت کرنے کی زیادہ عادت ہوتی ہے۔ اور تم اپنے شوہر کی بھی بہت ناشکری کرتی ہو۔ میں نے تم جیسا دین و عقل میں ناقص ہو کر پھر ایک دانشمند شخص پر غالب آجانے والا کسی کو نہیں دیکھا۔"

(بخاری و مسلم۔ ترجمان السنۃ)

## نذر

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا کہ نذر دو قسم کی ہے۔ ایک تو وہ نذر جو اللہ تعالیٰ کی بندگی اور طاعت کے لیے مانی جائے اس کا پورا کرنا ضروری ہے' اس لیے یہ خاص اللہ تعالیٰ کے لیے ہے اور دوسری نذر وہ ہے۔ جو اللہ تعالیٰ کی نافرمانی اور گناہ کے لیے کی جائے' یہ نذر شیطان کے لیے ہے اور اس کا پورا کرنا جائز نہیں اور اس قسم کی نذر کا کفارہ دے جو قسم کا کفارہ دیا جاتا ہے۔



# کوئی دن گر یہ گرانی اور ہے

انشا جی

آج کل گرانی کا مسئلہ گرم ہے۔ ہر کوئی چیخ رہا ہے اور وہ سرے کے گریبان میں منہ ڈال رہا ہے۔ اپنے میں اس لیے نہیں ڈال رہا کہ اس میں پہلے ہی کسی اور نے اپنا منہ ڈال رکھا ہوتا ہے۔ حکومت نے دکان داروں اور صنعت کاروں کو پچکار کے دیکھ لیا۔ آنکھیں دکھا کے بھی دیکھ لیا۔ مرض بڑھتا گیا' جوں جوں دوا کی۔

آج کل ریڈیو پر اعلان ہو رہا ہے کہ

"جس بھائی کو گرانی دور کرنے کا نسخہ معلوم ہو' وہ فلاں نمبر پر فون کر کے بتا دے۔"

وہ نمبر تو ہم کو یاد نہیں رہا۔ اپنے کالم ہی سے ٹیلی فون کا کام لیتے ہیں۔

"ہیلو' ہیلو کون بول رہا ہے؟ انسداد گرانی کمیٹی بول رہی ہے یا کوئی ایک آدمی بول رہا ہے؟"

"نہیں' ہم سیٹھ صاحب نہیں ہیں' خادم قوم ہیں۔ ملت کے درد مند ہیں۔ ہمارے پاس گرانی دور کرنے کا نسخہ ہے۔"

"ہاں' صدری ہے۔ ہاں' تیر بہدف بھی ہے۔ ہمارے خاندان میں سینہ بہ سینہ چلا آرہا ہے۔"

"بے شک! کھٹمنڈو کے پہاڑ پر ایک خضر صورت سنیاسی نے خودکشی سے پہلے ہمارے ایک مایوس العلاج بزرگ کو بتایا تھا۔"

"نہیں' سنیاسی نے خودکشی نہیں کی تھی۔ کرنے کا ارادہ رکھتے تھے۔ آپ خود سمجھ دار ہیں۔ اگر ہمارے بزرگ نے مایوس العلاجی کے عالم میں خودکشی کر لی ہوتی تو ہم کہاں ہوتے حکیم؟ ڈاکٹر؟"

"نہیں صاحب! ہم حکیم یا ڈاکٹر نہیں ہیں۔ معمولی ادیب ہیں' ہمارے پاس خدا کا دیا سب کچھ ہے۔ اس نسخے پر نفع لینا حرام ہے۔ تھوڑا سا خرچہ اشتہارات اور پیکنگ البتہ ہے۔ اچھا! آپ وہ بھی نہ دیجیے۔ نسخہ یہ ہے' غور سے سنیئے۔

"اگر دکان دار لوگ اپنے مال کی چیزیں کم کر دیں تو گرانی فی الفور دور ہو سکتی ہے۔ بس اتنا ہی نسخہ ہے' ہمارے نسخے منفرد ہی ہوتے ہیں اور کچھ نہیں ہے۔ آپ سے گزارش ہے۔

ارے فون کیوں بند کر دیا۔ ناراض ہونے کی کیا بات ہے۔"

ایک طریقہ گرانی سے محفوظ رہنے کا آپ اپنے پر بھی برت سکتے ہیں۔ گھریلو ٹوٹکا ہے۔ ہمیں بھی چند دن ہوئے معلوم ہوا ہے۔ ہوا یہ کہ ہم کراچی کا "صبح نو" پروگرام سن رہے تھے۔

"سامعین کرام' حمیدہ ستار آپ کی خدمت میں حاضر ہے' آج منگل ہے' یعنی بغیر گوشت کا دن' گوشت نایاب ہو رہا ہے' آج کل تو سبزی' دال کی قیمتیں بھی آسمان سے باتیں کر رہی ہیں۔ بعض بہنیں ابھی سے دوپہر کے کھانے کی فکر میں مبتلا ہو گئی ہوں گی۔ اجی چھوڑیے کھانے پکانے کی فکر کو' نغمہ سنیے"

"بھیگی بھیگی ٹھنڈی ہوا۔"

ہم نے وہیں سے گھر والوں کو آواز دی۔

"بھئی ناشتا روک دو' ڈبل روٹی مہنگی ہے اور انڈا بھی مہنگا ہے جبکہ نغمہ مفت ہے۔ بھیگی بھیگی ٹھنڈی ہوا' آجاؤ' گرمی میں بھی افاقہ ہو گا۔"

کیا کہا؟ دوپہر کی روٹی؟ ارے دوپہر کو بھی تو نغمے ہوتے ہیں۔ شام کے کھانے کے وقت بھی ہوتے ہیں۔ رات کے بارہ بجے تک ہوتے ہیں' اس کے بعد کھانے کا ٹائم ہی نہیں ہوتا۔ چھ بجے صبح پھر ریڈیو اپنے نغمات کا خوان لے کر حاضر ہو جاتا ہے۔ واہ بھئی واہ' کتنی آسانی سے گرانی کا مسئلہ حل ہوا ہے۔ گھر بیٹھے نغمے سنو' نہ گھر سے نکلو' نہ بازار جاؤ' نہ دکان دار ستائیں۔

گرانی کے مسئلے کی کیا مجال ہے کہ حل نہ ہو۔ ایک طرف ٹیلی ویژن پر تابڑ توڑ تقریریں ہوتی ہیں۔ دوسری طرف ریڈیو پیچھے لگا ہوا ہے۔ حکام عالی شان کے بیانات اس پر مستزاد ہیں کہ اے قیمتو! اگر تم نیچے نہ آئیں تو ہم سے برا کوئی نہ ہو گا۔ دیکھ لیجیے کوئی روز میں دکان دار ہاتھ باندھے ریڑھیوں پر مال لاد کر گھروں میں پہنچیں گے کہ

"صاحب! لے لو' ہاڑے ہاڑے لے لو۔ جو دام چاہے دے دو' اچھا مفت لے جاؤ۔"

اتفاق سے ہم نے آج یعنی بروز جمعہ بھی صبح نو سنا۔ آج "صبح نو" والوں نے ملاوٹ کا بھی قلع قمع کر دیا۔ آج کوئی ادیبہ بی بی تھیں۔ جو فرما رہی تھیں۔

"ملاوٹ بڑی بری چیز ہے' اس سے آدمی کو بڑی تکلیف ہوتی ہے۔ لیکن تکلیف تو محبوب کی بے مہری سے بھی ہوتی ہے۔ میر تقی میر کا نغمہ سنیے' زمرد بانو کی آواز۔"

"پتا پتا بوٹا بوٹا حال ہمارا جانے ہے۔"

حضرات ہم پڑھے لکھے آدمی ہیں۔ تھوڑی نفسیات بھی پڑھی ہے' لیکن ٹونے ٹوٹکے کے قائل نہیں۔ چھو منتر کے قائل نہیں' نفسیاتی علاج تک کے قائل نہیں۔

نفسیات کا عامل آپ سے کہے۔

"آنکھیں بند کر لو اور ایک سو ایک بار دہراؤ۔

"میں بھوکا نہیں ہوں' میں بھوکا نہیں ہوں' چیزیں مہنگی نہیں ہیں' چیزیں مہنگی نہیں ہیں۔ سب کچھ ٹھیک ہے' تو سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا؟"

جس دن سے ریڈیو پاکستان نے مشرقی پاکستان کو پوربو پاکستان کہنا شروع کیا تھا اور ہمارے بعض دوستوں نے بھی دعوا کیا تھا کہ اب دیکھیے بنگالی بھائی کس طرح دوڑ کر ہمارے گلے سے آلگتے ہیں یا پاکستان کونسل برائے یکجہتی بنی تھی یا ادیبوں اور سازندوں کے وفد ادھر سے ادھر گئے تھے اور ادھر سے ادھر آئے تھے۔ تب بھی ہم نے عرض کیا تھا کہ۔

"صاحبو! معاملہ اس سے کچھ زیادہ گہرا ہے۔ اقتصادی ہے۔ اسلام کا رشتہ مضبوط ہوتا ہے' لیکن مسلمان اور مسلمان کے درمیان اسلام کے علاوہ اور بھی رشتے ہوتے ہیں' ان کی فکر کرو۔"

اخبار والے لکھتے ہیں کہ پیٹرول اور مہنگا ہونے والا ہے۔

ایک صاحب نے ہمیں فکر میں مبتلا دیکھا تو کہا۔

"تم کو کیا فکر ہے اور اگر ہوا بھی تو روپیہ گیلن مہنگا ہو جائے گا۔"

ہم نے کہا۔ "اے رفیق! وہ کہانی سنی ہے کہ ایک صاحب لیٹے ہوئے تھے۔ ایک چوہا ان کے پیٹ پر سے گزر گیا' چلانے لگے' ہاہاکار مچانے لگے۔

لوگوں نے کہا۔

"کیا قیامت آگئی؟ ایک چوہا ہی تو تھا۔"

"بولے ابھی تو نہیں آئی' لیکن چوہا آیا ہے تو اس کے پیچھے پیچھے بلی آئے گی' اس کے پیچھے کتا' اس کے پیچھے آدمی ہاتھ میں ڈنڈے لیے ہوئے۔ میرا تو کچومر نکل جائے گا۔"

سرکار تو گیلن پر ایک روپیہ ہی زیادہ لے گی۔ ٹیکسی والے ڈھائی روپے' تین روپے ہماری جیب سے نکالیں گے۔ مشرقی پاکستان کا سیلاب گیا۔ خود مشرقی پاکستان گیا' لیکن اس سیلاب کی مد میں جو ایک روپیہ فی گیلن سرچارج لگا تھا' وہ تین گنا ہم دے رہے ہیں اور ہمارے آنے والی نسلیں دیں گی۔ کوئی تو سوچے کہ ان چھ ماہ میں مہنگائی کا یہ کیا ماجرا ہو گیا ہے کہ جنگل کا جنگل ہرا ہو گیا اور یہ بھی سوچیے کہ ریڈیو اور ٹرانزسٹر اور "صبح نو" اور ٹیلی ویژن کے مذاکرے اور میر تقی میر اور زمرد بانو اور بھیگی بھیگی ٹھنڈا ہوا۔ کیسے ان مسائل کو حل کر سکتی ہے؟

موسیقی غذا ہے' لیکن فقط روح کی غذا ہے' روح اور پیٹ الگ الگ چیزیں ہیں اور پیٹ بڑا بدکار ہے بابا۔۔۔!

(72 میں لکھا گیا)



## ڈراموں کی شفیق ماں

# عصمت زیدی سے ملاقات

شاہین رشید

پروقار شخصیت کی مالک عصمت زیدی کا نام کسی ڈرامے میں پڑھتے ہی احساس ہو جاتا ہے کہ یہ ایک شفیق ماں کا ہی رول کر رہی ہوں گی۔ سچ تو یہ ہے کہ ایسے کردار ان پر سجتے بھی بہت ہیں اور میرا تو خیال یہ ہے کہ اگر یہ کبھی کسی تیز طرار یا کسی بہت ہی غریب ماں کا رول کریں گی تو نہ یہ خود اس کے ساتھ انصاف کر پائیں گی اور نہ ہی ناظرین انہیں ایسے کردار میں ہضم کر پائیں گے۔ عصمت زیدی کی اداکاری میں جتنا حقیقی پن ہے کسی اور فنکارہ میں نہیں ہے۔

"کیسی ہیں عصمت صاحبہ ــــــــ بہت زمانے سے خواہش تھی آپ سے بات کرنے کی۔ مگر آپ مصروف ہی اتنی رہتی ہیں کہ موقع ہی نہیں ملتا۔"

"اچھا...... چلیں! آج تو بات ہو جائے گی اور جہاں تک مصروفیت کی بات ہے تو سچ پوچھیے! آج کل بہت اچھے لکھنے والے رہے بھی نہیں ہیں۔ اور اب سارا کام کمرشل ہو رہا ہے۔ بھاگ دوڑ لگی ہوئی ہے۔ ہر شخص یہ چاہتا ہے کہ دو دن میں سیریل بنا کر پیسے کمالوں جس کی وجہ سے کوالٹی بہت کم ملتی ہے اور بہت عرصے کے بعد ایک اچھا اسکرپٹ ملا ہے۔ ورنہ سیریلز تو بہت کیے ہیں میں نے۔ لیکن وہ کوئی خاص نہیں تھے۔ اگر اپنے جاننے والوں میں بھی کوئی پوچھتا ہے سیریلز کے بارے میں تو میں کہتی ہوں کہ کیا بتاؤں، بے کار سی کہانی ہے۔"

"تو کیا مجبوری میں کام کرتی ہیں آپ؟"

"میرا مسئلہ کچھ یوں ہے کہ کچھ سچویشن ایسی ہے کہ کام کرنا پڑ رہا ہے اور اس عمر میں آکر آپ پروفیشن چینج بھی نہیں کر سکتے۔ کچھ تعلقات کا لحاظ تو کرنا پڑتا ہے۔ مگر کام سو فیصد اچھا نہیں ہو رہا۔ دل چاہتا ہے کہ اچھا اسکرپٹ ہو۔ اچھی کہانی ہو۔ تاکہ لوگ بیٹھ کر دیکھیں انجوائے کریں۔"

"آج کل جو آپ کا ڈراما چل رہا ہے اور اس میں لڑکی کا جو کردار دکھایا گیا ہے کیا وہ صحیح ہے؟"

"جی! بہت اچھا رسپانس مل رہا ہے۔ میری نند جو امریکا میں رہتی ہیں۔ انہوں نے بھی بتایا کہ یہاں لوگ بہت شوق سے دیکھتے ہیں اور جہاں تک لڑکی کی بات ہے تو میرے پوائنٹ آف ویو سے بھی "کرن" (کردار) غلط ہے اور چھوٹی چھوٹی باتوں کو ایشو بنانے والی لڑکی دکھائی گئی ہے اور جس طرح وہ طلاق پر اڑ گئی تھی اور ساس سسر منانے بھی آتے ہیں اور بجائے یہ کہ لہجے میں نرمی دکھاتی۔ وہ سسر کے سامنے زبان چلاتی ہے تو یہ بہت غلط دکھایا گیا ہے۔"

"جھگڑے ہر گھر میں ہوتے ہیں۔ گھر میں باپ، بھائی بھی تو ڈانٹ لیتے ہیں، خود سری پہ تھپڑ بھی مار دیتے ہیں تو کیا لڑکیاں، بیٹیاں گھر چھوڑ کر چلی جاتی ہیں؟"

"آپ کا پوائنٹ بالکل ٹھیک ہے اور اس پوائنٹ کو بھی اٹھانا چاہیے تھا اصل میں ہمارا مسئلہ یہ ہوتا ہے کہ پورا اسکرپٹ ہمارے پاس ہوتا نہیں ہے۔ اب نیا سسٹم یہ شروع کیا ہے کہ جو ہمارا کردار ہوتا ہے، وہ ہمیں بھیج دیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ ابھی تو سیریل لکھا جا رہا ہے۔ پھر ہوتا یہ ہے کہ ہمارے سامنے پوری کہانی نہیں آتی۔ اب دیکھ کر سمجھ میں آ رہا ہے کہ یہ کیا ہو رہا ہے۔ تو جب ہم کرن کی خود سری دیکھتے تھے تو ہم سب یہی کہتے تھے کہ دس از ٹو مچ۔ اتنا زیادہ نہیں دکھانا چاہیے۔ کیونکہ اس سے آج کل کی بچیاں جو زیادہ ہی اسٹرونگ بنتی ہیں۔ ان کو شہہ ملتی ہے۔"

"کمپرومائز کرنا پڑتا ہے۔ لڑکیوں کے گھر آسانی سے نہیں بنتے۔"

"دیکھیں جی! ہر رشتے میں کمپرومائز کرنا پڑتا ہے اور میاں بیوی کے رشتے میں تو بہت زیادہ۔ پھر جب وہ سسر سے کہتی ہے کہ میں آپ سے ناراض ہوں کہ آپ کی وجہ سے یہ ہوا تو وہ بھی تو سچ تھا۔ اس طرح سے تھوڑی بات کی جاتی ہے۔ وہ ان کی پرائیویٹ لائف تھی۔ انہوں نے جیسی بھی گزاری۔ اب آپ ان کی لائف کو لے کر ان کے بیٹے کو بلیم (Blame) کر رہی ہیں تو یہ بہت غلط تھا۔"

"خیر..... آپ اتنی نرم گو ہیں۔ اتنی شفیق ماں کا رول کرتی ہیں کہ رشک آتا ہے۔ آپ اصل زندگی میں بھی ایسی ہی ہیں کیا؟"

"اصل زندگی میں بھی ایسی ہی ہوں۔ جیسی آپ مجھے "کنکر" میں دیکھ رہی ہیں۔ غصہ بھی آتا ہے۔ بچوں کی غلطیوں پر اور ان پر پیار بھی آتا ہے۔ تو میرا بھی درمیان والا انداز ہے۔ طبیعت میں بہت زیادہ سختی ہے اور نہ ہی بہت زیادہ نرمی ہے۔ میرا خیال ہے کہ ایسا ہی ہونا چاہیے۔ میانہ روی بہت ضروری ہے اور میں آپ کو بتاؤں کہ میں اپنی سسرال میں تقریباً" چونتیس سال سے ایک ساتھ رہ رہی ہوں۔ درمیان میں ایسے وقت آتے ہیں۔ خصوصاً" ینگ ایج کہ جی! الگ گھر ہو اپنی ایک پرائیویٹ یا الگ زندگی ہو۔ لیکن میں سمجھتی ہوں کہ جب آپ تھوڑا سا کہیں کچھ دیتے ہیں تو اس کا آگے چل کر آپ کو ریوارڈ ملتا ہے اور میرا یہ بھی خیال ہے کہ بچوں کے لیے بہت ضروری ہے جوائنٹ فیملی۔ کیونکہ بچوں کو بزرگوں سے بہت کچھ سیکھنے کو ملتا ہے اور ایک اچھا سیکولر ماحول بھی ملتا ہے۔ تربیت بھی بہترین ہوتی ہے۔"

"آپ نے بھی تیز طراریاں اور ساس کا رول نہیں کیا یا شاید میری نظر سے نہیں گزرا؟"

"ایسا نہیں ہے۔ بلکہ جب میں نے کام شروع کیا تھا تو میرا پہلا کردار ہی ایسا تھا۔ اس میں، میں ایک بہت بڑے بزنس مین کی بیگم دکھائی گئی تھی اور "وینزہ احمد" نے میری بیٹی کا رول کیا تھا اور مجھے بہت ہی کینہ پرور اور سخت مزاج کی خاتون دکھایا گیا تھا۔ جو شوہر کے انتقال کے بعد دیور دیورانی کو گھر سے نکال کر پوری جائیداد پر قبضہ کر لیتی ہے تو پہلا رول ہی نگیٹو تھا میرا اور سخت مزاج ماں کے رول بھی کیے ہیں۔ مگر کم..... لیکن ہمارے ڈائریکٹر اور پروڈیوسرز کہتے ہیں کہ آپا! آپ پر سافٹ کردار زیادہ سوٹ کرتے ہیں۔"

"آپ کا اپنا دل کیا چاہتا ہے؟"

"میرا دل تو دونوں طرح کے رول کرنے کو چاہتا ہے آرٹسٹ کی تو یہی خواہش ہوتی ہے کہ وہ ہر طرح کے رول کرے۔ کیونکہ جو آپ ہیں اسی طرح کے رول کریں گے تو پھر وہ اداکاری تو نہ ہوئی۔ لیکن ایسے نگیٹو رول جس سے میری شخصیت damage (تباہ) ہو۔ میں نہیں کرتی۔ جیسے ایک صاحب میرے پاس آئے اور کہنے لگے کہ ایک بڑا اچھا سیریل ہے اور اس میں آپ کا نگیٹو کردار ہے۔ پھر پوچھنے لگے کہ آپ سلیولیس پہن لیں گی اور سگریٹ پیتے ہوئے دکھائیں تو آپ کر لیں گی؟ تو میں نے کہا کہ نہیں! ایس اس قسم کے نگیٹو رول نہیں کروں گی..... کیونکہ میں آپ کو بتاؤں کہ میری فیملی نے مجھے بڑی مشکل سے اس فیلڈ میں آنے کی اجازت دی ہے۔ خاص طور پر میرے والد مرحوم اور میرے بھائی ذرا پرانے خیالات کے تھے سسرال والے ان کے برعکس تھے۔ یہ روک ٹوک والے نہیں تھے۔ میرے والد اور بھائیوں کو میرا ٹی وی پہ آنا ہی پسند نہیں تھا تو بھلا اس قسم کے رولز کی اجازت کیسے مل سکتی تھی اور ویسے بھی میری شخصیت میں تھوڑی سی جھجک ہے۔ مثلاً" اکثر مجھے ایسے رولز بھی آفر ہوئے ہیں کہ "نائیکہ" کا کردار..... تو میں انکار کر دیتی ہوں۔ کیونکہ میں سمجھتی ہوں کہ میں اس طرح کے کردار نہیں کر سکتی۔"

"مگر آرٹسٹ تو وہی ہے، جو ہر طرح کے رول کرے؟"

"بے شک..... لیکن بعض چیزیں ہم کر سکتے ہیں لیکن ہم نہیں کرنا چاہتے کہ ہماری اپنی شخصیت بھی آڑے آتی ہے اور ہماری فیملی بھی آڑے آتی ہے۔"

"یہ بتائیں کہ آپ کب سے ہیں اس فیلڈ میں اور کیسے آئیں؟"

"میں ایک "این جی اوز" کے لیے کام کرتی تھی بحیثیت والنٹیر کے۔ ہمیں فنڈ ریزنگ کے لیے اسٹیج پلے کرنے تھے۔ چونکہ اسکول، کالج کے زمانے میں غیر نصابی سرگرمیوں میں حصہ لیتی تھی تو مجھے بھی شوق ہوا اور میں نے پرفارم کیا۔ تو وہاں پلے دیکھنے والوں میں ایور ریڈی سے بھی ایک خاتون آئی ہوئی تھیں۔ انہوں نے مجھ سے رابطہ کیا اپنے ایک سیریل کے لیے۔ اسی میں ہم نے بحیثیت مہمان آرٹسٹ کے مرینہ خان کو بلایا تھا۔ چند دن گزرنے کے بعد مرینہ خان نے کہا کہ میں ایک سیریل بنا رہی ہوں اور میں چاہوں گی کہ آپ بھی اس میں کام کریں تو میرا پہلا سیریل "امید سحر" کے نام سے تھا اور اس میں بھی میں نے ماں کا رول کیا تھا۔ اگرچہ وہ سیریل زیادہ کامیاب نہیں ہوا تھا۔ لیکن میں اچھی خاصی متعارف ہو گئی تھی اور یہ بات ہے 1991ء کی تو بس پھر آہستہ آہستہ آفرز آتی گئیں..... لیکن چونکہ اس وقت بچے چھوٹے تھے اور گھر کی ذمہ داریاں بھی زیادہ تھیں تو میں کبھی کبھار کوئی سیریل کر لیا کرتی تھی۔ چونکہ اس زمانے میں ٹیلی فلم کا رواج زیادہ تھا، تو وہ کر لیا کرتی تھی۔ کیونکہ وہ دو یا تین دن میں کام مکمل ہو جایا کرتا تھا اور اب جبکہ بچے ماشاءاللہ بڑے ہو گئے ہیں تو بھرپور طریقے سے کرتی ہوں۔"

"کیا کشش ہے اس فیلڈ میں؟"

"اس فیلڈ میں سب سے بڑی کشش تو شہرت کی ہوتی ہے۔ جب لوگ آپ کو پہچان رہے ہوتے ہیں آپ کی تعریف کر رہے ہوتے ہیں تو آپ کو اندر سے خوشی مل رہی ہوتی ہے اور شوق تو مجھے بچپن سے ہی تھا پھر جب آفر آئی تو یہ شوق بھی ہوا کہ جن فنکاروں کو ہم اسکرین پہ دیکھتے ہیں ہمیں ان کے ساتھ کام کرنے کا موقع ملے گا۔"

"آپ نے 1995ء میں ٹی وی جوائن کیا۔ پرائیویٹ چینلز کی بھرمار 2000ء کے بعد زیادہ ہوئی۔ اس وقت اور اس وقت کے ماحول اور کام میں کیا فرق محسوس کرتی ہیں؟"

"بہت فرق ہو گیا ہے۔ ماحول بالکل بدل گیا ہے۔ کام کا معیار پہلے جیسا نہیں رہا۔ اب معیار کے لیے کوئی رکتا ہی نہیں ہے۔ کسی کے پاس وقت ہی نہیں ہے۔ اب تو چاہتے ہیں کہ دو دن میں سیریل تیار ہو جائے۔ اب تو فنکاروں کے لیے بھی سوچ بچار نہیں کی جاتی کہ کس کو لینا ہے، کس کو نہیں لینا ہے..... اب تو سب کچھ چلتا ہے۔"

"ماحول آزاد ہو گیا ہے۔ موضوعات بولڈ ہو گئے ہیں۔ بحیثیت سینئر آرٹسٹ کے آپ ڈائریکٹرز اور رائٹرز سے بات کرتی ہیں کہ ایسا نہیں ہونا چاہیے؟"

"بولڈ ٹاپک دکھانے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اگر کوئی مقصد نکل رہا ہے تو..... مجھے یاد ہے کہ جب "امراؤ جان ادا" ٹی وی کے لیے کیا تھا تو پروگرام "پچاس منٹ" میں یہ بحث چلی تھی کہ ایسے موضوعات ٹی وی پہ دکھانے چاہئیں یا نہیں تو اس وقت بھی میرے ذہن میں یہ بات آئی تھی کہ ٹاپک بولڈ ہونے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ بشرطیکہ اسے صحیح انداز میں پیش کیا جائے۔ عصمت چغتائی اور منٹو صاحب کے ڈراموں پہ آج تک اعتراض ہوتا ہے تو بولڈ چیزیں تو انہوں نے بھی لکھیں۔ انداز ذرا مختلف تھا۔ مگر اب پیغام کم ہوتا ہے اور تفصیل زیادہ ہوتی ہے۔ جس کا کوئی مقصد ہی نہیں ہے اور جب میں بات کرتی ہوں تو کہتے ہیں۔ ارے آپا! دنیا بہت آگے نکل گئی ہے۔ اب عجیب سا ماحول ہو گیا ہے۔ کوئی کسی کی نہیں سنتا نہیں۔"

"سوپ کا بھی بہت رجحان ہے یہ ہونے چاہئیں کیا؟



اور ترکش ڈراموں کے بارے میں کیا رائے ہے؟"

"سوپ تو مجھے بہت ہی بے کار لگتے ہیں اور مجھے کوئی آفر آتی ہے تو میں منع کر دیتی ہوں۔ "کاش میں تیری بیٹی نہ ہوتی" بھی میں نے ہمایوں سعید کے کہنے پر کر لیا ورنہ میں کبھی نہ کرتی۔ کیونکہ کہانی کو خواہ مخواہ کھینچا جاتا ہے۔ ترکش ڈراموں میں ایک پوائنٹ ہے کہ اگر لڑکی سو کر اٹھی تو وہ بالکل میک اپ کے بغیر ہو گی۔ کالج جاتی ہے تو انتہائی سادگی میں جبکہ ہمارے یہاں ڈراموں میں لڑکیاں سر سے پیر تک بنی سنوری اور میک اپ میں لدی پھندی ہوتی ہیں۔ کیونکہ ہم انڈین ڈراموں کو فالو کرتے ہیں۔ ہمارے یہاں سوپ اس لیے ناکام ہوتے ہیں کہ ایک تو آرٹسٹوں کی کمی ہے۔ پھر اچھا پے بھی نہیں کرتے۔"

"ترکش ڈراموں کی ضرورت ہے ہمیں کیا؟ جبکہ ہمارے یہاں خود اتنے اچھے ڈرامے بن رہے ہیں؟"

"ضرورت بالکل نہیں ہے مگر چینلز کو فائدہ ہے کہ انہیں یہ ڈرامے سستے مل جاتے ہیں۔ مثلاً"

اپنے سیریل کو بنانے میں آٹھ سے دس لاکھ لگ جاتے ہیں جبکہ ترکش ڈرامے دو تین لاکھ میں آسانی سے مل جاتے ہیں۔ اس پر پروڈیوسرز اور ڈائریکٹرز نے اعتراض بھی کیا تھا مگر آج کل پیسوں کی ہوس اتنی زیادہ ہو گئی ہے کہ کوئی کسی کی سنتا ہی نہیں ہے۔"

"آج کل ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کا بھی بہت رجحان ہو گیا ہے۔ کام کے معاملے میں نہیں بلکہ شوبازی کے حوالے سے بات کر رہی ہوں؟"

"یہ صرف آپ کو ٹی وی پہ ہی نظر نہیں آئے گا بلکہ ہمارے پورے معاشرے میں شو آف کرنے کا رجحان بڑھ گیا ہے۔ مثلاً "خواتین میں یہ رجحان بہت ہے کہ جو آپ نے پہنا ہوا ہے، میرا ڈریس اس سے بہت مختلف ہونا چاہیے۔ ہم جب جوان تھے تو مجھے یاد ہے کہ زندگی بہت پرسکون تھی۔ کوئی مقابلے بازی نہیں تھی۔ ہمارے اسکول میں ہر طبقے کی لڑکیاں ہوتی تھیں اور ہم نے کبھی یہ نہیں سوچا تھا کہ میری دوست بڑی گاڑی میں آتی ہے تو میں بھی بڑی گاڑی میں آؤں۔ اب تو پورے ماحول میں مقابلے بازی شروع ہو گئی ہے۔ مجھے یاد ہے کہ ایک خاتون نے مجھے کہا کہ یہ ڈریس جو تم نے پہنا ہے، میں تیسری بار دیکھ رہی ہوں۔۔۔ مجھے بڑی ہنسی آئی اور میں نے کہا کہ ابھی تو تم دس بار اور دیکھو گی کیونکہ میں نے یہ اپنے شوق سے بنوایا ہے اب میں اسے صرف اس لیے نہ پہنوں کہ تم دوبارہ دیکھ چکی ہو تو ایسا تو نہیں ہو گا۔"

"اس فیلڈ میں بہت لڑکیاں آنا چاہتی ہیں۔ آپ کے خیال میں یہ فیلڈ لڑکیوں کے لیے اچھی ہے؟"

"میں جب اس فیلڈ میں آئی تھی تو میری عمر پینتیس سال تھی اور میری سچویشن بالکل مختلف تھی۔ بڑا بول نہیں بولتی اور اللہ کا شکر ادا کرتی ہوں کہ مجھے نہ تو کبھی سفارش کی ضرورت پڑی نہ کسی کو کہنا پڑا۔ پہلے پروجیکٹ سے لے کر آج تک مجھے خود ہی آفرز آتی گئیں لیکن اپنے اردگرد میں اب جو ماحول دیکھتی ہوں، اس میں نئی بچیوں کے لیے مشکلات ہیں۔ ان میں سفارشیں بھی چلتی ہیں اور ہم جو کبھی اس فیلڈ کے بارے میں باتیں سنتے تھے اور جن پر مجھے یقین بھی نہیں تھا کیونکہ اس وقت ایسا کچھ نہیں تھا، ہو گا بھی تو کم۔ مگر اب یہ چیزیں پہلے کی بہ نسبت زیادہ ہیں۔ سولہ سترہ سال کی لڑکیاں آجاتی ہیں اور پھر ظاہر ہے کہ لوگ انہیں مس یوز بھی کرتے ہیں۔ صرف آگے بڑھنے اور بڑے رولز لینے کے چکر میں بہت کچھ ہو رہا ہے مگر اس کے ساتھ ساتھ اچھی فیملیز کی لڑکیاں بھی آرہی ہیں جو بڑے طریقے سلیقے سے اور اپنے آپ کو سنبھال کر چلتی ہیں۔"

"فیلڈ کے بارے میں تو کافی باتیں ہو گئیں۔ اب آپ اپنے فیملی بیک گراؤنڈ کے بارے میں کچھ بتائیں؟"

"میں پنجاب کے ایک چھوٹے سے شہر شیخوپورہ میں 21 جنوری 1960ء کو پیدا ہوئی۔ میرے والد گورنمنٹ سروس میں تھے ریڈیو پاکستان لاہور میں اور میری پھپھو شیخوپورہ میں اور چونکہ میں اپنے خاندان کی پہلی خوشی تھی تو پھپھو نے شوق میں میری والدہ کو اپنے گھر بلا لیا تھا تو اس طرح میں وہاں پیدا ہوئی اور چونکہ والد گورنمنٹ سروس میں تھے تو ہر شہر میں کچھ کچھ عرصہ رہے تو میں نے ہر شہر کا مزہ چکھا ہے اس لیے میں اپنے آپ کو پاکستانی کہنے میں اور بھی زیادہ فخر محسوس کرتی ہوں۔ پھر 1969ء میں میرے والد بی بی سی لندن چلے گئے تو ہم تین سال لندن میں رہے۔ واپس پاکستان آئے تو پھر تین سال کے بعد ابا کا کنٹریکٹ ہو گیا بی بی سی لندن میں۔ پھر دوبارہ چلے گئے تو اس طرح میری زندگی کے تقریباً" سات آٹھ سال لندن میں گزرے۔ میرے والد کا نام حسن ذکی کاظمی اور امی اگرچہ ہاؤس وائف ہیں لیکن ساتھ ساتھ ٹیچنگ بھی کرتی رہیں۔ میری تعلیم ذرا ڈسٹرب رہی ابا کی پوسٹنگ کی وجہ سے۔ کراچی سے میں نے 1975ء میں میٹرک کیا اور پھر لندن سے اولیولز کیا اور لندن کے برکلیز بینک میں کچھ عرصہ جاب بھی کی۔ میں والدین کی اکلوتی بیٹی ہوں اور بھائی میرے ماشاء اللہ دو ہیں اور جب میں انیس سال کی تھی تو میری شادی ہو گئی تھی۔"

"شادی کب ہوئی؟ پسند اور بچے؟ اور میاں صاحب کیا کرتے ہیں؟"

"میری شادی 1979ء میں ہوئی۔ ارینج میرج تھی۔ ماشاء اللہ دو بچے ہیں۔ ایک بیٹی اور ایک بیٹا۔۔۔ بیٹا لندن میں ہوتا ہے وہاں جاب کر رہا ہے اور بیٹی یہاں۔۔۔ اس کی بھی شادی ہو گئی ہے۔ میرے میاں پی آئی اے میں پائلٹ ہیں۔"

"پی آئی اے کا تو بڑا برا حال ہے؟"

"ہاں پی آئی اے کا برا حال ہے لیکن اس سے پہلے وہ ہمارا حال برا کر گئے۔ انہوں نے بیس سال پہلے دوسری شادی کر لی تھی اور ہمیں چھوڑ کر چلے گئے اور دوسری شادی کے دو تین سال بعد طلاق بھی دے دی لیکن میرے سسرال والوں نے مجھے بہت سپورٹ کیا اور آج تک میں اپنے سسرال میں ہی رہ رہی ہوں۔ میرے ساس سسر کا تو انتقال ہو گیا تھا۔ میری خالہ ساس اور میرے جیٹھ جیٹھانی نے میرے میاں کو بہت سمجھایا لیکن جب وہ نہیں مانے تو ان تینوں نے کہا کہ ہم اسے بیاہ کر لائے تھے، یہ ہماری بہو ہے اور بچے ہیں یہ اسی گھر میں رہے گی۔ اب تمہارا جو دل چاہتا ہے تم کرو۔"

"بڑی حیرت کی بات ہے ورنہ میاں بدلا یا خدانخواستہ دنیا سے گیا تو سسرال والے فوراً" بدل جاتے ہیں؟"

"بالکل ٹھیک کہہ رہی ہیں اور جب میں کسی کو بتاتی ہوں تو سب بہت حیران ہوتے ہیں۔ انہوں نے کبھی مجھے کچھ نہیں کہا۔ اکثر مجھے شوٹنگ سے واپس آتے ہوئے رات کے دو تین بج جاتے ہیں لیکن کبھی مجھ سے ان لوگوں نے یہ نہیں پوچھا کہ تم کدھر سے آرہی ہو، کہاں گئی تھیں۔ بہت اچھے ہیں سب میرے ساتھ اگرچہ ہم سب ساتھ ساتھ ہیں لیکن پورشن الگ ہیں۔ بیٹی کی شادی کر کے میں نے بیٹی داماد کو اپنے ساتھ ہی رکھ لیا ہے تاکہ مجھے اکیلا پن محسوس نہ ہو۔ گھر داماد والی کوئی بات نہیں ہے۔ اپنا کماتے ہیں۔ میری بیٹی کے بھی دو بچے ہیں ایک بیٹی اور ایک بیٹا۔۔۔ میرا اپنا بیٹا جب اٹھارہ انیس سال کا تھا تو امریکہ پڑھنے چلا گیا اور اب ماشاء اللہ لندن میں جاب کر رہا ہے۔ مجھے بہت کہتا ہے آنے کے لیے مگر اب ٹریولنگ مجھے مشکل لگتی ہے۔ بھائی بھی وہاں ہیں تو ان کا آنا جانا لگا رہتا ہے تو ملاقات بھی ہو جاتی ہے۔"

"چھٹی کا دن کیسا گزرتا ہے؟"

"چھٹی کا دن چاہتا ہے کہ بہت آرام کروں مگر دو چھوٹے بچے نواسا اور نواسی مجھے سونے نہیں دیتے۔ صبح چھ سات بجے سے ان کا شور شرابا شروع ہو جاتا ہے۔ تو بس انہی میں مصروف رہتی ہوں پھر گھر کے کام کاج بھی بہت ہوتے ہیں چھٹی کے دن۔ اگرچہ ملازم ہیں۔"

"بیٹی بھی ہے اس فیلڈ میں؟"

"میری بیٹی نے "انڈس ویلی" سے گریجویشن کیا پھر ٹی وی ون جوائن کیا پروڈکشن اور ڈائریکشن کے شعبے میں کام کیا۔ کچھ عرصہ کے بعد مصالحہ چینل جوائن کیا۔ پھر اسے آر وائی گئی۔ وہیں اسے اپنے میاں صاحب ملے یعنی دونوں کی ملاقات ہوئی۔ میری بیٹی رباب نے مجھ سے ذکر کیا اور پھر سسرال والوں سے مشورہ کر کے بیٹی کی شادی کر دی۔ بیٹی نے کیمرہ کے پیچھے رہ کر کام کیا میری نواسی جب پیدا ہوئی تو تین ماہ کے بعد رباب دوبارہ ٹی وی جوائن کرنا چاہ رہی تھی مگر میں نے منع کر دیا۔"

"کمرشلز بھی آپ کے دیکھے ہیں اور کمرشلز میں آپ کی آواز بھی سنی ہے۔ یہ بھی تو ایک اضافی کام ہے؟"

"جی بالکل کافی کمرشلز کیے ہیں اور اکثر کمرشلز میں میری آواز بھی ہے۔ تو جب آئے ہیں اس فیلڈ میں تو کام تو کرنا ہی ہے۔"

اور اس کے ساتھ ہی ہم نے عصمت زیدی صاحبہ سے اجازت چاہی اور حقیقت میں ہمیں ان کے ساتھ باتیں کر کے بہت اچھا لگا۔



نادیہ خاتون



خط بھجوانے کے لیے پتا
خواتین ڈائجسٹ، 37- اردو بازار، کراچی۔
Email: info@khawateendigest.com
khawateendigest@hotmail.com

**عابدہ غوری... کوٹ چٹھہ**

مابدولت مس سے مسز کے عہدے پر فائز ہو چکے ہیں۔ (ڈھیروں دعائیں) خواتین کو بھول سکتے ہیں؟ نا جی... ایک ہی بار ہمارے شوہر نامدار نے دو تین ماہ کے رسالے لا دیے اور ہم نے شکریہ کے ساتھ قبول کیے۔ (اللہ نظر بد سے بچائے۔ آمین)

ج - پیاری عابدہ! نئی زندگی کے آغاز پر مبارک باد اور دعائیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کے شوہر نامدار کا یہ جوش و خروش ہمیشہ برقرار رکھے اور وہ آپ کو باقاعدگی سے اپنی محبت کے ساتھ ساتھ رسالے بھی پیش کرتے رہیں۔

**غزالہ کنول... گوجرانوالہ**

مجھے آج قلم اٹھانے پر آسیہ رزاقی جی نے مجبور کیا ہے۔ آسیہ جی بلاشبہ ڈائجسٹ کی دنیا کا ایک بڑا نام ہیں۔ ان کی روایتوں سے گندھی تحریریں ہمیشہ اٹریکٹ کرتی ہیں۔ مگر آج آسیہ جی سے ایک شکایت ہے۔ بڑے ادب سے شکوہ کرتی ہوں کہ آپ نے اپنے ناولٹ "کس کے گھر پر" میں لکھا گوجرانوالہ کے بارے میں "چھوٹے شہر کی رہائشی لڑکیاں بڑے شہر میں آکر دیدہ ہوائی ہو جاتی ہیں۔" اب یہ لائن تو ایک ہے۔ مگر اس کے حوالے سے شکوے بے شمار ہیں۔ سب سے پہلے تو گوجرانوالہ کے لیے لفظ چھوٹے شہر اور یہاں کی لڑکیوں کے لیے "لفظ دیدہ ہوائی" سب سے پہلی بات ہمارا پیارا شہر گوجرانوالہ چھوٹا شہر ہرگز نہیں اور اگر ہو بھی تو یہاں کی لڑکیاں بلکہ پاکستان کے کسی بھی چھوٹے شہر، قصبوں اور دیہاتوں کی لڑکیوں کے لیے لفظ دیدہ ہوائی بہرحال کسی صورت بہتر نہیں۔ یہ چھوٹے شہروں، قصبوں اور دیہاتوں کی لڑکیاں نہ صرف قناعت پسند ہیں، بلکہ محنتی اور سادہ بھی ہیں۔ یہ ہماری روایتیں ہیں جو ہمیں کینیڈا جیسے ملک میں بھی ہمارے اصل سے جوڑے رکھتی ہیں۔ اب ذرا میں بتاؤں کہ گوجرانوالہ پنجاب کا پانچواں بڑا شہر اور پاکستان کا ساتواں بڑا صنعتی شہر ہے۔ یہاں کا گھنٹہ گھر بہت مشہور ہے اور یہاں چھ تاریخی دروازے بھی ہیں۔ گرجاکھی دروازہ، ایمن آبادی دروازہ، کھیالی دروازہ، سیالکوٹی دروازہ، ٹھاکر سنگھ گیٹ اور لاہوری دروازہ۔ ماشاء اللہ یہاں بہت سے سرکاری اور پرائیویٹ تعلیمی ادارے ہیں۔ یہاں لڑکیوں کے تین بڑے گورنمنٹ کالج ہیں۔ اس کے علاوہ یہاں بہت بڑی گفٹ یونیورسٹی بھی ہے اور تو اور پنجاب یونیورسٹی کا ایک بہت بڑا پنجاب کیمپس بھی کافی سال ہوئے یہاں قائم ہو چکا ہے۔ یہاں کا پنجاب سائنس کالج بھی اپنی مثال آپ ہے۔ یہ شہر بے شک چڑوں اور کھانے پینے کے لیے مشہور ہے۔ مگر اب نوجوان نسل تیزی سے تعلیم یافتہ ہو رہی ہے اور گوجرانوالہ ایک بڑا صنعتی شہر تو ہے، ساتھ ساتھ پورا گوجرانوالہ ڈویژن بھی ہے۔ اس میں سیالکوٹ، وزیر آباد، حافظ آباد، لالہ موسیٰ، کاموکی، گجرات، سرائے عالمگیر سے لے کر منڈی بہاؤالدین تک شامل ہیں۔ رہی بات بڑے بڑے ملکوں اور بڑے بڑے شہروں کی تو...

تو قد و قامت سے شخصیت کا اندازہ نہ کر
جتنے اونچے پیڑ تھے، اتنا گھنا سایہ نہ تھا

ج - پیاری غزالہ! ہمیں حیرت ہے کہ آپ نے یہ مطلب کیسے لیا کہ یہ آسیہ جی نے لکھا ہے۔ ناول، افسانوں میں جو کردار تخلیق کیے جاتے ہیں۔ ان کی ذہنی سطح، ان کی سوچ اور نفسیات کو مدنظر رکھ کر ان کے جملے لکھے جاتے ہیں۔ یہ سوچ آسیہ رزاقی کی نہیں بلکہ اس ناولٹ کی "آپا" کی سوچ تھی جو کینیڈا میں رہائش کے باوجود اپنی روایتوں سے جڑی ہوئی تھیں۔ آپ نے پورا جملہ نہیں پڑھا۔ "کیونکہ آپا کے خیال میں چھوٹے شہر کی رہائشی لڑکیاں بڑے شہر میں آکر دیدہ ہوائی ہو جاتی ہیں۔" ناول اور افسانوں میں ہر طرح کے اچھے برے کردار ہوتے ہیں اگر کوئی مصنف ان کرداروں کی تخلیق کرتا ہے تو وہ اپنے خیالات کی نہیں ان کے کردار کی ترجمانی کرتا ہے۔ بہرحال اچھی بات یہ ہے کہ آپ نے اپنے شہر کے بارے میں لکھا اور ہمیں اور ہمارے قارئین کو گوجرانوالہ کے بارے میں بہت سی باتوں کی آگاہی ہوئی۔

**ثمینہ اکرم... لیاری کراچی**

سرورق کلر فل اور عید نمبر سے ہم آہنگ تھا۔ "کرن کرن روشنی" میں عیدالاضحی کے مسائل کی معلومات ملی۔ "سعید کے رنگ" پیاری رائٹرز سے کیا گیا سروے بہت دلچسپ لگا۔ سب کے جوابات پسند آئے۔ مگر خاص طور پر سائرہ رضا اور سمیرا حمید کے جوابات اچھے لگے۔ کسی بناوٹ اور تصنع سے پاک... صاف اور سچے جوابات۔ اس ماہ نیا سلسلہ وار ناول شروع کیا گیا ہے۔ سب سے پہلے تو اس ناول کا نام (بن مانگی دعا) مجھے متاثر کر گیا۔ پھر اس ناول کے ہیرو کا نام معیز... (11 نومبر کو معیز اکرم کا یوم شہادت ہے۔) ایسی پرفیکٹ اور مکمل فیملی کی کہانی جس میں زندگی سے بھرپور کردار سانس لے رہے ہیں۔ مجھے یہ ناول ابتدا میں ہی دلچسپ اور پاور فل لگا۔ قانتہ رابعہ کا افسانہ "چھوٹی سی خواہش" بہت اچھا لگا۔ ایسے بامقصد افسانے لکھنا قانتہ رابعہ کے قلم کا خاص جوہر و ہنر ہے۔ اس میں ان لوگوں کے لیے ایک پیغام ہے جو اپنی پوری کمائی ڈیپ فریزر کی نذر کر دیتے ہیں۔ دوسرا افسانہ رضا کی گڑیا ریما سید کا بہترین لگا۔ انشاء جی کی گیت میری پسندیدہ ہے۔ نیو نور کی آواز میں اس کا حسن اور بھی بڑھ جاتا ہے۔ "کوہ گراں تھے ہم" عنیزہ سید کی کہانی میں ابھی تک کسی بھی راز سے پردہ نہیں اٹھایا گیا۔ سعد کی بچھڑی ماں بھین جی ہیں اور رضوان الحق سارہ کی تلاش میں ہے۔ جبکہ کھاری اور سعدیہ کے مابین معاملے کی کچھ سمجھ نہیں آئی۔ یہ ایک مشکل ترین ناول ہے عنیزہ جی... شاہ زیب خان زادہ کا انٹرویو پڑھنے کی ایک عرصے سے دلی خواہش تھی جو شاہین رشید نے آج پوری کر دی۔ ناولٹ "ماہ تمام" مجھے پہلی ہی قسط سے کچھ خاص پسند نہیں آیا۔ جبکہ فائزہ (میری اسٹوڈنٹ) ماہ تمام کی دیوانی ہے اور صرف اس ایک ناولٹ کے لیے خواتین ڈائجسٹ ہر ماہ خریدتی ہے۔ دراصل مجھے گھریلو سیاست کچھ خاص پسند نہیں آتی۔ عدنان بھائی کی "نفسیاتی الجھنیں" ہر ماہ شوق سے پڑھتی ہوں۔ اب بات کرتے ہیں ہاٹ فیورٹ ناول "زمین کے آنسو" کی۔ اس ناول میں قارئین بیک وقت دو ناولوں سے لطف اندوز ہو رہے ہیں۔ ایک تو ایک فلک شاہ کی کہانی، دوسرے تاریخی واقعات پر مبنی حورعین کی کہانی سے۔

ج - ثمینہ جی! ہمیں احساس ہے کہ قارئین کا سروے نہ دیکھ کر آپ کو مایوسی ہوئی ہوگی۔ آپ نے محنت سے جواب لکھ کر بھجوائے اور وہ شامل نہ ہو سکے۔ اس کے لیے معذرت۔ دراصل مصنفین سے سروے بھی عیدالاضحی کے حوالے سے تھا۔ اس لیے ہم نے سوچا قارئین سے سروے آئندہ سال شائع کیا جائے۔ آپ کے جوابات محفوظ ہیں۔ ان شاء اللہ آئندہ سال شامل ہوں گے۔ غنوی کا انتخاب بھی شامل ہوگا۔ بشرطیکہ اچھی تحریریں انتخاب کر کے بھجوائیں۔

**عائشہ خان... ٹنڈو محمد خان**

ٹائٹل خوب صورت لگا۔ سب سے پہلے "زمین کے آنسو" پڑھا۔ ایبک کے ناول نے دل موہ لیا۔ حورعین کا سین اچھا لگتا ہے۔ مائرہ کی اصلیت احسان پر کھل گئی۔ شکر ہے مائرہ جیسے انتقام پسند لوگوں پر اللہ بازی الٹ دیتا ہے۔ عمر کے اس دور میں آکر اپنے شوہر کی نظروں سے گر جانا، مائرہ کے لیے یہ سزا ہی بہت ہے۔ "میری آنکھوں کے خواب" ویل ڈن نعیمہ۔ ناہید اور ثمینہ کی زبان درازی دیکھ کر پہلے ہی غصہ آرہا تھا کہ ظہیر کی شکی طبیعت نے تو میرے خون کو ابال دیا۔ شک بہت خراب چیز ہے۔ رشتوں کو دیمک کی طرح کھا جاتا ہے۔ ناہید اور ثمینہ کی امی اور ابو پر

حیرت ہوئی کہ اتنی سادہ طبیعت کے تھے کہ لڑکیاں جگہ جگہ معرکے سر کرکے آرہی ہیں اور وہ۔ ان کا سیدھا پن ختم نہیں ہو رہا ہے۔

"او سر۔" سچی بات ہے او سر مجھے کچھ خاص سمجھ نہیں آئی۔ سمیرا حمید میری فیورٹ بن چکی ہیں۔ مگر او سر سمجھ نہیں آئی۔

ماہ تمام ایک ماہ کی غیر حاضری کے بعد اچھی قسط تھی۔ تقی کی باتوں پر بے اختیار ہنسی آجاتی ہے۔ بے سروپا باتیں۔

عید نام ہے۔ نازیہ جمال واہ کیا پیاری تحریر ہے۔ ہوتی ہے کچھ لوگوں میں یہ عادت کہ کنجوسی کو سادگی سمجھتے ہیں۔ میں بہت ہنسی جب اماں کو بیٹی کے کپڑوں میں سے پسینے کی بدبو آئی اور (ہاہاہا) نمک پارے اور میٹھی بوندی تو منہ میں رکھنے کے قابل نہیں۔ البتہ ریوڑیاں اپنے اصل ذائقے میں موجود تھیں۔ (ہاہاہا) اور نند اختر باجی کا سرخ رنگ کے سستے نقلی زیور اور کس کے جوڑا' میرے ذہن میں آگیا اور میں بہت ہنسی۔ مہو بہت پسند آئی۔ بے چاری مہو سے انتقام کیوں لیا؟ کس کے گھر پر آسیہ رزاقی ویل ڈن۔ جنید بھائی کے بھول پن پر ہنسی آئی۔ غم میں بھی گھر والوں کو ڈٹ کے کھاتے پیتے دیکھ کر جنید بھائی حیرت زدہ رہ گئے۔ ہاہاہا۔ ویسے ٹینشن میں مجھے بھی بہت بھوک لگتی ہے۔ "عید کے رنگ سروے" بہت زبردست۔

نمرہ اقراء سے یہ کہنا ہے کہ

ساتھ ساتھ نام پڑھنے کی اتنی عادت ہوگئی ہے کہ اس مرتبہ نام الگ الگ پڑھا تو نوٹس کرلیا۔ شاہ زیب خان زادہ اور موحل شیخ کے انٹرویو پسند آئے۔ ہمارے نام میں نمرہ رحمٰن کا خط پسند آیا۔ ہاتھ پیروں کی رنگت صاف کرنے کا بتایئے گا۔ نفسیاتی الجھنیں' عدنان بھائی کے مشوروں سے مستفید ہوتی ہوں۔

ج - پیاری عائشہ! اتنی تفصیل سے ہر کہانی اور تمام سلسلوں پر تبصرے کا شکریہ۔ آپ بڑی باقاعدگی سے خواتین اور شعاع نہ صرف پڑھتی ہیں' بلکہ ہر ماہ تبصرہ بھی کرتی ہیں اور آپ کے تبصرے بڑے جامع ہوتے ہیں۔ پہلی بار آپ نے سمیرا حمید کی کہانی کے متعلق لکھا کہ آپ کی سمجھ میں نہیں آئی تو ہمیں بہت حیرت ہوئی ہے۔ سادہ سی کہانی تھی جو بہت خوب صورت اور اثر انگیز الفاظ میں لکھی گئی۔ اس میں نہ سمجھ میں آنے والی تو کوئی بات ہی نہیں تھی۔

## سحر خان۔۔۔ کوئٹہ

عجب بدلتی خزاں رت ہے۔ اداسی میں لپٹی گویا ہر شے' ہر منظر اداس اداس۔۔۔ سردیاں ہمیشہ سے ہی اداس کردیتی ہیں مجھے نہ جانے کیوں؟ اس لیے ایسے میں خواتین کا نیا شمارہ' دل کو کچھ ڈھارس سی ملتی ہے۔ میں اپنی کچھ پرانی اور بہت اچھا لکھنے والی مصنفات سے کچھ کہنا چاہتی ہوں۔

پیاری مصنفات بار بار ایک ہی بات کہنے سے بات کا اثر ہی ختم نہیں ہوتا' بلکہ الفاظ اپنی حرمت بھی کھودیتے ہیں۔ ہم میں سے کسی قاری بہن کے الفاظ میں وہ تاثیر تو ہوگی جو آپ کو پھر سے لکھنے پہ' ہمارے پرچوں میں واپسی پہ مجبور کردے۔ محترمہ عنیزہ سید صاحبہ ہر دو راستوں پہ بے شمار گلیاں ہیں' کچھ روشن کھلی اور کچھ بند اندھیری اور دیکھیے ہمیں تو کوئی "بابا ہدایت اللہ" ملتا ہے نہ ہی آپ کا کوئی اور کردار۔ ہم کو تو صرف آپ مصنفات کے لکھے الفاظ ہاتھ پکڑے آگے لیے بڑھتے ہیں۔ روشن اور کبھی گلیوں والے راستے پر۔ نگہت عبداللہ صاحبہ آپ نے لکھا تو بہت خوب' مگر "کوئی لمحہ گلاب ہو" اور "دل پھولوں کی بستی" سا رنگ نہیں جما۔ منتظر رہیں گے آپ کے ان ہی کرداروں کے ساتھ ایک نئے ناول کے' نگہت سیما صاحبہ بلاشبہ آپ کی معلومات قابل رشک ہیں۔ صائمہ رضا صاحبہ سے میری درخواست ہے' لکھنے کا سلسلہ موقوف نہ کریں۔ وقفہ بہرحال ایک اچھی اور جامع تحریر کے لیے ضروری ٹھہرا۔ ذہن ایک وسیع جزیرہ اور اس جزیرے پہ چلتے' رقص کرتے' رنگ بھرتے بے شمار کردار اور بہت سی کہانیاں۔ کیا بات ہے۔ کوئی بھی کردار' کہانی نوک قلم پہ آتی ہی نہیں۔ حالانکہ لکھنا میرا بہت پرانا اور بڑا خواب ہے۔ "پیوستہ رہ شجر سے امید بہار رکھ" (میرے اپنے لیے) شمارہ مجموعی طور پہ اچھا تھا اور بلاشبہ زرد اداس شاموں کو گلابی مائل کرنے میں معاون بھی' آخر میں اتنا ضرور کہوں گی کہ کوئٹہ میں رہیں یا ملک کے کسی اور گوشے میں' زمینی فاصلے کراچی والوں سے نہ تو ہمیں غافل کرسکتے ہیں اور نہ دل سے دور' ہر دکھ پر پریشانی اور ہر درد کا مداوا ہوگا اور ان شاء اللہ بہت جلدی ہوگا۔ ہر دعا اور دعا کی قبولیت کی ہر روشن ساعت وطن عزیز اور آپ سب ہی کے نام۔

ج - پیاری سحر! اتنے خوب صورت خط لکھتی ہیں۔ اتنی خوب صورت لکھائی ہے آپ کی۔ کہانیاں لکھنے کا شوق بھی ہے تو پھر انتظار کس بات کا ہے۔ نوک قلم پر کہانی نہیں کہانیاں آئیں گی۔ آپ قلم اٹھائیں تو سہی۔ ہمارے دل

بھی کوئٹہ والوں کے ساتھ دھڑکتے ہیں۔ اتنا خوب صورت شہر اپنوں کی بے اعتنائی اور دشمنوں کی سازشوں کی نذر ہو رہا ہے۔ کراچی اور کوئٹہ کا کم و بیش ایک ہی حال ہے۔ اللہ تعالیٰ پاکستان کے دشمنوں کو اس دھرتی پر نشان عبرت بنائے اور ہمارے ملک کی سالمیت کو برقرار رکھے۔ (آمین)

**صدف افتخار۔۔۔ صدر کینٹ**

مجھے تو ڈائجسٹ پڑھنے کا موقع کم ہی ملتا ہے۔ گھر کے کاموں سے فرصت ہی نہیں ملتی۔ لیکن بڑی امی (دادی ساس) اور (امی ساس) دونوں باقاعدگی سے پڑھتی ہیں۔ میرے میاں کہتے ہیں کہ آپ دونوں لڑکیوں کی طرح پڑھتی ہیں۔ اس مہینے بڑی امی نے مجھے اور میرے میاں کو باری باری بٹھا کر افسانہ "اوسر" پڑھوایا۔ میاں کو اس لیے کہ تم بھی پڑھو، ہم کیوں پڑھتے ہیں اور مجھے اس لیے کہ کاموں میں لگ کر بھول جاتی ہوں، ٹک کر پڑھ لوں۔

یہ ہفتہ ہمارے گھر "اوسر" ہفتہ رہا۔۔۔ پہلے دونوں امیوں نے خوب تبصرہ کیا۔

کام والی کو بھی امی نے پڑھ کر سنائی۔ بڑی بھابھی بھی پڑھتی ہیں ڈائجسٹ، وہ بھی تبصرے میں آشامل ہوئیں۔ آس پڑوس کی آنٹیاں آتی ہیں شام کو امی کے پاس۔ یقین کیجیے امی نے باقاعدہ انہیں پڑھ کر یہ کہانی سنائی۔ بڑی امی کہتی ہیں میری ایک جاننے والی کے ساتھ کچھ ایسا ہی ہوا تھا۔ ہنستی کھیلتی تھی۔ پھر چپ لگ گئی۔ بڑی امی پوچھنا یہ چاہتی ہیں کہ یہ کہانی "اوسر" سچی ہے۔ وہ مجھے یہ کہہ رہی ہیں کہ پوچھوں کہ رائٹر نے ان کی جاننے والی کی کہانی تو نہیں لکھی؟

ج۔ پیاری صدف! "اوسر" کی کہانی تو ہر تیسرے چوتھے گھر کی کہانی ہے۔ ذات، برادری، مرتبہ، حسب نسب، اونچ نیچ، صدیوں سے ہمارے معاشرے میں انسان ان دیواروں کے پیچھے قید ہے۔ اسلام ان سب بتوں کو توڑنے کے لیے ہی آیا تھا۔ لیکن ہمارے معاشرے میں آج بھی ان بتوں کی پوجا کی جاتی ہے۔

کچھ لوگ اپنی افتاد طبع میں شدت رکھتے ہیں۔ وہ ناکامی برداشت نہیں کرپاتے۔ چپ چاپ اپنے اندر مرجاتے ہیں۔ وہ کوئی فرزانہ ہو یا جمیلہ نہ جانے کتنی لڑکیاں ان رسم و رواج کے ہاتھوں ماری جاتی ہیں، اپنی بڑی امی اور چھوٹی امی کو بتادیں کہ یہ کہانی ان کی رشتہ دار کی نہیں، لیکن سچی ضرور ہے۔

**عالیہ بتول۔۔۔ حویلی بہادر شاہ**

ٹائٹل گرلز اچھی لگ رہی ہیں خواتین ڈائجسٹ کی جتنی تعریف کریں کم ہے۔ اس کے سارے سلسلے ہی بہت پسند ہیں ہمیں۔ نگہت سیما کی کہانی نے بہت خوب صورت موڑ لیا۔ احسان شاہ نے مائرہ کی سچائی اس کی زبان سے سنی جھوٹ ہو یا سچ آخر ایک ہی دن سامنے آہی جاتا ہے۔ عنیزہ سید کے لکھنے کا انداز تو ہے ہی بہترین لیکن کہانی کا نام بھی کافی منفرد سا ہے۔ عفت سحر طاہر کی کہانی فہرست کے لیے دیے گئے پیج میں نہیں شائع ہوئی اور پورے رسالے میں کہیں نہیں تھی۔ سمیرا حمید کی کہانی تو سر سے گزر گئی۔ کچھ سمجھ میں نہیں آئی۔ آمنہ ریاض کی تحریر بھی ٹھیک جارہی ہے۔ قانتہ رابعہ جی۔ بہت خوب، دل خوش ہوگیا۔ نعیمہ ناز کی تحریر اچھی تھی، ناہید کا کردار اچھا لگا، لیکن ذہن میں یہ سوال بھی آیا کہ لکھاریوں کو ان چبھتے عجیب و غریب سوال کا سامنا کرنا پڑتا ہوگا۔ ثمینہ نے اپنا گھر خراب کیا، بے جا شک کی بنیاد پر۔

ج۔ پیاری عالیہ! خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ ہمیں افسوس ہے کہ آپ کے پچھلے خط شائع نہ ہوسکے۔ جو خط تاخیر سے موصول ہوتے ہیں۔ وہ ہم شامل نہیں کر پاتے۔ آپ جلدی خط بھجوائیں۔ ان شاء اللہ ضرور شامل ہوں گے۔ نعیمہ ناز کے ناول پر آپ کا اعتراض بجا ہے۔ لیکن والدین اپنی سادگی (بلکہ نااہلی کہیں تو زیادہ ٹھیک ہوگا) کی وجہ سے ہی تو بیٹیوں کی تربیت نہ کرسکے۔ ورنہ لڑکیوں کی اتنی زبان درازی پر والدین خصوصاً مائیں دماغ ٹھکانے لگادیتی ہیں۔ بہرحال انجام بخیر تو سب بخیر، دونوں کسی نہ کسی کنارے پر تو پہنچ ہی گئیں اور سمجھوتے کرنا بھی سیکھ لیے۔ جو کام ماں کی تربیت نہ کرسکی، وہ وقت نے سکھادیا۔

عفت سحر کی کہانی آپ کے رسالے میں نہیں تھی۔ ہم پہلے بھی لکھ چکے ہیں کہ ایسی صورت میں پرچا اپنے بک اسٹال پر دے کر تبدیل کرالیا جائے۔ اب آپ اپنا ایڈریس بھجوادیں ہم آپ کو پرچا بھجوادیں گے۔

**ارم کمال۔۔۔ فیصل آباد**

دونوں ماڈلز کے ڈریس اور میچنگ جیولری چار چاند لگا رہی تھی۔ "بن مانگی دعا" عفت سحر طاہر کا نیا ناول پہلی قسط پڑھی۔ رائے محفوظ ہے۔ ماہ تمام اپنی تمام تر خوب صورتیوں اور شوخیوں کے ساتھ بہت زبردست جارہا ہے۔ عنیزہ سید کا "جو رکے تو کوہ گراں تھے ہم" میں زندگی کے وہ رنگ دکھائی دیتے ہیں جو عام طور پر آنکھ سے اوجھل رہتے ہیں۔ کھاری کی اداسی مجھ سے برداشت نہیں ہوتی۔ مجھے تو کھاری کر فیوژن کے بغیر اچھا لگتا ہے۔ "زمین کے آنسو" میں شکر ہے احسان شاہ کی آنکھوں پر سے بدگمانی کی موٹی عینک اتر گئی۔ خدارا اریب فاطمہ کے ساتھ کچھ غلط نہ ہونے دیں۔ ورنہ "زمین کے آنسو" کبھی خشک نہیں ہوں گے اور احمد رضا کو بھی ہدایت اور توبہ کا در کھٹکھٹانے دیں۔ "عید کے رنگ سروے" بہت ہی دلچسپ اور کار آمد رہا۔ سب سے زبردست جوابات سائرہ رضا کے تھے۔ ان کے جوابات میں بھی کہانی کا طرز نمایاں تھا۔ سائرہ جی آپ کی تحریر کے تو سب رنگ ہی اچھوتے ہوتے ہیں۔ "ہماری آنکھوں کے خواب" بہت ہی عمدہ اور اے ون تحریر تھی۔ لیکن اینڈ سے اختلاف ہے۔ عموماً "ایسا ہوتا نہیں"، اتنی شدت سے ناہید نے انکار کیا تھا، نہ اب نہ کبھی اور پھر آخر میں مان جانا جب کہ بہن کا رشتہ بھی چھوٹ رہا ہو۔ خود غرضی سی لگتی ہے، "شادی کا کیا تھا" کہیں بھی ہوسکتی تھی۔ دیگر تمام مستقل سلسلے عید کے رنگوں کے سنگ مسکرا رہے تھے۔

ج۔ پیاری ارم! ناہید نے بھی انکار کیا تھا اور ثمینہ نے بھی بٹی ہوئی محبت قبول نہیں کی تھی۔ لیکن وقت سارے کس بل نکال دیتا ہے۔ انسان کو زندگی میں سمجھوتے کرنا ہی پڑتے ہیں۔ ثمینہ بٹا ہوا شوہر قبول کیا اور ناہید نے اپنی نہ کو ہاں میں بدل دیا دراصل ناہید نے شکی شوہر کے ہاتھوں جو اذیت برداشت کی تھی۔ اس کے بعد اس میں کوئی نیا تجربہ کرنے کی ہمت نہیں تھی۔ دیکھا بھالا طارق ہی بہتر لگا۔ بہن کا رشتہ چھوٹنے والا نہیں۔ وقت بڑے سے بڑے حادثے پر راکھ ڈال دیتا ہے۔ ثمینہ بھی بھول جائے گی۔

**مسز یمین اجمل۔ روہڑی ضلع سکھر**

آپی میں نے "خاموشی کو بیاں ملے" سروے کے جوابات بھیجے تھے ان کا کیا بنا؟

ستمبر 13ء کے شمارے میں صفحہ نمبر 19 پر "اللہ کی رحمت" کے نام سے جو حدیث شائع کی ہے اس کے فوائد و مسائل نمبر 2 میں لکھا ہے کہ "ایسی دعاؤں کو اہمیت دینا جو نبی صلی اللہ وعلیہ وسلم سے منقول نہیں۔ ایسی چیزوں سے ثواب کے بجائے گناہ کا اندیشہ ہے" اس کا ذرا تفصیل سے بتائیں۔ پلیز قرآن و حدیث کے حوالے سے اسے واضح کریں تاکہ ہمارا ذہن کلیئر ہوسکے۔

سب سے پہلے "زمین کے آنسو" پڑھا۔ حورعین کی باتیں بہت اچھی لگتی ہیں اور اس کے دکھوں پر ہمیں بھی رونا آتا ہے۔ "میری آنکھوں کے خواب" اچھی تحریر تھی۔ میرے خیال میں تو شکی انسان خود کردار کا ہلکا ہوتا ہے اسی لیے تو دوسروں کو شک کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔ آپ کا کیا خیال ہے؟ "کوہ گراں تھے ہم" میں نے اس ناول کو دوسروں کی تعریفیں سن کر پڑھنا شروع کیا۔ اس لیے ابھی آہستہ آہستہ سمجھ رہی ہوں لیکن اتنا جانتی ہوں کہ عنیزہ سید لکھتی سب سے ہٹ کر ہیں۔ عفت سحر طاہر کی یہ تحریر تو بڑی سنجیدہ لگ رہی ہے۔ "کس کے گھر پر" پڑھ کر بہت مزہ آیا۔ افسانوں میں "اوسر" اور "چھوٹی سی خواہش" پڑھ کر کافی دکھ ہوا۔ پتا نہیں کب ہم اپنے رویے بدلیں گے۔ "عید کے رنگ" سروے میں مصنفین کے جوابات پڑھ کر مزہ آیا۔

احادیث میں آپ نے "قربانی کے گوشت کی تقسیم" کے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔

ج۔ پیاری بہن! قربانی کے گوشت کی تقسیم کے بارے میں کوئی پابندی نہیں ہے۔ بہتر تو یہی ہے کہ زیادہ سے زیادہ گوشت غریبوں میں تقسیم کیا جائے تاکہ وہ سال میں ایک بار تو جی بھر کر گوشت کھاسکیں۔ جو درود اور دعائیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود پڑھیں اور صحابہ کرام کو سکھائیں۔ انہیں پڑھنا افضل ہے کیونکہ اس سے سنت پر عمل کرنے کا ثواب بھی ملتا ہے۔ جبکہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کو نظر انداز کرکے یا اسے چھوڑ کے کوئی بھی کام کیا جائے یا نئی راہ نکالی جائے تو گناہ کا اندیشہ ہے۔ کیونکہ انسان سے خطا ممکن ہے۔

**زہرہ۔ ضلع خوشاب**

خواتین کا اور میرا بہت پرانا ساتھ ہے۔ آج میں بائیس سال کی ہوں اور شاید پچھلے پندرہ سالوں سے خواتین کی خاموش قاری ہوں۔

ج۔ خواتین کی محفل میں خوش آمدید۔ آپ نے خط لکھا' خوشی ہوئی لیکن اتنا مختصر خط اچھا نہیں لگا۔ کسی بھی تحریر پر کوئی تبصرہ نہیں۔ آئندہ تفصیلی تبصرے کے ساتھ شرکت کیجیے گا۔

**زاہدہ ملک۔۔ لاہور**

میری تربیت میں اس رسالہ کا بڑا حصہ ہے۔ اس نے مجھے بہت کچھ سکھایا' بتایا سمجھایا۔ میری تمام بہنوں سے درخواست ہے کہ اپنی بچیوں کو اسے پڑھنے کی اجازت دیں۔

رسالہ کھولتے ہی حدیث نبوی سے روح منور ہوجاتی ہے۔ انٹرویو کا سلسلہ بھی اچھا ہے۔ مگر آپ کی بیاض سے اور میری ڈائری بالکل ایک جیسے سلسلے لگتے ہیں۔ آپ کا باورچی خانہ اور موسم کے پکوان تو لاجواب سلسلے ہیں۔ افسانوں کا معیار پہلے گرتا جارہا تھا مگر اب بہتری نظر آرہی ہے۔ اور آپی پلیز مکمل ناول کو اقساط میں مت دیا کریں۔ عدنان جی کے تو کیا کہنے بڑی خوبصورتی کے ساتھ ذہنوں کی تاریکی کو روشنی کی راہ میں گامزن کرتے نظر آتے ہیں۔ اکثر رائٹر بہنیں اپنی کہانیوں میں قرآن کے لیے لفظ "ختم" استعمال کرتی ہیں اور آپ کو پتا ہے کہ ختم کے معنی کیا ہیں۔ مٹ جانا نہ رہنا یعنی ختم ہوجانا پلیز میری ان سے درخواست ہے کہ قرآن کے لیے مکمل کا لفظ استعمال کریں۔ قرآن پر درس و تدریس کی آیت کا ترجمہ مکمل شروع کے ساتھ بیان کریں۔

ج۔ پیاری زاہدہ! خواتین کی محفل میں خوش آمدید اور دعائیں مکمل ناول اقساط میں دینا ہمیں بھی اچھا نہیں لگتا لیکن ہماری مجبوری یہ ہے کہ مصنفین طویل تحریریں لکھتی ہیں جو ایک قسط میں شائع نہیں کی جاسکتیں۔ اس لیے انہیں کئی اقساط میں دینا پڑتا ہے۔ آپ کی تجاویز نوٹ کرلی ہیں۔ افسانوں کے لیے معذرت' فی الحال آپ کو بہت محنت کی ضرورت ہے۔

**شمسہ کوثر عطاری۔۔۔ نوشاہی ڈوگہ گجرات**

دلہنوں سے سجا خوب صورت سرورق والا خواتین ڈائجسٹ دس تاریخ کو ملا حسب معمول پہلے حمد و نعت سے دل کو منور کیا اور پھر روح کو سیراب کرنے پہنچے "کرن کرن روشنی" میں قربانی کے متعلق اور دیگر احادیث' بہت خوب صورت انداز میں پیش کی گئیں بلاشبہ یہ زبردست سلسلہ ہے۔ اشعار سارے ہی بہت اچھے تھے' عید کے حوالے سے مصنفین کا سروے بھی زبردست تھا اور انٹرویوز بھی اچھے لگے۔ "زمین کے آنسو" بہت دلچسپ موڑ پر ہے اب تو یقین ہے اگلی قسط آخری ہی ہوگی کیونکہ چند معاملات ہی سیٹ ہونے والے رہ گئے ہیں۔ ابراہیم کا اچانک ملنا کافی امید دے گیا احمد رضا کو بھی اور ہمیں بھی نگہت صاحبہ کی تاریخ اکثر حیران کرجاتی ہے کہ وہ تاریخ کا کتنا گہرا مطالعہ رکھتی ہیں۔ نگہت صاحبہ آپ کو سلیوٹ کرنے کو دل چاہتا ہے۔ عفت سحر کی نئی تحریر کا آغاز اچھا لگا ویسے ہم تو تایا جیلانی کو سوچ بیٹھے تھے۔ ناولٹ میں اس دفعہ آسیہ رزاقی بازی جیت گئیں' بہت خوب صورت اور دلچسپ انداز تحریر ہے ان کا "ماہ تمام" بھی بہت خوب صورتی سے آگے بڑھ رہا ہے۔ افسانے تو بہت مزے کے تھے نازیہ جمال تو مجھے بہت پسند ہیں۔ قانتہ رابعہ کی واپسی بہت خوش کن تاثر دے گئی۔ نعیمہ ناز صاحبہ تو بہت منفرد لکھتی ہیں۔ بس خط اچھے نہیں لگے۔ کچھ خاص تبصرہ نہیں کیا گیا تھا۔

ج۔ پیاری ثمینہ! ہمیں افسوس ہے کہ پچھلے ماہ کسی بھی سلسلے میں آپ کا نام نہ تھا۔ دراصل بیس تاریخ تک سلسلے تیار ہوجاتے ہیں۔ اس لیے تاخیر سے موصول ہونے والے خطوط شامل اشاعت نہیں کیے جاسکتے اس ماہ آپ کا خط تاخیر سے موصول ہوا ہے لیکن ہم شامل کررہے ہیں آئندہ آپ بیس تاریخ تک انتخاب بھجوادیں۔

آپ کا تفصیلی تبصرہ بہت اچھا لگا۔ مصنفین تک آپ کی تعریف ان سطور کے ذریعے پہنچا رہے ہیں۔

**سرورق کی شخصیت**

ماڈل ---------- نساء

میک اپ ---------- روز بیوٹی پارلر

فوٹو گرافر ---------- موسیٰ رضا

عِفت سحر طاہر

# بن مانگی دعا

اقتیاز احمد اور سفینہ کے تین بچے ہیں۔ معیز' زارا اور ایزد۔ صالحہ' امتیاز احمد کی بچپن کی منگیتر تھیں مگران سے شادی نہ ہو سکی تھی اور سفینہ کو یقین ہے کہ وہ آج بھی ان کے دل میں بستی ہیں۔ صالحہ مرچکی ہیں۔ ابیہا ان کی بیٹی ہے۔ جواری باپ سے بچانے کے لیے صالحہ' ابیہا کو امتیاز احمد کے سپرد کرجاتی ہیں۔ تین برس قبل کے اس واقعے میں ان کا بیٹا معیز ان کا رازدار ہے۔

ابیہا ہاسٹل میں رہتی ہے۔ حنا اس کی روم میٹ ہے اور اچھی لڑکی نہیں ہے۔ زارا اور سفیر احسن کے نکاح میں امتیاز احمد' ابیہا کو بھی مدعو کرتے ہیں مگر معیز اسے بے عزت کرکے گیٹ سے ہی واپس بھیج دیتا ہے۔ زارا کی نند رباب' معیز میں دلچسپی لینے لگتی ہے۔

## ۲
## دوسری قسط

یہ اس کا خدا جانتا تھا یا پھر خود ابیہا کہ وہ کس ذلت کو برداشت کرتی ہاسٹل پہنچی۔ ڈرائیور کی وجہ سے وہ رو بھی نہ سکتی۔

وارڈن سے سامنا نہ ہوا تھا۔ ورنہ وہ ضرور مشکوک ہوجاتی۔



اول تو ابیہا کبھی کہیں گئی ہی نہ تھی۔ ماسوائے کبھی کبھار امتیاز احمد کے ساتھ جانے کے اور آج اگر کسی تقریب میں شرکت کی اجازت لے کر گئی بھی تو آدھے گھنٹے کے اندر اس قدر نڈھال سی واپسی۔۔۔ ابیہا تقریباً" بھاگتے قدموں سے اپنے کمرے میں آئی اور دروازہ لاک کرلیا۔ صد شکر کہ حنا گھر گئی ہوئی تھی۔ ورنہ آج ابیہا کی زندگی ان کے سامنے بے نقاب ہو چکی ہوتی۔

اسے رونا آیا۔ اپنی بے بسی "اپنی بے کسی پر۔

اسے امتیاز احمد جیسے کمزور سہارے پر رونا آیا۔۔۔ اور معیز احمد کے سلوک کا دکھ تو حد سے سوا تھا۔

وہ اپنے بستر پر سکڑ سمٹ کر بیٹھی تھی۔ گھٹنوں کے گرد بازو لپیٹے بے حد خوف زدہ انداز میں۔

اسے احساس ہوا کہ وہ بالکل تنہا تھی۔ ایک شرعی رشتے اور مضبوط سہارے کے ہوتے ہوئے بھی وہ اس دنیا کے ہجوم میں اکائی تھی۔

اس کی ماں نے ذلت کے گڑھے میں گرنے سے بچانے کے لیے اسے ایک شرعی رشتے کے تحت امتیاز احمد کے حوالے کیا تھا۔ مگر جو سلوک اسے یہاں سہنا پڑ رہا تھا' وہ کسی دلدل میں دھنسنے کے مترادف تھا۔

اس کی سیاہ آنکھوں میں چھپی حقارت یاد آئی۔

"وہ کبھی مجھے اس گھر میں قدم نہیں رکھنے دے گا۔ جہاں اس کی ماں رہتی ہے۔" اسے معیز کے لب و لہجے کی نفرت بھری سرد مہری یاد آئی۔ وہ زار و قطار رو رہی تھی۔

"اور امتیاز احمد کب تک اس رشتے کو ٹوٹنے سے بچاتے رہیں گے اور اگر خدانخواستہ انہیں کچھ ہو گیا تو۔۔۔ میں بے نام و نشان۔۔۔"

اس کے دل کو کسی نے مضبوط شکنجے میں کس لیا۔ تو وہ بے اختیار امتیاز احمد کی صحت اور لمبی عمر کے لیے دعا مانگنے لگی۔



یونیورسٹی کے ہنگاموں میں بھی وہ بے زار سا رہا۔ طبیعت پہ ایک عجیب سی بے کیفی چھائی ہوئی تھی۔

"کیا یار۔۔۔ اتنا بورنگ کیوں ہو رہا ہے؟" عون اس کا بہترین دوست تھا۔ اس کی طبیعت کے رنگ کیوں نہ پہچانتا۔

"ایسے ہی بس۔۔۔ فنکشن کی تیاری میں نیند پوری نہیں ہوئی۔ تھکاوٹ ہے ذرا سی۔"

معیز اس کے ہمراہ پارکنگ میں کھڑی اپنی گاڑی کی طرف بڑھتے ہوئے بولا۔

"چل اوئے۔۔۔ جھوٹ تو اس سے بول جو تجھے جانتا نہ ہو۔ سمجھ میں نہیں آتا کس خفیہ حسینہ کا سایہ ہو گیا ہے تیرے دل پر۔۔۔ ایسا لگا ہے کہیں کم بخت کہ اب کہیں اور لگتا ہی نہیں۔" عون نے اسے آڑے ہاتھوں لیا۔

معیز کی یک لخت بدلتی شخصیت کا وہ گواہ تھا۔ مگر جو راز معیز احمد اپنے دل میں چھپائے ہوئے تھا۔ اس کی اس نے اپنے عزیز دوست کو بھی ہوا نہ لگنے دی تھی۔

"شٹ اپ۔۔۔" ڈرائیونگ سیٹ سنبھالتے ہوئے اس نے عون کو گھورا۔

"بھئی۔۔۔ ہم تو خدا لگتی کہیں گے۔ ڈرتے تھوڑی ہیں تم سے۔" وہ بے نیازی سے بولا اور میوزک آن کر دیا۔

یار سانوں "او دوست سانوں" لگ گئی بے اختیاری۔

سینے دے وچ نہ سمائی ہے۔



یار ڈاہڈی عشق آتش۔

"واہ۔۔۔" عون نے سر دھنا۔ "بلکہ واہ۔۔۔ واہ۔۔۔ واہ۔۔۔ کیا سچویشن ہے اور کیا کلام سیٹ ہوا ہے اس پہ۔" معیز نے ہاتھ بڑھا کے میوزک بند کر دیا۔

"اب اگر تم نے سر ہلایا تو پکڑ کے ڈیش بورڈ میں دے ماروں گا۔" معیز نے اسے دھمکایا۔

"تو بتاتا کیوں نہیں۔۔۔ اندر کی بات کیوں نہیں بتاتا؟ جو اندر ہی اندر تجھے کاٹ رہی ہے۔ جلا رہی ہے۔"

عون ایسا ہی تھا۔ سر پھرا لاابالی "مگر معیز کے اندر تک اترا ہوا۔

اب بھی اپنی بات پہ زور دے کر بولا تو معیز نے لمحہ بھر کو جبڑے بھینچے۔ پھر دانت پیس کر بولا۔

"میں تو تجھے گھر تک ڈراپ کرنا چاہتا تھا۔ مگر اب جی چاہ رہا ہے' تجھے گاڑی میں سے ڈراپ کر دوں۔"

"ویل سیڈ۔۔۔" عون نے ڈھٹائی سے قہقہہ لگا کر داد دی۔

"شٹ اپ یار۔۔۔ ہر چکر کے پیچھے لڑکی کا چکر نہیں ہوتا۔" معیز کو اس کے انداز نے چڑایا۔

"تو پھر بتا دو اس چکر کے بارے میں۔ جس نے تمہیں چکرا کے رکھ دیا ہے؟"

عون کا اعتماد قابل دید تھا۔ معیز نے زوردار بریک لگائے تو وہ واقعی ڈیش بورڈ سے ٹکراتے ٹکراتے بچا۔

"آؤچ۔۔۔"

"یار۔۔۔ یہاں سے پیدل آدھے گھنٹے کا راستہ ہے۔" عون گھگھیایا۔

"گیٹ آؤٹ۔۔۔" معیز کے انداز میں بے اعتنائی تھی۔

"والٹ گھر ہی بھول آیا تھا میں۔" عون نے جی بھر کے مسکینی طاری کی۔

"اترتا ہے یا پھر میں اتار دوں؟" معیز نے تیوری چڑھائی۔

عون منہ پھلائے گاڑی سے اترا۔ زوردار انداز میں دروازہ بند کرکے اپنے غصے کا اظہار کیا۔ پھر کھڑکی میں جھکا۔

"ٹھیک ہے۔ چھپائے رکھ راز بند گو بھی کی طرح۔ مگر میں بھی اس شعبے میں ماسٹرز کر چکا ہوں بیٹا جی! اتنا ذلیل ہو کے بندہ تب ہی پھرتا ہے' جب کسی لڑکی کا سایہ اس پر پڑ جائے۔" عون کے چہرے پر بڑی تپانے والی مسکراہٹ تھی۔

دانت پیستے ہوئے معیز نے ایک جھٹکے سے گاڑی آگے بڑھائی تو وہ پھرتی سے پیچھے ہٹا۔ ورنہ منہ تو اڑ ہی گیا تھا۔

"چھوڑوں گا تو میں بھی نہیں معیز بیٹا! بھاگ لے جتنا بھاگنا ہے۔ مگر دنیا گول ہے پیارے۔ آخر میں پھر مجھ ہی تک آؤ گے۔"

عون نے چہرے پر ہاتھ پھیر کر دھول اڑاتے ہوئے جاتی گاڑی کو دیکھا اور بڑبڑایا۔

پھر گہری سانس بھر تا پوائنٹ کے انتظار میں کھڑا ہو گیا۔



"اچھا ہوا تم ٹائم پہ پہنچ گئے معیز۔ ذرا یہ کیانی اینڈ سنز والوں کے ایگری منٹ کی شرائط دیکھ لو۔ میں تو کنفیوزڈ ہوں اس بارے میں۔"

امتیاز احمد نے اسے آفس میں داخل ہوتے دیکھ کر طمانیت بھری سانس لی۔

جوان اولاد بھی کیسی نعمت ہوا کرتی ہے۔ جب جب وہ معیز اور ایزد کو دیکھتے انہیں اپنے بازوؤں کی مضبوطی کا

احساس ہوتا تھا۔

"جی..." اس نے فائل لے کر سائیڈ پر رکھ دی۔

امتیاز احمد نے اس کی بے توجہی کو محسوس کیا۔ متفکر ہوئے۔ "کیا بات ہے معیز۔ طبیعت تو ٹھیک ہے بیٹا؟"

اس نے ہلکا سا اثبات میں سر ہلایا۔ مگر وہ تھا کسی اور ہی دھیان میں۔ جیسے کچھ کہنے کو الفاظ جمع کر رہا ہو... یا شاید ہمت۔

"معیز..." انہوں نے اسے پکارا۔

"آپ نے "اسے" بھی زارا کے نکاح میں انوائیٹ کیا تھا...؟" لمحہ بھر اسے دیکھتے رہنے کے بعد امتیاز احمد نے گہری سانس بھری اور اپنی کرسی سے ٹیک لگا کے بیٹھ گئے۔

"تو یہ بات تمہیں پریشان کر رہی ہے۔"

"یہ معمولی بات نہیں ہے ابو۔ وہاں ہماری فیملی موجود تھی۔ اس کی موجودگی پر تو بعد میں سوال اٹھتے۔ پہلا سوال تو اس کا تعارف ہوتا۔ اگر وہ وہاں آجاتی تو قیامت آجاتی۔"

وہ تلخی سے گویا ہوا۔ بہت عرصے سے یہ تلخی اس موضوع پر گفتگو کرتے خود بخود معیز کے لب و لہجے میں گھل جاتی تھی۔

مگر وہ مطمئن انداز میں بولے۔

"سوواٹ... کبوتر کی طرح آنکھیں بند کر لینے سے بلی غائب نہیں ہو جائے گی معیز! حقیقت کو فیس کرنا سیکھو۔"

"مگر میں بلی کو غائب ہی کرنا چاہتا ہوں ابو۔ اس کی موجودگی کا کسی کو بھی علم ہونے سے پہلے۔" معیز کا انداز ہٹیلا تھا۔

"وہاں ماما اسے دیکھتیں، ملتیں۔ کیا کہہ کے تعارف کراتے آپ اس کا؟"

"اس انداز میں بات مت کرو معیز! اس کی ماں نے شرعی رشتے میں باندھ کے اسے میرے حوالے کیا تھا۔ بھاگ کے نہیں آئی وہ... اور جہاں تک تمہاری ماں کا سوال ہے تو میرے خیال میں اب وقت آچکا ہے کہ اسے حقیقت سے آگاہ کر دیا جائے۔" ان کے ٹھہرے ہوئے تادیبی انداز نے معیز کے خون میں انگارے سلگا دیے۔

"واٹ...؟" اسے اپنے کانوں پر یقین نہیں آیا۔

"آپ شاید بھول رہے ہیں کہ نکاح کے وقت ہمارے مابین کیا طے پایا تھا۔" اس کا لہجہ ذرا سا تیز تھا۔

"میں بالکل بھی نہیں بھولا۔" انہوں نے کہنا چاہا۔ مگر معیز نے اپنی بات جاری رکھی۔

"آپ نے کہا تھا کہ یہ نکاح آپ کی مجبوری ہے اور یہ بھی کہ اس پر آئی مصیبت ٹلنے کے بعد اس نکاح کو ختم کر کے آپ کسی اچھی جگہ پر اس کا رشتہ کرا دیں گے۔ اینڈ ڈیٹس آل۔"

وہ بالکل صحیح کہہ رہا تھا۔ لیکن یہ بھی سو فیصد درست تھا کہ اگر وہ اس وقت یہ سب نہ کہتے تو معیز انہیں یہ انتہائی قدم اٹھانے کی نہ تو اجازت دیتا اور نہ ہی ان کا ساتھ دیتا۔

انہوں نے بے بسی سے اسے دیکھا۔

"میری ہمت کو مت توڑو معیز...! مجھے صرف اتنا بتاؤ کیا تم میری خاطر اپنی ماں کے سامنے اسٹینڈ لو گے؟"

"ہرگز نہیں۔" وہ بھڑکا۔ "بیک گراؤنڈ دیکھیں ذرا آپ اس کا۔ میں ایک جواری کی بیٹی کی خاطر اپنی ماں کو لیٹ ڈاون نہیں کر سکتا ابو..."

اس کی نفرت بے کراں تھی۔ بالکل اپنی ماں جیسی۔ امتیاز احمد کو اچھی طرح اندازہ ہوا تھا۔



"پہلے تم خود کو سمجھالو معیز! اگر میں نے یہ قدم اٹھا ہی لیا ہے تو تم اپنے دل میں اس کے لیے جگہ بناؤ۔ پھر دیکھنا تمہاری ماں احتجاج کرنا بھول جائے گی۔ اگر میرے ساتھ تم کھڑے ہوئے تو۔"

وہ معیز کو بہت ظالم لگے تھے۔ بہت زیادہ ظالم۔

"میری ماں نے تمام عمر اس عورت سے نفرت کرتے گزاری ہے ابو۔ اور آپ اسی کی بیٹی کو باقی زندگی کے لیے ہمارے سروں پر مسلط کرنا چاہتے ہیں... نو وے۔"

وہ کرسی دھکیلتا اٹھ کھڑا ہوا۔ اس کے چہرے پر سرخی چھلک آئی۔

"کیا معیز یار۔" امتیاز احمد یک لخت تھکے تھکے اور بوڑھے سے نظر آنے لگے۔ وہ مایوسی سے بولے۔

"میں تو ترس گیا ہوں تمہارا پرانا روپ دیکھنے کو۔ یاروں کے یار ہوا کرتے تھے تم۔ جذبات و احساسات سے لبریز۔"

"ان ہی جذبات و احساسات کے زیر اثر مات کھا گیا تھا میں۔ لیکن اب میں وہ معیز نہیں ہوں ابو۔" وہ تلخی سے گویا ہوا۔ اس کی آنکھوں میں خفیف سی سرخی اتر آئی۔

"اس گھر میں نہ تو صالحہ بیگم کی گنجائش تھی اور نہ اب اس کی بیٹی کی ہے۔"

وہ قطعیت بھرے انداز میں کہتا فائل اٹھا کر تیزی سے ان کے آفس سے نکل گیا۔

امتیاز احمد کے دل کا درد بڑھنے لگا۔ انہوں نے کرسی کی پشت سے سر ٹکا کر آنکھیں موندیں اور گہری سانس لے کر اندر کی کثافت کو کم کرنا چاہا۔

"مجھے معاف کر دینا صالحہ! شاید میں اپنے قول میں پورا نہ اتر سکوں۔" انہوں نے صالحہ کی روح سے دل ہی دل میں معافی مانگی۔



"بیا! تمہارا فون آیا ہے۔"

حنا نے اسے ہلایا تو کسل مندی کا مظاہرہ کرتی بالوں کو دونوں ہاتھوں سے سمیٹتی وہ اٹھ بیٹھی۔

"کیسی طبیعت ہے اب؟"

"ہوں! ٹھیک ہوں۔" وہ آہستگی سے کہہ کر بستر سے نیچے اتری اور خاموشی سے کمرے سے باہر نکل آئی۔

درحقیقت اس کا یہ فون اٹینڈ کرنے کو بالکل بھی دل نہیں چاہ رہا تھا۔ مگر وہ یہ بھی جانتی تھی کہ اس کا موبائل دو دن سے مسلسل بند تھا۔ اسی لیے یہ کال لینڈ لائن پہ آئی تھی۔

وہ فون اٹھا کر باہر کاریڈور میں لے آئی اور وہاں رکھے بینچ پر بیٹھ کر ریسیور کان سے لگا لیا۔

"ہیلو..." اس کا انداز بے زار سا تھا۔ مگر دوسری طرف موجود امتیاز احمد نے طمانیت بھری سانس لے کر کہا۔

"شکر ہے اللہ کا۔ تمہارا موبائل تو مسلسل آف آرہا ہے۔ میں تو بس ہاسٹل آنے کا سوچ رہا تھا۔"

"کوئی ضرورت نہیں ہے آپ کو یہاں آنے کی۔" تلخی ابیہا کی آواز میں رچی ہوئی تھی۔

امتیاز احمد ٹھٹکے۔ پھر تفکر سے پوچھنے لگے۔

"کیا بات ہے ابیہا... اور تم فنکشن میں کیوں نہیں آئیں؟ میں نے ڈرائیور کو بھیجا بھی تھا۔ وہ کہہ رہا تھا تم نے آنے سے صاف انکار کر دیا ہے۔"

ابیہا کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ یہ یقینا "معیز احمد ہی کی مہربانی تھی۔ اسی نے ڈرائیور کو پٹی پڑھائی ہوگی۔

"تو کیا فرق پڑا میرے نہ آنے سے؟ آپ کی بیٹی کا نکاح رک گیا کیا؟" وہ بدلحاظ ہو رہی تھی۔ آنسو روکنے کی کوشش میں اس کا گلا دکھنے لگا۔

"مجھے فرق پڑتا ہے ایبہا! میں نے اپنے دل و دماغ کی رضامندی سے یہ رشتہ جوڑا ہے۔ اور تمہیں اپنے گھر میں تمہاری حیثیت میں دلوا کر ہی رہوں گا۔ مگر تمہیں بھی ہمت کرنی ہوگی۔" وہ سچے دل سے بولے۔

"اچھا ہوتا اگر آپ اپنے بیٹے پر بھی میرا رشتہ اور حیثیت واضح کر دیتے۔ پھر کم از کم وہ مجھے یوں دروازے سے واپس تو نہ لوٹاتا۔" باوجود خود پر ضبط کرنے کے وہ پھپھک کر رو دی۔

امتیاز احمد سن رہ گئے۔ خاموشی کو صرف ایبہا کی سسکیاں توڑ رہی تھیں۔ بہت دیر کے بعد وہ بولنے کے قابل ہوئے۔

"تم آئی تھیں نکاح میں...؟"

"جی... اور آپ کے بیٹے معیز احمد نے اسی وقت مجھے واپس بھجوا دیا۔ بس دھکے دینے کی کسر رہ گئی تھی۔"

"آئم سوری ایبہا! وہ ایسا نہیں ہے... اور پھر ڈرائیور نے بھی کہا تھا کہ تم..."

وہ بہ وقت تمام صفائی میں کچھ کہنے لگے تھے کہ وہ خود کو سنبھالتے ہوئے تلخی سے بولی۔

"ڈرائیور کا کیا قصور اس قصے میں؟ وہ تو مالکوں کے حکم کا غلام ہے۔ ایک نے کہا 'لے آؤ۔ وہ لے آیا۔ دوسرے نے کہا 'وہیں پھینک آؤ... تو اس نے تعمیل کر دی۔"

"میں بات کروں گا معیز سے۔"

انہیں معیز کی پریشانی یاد آئی۔ تو کیا وہ اسی وجہ سے ان سے الجھ رہا تھا؟

"اللہ حافظ۔"

ایبہا کا دل برا ہونے لگا۔ اس نے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا اور فون سیٹ اٹھا کر وارڈن کے روم میں رکھ آئی۔

وہ کمرے میں آئی تو حنا چائے تیار کر چکی تھی۔

"تھینک یو۔" ایبہا متشکر ہوئی اور مگ تھام کر بستر پر بیٹھ گئی۔

"یو ویلکم۔" حنا اسٹول گھسیٹ کر اس کے سامنے بیٹھ گئی۔ اپنی چائے کا مگ تھامے وہ ایبہا کی بھیگی پلکوں کو بغور دیکھ رہی تھی۔

"بس کرو۔ نظر لگاؤ گی کیا؟" ایبہا نے نظر چراتے ہوئے ہلکے پھلکے انداز میں کہا تو وہ برجستہ بولی۔

"ایسی رونی صورت کو کیا نظر لگے گی۔"

ایبہا نے بے ساختہ چہرے پر ہاتھ پھیرا۔

"شاباش! اب جلدی سے بتا دو۔ میرے پیچھے کیا ہوا تھا؟" حنا نے اسے پچکارا۔

وہ واپس آئی تو ایبہا بخار میں پھنک رہی تھی۔ وارڈن سے اسے علم ہوا کہ ایبہا کسی فنکشن میں شرکت کے لیے گئی تھی۔ واپسی کے بعد ہی طبیعت خراب ہوئی۔

"بخار ہوا تھا... اور کیا۔" ایبہا نے گول مول جواب دیا۔

"ساری رات پتا نہیں کیا اول فول بولتی رہی ہو۔ معاملے کا پتا ہوتا تو میں خود ہی ساری کڑیاں جوڑ لیتی۔ چلو شاباش۔ اب خود ہی بتا دو۔ کس نے ہرٹ کیا تمہیں اور یہ نکاح کس کا تھا؟ مجھے تو بتایا ہی نہیں تم نے۔ صبح ہی تو میں گھر گئی تھی۔"

حنا کسی طور پیچھا چھوڑنے پر راضی نہ تھی۔ سوال در سوال۔ ایبہا پھیکے انداز میں مسکرائی۔

"ایسے ہی یار! گھر سے فون آ گیا تھا۔ کزن کا نکاح ہو رہا تھا۔ بس وہاں کچھ بدمزگی ہو گئی۔"



"یقیناً تمہاری اسٹیپ مدر نے کچھ غلط سلط کہا ہوگا۔" حنا نے اس کی سنائی ہوئی کہانی کے بموجب اندازہ لگایا۔

ایبہا نے یونہی سر ہلا دیا۔

"کم آن یار! بی اسٹرانگ یار۔ اب تو تمہیں عادی ہو جانا چاہیے ان کے رویے کا۔ بلکہ تم وہاں سے واپس کیوں آئیں؟ ایک کے جواب میں دس سناتیں۔"

حنا ایسی ہی تھی۔ بے باک اور منہ پھٹ۔ فوری ردعمل ظاہر کرنے والی۔

"کیا فائدہ... جب دل چھوٹے پڑ جائیں تو بڑے بڑے گھروں میں جگہ تنگ پڑ جایا کرتی ہے۔" وہ پھیکے انداز میں مسکرائی اور چائے پینے لگی۔

"کم آن یار۔ قسم سے، نہ تو تمہارے گھر والوں کو تمہاری قدر ہے اور نہ کبھی خود تم نے آئینے میں ڈھنگ سے اپنی شکل دیکھی ہے۔ ایک دو وزٹ پارلر کے کرو۔ پھر دیکھو' آفت سے قیامت نہ بن جاؤ تو کہنا۔" حنا نے مایوسی سے کہتے ہوئے آخر میں مشورہ دیا تو ایبہا نے نفی میں سر ہلایا۔

"نہ تو میں خود آئینہ دیکھنا چاہتی ہوں اور نہ ہی دنیا کو "چونکانے" کی خواہش ہے میری۔"

"بے وقوف ہو تم۔" حنا نے فتویٰ دیا۔

"میری بات لکھ کے رکھ لو حنا! گمنامی لڑکیوں کو بہت سے فتنوں سے بچاتی ہے۔ قیامت بن کے نکلیں گی تو پھر قیامت تو آئے گی نا۔"

اس نے کسی گم گشتہ تکلیف کو محسوس کرتے ہوئے پژمردگی سے کہا۔ حنا اس کے ہاتھ سے خالی مگ لے کر اٹھ گئی۔

"میں تو صرف اتنا جانتی ہوں کہ میرا بھائی تو ایک ہی ملاقات میں تمہارا دیوانہ ہو گیا ہے۔"

"ہائیں!" وہ ہونق ہوئی۔ یہ بات سننے کی اسے بالکل بھی توقع نہ تھی۔ حنا اس کی صورت دیکھ کے خوب ہنسی۔

"تم تو لگتا ہے' چاہے جانے کی امید ہی چھوڑ بیٹھی ہو۔"

"پلیز حنا۔" اس کی رنگت زرد پڑ گئی۔ "فضول باتیں مت کرو۔"

"قسم سے... سچ کہہ رہی ہوں۔ تمہارا اسیل نمبر مانگ رہا تھا۔ میں نے کہا پوچھ کے بتاؤں گی۔"

حنا کھلے ماحول کی پروردہ تھی۔ یہ سب تو ماڈرن ازم کے زمرے میں آتا تھا۔ مگر ایبہا لرز کر رہ گئی۔

"پلیز۔ ایسا کچھ مت کرنا حنا! میں یہ سب پسند نہیں کرتی۔" وہ رونے والی ہو گئی۔

"اچھا! اچھا... اب پلیز! رونا نہ شروع کر دینا۔" حنا نے اس کے تاثرات بھانپ کر تیزی سے کہا۔ تو اس نے بروقت ہونٹ پھیلاتے ہوئے نفی میں سر ہلایا۔



"خدا کے لیے بھائی! مان جائیں شادی کے لیے۔ لائن کلیئر کریں یار۔ آپ کی شادی تک تو میری تمام ایج فیلوز شادی کر چکی ہوں گی۔" ایزد سخت مایوس تھا۔ نہ چاہتے ہوئے بھی معیز کے ہونٹوں پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔

"میری طرف سے تمہیں اجازت ہے۔ جب جی چاہے کر لو۔"

"یہ بات ذرا زور سے ماما کے کانوں میں کہیں۔ تب ہی شاید ان کے دل پہ اثر کرے گی۔" اس نے زارا کے ساتھ مل کر کھانے کی ٹیبل سیٹ کرتی سفینہ کو دیکھ کر اونچی آواز میں کہا تو وہ مسکرانے لگیں۔

اسی وقت امتیاز احمد نے آکر معیز کو مخاطب کیا۔

"معیز! ذرا میرے کمرے میں آؤ۔"

ان کا لہجہ بے حد سنجیدہ۔ بلکہ قدرے کھردرا سا تھا۔ سفینہ تو چونکی ہی تھیں۔ معیز بھی بے اختیار اٹھ کھڑا ہوا۔

"خیریت ہے ابو؟"

"جب جوان اولاد اپنی من مرضی پر اتر آئے تو بہت کم خیریت بچا کرتی ہے۔" وہ شکوہ کناں انداز میں بولے تو سفینہ حیرت زدہ سی ان کی طرف آگئیں۔

"کیا ہو گیا ہے امتیاز۔ کیا کر دیا معیز نے؟"

"تم میرے کمرے میں آؤ معیز! تم سے بات کرنی ہے مجھے۔" وہ تحکمانہ انداز میں معیز سے کہتے واپس پلٹ گئے۔

"کیا ہوا ہے معیز۔ کون سی من مانی کی ہے تم نے جو اتنی ٹھنڈی طبیعت کے مالک کو غصہ آگیا؟" سفینہ پریشان تھیں۔

معیز نے تیزی سے خود کو سنبھالا۔ وہ سمجھ گیا تھا کہ امتیاز احمد کس وجہ سے اتنے غصہ ہو رہے ہیں۔

"ہاں! وہ... ایک کانٹریکٹ میں نے اپنی مرضی سے سائن کروایا تھا۔ اسی کا غصہ ہے شاید۔"

سفینہ نے گہری سانس لی۔ "توبہ ہے۔ میں نے سوچا' پتا نہیں کیا ہو گیا۔"

"میں آتا ہوں۔" وہ امتیاز احمد کے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔

"جلدی آنا دونوں۔ کھانا لگانے لگی ہوں میں۔" سفینہ نے پیچھے سے اسے آواز دی تو وہ سر ہلا کے چلا گیا۔

امتیاز احمد کے سامنے جا کے اسے پتا چلا کہ وہ کس درجہ بے چینی اور اضطراب کا شکار تھے۔ مسلسل کمرے کے چکر کاٹتے وہ معیز کو دیکھ کر رکے۔

"جی ابو۔" اس کا اعتماد قابل دید تھا۔

"بہت شرم کی بات ہے معیز!" میں تمہیں اخلاق کے بہت اونچے درجے پر رکھتا تھا۔ مگر تم نے تو..." سلگتے لہجے میں وہ لحہ بھر کو رک گئے اور پھر وہ تاسف سے سر ہلاتے جیسے خود پر قابو پانے لگے۔

انہوں نے یہی سمجھا تھا کہ ایمہا کی آمد کا پتا معیز کو ڈرائیور سے چلا ہے۔ یہ بات تو ان کے وہم و گمان میں بھی نہ تھی کہ وہ اسے پارکنگ ہی سے واپس لوٹا چکا ہے۔

"میں نے اخلاقیات ہی کا مظاہرہ کیا ہے ابو! ورنہ جو کچھ ماما کرتیں' وہ میرے کیے سے بہت زیادہ ہوتا۔" وہ جتاتے ہوئے اسی اطمینان سے گویا ہوا۔ مگر جیسے جلتی پر تیل ڈال بیٹھا۔

"شٹ اپ معیز۔ ہر وقت اپنی ماما کا ڈراوا مت دیا کرو مجھے۔ اپنے عمل پر تم اپنی ماں کے "متوقع" رد عمل کا پردہ ڈال رہے ہو۔"

یہ شاید زندگی میں پہلی بار تھا کہ وہ معیز سے اس قدرے تند و تیز لہجے میں بات کر رہے تھے۔

معیز نے لب کچلے۔

"اسے میں نے انوائیٹ کیا تھا۔ تمہاری ہمت کیسے ہوئی کہ تم اسے پارکنگ ہی سے لوٹا دو۔" وہ دھیمے مگر غصیلے انداز میں پوچھ رہے تھے۔

"میں نے جو مناسب سمجھا وہی کیا ابو۔"

"مناسب... ہونہہ۔" انہوں نے تلخی سے ہنکارہ بھرا۔

"بہت جانتے ہو تم مناسب اور نامناسب کے؟"

"وہ میری بہن کے نکاح کا فنکشن تھا ابو! وہاں وہ لڑکی آ کر اپنا تعارف کراتی تو کیا عزت بچتی ہماری؟ کیا ہیں ہم؟



چوری چھپے نکاح کرنے والے؟" اس کا لہجہ بھنچا ہوا تھا۔

وہ بھڑکے۔

"چوری چھپے؟" انہیں اس کے الفاظ نے جیسے شدید اذیت دی تھی۔

"باپ ہوں میں تمہارا۔ تم اس وقت میرے ساتھ تھے۔ پھر بھی یہ چوری چھپے کا نکاح ہے؟"

"فار گاڈ سیک ابو! اس سارے چکر کو اب ختم کریں۔ اسے برے حالات سے بچانا مقصود تھا۔ ہم نے بچا لیا۔ اب اسے چلتا کریں۔" وہ سخت بے زار اور بدلحاظ ہو کر بولا۔

امتیاز احمد کے اندر بہت گہرا تاسف اترا۔ یکلخت ہی جیسے ان کا تمام غم و غصہ ختم ہو گیا اور اس کی جگہ یاسیت نے لے لی۔

"کیا کروں... کہاں بھیج دوں اسے... اس کے نکاح کے تین ماہ بعد ہی اس کی ماں مر گئی تھی۔ باپ وہ ہے' جو جوئے میں لگا رہا تھا اسے۔ بتاؤ! ان دونوں میں سے کس کے پاس بھیجوں اسے؟"

معیز چپ سا ہو گیا۔ مگر یہ بھی سچ تھا کہ اسے ایمہا نامی اس لڑکی سے ذرہ برابر بھی ہمدردی نہ تھی۔ جوان کے گھر کے لیے ایک قیامت کی مانند تھی۔ وہ جلد از جلد اپنی زندگیوں سے اس کی نکاسی چاہتا تھا۔

"آپ اسے کسی دارالامان میں بھیج سکتے ہیں... طلاق کے بعد... اب تو وہ لوگ اچھی جگہوں پر شادیاں کر دیتے ہیں لڑکیوں کی۔" وہ شاید کچھ زیادہ ہی سخت دل ہو گیا تھا۔ امتیاز احمد کا چہرہ سرخ پڑ گیا۔

"معیز!" انتہائی سخت اور غصیلے انداز میں اسے پکارا اور ساتھ ہی اپنا سینہ مسلنے لگے۔

معیز گھبرا کر ان کی طرف لپکا۔ انہیں سہارا دے کر بستر پر بٹھایا اور جلدی سے سائیڈ ٹیبل پر پڑی شیشی اٹھا کر اس میں سے ایک گولی نکال کر ان کی زبان کے نیچے رکھی۔

"ابو پلیز... ریلیکس۔" اسے اپنی بے وقوفی کا شدت سے احساس ہوا۔ وہ ہارٹ پیشنٹ تھے۔ کوئی بھی ذہنی و جذباتی دباؤ ان کی طبیعت بگاڑ سکتا تھا۔

"آئی ایم سوری۔" ان کے شانے دباتا وہ نادم سا تھا۔ "پتا نہیں کیا ہو جاتا ہے مجھے۔ شاید یہ سب میرے لیے ناقابل قبول ہے اس لیے۔"

ان کی طبیعت سنبھل گئی تھی۔

"تم کیا جانو معیز۔ میرا کیا حال ہے۔ کیسا بوجھ اٹھا لیا ہے میں نے اپنے کاندھوں پر۔ راتوں کی نیند اڑ گئی ہے میری۔ زندگی کا کیا بھروسا۔ کچھ گھنٹے ہیں یا پل... اور صالحہ سے اتنی بڑی ذمہ داری لے لی میں نے۔"

وہ دکھی تھے اور پشیمان بھی۔

معیز تڑپ اٹھا۔

"کیسی باتیں کر رہے ہیں آپ ابو۔ آئم رئیلی سوری۔ اگر آپ کو میرے عمل سے تکلیف پہنچی ہے تو۔"

"معیز! میں اسے اس گھر میں لانا چاہتا ہوں یار۔ سوچو کوئی تو طریقہ ہو گا؟" وہ بچوں کی سی معصومیت سے بڑی امید بھری نظروں سے اسے دیکھ رہے تھے۔

معیز کو کرنٹ سا لگا۔ "ابو۔"

"میں اسے اپنی زندگی میں ہی اس گھر میں لے آنا چاہتا ہوں معیز۔ میرے بعد وہ دارالامان کے دھکے کھائے۔ میری روح بھی تڑپے گی معیز۔" وہ تھک سے گئے۔

"بس کریں ابو پلیز۔" معیز کی آنکھوں میں سرخی اتر آئی۔

"ٹھیک ہے نا یار۔ اگر وہ اس رشتے سے یہاں نہیں آسکتی تو کسی اور بہانے سے۔ مگر یہاں اس کے لیے تحفظ تو

ہے۔" ان کا لہجہ بھیگنے لگا۔
معیز کے دل کو کچھ ہونے لگا تو وہ گھبرا کر اٹھ کھڑا ہوا۔
"یہ سب خالی پیٹ کی دہائیاں ہیں۔ اٹھیں! ماما نے کھانا لگا دیا ہے۔" اس نے زبردستی انہیں بھی تھام کر اٹھایا۔
وہ شکوہ کناں نظروں سے اسے دیکھتے اپنا بازو چھڑا کر اس سے آگے نکل گئے۔
معیز نے ایک نظر اپنا خالی ہاتھ دیکھا۔ امتیاز احمد کی نگاہوں نے اسے اندر تک ہلا دیا تھا۔ وہ ذہنی انتشار کا شکار ہونے لگا۔

☼ ☼ ☼

معروف ریسٹورنٹ کے سامنے گاڑی روک کر وہ استفہامیہ نظروں سے زارا کو دیکھنے لگا۔
"نہیں پلیز۔ کچھ کھانے کا موڈ نہیں ہو رہا۔" زارا نے اس کا مقصد جان کر فوراً کہا۔
"کم آن یار۔ لنچ ٹائم ہو رہا ہے۔" سفیر نے نگاہ بھر کے اپنی منکوحہ کو دیکھا۔ نکاح کے بعد آج پہلی بار وہ اس کے ہمراہ لانگ ڈرائیو کے لیے نکلی تھی۔
جدید طرز کا سلا لیمن کلر کا لباس پہنے' وہ سیدھی دل میں اتر رہی تھی۔
اس کی نگاہ کے جمود کو محسوس کر کے زارا اپنی تمام تر بولڈنیس کے باوجود اپنی ہتھیلیاں پسیجتی محسوس کر رہی تھی۔
خفیف سے پلکیں اٹھا کر سفیر کو دیکھا۔ پھر سٹپٹا کر بولی۔
"او کے! پھر آئس کریم ٹھیک ہے۔"
وہ پارکنگ لاٹ میں گاڑی کھڑی کرتے ہوئے ہنسا۔
"یار! تمہاری خاطر گھر کا کھانا چھوڑ کے آیا ہوں اور تم یہاں آئس کریم پہ ٹرخا رہی ہو۔"
"آپ لنچ کر سکتے ہیں جناب۔ آپ پر پابندی تھوڑی ہے۔" زارا کھل کے مسکرائی۔
سفیر نے گاڑی لاک کی اور زارا کی طرف ہاتھ بڑھایا۔ نچلا لب دانتوں تلے دبا کر مسکراہٹ روکتے ہوئے زارا نے اپنا ہاتھ اس کے ہاتھ میں تھما دیا۔
وہ دونوں ریسٹورنٹ میں داخل ہوئے تو بہت سی ستائشی نگاہوں نے اس جوڑی کو دیکھا۔
وہ قدرے کارنر کی ٹیبل پر آبیٹھے۔
"حالانکہ اب ہمیں فیملی کیبن لینا چاہیے تھا۔" اس کے لیے کرسی نکالتے ہوئے سفیر شرارت سے بولا۔
زارا ہنس دی۔
وہ اس کے مقابل آبیٹھا اور پرشوق نظروں سے اسے دیکھنے لگا۔ پہلے تو وہ جزبز ہوئی۔ پھر جھنجلا گئی۔
"سفیر۔" اس کے تنبیہی انداز پر وہ محظوظ ہوا۔ پھر مصنوعی ناراضی سے بولا۔
"کیا یار! اب بندہ اپنی بیوی کو بھی نہیں دیکھ سکتا۔"
"دیکھ سکتا ہے۔ مگر یوں پبلک پلیس پر نہیں۔" زارا نے برجستہ کہا۔
"آہا۔" وہ کھل اٹھا۔ آگے کی طرف جھک کر اشتیاق سے پوچھنے لگا۔
"یعنی تنہائی میں بھی ملاقات کا ارادہ ہے تمہارا؟"
"میرے خیال میں آپ کو بہت بھوک لگی ہے۔ بہتر ہو گا کہ لنچ آرڈر کر لیں۔" زارا نے اس کے رومانٹک موڈ کو بدلنے کی سعی کی۔ وہ گہری سانس بھرتا ویٹر کو بلانے لگا۔



کھانا آرڈر کرنے کے بعد وہ زارا کی طرف متوجہ ہوا وہ اسی کو دیکھ رہی تھی۔ اونچا لمبا' خوش شکل اور خوش گفتار سفیر احسن اسے اچھا لگا تھا۔
سفیر کے ایک دم سے دیکھنے پر وہ خجل سی ہو گئی۔
"کیسا لگا پھر؟"
سفیر کے پوچھنے پر وہ بے ساختہ بولی۔ "کیا؟"
"سفیر احسن۔"
وہ اطمینان سے بولا تو وہ جھینپتی ہوئی ہنس دی۔ سفیر کے مجبور کرنے پر اسے بھی تھوڑا بہت کھانا ہی پڑا۔ ویٹر ابھی ان کے سامنے آئس کریم کے بلوریں گلاس رکھ کے گیا تھا۔
"یو نو زارا! میں ہمیشہ سے سوچتا تھا کہ میری بیوی وہ لڑکی ہو جس سے میری بہت دوستی ہو۔ جو بہت کیئرنگ اور شیئرنگ ہو۔" وہ اسے بتا رہا تھا۔
"شیئرنگ؟" زارا نے ٹھٹک کر پوچھا۔
"بے شک بیلنس نہیں... اپنے جذبات و احساسات' اپنی ہر خوشی' ہر غم مجھ سے شیئر کرے... اور ایک دوسرے کے ہوتے ہمیں کسی تیسرے کی ضرورت ہی نہ پڑے" وہ مسکرایا۔
زارا کو اس کے خیالات جان کر دلی خوشی ہوئی۔ جیسی بیوی کی وہ ڈیمانڈ کر رہا تھا۔ بحیثیت شوہر وہ خود بھی ویسا ہی لگ رہا تھا۔ فرینڈلی' کیئرنگ اینڈ شیئرنگ۔
اس ایک لنچ نے ان کے مابین دوستی کے رشتے کو پروان چڑھا دیا تھا۔ زارا خوش تھی۔ بے حد خوش۔

☼ ☼ ☼

"بیا یار... ایک مسئلہ ہو گیا ہے۔"
حنا متفکر سی اس کے پاس آئی۔ ابھی اس کے موبائل پہ کوئی کال آئی تھی تو وہ اٹھ کر بات کرنے کاریڈور تک گئی تھی۔
ایبھا نے نوٹس ترتیب سے پن اپ کرتے ہوئے اسے دیکھا۔
"ساری پاکٹ منی تم آج کی شاپنگ میں لگا چکیں۔ خالی پرس تمہارا سب سے بڑا مسئلہ ہے۔ پھر اور کیا مسئلہ ہو گیا ہے؟" اس کا انداز چھیڑنے والا تھا۔ مگر وہ یونہی سنجیدہ رہی۔
"یار! میرے انکل کی طبیعت کچھ ناساز ہے۔"
"کون سے انکل؟"
"ہیں ناں ایک۔ چچا ہی سمجھ لو۔ مجھ سے بڑا پیار ہے ان کو۔ اپنی اولاد جو نہیں ہے بے چاروں کی۔"
حنا نے تفصیل بتائی۔ ایبھا نے محض سر ہلا دیا۔
"کمال ہے یار! حد ہوتی ہے بے مروتی کی بھی۔ مسئلہ تو تم نے پوچھا ہی نہیں۔"
اسے لاپروائی سے نوٹس کے ساتھ منہمک دیکھ کر حنا نے ناراضی کا اظہار کیا تو وہ سٹپٹائی۔
"ہیں! مسئلہ ابھی باقی ہے کیا؟ تم نے بتا تو دیا کہ تمہارے انکل کی طبیعت ناساز ہے۔"
"یار! اس ہاسٹل میں سب سے بڑا مسئلہ یہاں سے باہر نکلنے کے لیے اس کھڑوس وارڈن سے پرمیشن لینا ہے۔"
اس نے منہ بسورا۔
"لیکن تمہیں باہر جانے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ سارا ٹائم تو آج شاپنگ میں لگا آئی ہو۔" ایبھا معترض ہوئی۔

"اوفوہ۔ ایک تو بندہ دنیا میں اتنا اکیلا بھی نہ ہو کہ اسے پتا نہ چلے کہ دنیاداری پلس رشتہ داری کیسے نبھائی جاتی ہے۔" حنا نے منہ پھلایا۔

اس کی بات کا تیر ٹھک سے ایبہا کے دل میں کھب گیا۔ اور جو اتنے مضبوط رشتے کے ہوتے بھی دنیا میں تن تنہا ہو اس کا کیا کہنا؟ وہ تیزی سے پلکیں جھپک کر نمی روکنے لگی۔

"یار! ان کی عیادت بنتی ہے نا۔ ابھی فون پہ بات ہوئی ہے میری ان سے۔ خفا ہو رہے تھے کہ کیسی بھتیجی ہو۔ پوچھنے بھی نہیں آئیں۔"

حنا اپنے ہی مسئلے میں الجھی تھی۔ ایبہا نے اپنا دھیان ہٹانے کے لیے نوٹس سائیڈ پر رکھ دیے اور اسے مشورہ دیا۔

"اسی لیے تو کہتی ہوں کہ گھر چلی جاؤ۔ اس شہر میں گھر ہے تمہارا۔ پھر بے گھری کا دکھ کیوں کاٹ رہی ہو۔"

"تم نہیں سمجھ سکتیں۔" حنا نے سرہلایا۔ "وہاں کی خالی دیواریں مجھے کاٹتی ہیں۔ مما کی اپنی سوشل لائف ہے۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ تم جیسی معصوم چڑیا مجھے ہاسٹل میں ہی مل سکتی ہے باہر والیوں کے تو پر نکلے ہوتے ہیں۔"

حنا کی بات پر وہ ٹھٹکی۔ حیرت سے پوچھا۔ "کیا مطلب؟"

"مطلب یہ کہ اتنی معصوم ' اتنی اچھی دوست۔ میں تو کہتی ہوں کہ تم بھی میرے گھر چلو یار! دونوں وہاں ہوں گی تب شاید میں بھی رہ پاؤں۔"

جوش سے کہتے حنا نے ہزاروں بار کی جانے والی آفر دہرائی۔ جو ہر بار ہی ایبہا کو بدکا دیتی۔

"اچھا۔ اب تم دوبارہ اپنے مسئلے کی طرف آؤ۔ اصل میں مسئلہ کیا ہے؟" ایبہا نے جلدی سے بات گھمائی۔ تو اسے چند لمحے گھورنے کے بعد حنا نے مجبوری سے کہا۔

"وارڈن اجازت نہیں دے گی یار۔"

"تو؟"

"تو یہ کہ تم ہو نا۔ ہم تمہارے انکل کی عیادت کا بہانا کر کے جا سکتی ہیں۔"

حنا نے جوش سے کہا۔ ایبہا نے بے اختیار ہاتھ جوڑے۔

"خدا کے لیے۔ مجھے تو معاف ہی رکھو۔"

"کیسی دوست ہو تم۔" حنا نے اسے تاسف سے دیکھ کر کہا۔ تو اس نے صفائی پیش کی۔

"تمہارا کیا خیال ہے' وارڈن بے وقوف ہے۔ وہ اچھی طرح جانتی ہے کہ میرا رابطہ بہت کم لوگوں سے ہے۔ پھر یہ انکل کہاں سے آگئے؟"

"کم آن بیا! بس میں نے کہہ دیا تو طے ہو گیا۔ یہ نہیں سوچتیں کہ اسی بہانے تم بھی باہر نکلو گی تو اس سڑی جیسی شکل پہ شاید رونق ہی آجائے۔" اس نے قطعی انداز میں فیصلہ سناتے ہوئے طنز بھی کیا تو ایبہا سے مسکراہٹ روکنا مشکل ہو گیا۔

"چلو اٹھو۔ ابھی جاؤ اور اس چنگیز خان کے زنانہ ایڈیشن سے اجازت لے کر آؤ۔ آدھے گھنٹے تک ہمیں نکلنا ہے۔ اور شام سے پہلے واپس پہنچنا ہے۔"

حنا نے اسے پچکارا تو نہ چاہتے ہوئے بھی ایبہا کو اٹھنا ہی پڑا۔

حنا کے ہونٹوں پر دھیرے دھیرے پھیلنے والی مسکراہٹ بہت معنی خیز تھی۔ وہ گنگناتے ہوئے اٹھ کر آئینے کے سامنے کھڑی ہو کر اپنی بھنوؤں کی شیپ چیک کرنے لگی۔





اجنبی نمبر سے آنے والی کال کو معیز نے دوبار نظرانداز کیا مگر دوسری طرف بھی کوئی انتہائی "مستقل مزاج" بندہ تھا۔ کمپیوٹر شٹ ڈاؤن کرتے ہوئے معیز نے موبائل اٹھایا اور کال ریسیو کرتے ہوئے کرسی سے ٹیک لگالی۔

"ہیلو۔"

"ہیلو معیز۔" بے حد بے تکلفانہ انداز۔ وہ بری طرح چونکا۔ آواز سراسر زنانہ تھی۔

"جی۔ معیز بات کر رہا ہوں۔" اس نے محتاط انداز میں کہا۔

"اچھا۔" وہ ہلکا سا ہنسی۔ "کیا ہر ایک کے ساتھ اسی احتیاط کے ساتھ بات کرتے ہیں؟"

"ایکچوئلی میں نے آپ کو پہچانا نہیں۔" اسی سنجیدگی کے ساتھ وہ صاف گوئی سے بولا۔

"چلیں۔ پہچان جائیں گے جناب۔ ایک آدھ ملاقات اور ہو جانے دیں۔" وہ معنی خیزی سے کہتی معیز کو دانت جمانے پر مجبور کر گئی۔

"دیکھیں۔ یہ پزل وغیرہ مجھے بالکل بھی پسند نہیں۔ ناؤ کم ٹو دی پوائنٹ۔ فون کس لیے کیا ہے آپ نے؟"

اس نے ابھی بھی تحمل کا مظاہرہ کیا تھا۔ لڑکی کے انداز سے لگ رہا تھا کہ وہ اس سے واقف ہے۔ اسی لیے وہ بدمزاجی کا مظاہرہ کرنے سے اجتناب کر رہا تھا۔

"بھئی' ظاہر ہے آپ سے باتیں کرنے کے لیے۔ موبائل فون کا مصرف تو یہی ہے نا۔" لڑکی کی معصومیت قابل دید تھی۔

"محترمہ! نہ تو میں اتنا فارغ ہوں اور نہ ہی میری نظر میں موبائل فون کا یہ مصرف ہے۔" اس نے رکھائی سے کہتے ہوئے موبائل آف کر دیا۔

اسے درحقیقت ایسے لڑکے لڑکیوں پر افسوس ہوتا تھا جو سائنس کی بہترین ایجاد کو انتہائی غلط انداز میں استعمال کرتے تھے۔ سستے ترین پیکجز کالجز کے اسٹوڈنٹس تو ایک طرف رہے اسکول جانے والے لڑکے لڑکیوں کو بھی برباد کرنے میں اہم کردار ادا کر رہے ہیں۔ فقیروں کو حقارت سے دیکھنے والے خود بیس تیس روپے کے بیلنس کی بھیک مانگ رہے ہوتے ہیں۔ وہ بھی اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام پر۔

اس کی سوچ کہاں کی کہاں بھٹکنے لگی۔ آفس سے اٹھنے تک وہ اس کال کو بھول چکا تھا۔



امتیاز احمد اس سے اب برائے نام ہی بات کرتے تھے۔ جب سے ایبہا والا واقعہ ہوا تھا۔ تب سے انہوں نے معیز سے انتہائی ضرورت کے علاوہ بات چیت بند کر رکھی تھی۔ اور یہ صورت حال معیز کے لیے بہت تکلیف دہ تھی۔ وہ ماں باپ کا پہلا بچہ تھا۔ اس لیے دونوں ہی کے نزدیک تھا۔ ایسے میں امتیاز احمد کا رویہ اسے بہت تکلیف پہنچا رہا تھا۔ پہلے وہ آفس سے اس کے ساتھ ہی لوٹتے تھے مگر آج کل وہ اس سے پہلے ہی ڈرائیور کے ساتھ نکل جاتے۔

معیز ذہنی پریشانی کا شکار ہونے لگا تھا۔ ایک ایسا مسئلہ جس میں اسے زبردستی شریک کیا گیا تھا۔ اب اس کے گلے کی ہڈی بنایا جا رہا تھا جسے نہ وہ اگل سکتا تھا اور نہ ہی نگل سکتا تھا۔

آج وہ امتیاز احمد سے ان کے سرد رویے کی بابت بات کرنے کا ارادہ لے کر گھر آیا مگر لاؤنج میں مچی خوشگوار سی ہلچل اسے ٹھٹکا گئی۔ ایزد اور زارا کے ساتھ زارا کی نند رباب بھی موجود تھی اور تینوں کسی بات پر بحث کرتے

ہوئے ہنسی مذاق میں بھی مصروف تھے۔
"آؤ معیز۔ بڑے موقع پر آئے۔ چائے تیار ہے۔"
سفینہ نے اسے پکار لیا تو اسے ان کے انداز ہی سے اندازہ ہو گیا کہ اسے لاؤنج میں آنا چاہیے۔ اور رباب سے سلام دعا کرنی چاہیے کیونکہ یہ زارا کی سسرال کا معاملہ تھا۔ حالانکہ وہ اس وقت سیدھا جا کر ابو سے ملنا چاہتا تھا۔ لیکن اسے مجبوراً "رکنا ہی پڑا۔
رباب نے بڑی خوش دلی سے اس کے سلام کا جواب دیا۔ معیز وہیں زارا کے ساتھ صوفے میں دھنس گیا۔
"آپ کے یہ بھائی بڑے مصروف رہتے ہیں۔" وہ ایزد اور زارا سے کہہ رہی تھی۔ ایزد کو صدمہ ہوا۔
"یعنی دوسرے لفظوں میں میں ویلا نکما ہوں آپ کی نظر میں؟"
وہ مدھم سا ہنسی تو معیز چونک سا گیا۔ بلا ارادہ ہی نگاہ اس کے پرکشش چہرے کی طرف اٹھ گئی۔ یہ ہنسی بڑی شناسا سی لگی تھی۔
"بڑی جلدی نتیجے پر پہنچے ہو۔" وہ ایزد کو چھیڑنے لگی۔
"یہ بھی کہاں فارغ رہتا ہے۔ بے چارہ اتنی کڑی ڈیوٹی دیتا ہے۔ گرلز کالج کے باہر۔" زارا نے چائے ڈالتے ہوئے رباب کا ساتھ دیا تو وہ برجستہ بولا۔
"وہ تو صرف اس لیے کہ تمام بہنیں اپنے بھائیوں کے ساتھ بخیریت رخصت ہو جائیں تو میں تمہیں لے کر آؤں۔ یہ تو میری فرض شناسی ہوئی نا۔"
"یعنی کہ حد ہے فرض شناسی کی۔" زارا نے طنز کیا۔ تو وہ پھر سے ہنسی۔ وہی مخصوص انداز میں ہلکا سا قہقہہ۔ معیز کا ذہن الجھا اسی بے خیالی میں وہ رباب ہی کو دیکھتا سوچ رہا تھا کہ یہ ہنسی اسے یوں ڈسٹرب کیوں کر رہی ہے؟ جب ہی رباب نے ایک دم سے اس کی طرف دیکھا۔ معیز کو اپنی طرف یوں "محویت" سے متوجہ پا کر بڑے انداز سے مسکرا دی۔
یک دم ہی معیز کو اپنی بے وقوفی کا احساس ہوا۔ وہ بدتہذیبی کا مظاہرہ کر رہا تھا۔ یوں بلاوجہ کسی لڑکی کو سامنے بیٹھ کے گھورنا مینرز کے خلاف تھا۔ وہ خفیف سا ہو گیا۔ اور فوراً" وہاں سے اٹھ گیا۔
"میں فریش ہو کے آتا ہوں۔"
"میں ذرا تمہارے ابو کو دیکھوں۔ سر میں درد کا کہہ رہے تھے۔" سفینہ معذرت خواہانہ انداز میں زارا سے کہتی اٹھ گئیں۔
"جی۔ میں چائے دے آئی ہوں ابو کو۔ ساتھ میں ٹیبلیٹ بھی۔" زارا نے بتایا تو وہ سرہلاتی چلی گئیں۔
معیز اس کے بعد فریش ہو کر چائے پینے بھی نہیں آیا تھا۔ اس کا رباب کی کمپنی میں بیٹھ کر مزید مروت نبھانے کا کوئی ارادہ نہ تھا۔ وہ اطمینان سے بیڈ پر تکیے سے ٹیک لگائے ٹانگیں پھیلا کر اوپر لیپ ٹاپ کھولے بیٹھا تھا۔ عون سے چیٹنگ جاری تھی۔
زارا اسے مصروف دیکھ کر اس کی چائے پاس رکھ گئی۔ اس کے بعد وہ کھانا لگنے کی اطلاع پر ہی اٹھ کر کمرے سے باہر آیا۔
رباب ابھی بھی وہیں موجود تھی۔ وہ یقیناً" ڈنر کے بعد جانے والی تھی۔
معیز کو حیرت نے گھیرا۔ وہ سب کے ساتھ اتنی گھل مل گئی تھی۔ اتنی بے تکلفی سے لاؤنج، کچن اور ڈائننگ کے چکر لگا رہی تھی جیسے کہ جانے کب سے اس گھر میں آنا جانا ہو۔ اس نے سفینہ اور زارا کے منع کرنے کے باوجود ان کے ساتھ ٹیبل پر کھانا بھی لگایا تھا۔

"کوئی بات نہیں آنٹی۔ پکا نہیں سکتی لگا تو سکتی ہوں۔"

"یعنی آپ اس محاورے کو غلط ثابت کرنا چاہتی ہیں۔ جس میں اچھا پکا ہوا کھانا کھلا کر شوہر کے دل پر راج کرنے کی پلاننگ کی گئی ہے۔ آپ یہ مہم صرف کھانا "لگا" کر ہی سرانجام دیں گی۔ ویری ویل۔"

کرسی گھسیٹتے ہوئے ایزد نے سر دھنا۔ معیز نے اسے تنبیہی نظروں سے دیکھا۔ زارا کے ساتھ رباب کا رشتہ ایسا تھا کہ اسے گفتگو میں احتیاط برتنی چاہیے تھی مگر وہ لاابالی کہاں ایسی محتاط روی کا مظاہرہ کر سکتا تھا۔

امتیاز احمد بھی کھانے کی میز پر آئے تو کھانا شروع ہوا۔ کھانے کے دوران بھی زارا، رباب اور بالخصوص ایزد کی شگفتہ بیانی نے ماحول بنائے رکھا۔ معیز کو ابو کا موڈ بھی اچھا لگا۔ وہ ایزد کی باتوں پر مسکرا رہے تھے۔ معیز کو لگا اب ان سے سوری کرنا آسان ہو گا کیونکہ وہ پچھلے دنوں والے موڈ میں نہیں تھے۔ مگر کوفت کا شکار تو وہ تب ہوا جب کھانے کے تھوڑی دیر بعد سفینہ نے آکر اسے رباب کو گھر ڈراپ کر آنے کو کہا۔

"میں ؟" وہ حیران ہوا تو سفینہ نے اسے گھورا۔

"ہاں، تم۔ سفیر گھر پہ نہیں ہے۔"

"تو اسے ایزد کے ساتھ بھیج دیں۔ مجھے ابو سے کچھ ضروری ڈسکشن کرنی ہے۔" اس نے صاف جواب دیا۔

"اسی کو کہتی اگر وہ کھانے کے فوراً بعد دوستوں کے ساتھ نہ نکل گیا ہوتا۔" سفینہ نے تحمل کا مظاہرہ کیا۔

وہ جھنجلا سا گیا۔ "مام پلیز۔ یہ جبری مشقت اور زبردستی کی ڈیوٹیز مجھ سے نہیں نبھائی جاتیں۔"

جب وہ تنک کر کہہ رہا تھا اسی وقت کسی نے ہلکی سی دستک دے کر دروازہ اندر کی طرف کھولا۔ رباب کو دیکھ کر سفینہ تو گڑبڑائیں ہی معیز بھی خجل سا ہو گیا۔ اسے اندازہ نہ تھا کہ وہ اس کے کمرے تک آجائے گی۔

"ایکسکیوز می آنٹی! اگر معیز بزی ہے تو کوئی بات نہیں۔ میں ٹیکسی میں چلی جاتی ہوں۔ کون سا آدھی رات ہو رہی ہے۔" نارمل سا انداز۔

"ارے نہیں رباب! ایسا کیسے ہو سکتا ہے۔ بس آ رہا تھا معیز۔" معیز پر ایک جتاتی نظر ڈال کر وہ رباب کو لیے کمرے سے نکل گئیں وہ بے زاری کے حصار میں گھرنے لگا۔ مگر مجبوری گلے آن پڑی تھی سو نبھانا ہی تھا۔ بالوں میں ہاتھ پھیر کر یونہی سنوارا اور گاڑی کی چابی اٹھا کر چل پڑا۔

سفر بے حد خاموشی سے جاری تھا۔ رباب کا گھر تقریباً دس منٹ کے فاصلے پر تھا۔

"انسان اگر کسی کام پر راضی نہ ہو تو اسے کھل کر اس کی مخالفت کرنی چاہیے۔" اس کی سی ڈیز چیک کرتی رباب نے اونچی آواز میں یقیناً اسی کو سنایا تھا۔

معیز کے ہونٹوں پر بے اختیار مسکراہٹ پھیل گئی۔ وہ گہری سانس بھرتی سیدھی ہو بیٹھی۔

"تھینک گاڈ۔ تم مسکرا بھی سکتے ہو۔"

اب کی بار وہ ہلکے سے ہنس دیا۔

"ناٹ بیڈ۔ زارا بہت تعریف کر رہی تھی تمہاری مسکراہٹ کی۔" رباب کا انداز بے حد بے تکلفانہ تھا۔ جو سچ تو یہ تھا کہ معیز کو پسند نہیں آیا۔ اس کی دوبارہ سے خاموشی اور سنجیدگی کو رباب نے سرعت سے محسوس کیا۔

"آئم سوری۔ تم نے شاید میری بے تکلفی کو مائنڈ کیا ہے؟" وہ بھی سنجیدہ ہو گئی۔ پھر صاف گوئی سے بولی۔

"ایکچوئلی۔ میں جو اندر سے ہوں وہی باہر سے بھی ہوں۔ جو دل میں ہو کہہ دیتی ہوں۔"

"میں نے مائنڈ نہیں کیا۔ جو تم ہو اس پر یقیناً مجھے اعتراض کا کوئی حق نہیں۔" وہ دل توڑنے کی حد تک سنگ دل تھا۔ بے اعتنائی سے بولا۔ رباب نے لحہ بھر اسے دیکھا۔

"مگر جب ہم اچھے دوست بن جائیں گے تو تمہیں یقیناً یہ حق بھی حاصل ہو گا۔" دھونس بھرا انداز۔ زور



آور۔ اپنا آپ منواتا ہوا۔

"میں بہت کم اور بہت دیر میں دوست بناتا ہوں۔"

معیز کے لب و لہجے میں سرد مہری سی اتر آئی۔ وہ کسی کے لیے بھی خود تک پہنچنے والے راستوں کو آسان نہیں کرنا چاہتا تھا۔ معیز نے اس کے عالیشان بنگلے کے باہر گاڑی روکی۔ وہ خاموشی سے گاڑی سے اتری اور آگے سے گھوم کر اس کی کھڑکی کی طرف آئی۔

"مگر مجھے تو عادت ہے نا دوست بنانے کی، اچھے اور مخلص۔" وہ نرمی سے مسکرا رہی تھی۔ معیز نے اس کے چہرے پر ایک نظر ڈالی۔ وہ رباب کی خود میں دلچسپی کو اچھی طرح محسوس کر چکا تھا۔ مگر اسے اس معاملے میں کوئی دلچسپی نہ تھی۔

"تھینکس فار دی لفٹ۔"

وہ پلٹ کر بیل بجانے لگی۔ معیز نے چوکیدار کے گیٹ کھولنے تک ہی انتظار کیا اور گیٹ کھلتے ہی گاڑی آگے بڑھا دی۔



وہ گھر آیا تو سفینہ اس کی منتظر تھیں۔

"ابو کہاں ہیں؟"

"چھوڑ آئے رباب کو؟" انہوں نے اس کا سوال نظر انداز کرتے ہوئے جواباً سوال کیا تو وہ جھنجلاہٹ کا شکار ہوا۔

"ظاہر ہے۔ اب جیب میں ڈال لینے سے تو رہا۔" ٹی وی کے سامنے براجمان ایزد کا قہقہہ بے ساختہ تھا۔

"پرائی بچی ہے۔ اس لیے فکر ہو رہی تھی۔" سفینہ نے خفگی سے کہا۔

"تو پرائی بچی کو کس نے کہا تھا، آدھی رات تک پرائے گھر میں رکے۔" معیز اکتاہٹ بھرے انداز میں بولا۔

"بھائی! ایک تو آپ بھی نا۔ وہ تو اتنی تعریفیں کرتی رہی ہے آپ کی اور آپ ایسے چڑ رہے ہیں اس سے۔" زارا اپنے امیر سسرالیوں سے کافی متاثر تھی۔ معیز اپنا مسئلہ بھول سامنے آبیٹھا۔

"مجھے یہ بتاؤ کہ مجھے ڈسکس کرنے کا مطلب کیا ہے تم لوگوں کا؟" اس کے انداز کی سختی کو محسوس کرتے ہوئے زارا گڑبڑائی۔

"کم آن معیز! کسی کی پسند و ناپسند پہ آپ بین تو نہیں لگا سکتے نا۔" سفینہ فوراً زارا کی حمایت کو آئیں۔ معیز نے مزید کچھ کہنے کو وا ہوتے لبوں کو باہم بھینچا اور اٹھ کھڑا ہوا۔

"ابو کا پوچھا تھا میں نے؟" وہ سفینہ کی طرف متوجہ تھا۔

"وہ تو میڈیسن لے کر لیٹ گئے ہیں۔ اب تک تو شاید سو بھی چکے ہوں۔" ان کے بتانے پر وہ گہری سانس بھرتا اپنے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔

"بھائی کتنے بدل گئے ہیں ماما! ذرا جو کوئی بات برداشت کرتے ہوں۔" زارا نے منہ بسورا۔

"اتنی تعریفیں رباب کے سامنے میری کی ہوتیں تو وہ آٹوگراف بک لیے میرے آگے پیچھے پھر رہی ہوتی۔" ایزد نے اس کی شکل دیکھ کر فقرہ کسا۔

"ہنہ۔ یہ منہ اور مسور کی دال۔"

زارا تلملائی۔ ایک تو پہلے ہی دل جل رہا تھا۔ اوپر سے وہ مزید تیل چھڑک رہا تھا۔

"نہیں۔ چنے کی بھی ہو سکتی ہے بلکہ ماش کی شاہی دال مجھے پسند بھی بہت ہے۔" حسب عادت وہ بات کو کہیں کا کہیں لے گیا تھا۔

جبکہ ان کی نوک جھونک سے بے خبر سفینہ اپنی سوچ میں گم تھیں اور ان کی سوچ کا محور معیز میں دو ایک سال سے در آنے والی تبدیلی تھی۔ وہ حقیقتاً" معیز کی شادی کرنے کا سوچنے لگیں۔



اس شان دار سی کوٹھی میں داخل ہوتی ایبہا بڑے اشتیاق سے ہر شے کا جائزہ لے رہی تھی۔ ملازم نے انہیں ڈرائنگ روم میں بٹھایا۔

"صاحب فون پر بزی ہیں ابھی۔" انہیں کولڈ ڈرنک سرو کرتے ہوئے ملازم نے بتایا۔ عجیب سا آدمی تھا یا شاید ایبہا کو عجیب لگا۔ خوامخواہ دانت نکالتا۔ بے تکلفی سے باری باری حنا اور ایبہا کو دیکھتا۔

"کس قدر فضول آدمی ہے۔" ملازم کے جاتے ہی ایبہا نے اطمینان کی سانس لی تھی۔

"کون؟" حنا چونکی۔

"تمہارے انکل کا ملازم اور کون۔" ایبہا نے ناگواری سے کہا۔

وہ حیران ہوئی۔ "کیا کیا اس نے؟"

ایبہا نے بے یقینی سے حنا کو دیکھا۔

"تم نے دیکھا نہیں، کیسے دانت نکال رہا تھا اور فری ہونے کی کوشش کر رہا تھا۔"

"اچھا۔ میں نے تو ایسا کچھ محسوس نہیں کیا۔ وہ بے چارہ تو شاید خوش اخلاقی کا مظاہرہ کر رہا تھا۔" سرسری انداز میں کہہ کر وہ جوس پینے لگی جس کلاس سے حنا کا تعلق تھا وہاں بھلا ان چھوٹی موٹی باتوں کی کیا اہمیت؟ ایبہا سوچ کے ٹھنڈی پڑ گئی۔

تھوڑی دیر کے بعد حنا کے انکل آئے۔ حنا کھڑی ہوئی تو مجبوراً" ایبہا کو بھی اس کی تقلید کرنا پڑی۔

"او جان۔۔۔ کیسی ہو؟"

انکل نے لپٹا کر حنا کو پیار کیا تھا۔ ایبہا بے اختیار دو قدم پیچھے ہٹی۔ حنا اپنے انکل کی بانہوں میں تھی، وہ دونوں ایک دوسرے کو دیکھ رہے تھے۔ انچ بھر کے فاصلے پر چہرے۔

"آپ کیسے ہیں انکل جی؟" حنا کے انداز میں شوخی تھی۔ جواباً" انہوں نے ایک ہاتھ سے حنا کے ماتھے پر آئی لٹ سنوارتے ہوئے پیار سے کہا۔

"میں تو اپنی جانو کے بغیر بالکل ادھورا تھا۔ آج آئی ہو تو کچھ چین آئے گا۔"

ایبہا کے وجود میں سنسناہٹ سی دوڑنے لگی۔ حلق خشک ہو گیا۔ پھر اچانک جیسے حنا کو یاد آیا تو وہ ان سے الگ ہو کر ایبہا کی طرف پلٹی۔

"انکل کو مجھ سے بہت پیار ہے۔ میں نے تمہیں بتایا تھا نا ان کی اپنی اولاد نہیں ہے۔" حنا اسے یاد دلا رہی تھی۔

ایبہا نے انکل کو سلام کرتے ہوئے اندر ہی اندر اپنی تنگ نظری پر خود کو ملامت کی۔

شاید وہ جن حالات سے گزر کے آئی تھی، وہ اسے شکی بنا گئے تھے۔ اونچے لمبے شان دار سے انکل ایبہا کا خوش دلی سے حال چال پوچھ رہے تھے۔

"حنا نے بتایا تھا مجھے فون پر تمہارے بارے میں۔ بہت دوستی ہے تم دونوں کی۔" وہ بڑے پیار سے ایبہا کو دیکھ



رہے تھے۔

"جی۔" وہ اپنی جگہ پر کسمسائی۔ "اب آپ کی طبیعت کیسی ہے؟"

"بس۔ اپنی بچی کو دیکھ لیا۔ سمجھو جان میں جان آگئی۔" وہ اب معنی خیز نظروں سے حنا کو دیکھ رہے تھے۔

"اور آپ کی مسز کہاں ہیں؟" ایبہا نے یونہی پوچھ لیا۔

"وہ۔ بیڈ روم میں آرام کر رہی ہیں۔ جوڑوں کا مسئلہ ہے نا۔ اسی لیے نیچے نہیں آئی ہوں گی۔" حنا نے جلدی سے بیان داغا تھا۔ پھر فوراً" ہی صفائی بھی پیش کر دی۔

"دراصل ۔۔۔۔ وہ اس وقت آرام ہی کر رہی ہوتی ہیں۔"

"ہاں بالکل۔ چلو نا بیڈ روم میں۔" انکل نے دو انگلیوں کی پشت سے حنا کے گال کو سہلاتے ہوئے کہا۔ ان کی نگاہ حنا کی نگاہوں میں پیوست تھی، وہ کھل کے مسکرا دی۔

"کیوں نہیں۔ ضرور۔" پھر وہ ایبہا کی طرف متوجہ ہوئی۔

"ببیا! تم ذرا دیر بیٹھو۔ میں آنٹی سے مل آؤں۔" وہی دانت نکوستا ملازم ان کے سامنے ٹیبل پر چائے اور ناشتا رکھنے لگا۔ وہی عجیب سی نگاہیں۔ ایبہا گھبرا گئی۔

"نن۔۔۔ نہیں۔ میں بھی چلتی ہوں۔ آنٹی سے ملاقات بھی ہو جائے گی۔"

"سوری یار! مگر وہ اجنبیوں سے ملنا جلنا پسند نہیں کرتیں۔" حنا کے صفاچٹ مگر معذرت خواہانہ انداز پر وہ بیٹھی کی بیٹھی رہ گئی۔ اسے حنا سے اس قدر بداخلاقی کی توقع نہ تھی۔ انکل اس کے شانے پہ ہاتھ پھیلائے اسے اپنے ساتھ لے گئے۔

"اور کچھ چاہیے تو بتا دیں۔" ملازم اس سے پوچھ رہا تھا۔

"نہیں۔" ایبہا نے قدرے رکھائی کا مظاہرہ کیا تو وہ منہ بناتا باہر چلا گیا۔ وقت گزاری کے لیے ایبہا نے ایک آدھ بسکٹ کترا۔ چائے کا کپ پی کر خالی کر دیا۔ مگر حنا کی واپسی نہ ہوئی۔ اس دوران وہی مشکوک سا ملازم کسی نہ کسی کام کے بہانے ادھر ادھر چکر لگاتا رہا۔ ایبہا کا دل گھبرانے لگا۔

"سنو۔۔۔" اس نے ملازم کو پکارا۔ وہ جیسے اسی انتظار میں تھا۔ لپک کر آیا۔

"حنا کو بلا دو ذرا۔۔۔" ایبہا نے تحکمانہ انداز اپنانے کی کوشش کی۔ (آخر کو حنا کے چچا کا گھر تھا۔)

"وہ۔۔۔ آپ کی دوست؟ جو اوپر صاحب کے بیڈ روم میں گئی ہیں؟" وہ اوپر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے وضاحت طلب کر رہا تھا۔ جیسے حنا کی حقیقت سے واقف ہی نہ ہو۔

"ہاں۔۔۔ بھتیجی ہے وہ تمہارے صاحب کی۔" ایبہا نے جتایا تو ملازم کو جیسے جھٹکا سا لگا۔ پھر وہ بڑے استہزاء سے ہنسا۔

"جانتا ہوں میں۔ کون سا پہلی بار آئی ہیں۔۔۔ بھتیجی صاحبہ۔۔۔" طنز و استہزاء سے ہنستا اسے عجیب سی نظروں سے دیکھتا وہ چلا گیا۔ ایبہا خوف کا شکار ان وجود چھیدتی نگاہوں سے سمٹی بیٹھی کی بیٹھی رہ گئی۔

"یا اللہ۔۔۔ پاگل ہے یہ شخص شاید؟" اس کی ریڑھ کی ہڈی میں سنسناہٹ سی دوڑا ٹھی۔ اسے حنا پر سخت غصہ آیا اور اپنی کمزوری پر بھی۔ وہ کیوں منہ اٹھائے ہر جگہ حنا کے ساتھ چل پڑتی تھی۔

اسی غصے میں وہ اپنا بیگ اٹھا کر باہر نکل آئی۔ وہ اس عجیب سے ماحول والے گھر میں مزید ایک لمحہ بھی نہیں رکنا چاہتی تھی۔

"جا رہی ہیں آپ؟" وہی ملازم باہر برآمدے میں ٹکرا گیا۔ ایبہا نے مضبوطی سے اپنے شانے پر لٹکے بیگ کی اسٹرپ کو پکڑا۔

"کیوں... تم سے مطلب...؟"
"اپنی سہیلی کو تو فارغ ہو لینے دیتیں۔" وہی معنی خیز سا لہجہ۔
"اُسے میرے جانے کا بتا دینا۔" وہ کہہ کر تیزی سے آگے بڑھ گئی۔ گیٹ سے باہر نکلنے تک اس کی ٹانگیں لرزتی ہی رہیں۔ باہر روڈ پر آ کر اس نے سکون کی سانس لی۔

وہ دل ہی دل میں حنا سے برگشتہ تھی۔ جو اسے ساتھ لا کے یوں بھولی تھی جیسے وہ ساتھ موجود ہی نہ ہو اور ایسے ہی مواقع ہوتے تھے جب وہ خود کو بہت تنہا محسوس کرتی تھی۔ سڑک کے کنارے چلتی وہ خود ترسی کا شکار تھی۔

وہ اپنی ماں کی بہت لاڈلی ہوا کرتی تھی۔ مگر اکثر یہ زمانہ لاڈلوں کے ساتھ بہت برا سلوک کرتا ہے۔ آنسو پیتی وہ غائب دماغی کی کیفیت میں رکشہ روکنے لگی۔



امتیاز احمد آفس میں میٹنگ کے بعد اس کے ہاتھ لگے۔
"مجھے آپ سے بات کرنی ہے ابو..." وہ احتجاجاً بولا۔
"بات تو مجھے بھی تم سے کرنی ہے۔" وہ آگے بڑھ کے اپنی ریوالونگ چیئر میں دھنس گئے۔
معیز ان کے مقابل بیٹھ گیا۔
"بات کرنے سے بات بنتی ہے۔ آگے بھاگنے سے نہیں۔" اس کے طنز کو پا کر امتیاز احمد نے سنجیدگی سے کہا۔
"بعض اوقات بات سے بھاگنے والے کچھ سوچ رہے ہوتے ہیں۔ شاید کسی نتیجے پر پہنچنے کی خاطر وقت لے رہے ہوتے ہیں یوں بھاگ کر۔"
"یہ قدم میری مرضی سے اٹھایا گیا تھا ابو! اور اب اگر اس رشتے کے بارے میں کوئی فیصلہ ہونا ہے تو اس میں بھی آپ کو میری مرضی کو اولیت دینی چاہیے۔ نہ کہ تین سال پہلے کی طرح خود فیصلہ کر کے بات میری فرماں برداری پر چھوڑ دی جائے۔" وہ سلگا تھا۔
چند ثانیوں تک وہ یوں ہی اسے دیکھتے رہے۔ پھر گویا تھک کر بولے۔ "تو پھر تم وہی کر لو جو تمہاری ماں کہتی ہے۔"
"کیا...؟" وہ نا سمجھنے والے انداز میں پوچھنے لگا۔
"شادی کر لو۔" معیز نے ان کی بات پر لب بھینچے، جیسے غصہ ضبط کیا ہو۔ پھر وہ آگے کی طرف جھکتے ہوئے ترش لہجے میں بولا۔
"ایک بات تو طے ہے ابو! جب تک آپ اس لڑکی کو ہماری زندگی سے نہیں نکالیں گے میں ماما کی یہ خواہش کبھی بھی پوری نہیں کروں گا۔"
"معیز..." انہوں نے بے بس نظروں سے اسے دیکھا۔ وہ نرم لہجوں کا عادی... اس موضوع پر آتے ہی پتھر برسانے لگتا تھا۔
کوئی اجنبی سا معیز۔
"سچی بات کہوں تو یہ دل اب ختم ہو رہا ہے معیز۔" وہ اداس سے ہونے لگے۔ تو معیز کے دل کو دھچکا لگا۔
"اور اس سے بھی زیادہ سچی بات یہ ہے کہ... اس دل کی خوشی کا نام ایبہا ہے۔"
انہوں نے تھک کر سیٹ سے ٹیک لگالی۔ معیز نے اس قدر نڈھال انہیں کبھی نہ دیکھا تھا۔ زرد رنگت، بجھا بجھا سا انداز۔

"ہاں... میں نے صالحہ سے محبت کی تھی اور کیوں نہ کرتا۔ منگیتر تھی وہ میری۔ میرے بچپن کی منگ۔ بڑا قدرتی لگاؤ تھا مجھے اس سے... اب اس پر بھی تمہاری ماں مجھے طعنے دے تو پھر... شاید وہی حق پر ہو۔"

انہوں نے کبھی... آج تک اپنے بچوں کے سامنے اس موضوع پر نہ تو بات کی تھی اور نہ ہی یوں صفائی پیش کی تھی۔ معیز کا دل گھبراہٹ کا شکار ہونے لگا۔

"تم نے دیکھا' وہ بے نام و نشان ہے۔ طوفان کی زد میں آئے معصوم سے پرندے کی مانند ہراساں و خائف۔ باپ اسے رقم کے عوض دینے کو راضی تھا' اس کی ماں اسے ہمارے حوالے کر کے رب سے جا ملی۔ اب بتاؤ' اگر ہم بھی اسے آسرا نہ دے سکے تو وہ کیا کرے گی؟"

ان کی کیفیت دیکھتے ہوئے معیز کا پارہ تیزی سے نیچے آیا۔ وہ اس موضوع پر اسی لہجے میں ان سے مزید بات نہیں کر سکتا تھا۔

"او کے... لیو دس ٹاپک۔" اس نے پہلو تہی کرنے کی کوشش کی۔

مگر وہ کسی اور ہی رو میں تھے۔ "یار... میں چاہتا ہوں' میں رہوں یا نہ رہوں' تم اس کا ساتھ دو یا نہ دو لیکن میرے گھر سے اس کا رشتہ کبھی ختم نہ ہو۔ وہ میرے نام سے جڑی رہے۔ میرے حوالے سے اس گھر میں رہے۔ وہ صالحہ کی بیٹی ہے معیز... میرے دل کے بہت قریب..."

ان کی پیشانی پر پسینہ چمک اٹھا' سینے کو مسلتا ان کا ہاتھ۔

معیز نے تیزی سے اٹھ کر ان کے میڈیکل باکس میں سے گولی نکال کر ان کی زبان کے نیچے رکھی۔

وہ غنودہ سی کیفیت میں یوں ہی ٹیک لگائے بیٹھے تھے۔ جب تک ان کی طبیعت سنبھل نہیں گئی' وہ یوں ہی ان کا ہاتھ تھامے ان کے پاس کھڑا رہا۔ ان کی حالت نے اسے اندر تک ہلا دیا تھا۔ واپسی پر وہ زبردستی انہیں چیک اپ کے لیے لے گیا۔

"کچھ دنوں کے لیے ریلیف دیں انہیں۔ کام سے چھٹی کروائیں۔ اسٹریس فری رہیں گے تو طبیعت جلد سنبھلے گی۔ یہ ہارٹ پیشنٹ ہیں۔ انہیں زیادہ مسئلوں میں انوالو مت کریں۔" ڈاکٹر نے معیز کو سمجھایا۔

اور جو خود ہی مسئلے میں گھرا ہو' اس کا کیا؟

وہ سوچ کر رہ گیا۔



وہ کیا حنا سے ناراض ہوتی۔ حنا آکر اس پر خوب بگڑی۔ ایبہا نے صفائی پیش کرنا چاہی۔ مگر وہ تو اپنی ہی کہے جا رہی تھی۔

"غضب خدا کا... چند لمحوں کی دیر کیا ہو گئی' تم یوں بھاگ لیں وہاں سے جیسے میں خدا جانے کہاں غائب ہو گئی ہوں۔" وہ غصے میں مسلسل پنڈولم بنی کمرے میں چکر لگا رہی تھی۔

"اتنی دیر انتظار کیا میں نے۔" ایبہا کو اپنی حماقت کا احساس ہونے لگا۔

"تو... کیا مر گئی تھی میں؟ آواز دے لیتیں... بلوا لیتیں مجھے۔ انکل کے سامنے اتنی شرمندگی ہوئی مجھے۔" حنا اس پر حاوی تھی۔

"اچھا سوری۔ میں گھبرا گئی تھی۔"

"اسی لیے کہتی ہوں انسانوں میں اٹھا بیٹھا کرو۔ عادت پڑے تمہیں بھی۔" وہ اپنے کپڑے لیے گرمی گرمی کا شور کرتی نہانے چلی گئی۔

ایبہا نے گہری سانس کھینچی۔ اس کے تمام دلائل اندر ہی دم توڑ گئے تھے۔ وہ حنا سے شکایت کرنا چاہتی تھی۔ مگر حنا کی چرب زبانی کے آگے اس کی چلتی ہی کہاں تھی۔
ایبہا نے بستر کی چادر جھٹک کر ٹھیک کی تو حنا کا پرس نیچے جا گرا اور کھل گیا۔
ایبہا ٹھٹکی۔ پھر حیرت و بے یقینی سے اس کی آنکھیں پھیل گئیں۔ وہ پرس جو دوپہر تک خالی ہو چکا تھا۔ اس وقت بڑے بڑے نوٹوں سے بھرا ہوا تھا۔
ایبہا نے گھبرا کر پرس بند کر کے تکیے کے پاس ڈال دیا تو کیا حنا اپنے انکل سے پیسے مانگ کے لائی ہے؟ اسے عجیب سا لگا۔ حنا گنگناتی ہوئی لوٹی تو ایبہا نے دل میں چبھتی یہ بات پوچھ ہی ڈالی۔
وہ گڑبڑائی۔ پھر بالوں کو تولیے سے آزاد کرتی اعتماد سے بولی۔
"چچی جان نے دیے ہیں۔ بڑی مہربان ہیں مجھ پر۔ تمہیں بتایا تو تھا ان کی اولاد نہیں ہے۔"
ایبہا مطمئن ہو گئی۔ حنا اب آئینے کے سامنے کھڑی بلند اور خوش گوار آواز میں گنگنا رہی تھی۔



"بیا۔ یار رباب کے بھائی کے نکاح کی تصویریں تو دیکھو چل کے۔" حنا نے آکر اسے آفر دی۔ وہ نوٹس بنانے میں محو تھی۔
"ہمارا کیا تعلق اس نک چڑھی سے... رہنے دو۔" ایبہا نے صاف انکار کیا۔
"میں تو دیکھ بھی آئی۔ اتنا زبردست کپل ہے اور کافی امیر فیملی ہے رباب کی۔"
وہی... خود اچھی خاصی فیملی سے تعلق ہونے کے باوجود امیر لوگوں سے امپریس ہونے کی بیماری۔ ایبہا نے اسے گھورا۔ پھر نصیحت کی۔
"بیٹھ جاؤ، بلکہ اپنے نوٹس کمپلیٹ کرو۔ فائنل ایگزیمز ہیں، پاس نہیں ہونا۔"
"کون کمبخت پاس ہونے کے لیے پڑھتا ہے۔ ہم تو بس ٹائم پاس کرنے کے لیے پڑھتے ہیں چندر مکھی۔" وہ دیوداس اسٹائل میں بولی تو ایبہا کے ہونٹوں پر مسکراہٹ جگمگا اٹھی۔
"چلو بھی... ساری لڑکیاں جمع ہیں وہاں۔" حنا نے بضد ہو کر اسے اٹھانا چاہا۔ تو وہ سنجیدہ ہو گئی۔
"تم بھول رہی ہو۔ پچھلے تین سالوں سے وہ ہر ٹیسٹ اور ہر ایگزیم میں مجھ سے مقابلہ کر رہی ہے... پکی دشمن ہے وہ میری۔"
"تو تم ہی کبھی دو چار نمبر پیچھے رہ جایا کرو اس سے۔ ہر بار پوزیشن لے کر کیوں اس کا دل خراب کرتی ہو۔" حنا نے مزاحیہ انداز میں کہا۔
"یہ پوزیشن لینا میری مجبوری ہے حنا! اپنی آئندہ پوزیشن بہتر بنانے کے لیے۔" وہ بس پژمردگی سے سوچ ہی سکی۔
"چلو نا یار! دیکھو تو کیا ہینڈسم لڑکے ہیں ان کی فیملی کے۔ بلکہ ڈیشنگ۔" وہ یقیناً "تصویریں" دیکھ کر بلکہ اچھی طرح دیکھ کر آئی تھی۔ حنا کی اپنی ہی فطرت تھی۔ مگر ایبہا کا نہ تو رباب کے بھائی کے نکاح کی تصویریں دیکھنے کا موڈ تھا اور نہ ہی ہینڈسم اور ڈیشنگ لڑکے۔
حنا اس کے پاس سے بڑبڑاتی ہوئی گئی تھی۔ ایبہا اطمینان سے اپنے نوٹس مکمل کرنے لگی۔



وہ بہت کوفت زدہ سا عون کے ساتھ پارکنگ لاٹ کی طرف بڑھ رہا تھا۔

"تمہاری جگہ اگر میں اپنی بہن کی نند کو کالج سے پک کرنے جا رہا ہوتا تو اڑتا ہوا جاتا۔" عون نے جیسے اسے اس کی بدذوقی کا احساس دلایا۔
"تم صرف اپنی نہیں بلکہ کسی کی بھی بہن کی نند کو اڑتے ہوئے لینے جا سکتے ہو۔" معیز نے دانت پیسے۔
"ٹھنڈے دل سے سوچو گے تو کافی رومانس محسوس ہو گا اس سارے سلسلے میں۔" عون کے مشورے پر وہ رک کر تیکھی نظروں سے اسے دیکھنے لگا۔
"یہ رومانس کہاں سے آگیا بیچ میں؟"
"بہن کی نند اور بھائی کی سالی سے بڑھ کے اور کون سا رشتہ رومانٹک ہو سکتا ہے بھلا۔" وہ آنکھ دبا کر ہنسا تو معیز کا دل چاہا ایک گھونسا تو اسے رسید کر ہی دے۔
سفیر آؤٹ آف سٹی تھا۔ رباب نے ہی زارا سے کہا ہو گا۔ تب ہی زارا نے جھٹ رباب کو کالج سے پک کرنے کی ذمہ داری معیز پر ڈال دی۔
"ایزدمل رہا ہے نہ اس کے موبائل کی لائن... ورنہ اسی سے کہتی۔" زارا نے ریکویسٹ کی تھی۔ سو اسے ہاں کرتے ہی بنی اور اب اسی بات کو لے کر عون اسے چھیڑ رہا تھا۔ عون اپنی بائیک نکالنے لگا' معیز نے ہاتھ ہلاتے ہوئے گاڑی آگے بڑھا دی۔
وہ آج تک زارا کو اس کے کالج سے لینے نہیں گیا تھا۔ کجا اس کی نند کی ذمہ داری... وہ حد درجہ کوفت کا شکار تھا۔ رباب مسکراتی ہوئی بے زار کھڑے معیز کی طرف بڑھی۔ "ہیلو..."
معیز نے بدقت تمام ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیلائی۔
اپنی دھن میں چلتی ایبھا کو حنا نے کہنی سے ٹھوکا دے کر متوجہ کیا۔
"وہ دیکھو... رباب جا رہی ہے ہینڈسم ہیرو کے ساتھ۔" ایبھا کو اس کی ایسی حرکتوں سے چڑ تھی۔ مگر پھر بھی بے اختیار ہی اس نے مڑ کر دیکھا اور ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھتے معیز احمد کو دیکھ کر وہ جہاں کی تہاں رہ گئی۔ انجان سی دہشت پل بھر میں اس کا گھیراؤ کر گئی تھی۔
"تیزی دیکھو اس لڑکی کی۔ بھابھی رخصت ہو کر آئی نہیں اور اس نے بھابھی کے بھائی کو اپنے چکر میں پھنسا بھی لیا۔" حنا کہہ رہی تھی۔ (تو یہ سمدھیانہ تھا امتیاز احمد کا... رباب کی فیملی؟)
ایبھا کو احساس ہوا کہ اس پر زندگی کے دروازے بند کرنے والے خود زندگی سے ہر طرح کا لطف کشید کرنے میں مصروف تھے۔ اس کا دل عجیب سے جذبات کا شکار ہونے لگا۔
اور اسی شام... اس نے اسی بگڑتی کیفیت میں امتیاز احمد کو فون کیا تو ان کا آفس ٹائم ختم ہونے ہی والا تھا۔ لائن ملتے ہی وہ بنا سلام دعا کے سپاٹ لہجے میں بولی۔
"مجھے آزاد کر دیں امتیاز احمد صاحب..."
"جی..." وہ شاید حیران ہوئے۔ ایبھا کو ان کی اداکاری پر غصہ آیا۔ اس کا نام تو اسکرین پر دیکھ ہی چکے ہوں گے۔
"سمجھ میں نہیں آیا آپ کے... طلاق چاہیے۔ آزادی چاہیے مجھے اس بندھن سے۔"
"جی ضرور... کیوں نہیں۔ معیز احمد بات کر رہا ہوں میں۔" دوسری طرف سے انتہائی کاٹ دار لہجے میں کہا گیا تو ایبھا کو خون اپنی رگوں میں منجمد ہوتا محسوس ہوا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ امتیاز احمد کی کال معیز بھی اٹینڈ کر سکتا ہے۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

تنظیر فاطمہ



جیسے ہی بائیس دسمبر کے بعد دن بڑھنا شروع ہوتے ہیں، میرا دل گھٹنا شروع ہو جاتا ہے کہ گرمیوں کی طرف سفر شروع ہو گیا۔ پچھلے تین سالوں سے میں گرمیوں سے سخت تنگ آئی ہوئی ہوں۔ اس کی دو وجوہات ہیں۔ ایک میری اسکن الرجی اور دوسری بھنڈی۔

پچھلے تین سال سے میرے چہرے اور ہاتھوں کی جلد گرمیوں کی دھوپ اور تپش سے اس قدر متاثر ہوتی ہے کہ کیا بتاؤں۔ دھوپ میں باہر نکلتے وقت یا چولہے کے پاس جاتے ہوئے چہرے پر ڈھیروں ڈھارسن بلاک (اسکن اسپیشلسٹ کے مشورے سے) ملنے کے باوجود گرمیوں میں کم از کم دو دو بار میری جلد اتنی شدید متاثر ہوتی ہے کہ میں منہ اور ہاتھ چھپائے پھرتی ہوں اور میری ساری گرمیاں اسکن اسپیشلسٹ کے چکر لگاتے ہوئے گزر جاتی ہیں۔ باہر نکلنے سے پرہیز، چولہے کے پاس جانے سے پرہیز، اینٹی الرجی لینا، چہرے اور ہاتھوں پر مختلف اوقات میں ڈاکٹر صاحب کی تجویز کردہ کریمیں ملنا، اف خدایا... اس چکر میں تو میں بالکل پاگل ہو کر رہ جاتی ہوں۔

گرمیوں سے عاجز آنے کی دوسری وجہ ہے بھنڈی... جی ہاں بھنڈی جو کہ ایک مزے دار سبزی ہے، جو تقریباً" سب ہی کو پسند ہوتی ہے۔ جی بالکل آپ سب کی طرح مجھے بھی بہت پسند ہے۔ مگر پچھلے تین سالوں میں اس بھنڈی نے ہمیں جتنا ستایا ہے شاید ہی کسی چیز نے اتنا تنگ کیا ہو۔

میری امی کے ہاتھ کی بنی ہوئی بھنڈیاں خاندان بھر میں مشہور ہیں مگر اب وہ بھی یہ سمجھتی ہیں کہ شاید انہیں بھنڈیاں پکانا بھول گئی ہیں۔ اس کی وجہ جانتے ہیں آپ لوگ؟ چلیے میں بتاتی ہوں غور سے سنیے۔

اس کی وجہ ہے میرا بھائی سلمان۔ تقریباً" تین سال پہلے وہ اپنے دوست مدثر سے ملنے حافظ آباد گیا۔ وہاں اس کی بھابھی کے ہاتھ کی بنی ہوئی بھنڈیاں کھانے کے بعد اس کی ایسی مت ماری گئی کہ گھر آتے ہی شروع ہو گیا۔

"اف کیا بھنڈیاں بنائی تھیں مدثر کی بھابھی نے۔"

ہم سب نے اس کی اس تعریف کو ذرا بھی سیریس نہیں لیا۔ بھئی بہت سی خواتین بڑا اچھا کھانا پکاتی ہیں جیسا کہ میری امی... تو ایسی خواتین کی تعریف کرنی بھی چاہیے مگر ہمیں کیا معلوم تھا کہ آگے چل کر ان بھنڈیوں کے حوالے سے ہمارا کیا حشر ہونے والا ہے۔

☼ ☼ ☼

اس واقعے کے تھوڑے دنوں بعد ہم نے بھنڈیاں بنائیں تو سالن کی پلیٹ دیکھتے ہی سلمان بولا۔

"امی! آپ نے یہ کیسی بھنڈیاں بنائی ہیں۔ آپ بھی مدثر کی بھابھی کی طرح بھنڈیاں بنائیں۔" اس کی بات پر امی کی تیوریاں چڑھ گئیں۔

"چلو چپ کر کے کھانا کھاؤ۔ آج تک تو میں ایسے ہی بھنڈیاں پکاتی آئی ہوں۔ اب کیا برائی نظر آگئی تمہیں اس میں۔" امی کو اس کی بات ناگوار گزری تھی۔

"امی! میں نے یہ تو نہیں کہا کہ آپ کی بھنڈیاں اچھی نہیں ہیں بلکہ میں تو یہ کہہ رہا ہوں کہ آپ بھنڈیاں بناتے وقت مدثر کی بھابھی کی طرح پیاز اور ٹماٹر زیادہ ڈال لیا کریں بس۔" اس نے امی کے ہاتھ تھام لیے۔

امی نے جب دوبارہ بھنڈیاں بنائیں تو اس میں پیاز اور ٹماٹر زیادہ ڈال دیے مگر سلمان صاحب پھر بھی مدثر کی بھابی کی بھنڈیاں کی تعریف میں لگے رہے۔

اس کے بعد امی نے کئی بار بھنڈیوں کی ریسپی بدل بدل کر دیکھا مگر ہمارے بھائی صاحب ان بھنڈیوں کا ذائقہ نہ بھلا سکے جو مدثر کی بھابھی نے بنائی تھیں۔

اس کے بعد سے اب یہ ہوتا ہے کہ گرمیوں میں جب بھی ہمارے ہاں بھنڈیاں پکتی ہیں، مدثر کی بھابھی کی تعریفیں شروع ہو جاتی ہیں۔ جس پر کبھی تو امی خاموش ہو جاتی ہیں اور کبھی اسے بے بھاؤ کی سناتی ہیں مگر نتیجہ صفر تھا۔ تھوڑی دیر پہلے اسی بات پر دونوں ماں بیٹے میں تکرار ہوئی تھی۔ امی نے بھنڈی گوشت بنایا تھا اور سلمان صاحب کی وہی تان۔ بس کیا تھا، امی نے اس کے سامنے سے بھنڈی گوشت کی پلیٹ اٹھا کر رات کی بنی ہوئی دال اس کے سامنے رکھ دی تو وہ منہ بسور کر رہ گیا۔

پچھلے تین سالوں سے یہ سب سن سن کر ہم سب گھر والے تنگ آچکے ہیں۔ دو تین دفعہ میں نے بھی زیادہ پیاز ڈال کر بھنڈیاں بنانے کی کوشش کی کہ چلو میرا بھائی خوش ہو جائے مگر بے سود۔

"بیا! یہ لڑکا تو مجھے پاگل کر دے گا۔ پتا نہیں کیا کھا لیا ہے اس نے حافظ آباد میں کہ اب اسے کسی کی پکائی ہوئی بھنڈیاں پسند ہی نہیں آتیں۔" امی اس کی آئے



روز کی تکرار سے بے زار ہو گئی تھیں۔ تھوڑی دیر پہلے سلمان امی کے ہاتھ کی بنی بھنڈیاں کھا کر "مدثر کی بھابھی" کی بھنڈیوں کی تعریف کر کے گیا تھا۔

☼ ☼ ☼

"امی! مدثر کی امی اور بھابھی آج دوپہر کو ہمارے گھر آئیں گی۔ آپ ان کے کھانے کا بندوبست کر لیجیے گا۔ وہ دونوں مدثر کے بھتیجے کو چیک اپ کے لیے لاہور لے کر آئی ہیں۔ میں انہیں دوپہر میں اپنے ساتھ لے آؤں گا۔" سلمان نے فون پر امی کو اطلاع دی۔

"بیا! آج میں مدثر کی بھابھی سے بھنڈیاں بنانے کی ترکیب ضرور پوچھوں گی۔" امی کو ان کے آنے سے

زیادہ اس بات کی خوشی تھی کہ وہ بھی ان جیسی بھنڈیاں بنا سکیں گی۔

خیر امی اور میں نے مل کر ان لوگوں کے لیے چکن بریانی، قورمہ، سلاد اور رائتہ بنالیا۔ ان کے پہنچنے سے پہلے ہم سارا کام کر کے فارغ ہو گئی تھیں۔



"آنٹی! آپ کے ہاتھ میں بہت ذائقہ ہے۔" مدثر کی بھابھی نے کھانا کھاتے ہوئے امی کی تعریف کی۔ مدثر کی امی نے اپنی بہو کی تائید کی۔ ڈائننگ ٹیبل پر اس وقت سلمان بھی موجود تھا۔

"بس بیٹا! تمہاری محبت ہے۔ میں نے تو تمہارے ہاتھ کے بنے ہوئے کھانے کی بھی بہت تعریف سنی ہے۔ خاص طور پر بھنڈیوں کی۔" امی فوراً اصل موضوع کی طرف آگئیں۔

"کہاں آنٹی! تین سال پہلے جب میں بیاہ کر آئی تھی تو کچھ بھی پکانا نہیں آتا تھا۔ اب امی سے سیکھ کر گزارے لائق بنالیتی ہوں۔" اس نے اپنی ساس کی طرف بہت محبت سے دیکھا۔ انہیں دیکھ کر لگ رہا تھا کہ دونوں کے تعلقات کافی اچھے ہیں۔

"مگر یہ سلمان تو تمہارے ہاتھ کی بنی ہوئی بھنڈیوں کی بہت تعریف کرتا ہے۔" امی نے اس کی توجہ سلمان کی طرف دلائی جو کھانا کھانے کے دوران ان کی باتیں بھی سن رہا تھا۔

"سلمان؟" اس نے سوالیہ انداز میں اس کی طرف دیکھا۔

"تم نے کب میرے ہاتھ کی بنی ہوئی بھنڈیاں کھائی ہیں؟" اس نے حیران ہو کر پوچھا۔

"بھابھی! تین سال پہلے جب میں مدثر سے ملنے گیا تھا۔ تب آپ کی نئی نئی شادی ہوئی تھی۔" اس نے یاد دلایا تو وہ قہقہہ لگا کر ہنس دی۔

"ارے! تمہیں وہ بھنڈیاں ابھی تک یاد ہیں؟" اس نے ہنسی کے درمیان پوچھا۔

"ایسی ویسی یاد ہیں بیٹا! اس کے بعد تو اسے کسی کے ہاتھ کی پکی ہوئی بھنڈیاں پسند ہی نہیں آئیں۔" امی بے چارگی سے بولیں۔

"ہائے آنٹی نہ کریں پلیز۔" اس نے اپنی ہنسی پر قابو پا کر بات جاری رکھی۔

"جب سلمان ہمارے گھر آیا تھا اس وقت میری نئی نئی شادی ہوئی تھی اور کوکنگ تو مجھے بالکل نہیں آتی تھی۔ جس وقت یہ ہمارے ہاں پہنچا اس وقت امی گھر پر موجود نہیں تھیں۔ ہم لوگ دوپہر کا کھانا کھا چکے تھے۔ مدثر نے مجھے کھانے کا انتظام کرنے کا کہا تو میں پریشان ہو گئی۔ اب میں اسے کیسے بتاتی کہ مجھے کھانا بنانا نہیں آتا۔ خیر میں نے فریج کا جائزہ لیا تو صرف دو شامی کباب اور رات کی بنی ہوئی تھوڑی سی بھنڈیاں موجود تھیں، جو ایک آدمی کے لئے ناکافی تھیں۔ میں نے سوچ بچار کے بعد ایک بڑے سائز کی پیاز کاٹی، اس میں دو ٹماٹر اور نمک مرچ ڈال کر اسے اچھی طرح بھونا اور وہ بچی ہوئی بھنڈیاں اس میں ڈال دیں یوں سالن تیار ہو گیا۔ روٹیاں میں نے بازار سے منگوالیں۔ جتنی دیر میں روٹیاں آئیں۔ میں نے ایک پیالی رائتہ بھی بنالیا۔ اس طرح سالن، شامی کباب، رائتہ اور روٹیاں ٹرے میں سجا کر میں نے ڈرائنگ روم میں بھجوادیں۔ فریج میں آئس کریم بھی موجود تھی، وہ میں نے میٹھے کے طور پر بھجوادی اور اللہ کا شکر ادا کیا کہ میری عزت رہ گئی۔"

وہ اس واقعے کو یاد کر کے محظوظ ہو رہی تھی۔ اس کی ساس کے چہرے پر بھی مسکراہٹ تھی۔

"میں اکثر اپنا مذاق اڑاتے ہوئے امی سے کہتی تھی کہ سلمان بھی کیا یاد کرے گا کہ کیسی مزے دار بھنڈیاں تھیں۔ مجھے کیا معلوم تھا کہ وہ واقعی اسے یاد رہیں گی۔" وہ پھر ہنسی۔

امی اور میں نے بیک وقت سلمان کی طرف دیکھا۔ اس کے چہرے پر خجالت تھی۔ وہ خاموشی سے اٹھ کر باہر چلا گیا اور میں نے سکھ کا سانس لیا کہ اب "مدثر کی بھابھی کی بھنڈیاں" ان کی نیندیں حرام نہیں کریں گی۔





سمیرا یونس ہارون



"یہ کراچی کے لاڈلے اور چہیتے بادل۔" سمن نے ایک ناراض سی نگاہ اوپر آسمان پر ڈالی۔

"نہیں یہاں وی آئی پی پروٹوکول ملتا ہے۔ سو نخرے بھی خوب دکھاتے ہیں۔ دم بھر کو گرجے، چمکے اور اپنا بھیگا دامن نچوڑ کے چل دیے آگے کو۔" اس نے چھتری بند کی۔ اس کی نوک کو زمین پر مار کر پانی جھاڑا اور چھتری بغل میں دبالی۔

بارش مکمل طور پر تھمی نہیں تھی۔ ہلکی پھوار اب بھی جاری تھی۔ سو چھتری بند کر دینے کے باعث سمن کے ساتھ وہ بھی بھیگنے لگی۔

زارا نے نگاہ اٹھا کر پانی سے لبالب بھرے بادلوں کو دیکھا اور پھر دور تک سنسان پڑی سڑک کو۔

"یار!" اس نے گہرا سانس لے کر پلٹ کر اپنے پیچھے کچھ رونق تلاش کرنا چاہی تو اسے کافی دور رولی اور عباس بھیگے موسم کا لطف لیتے، چہل قدمی کرتے نظر آئے۔

"یہ زندگی قصے کہانیوں سے اتنی مختلف کیوں ہوتی ہے۔ اگر ہوتا کوئی افسانہ یا فلم تو اس خوب صورت موسم میں چہل قدمی کرتی مجھ جیسی حسین لڑکی کے لیے کوئی ہیرو کہیں نہ کہیں سے ضرور نمودار ہو ہی جاتا۔" اس نے مایوسی سے اردگرد ہیرو تلاش کرتے ہوئے کہا۔

"ہو سکتا ہے، کوئی ہیرو خاص تمہارے لیے ہی اس بھیگے موسم میں گھر سے نکلا ہو۔" سمن نے اردگرد کا نظارہ کرتے ہوئے دانستہ سرسری لہجے میں کہا۔

زارا جانتی تھی، سمن کا اشارہ کس سمت ہے۔ مگر اسے سمن کی اس بات سے کبھی اتفاق نہیں رہا تھا۔ سو

اس وقت بھی نظر انداز کرنا از بس ضروری ٹھہرا۔

"ایک وہ ہیں مسٹر ہینڈسم!" اس نے دور انکل زید کے بنگلے کے ٹیرس پہ چائے کا مگ ہاتھ میں لیے کھڑے ان کے بیٹے ارسلان زید کو دیکھا۔ جو ڈیڑھ ماہ قبل انگلینڈ سے آیا تھا اور پچھلے ڈیڑھ ماہ سے ہی وہ شام کا وقت ٹیرس پہ اسی باقاعدگی سے گزارتا تھا۔ جس باقاعدگی سے زارا شام کی واک کسی فرض کی طرح نبھاتی تھی۔

"دور سے کھڑے بس گھورتے رہیں گے۔ ان سے اتنا نہیں ہو سکتا کہ آکے کہیں۔ "ایکسکیوز می میم! ایسا لگتا ہے۔ میں نے آپ کو کہیں دیکھا ہے۔" یا پھر۔" جملہ لبوں میں رہ گیا۔ نگاہیں اس ہینڈسم پر جمی تھیں اور دھیان بھی۔ سو پیر پھسلا اور ایک بے ہنگم شور کے ساتھ وہ تین، چار فٹ تک پھسلتی چلی گئی۔ لبوں سے نکلنے والی چیخ اس شور میں کہیں دب سی گئی۔

سمن نے اس صورت حال کو دیکھا تو بوکھلا گئی۔ چونکہ پھسلنے کی رفتار، چلنے کی رفتار سے زیادہ ہوتی ہے۔ سو اس کے اور زارا کے مابین کافی فاصلہ پیدا ہو گیا تھا۔ جسے اس نے بعجلت پاٹا اور زارا کے بالمقابل آئی۔ قدموں کا رخ بدلا تھا۔ سو نگاہوں کا رخ بدلنا لازم ٹھہرا۔ نتیجتاً" ولی اور عباس، سمن کی نگاہوں کی زد میں بھی آئے۔

عباس نے قریب سے گزرتے بلال کی سائیکل لی اور اس پر سوار ہو گیا۔ سمن نے دیکھا۔ وہ دو پیڈل میں ہی یہاں پہنچنے والا ہے۔ سو اس کی ڈھارس بندھی۔ وہ مسکرا کر گیلے فرش پر دو زانو بیٹھی اور انکل زید کے ٹیرس کی جانب نگاہ کی۔

وہ ہینڈسم تمہیں تکلیف میں نہ دیکھ سکا۔ سو چلا گیا۔ کیا خیال ہے، کچھ انتظار نہ کرلیں؟ شاید کوئی ہیرو آہی جائے، تمہاری مدد اور محبت کے جذبے سے سرشار دل لیے۔"

لبوں پہ مچلتی شرارتی مسکراہٹ کو زارا نے روٹھی نگاہوں سے دیکھا اور خاموش رہی۔ بائیں پیر میں موچ آگئی تھی۔ اس نے لب بھینچ کر سامنے پھیلی ٹانگ موڑی۔

"کیا ہوا؟ زیادہ چوٹ تو نہیں آئی؟" اسی پل عباس نے سائیکل کھڑی کی اور اس کے مقابل دو زانو بیٹھ کر استفسار کیا۔

اس نے ایک نظر عباس کو دیکھا۔

"نہیں! چوٹ کیسی؟ چوٹ تو گرنے کی صورت میں آتی ہے۔ میں تو جھولے لے رہی تھی۔" اس نے جل کر سوچا ضرور۔ مگر کہا کچھ نہیں اور اٹھنے کی سعی کرنے لگی۔ نتیجتاً" کراہ کر دوبارہ بیٹھ رہی۔

عباس فوراً" اٹھ کھڑا ہوا اور سائیکل تک پہنچا۔

"سمن! یہ چل نہیں پائے گی۔ اسے سہارا دے کر سائیکل تک لے آؤ۔"

اس نے بوکھلا کے گردن موڑی۔ وہ سائیکل کا ہینڈل پکڑے منتظر کھڑا تھا۔

"میں اس کے ساتھ سائیکل پہ بیٹھوں گی کیا؟" بوکھلاہٹ میں سمن سے کیا گیا استفسار سرگوشیانہ لہجے میں ضرور تھا۔ مگر فاصلہ زیادہ نہ ہونے کے باعث عباس کی سماعت تک بخوبی پہنچا۔

"کیا مضائقہ ہے؟ چندراوتی تو شباب کے ساتھ سائیکل پہ سارا شہر گھوما کرتی تھی۔ بیسویں صدی میں جب اسے معیوب نہیں سمجھا گیا تو اب تو زمانہ کافی ماڈرن ہو گیا ہے۔" سمن کی غیر سنجیدگی پر وہ چڑ گئی۔

"جب تمہیں لگے کہ تمہارے لبوں سے کوئی معقول بات برآمد نہیں ہوگی۔۔۔ تو خاموش ہی رہا کرو۔" وہ سمن کی مدد سے کھڑی ہو گئی۔

"ولی!" عباس نے بلال کے ساتھ خوش گپیوں میں مصروف ولی کو آواز دی۔ جو خراماں خراماں چلنے کے باعث ان سے اب بھی قدرے دور تھا۔

"جلدی آیار!" ولی نے قدموں کی رفتار بڑھائی اور دوسرے پل ان کے مقابل تھا۔

"زارا کو سائیکل پر گھر لے جاؤ۔ اس کے پیر میں موچ آگئی ہے۔" اس نے سائیکل ولی کے حوالے کرتے ہوئے کہا۔

"کمال ہے۔ بلال سے تو سائیکل لے کر یوں بھاگے تھے۔ جیسے اگر ذرا بھی تاخیر ہو گئی تو نمبر کٹ جانے کا اندیشہ ہو۔ اس وقت ہی مجھ سے کہہ دیتے۔" وہ اچک کر سائیکل پر سوار ہوا اور سائیکل بالکل زارا کے قریب لے آیا۔

"اصولاً" تو یہ شتابی تمہیں دکھانی چاہیے تھی۔ آخر کو میرے سگے اور اکلوتے بھائی ہو۔" سمن اور ولی کی مدد سے سائیکل پر بیٹھنے کے بعد اس نے شکوہ بھرے لہجے میں کہا۔

"یقیناً" میں ہی دکھاتا۔ اگر عباس صاحب صورت حال بھانپتے ہی سوچنے کا موقع فراہم کیے بنا بے قابو ہو کر دوڑ نہ پڑتے۔" ولی نے حقیقت واضح کی۔

عباس جھینپ کر سر کھجانے لگا۔ "تم بخوبی جانتے ہو کہ میں کسی بھی شخص کو تکلیف میں دیکھوں تو فوراً" مدد کو پہنچتا ہوں۔"

"خوامخواہ کی صفائی۔" سمن نے زارا کی، خفگی کے خیال سے لبوں تک آتی معنی خیز مسکراہٹ کو بدقت روکا۔ ولی نے البتہ ایسی کوئی کوشش نہیں کی۔

"ہاں! یہ کسی بھی شخص کی مدد کے لیے یوں ہی بے چین ہو کے دوڑتے ہیں۔ سارے جہان کا درد ان ہی کے جگر میں تو ہے۔" وہ بے سبب ہی کڑھنے لگی۔

"ہاں بالکل۔۔۔ یہ بات تو میں اس روز سے جانتا ہوں۔ جب مومنہ کا ہاتھ جلنے پر اشفاق چچا سے پہلے تم اسے لے کر ڈاکٹر کے پاس بھاگے تھے۔"

اس بار عباس بے اختیار قہقہہ لگا کر ہنس دیا۔ ابو کے خالہ زاد بھائی اشفاق احمد اپنی اکلوتی بیٹی مومنہ کے ہمراہ قریب ہی رہائش تھے۔ بیوی کو جدا ہوئے برسوں بیت چکے تھے۔ بڑھاپے، دمہ اور جوڑوں کے درد نے انہیں کسی بھی قسم کی مشقت کے قابل نہیں رکھا تھا۔ سو گزر بسر گاؤں میں موجود زمینوں کی آمدن سے ہوتی تھی۔ بھائیوں کے تصرف میں رہنے والی زمینوں سے ان کا حصہ ہر ماہ باقاعدگی سے مل جاتا تھا۔ جس کے سبب فکر معاش کی آزادی تھی۔

"اوئے! میں تجھے سائیکل دینے نہیں آؤں گا۔ خود ہی آکر لے جانا۔" ولی نے پیڈل پر پاؤں مارتے ہوئے بلال سے کہا، جو کب سے خاموشی سے کھڑا ان کی بے تکی گفتگو سے بور ہو رہا تھا۔ صرف اپنی سائیکل کی خاطر۔

"یا اللہ مدد! یار زارا! کتنی وزنی ہو تم۔ مجھ سے تو سائیکل چلانا دشوار ہوا جا رہا ہے۔" اس نے اللہ سے مدد مانگتے ہوئے زارا کو چڑایا۔ مگر وہ خاموش رہی۔ دل پر اداسی کی کیفیت طاری ہو گئی تھی۔ کیوں؟ سبب وہ خود بھی جاننے سے قاصر تھی۔

"پیڈل پر ٹانگیں مارتے کہیں میرے پاؤں میں بھی موچ نہ آجائے۔" اس نے سابقہ لہجے میں کہا۔

"یار! پیر کے ساتھ کہیں تمہاری زبان میں بھی تو موچ نہیں آگئی؟" زارا کی مسلسل خاموشی پر اس نے مصنوعی پر تشویش لہجے میں کہا۔ مگر وہ ہنوز "صم" بکم کی تفسیر بنی رہی۔

"تمہاری خاموشی بتا رہی ہے، ایسا ہی ہے، خدانخواستہ۔" وہ گویا اسے بولنے پر اکسا رہا تھا۔

دل بوجھل تو پہلے ہی تھا۔ سو بہانہ ہاتھ آیا اور وہ زارو زار رونے لگی۔ ولی غیر متوقع صورت حال پہ ایک دم بوکھلایا۔

"یار زارا! مذاق کر رہا تھا، قسم سے۔" وہ منتیں کرنے لگا۔ مگر وہ اس کے سینے سے ماتھا ٹکائے روئے چلی گئی۔ یہ جانتے ہوئے بھی کہ اس طرح ولی کو سائیکل کا توازن قائم رکھنے میں دشواری پیش آرہی ہے۔

☼ ☼ ☼

"قبل اس کے کہ وہ لہرا کے زمین بوس ہوتی۔ کوئی مہربان ہاتھ غیبی مدد کی طرح آگے بڑھا اور اسے تھام لیا۔ "سنبھل کے محترمہ۔"

اس نے اکتا کر ڈائجسٹ کو اپنے برابر الٹا دھر دیا۔

"یہ رائٹرز بھی نا! نہ جانے کس دیس کی کہانیاں لکھتی ہیں۔" وہ لاؤنج کے تھری سیٹر صوفے پر بائیں ٹانگ سامنے سینٹرل ٹیبل پر پھیلائے بیٹھی تھی۔ سمن نے اپنی نصاب کی کتاب سے نظریں اٹھا کر

اپنے اور اس کے درمیان موجود ڈائجسٹ پر ایک نگاہ ڈالی اور پھر اس پر۔

"یہاں تو ہم لہرا کے بل کھا کے زمین بوس بھی ہو گئے۔ مگر کوئی مہربان ہاتھ کہیں سے نمودار نہ ہوا' جو کسی کہانی کے ہیرو کی طرح عین وقت پہ آ کے ہمیں بچا لیتا۔" اسے خدا جانے کس بات کا قلق تھا۔ زمین بوس ہو جانے کا یا عین وقت پر کسی مہربان کے نہ آنے کا۔

"عین وقت پر نہ سہی' مگر کوئی مہربان آیا ضرور تھا۔ اگر تم ذہن پر زور ڈالو تو یاد آ جائے گا۔ زیادہ پرانی بات نہیں۔"

"تم جس شخص کی بات کر رہی ہو۔ وہ سب پر ہی ایسی عنایات کرتا رہتا ہے۔ تم خوامخواہ ہی اسے میرا ہیرو بنانے پر تلی ہوئی ہو۔" سمن کی اس ایک بات کو اس نے نہ پہلے کبھی مانا تھا اور نہ ہی اب ماننے کو تیار تھی۔

"سمن یار! آج چائے نہیں ملے گی کیا؟" عقب سے نمودار ہو کر عباس سامنے آیا تو وہ دونوں ہی چونک اٹھیں۔ ابو ابھی آفس سے لوٹے نہیں تھے اور امی' ولی کے ساتھ اشفاق چچا کی طرف گئی تھیں۔ سو اپنی ازلی سستی کے باعث تاخیر تو ہونا ہی تھی۔

"اوہ سوری!" سمن نے گھڑی کی جانب نگاہ کی اور اٹھ کھڑی ہوئی۔ "بس ابھی لائی۔"

"کہیں اس نے میری گوہر افشانی سن تو نہیں لی۔" اس نے بغور عباس کی صورت دیکھی۔

عباس نے اس کی نگاہیں اپنے چہرے پہ محسوس کیں اور آستین موڑتے ہوئے اس کی طرف دیکھ کر مسکرایا۔

"جاسوس کہیں کا! اب کن سوئیاں بھی لینے لگا۔" منہ پہ کہہ دینے کی شدید خواہش کو دل میں دباتے ہوئے اس نے نگاہیں پھیریں۔

"تمہارے پاؤں کی تکلیف میں کمی ہوئی؟" وہ صوفے پہ سمن کی خالی کی ہوئی جگہ پہ بیٹھتے ہوئے بولا۔

"ہاں!" اس نے اثبات میں گردن ہلائی اور اٹھ کھڑی ہوئی۔ موچ تین دن پرانی تھی۔ سو اب تکلیف اسی وقت محسوس ہوتی تھی۔ جب پیر پر دباؤ پڑتا تھا۔ مگر وہ ہلکی تکلیف قابل برداشت ہوتی تھی۔ سو وہ سہار لیتی۔

"سنو زارا!" سیڑھیوں تک پہنچنے سے قبل اس نے اپنے عقب میں اس کی آواز سنی تو پلٹی۔

"زندگی قصے' کہانیوں سے مختلف ہوتی ہے۔ کہانیوں جیسی صورت حال' حقیقی زندگی میں ذرا کم ہی پیدا ہوتی ہے۔ سو اگر اس کی خواہش بھی کرو گی تو مایوسی ہو گی۔"

اسے شک تھا کہ اس کے شاندار خیالات عباس کی سماعت تک پہنچ چکے ہیں۔ مگر عباس کی سنجیدگی سے کی گئی نصیحت سے اس کا شک فوراً" یقین میں بدلا۔

"اوہ خدا! شاید اس نے سب کچھ ہی سن لیا ہے۔" اس اندیشے کو تقویت ملی تو وہ خفیف ہوئی۔ "یہ آخر دوران گفتگو ارد گرد کا ہوش کیوں نہیں رہتا مجھے؟"

خفت کا احساس بڑھا تو اس نے خود کو سرزنش کرتے ہوئے قدم اوپر کی جانب بڑھا دیے۔ آخری زینے پر قدم رکھ کر اس نے یوں ہی پلٹ کر دیکھا۔

وہ صوفے پہ ڈائجسٹ الٹا دھر آئی تھی۔ سو اب وہی صفحہ عباس کے زیر نظر تھا۔ جسے پڑھنے کے بعد اس نے اپنے "اعلا وارفع" خیالات کا اظہار کیا تھا۔ اس نے دیکھا عباس کے ہونٹوں پہ مسکان' جبکہ نگاہیں ڈائجسٹ پر تھیں۔

☼ ☼ ☼

شام سے کلفٹن کے اس پوش علاقے کی گلیوں کا طول ناپنا اس کے معمول کا حصہ بھی تھا اور مشغلہ بھی۔ مگر پیر میں آ جانے والی موچ کے سبب معمول میں تبدیلی آئی تھی اور مشغلہ کچھ روز کے لیے چھوٹا تھا۔ سو آج کافی دنوں بعد وہ چہل قدمی کے لیے نکلی تھی۔ انکل زید کے بنگلے کے قریب سے گزرتے ہوئے اس نے ذرا کی ذرا نگاہ اٹھائی۔ وہ ٹیرس پہ کھڑا اسی کی طرف متوجہ تھا۔ سو جوں ہی آنکھیں چار ہوئیں' وہ یوں مسکرایا جیسے کوئی پرانی شناسائی ہو۔ زارا نے سٹپٹا کے نگاہوں کا رخ بدلا اور تیز قدموں سے آگے ہو لی۔

موسم آج بھی قدرے خوش گوار تھا۔ آسمان پر آوارہ اڑتی پھرتی بادلوں کی ٹکڑیاں جب سورج کو ڈھانپتیں تو دم بھر کے لیے چھانے والا نیم اندھیرا ماحول کو پر کیف بنا دیتا۔ کافی آگے جا کر اس نے واپسی کی راہ پہ قدم موڑے۔ انکل زید کا ٹیرس اب سونا تھا۔ وہاں کوئی نہیں تھا۔

"اف۔۔۔ میں بھلا کیوں اس کی موجودگی اور عدم موجودگی کا نوٹس لینے لگی ہوں؟" اس نے سر جھٹک کر خود کو جھڑکا۔ دفعتاً" اس نے اپنے پیچھے چاپ سنی۔

"ہیلو!" کوئی اس کے ہم قدم ہوا۔

اس نے آواز کے تعاقب میں گردن موڑ کے اپنی دائیں جانب دیکھا تو جانا۔ موسم' بادل' پھول سب کا حسن سمٹ کر اس ایک وجود میں سما گیا ہو۔ اس نے زارا کو پھر اپنی اسی مسکراہٹ سے نوازا' جسے دیکھ کر وہ سٹپٹا گئی تھی' تو بدتہذیبی۔ مگر اس نے نہ اس کے ہیلو کا جواب دیا' نہ مسکراہٹ کا۔ مگر وہ قطعی مایوس نہیں ہوا۔

"آج موسم بڑا خوش گوار ہے۔۔۔ ہے نا؟" وہ یوں مخاطب تھا۔ جیسے ان کے درمیان نہایت گہری دوستی ہو۔

"معاف کیجئے گا۔ مجھے لگ رہا ہے شاید آپ کو مجھ پہ کسی اور کا گمان گزرا ہے۔" اس کے بے تکلف انداز سے زارا کو واقعی یہی لگا تھا۔ جواباً" وہ بھرپور انداز میں مسکرایا اور بولا۔

"چند روز پیشتر بارش کے پانی سے آپ کا پیر پھسل گیا تھا۔ شاید موچ بھی آئی تھی۔" وہ گویا اس کی بات کا جواب دے رہا تھا۔

"اب ٹھیک ہے پاؤں؟" وہی دوستانہ لب و لہجہ۔

"جی!" اب کی بار جواب دینا لازمی ٹھہرا۔ سو اس نے اثبات میں گردن ہلائی۔

"ویسے میں آپ کو پہچان نہیں پائی۔" وہ بلاوجہ ہی بے تکلف ہو رہا تھا۔ سو اس نے جتلایا۔

"بھلا کیسے پہچانیں گی۔۔۔ پہلی بار جو مل رہے ہیں۔" وہ مسکرایا۔

"ویسے میرا نام ارسلان زید ہے۔ تین سال قبل چند کورسز کے لیے لندن گیا تھا۔ دو ماہ پہلے ہی آیا ہوں۔ آج کل اپنے والد کا بزنس ہینڈل کر رہا ہوں۔" وہ زارا کی بے زاری کو اہمیت دینے کے موڈ میں نہیں تھا۔ سو کہتا چلا گیا۔

"اچھا!" اب کی بار زارا اخلاقاً" مسکرائی۔

"آپ کا نام جان سکتا ہوں؟"

"زارا۔۔۔" وہ محض اتنا ہی کہنا چاہتی تھی۔ مگر اچانک عباس کو دیکھ کر اس نے اپنا ارادہ بدلا۔ جو اس کے عقب سے نمودار ہو کر آگے بڑھتا چلا جا رہا تھا۔ بالکل کسی اجنبی کی طرح' کسی انجان کی طرح۔

"زارا مسعود نام ہے میرا۔ بی بی ایس کے فائنل ائیر میں ہوں۔ والد صاحب گاڑیوں کے شوروم کے مالک ہیں۔ اس کے علاوہ فاسٹ فوڈ ریسٹورنٹ بھی چلاتے ہیں۔" اس نے قدرے اونچی آواز میں کہا۔ بات کے اختتام پہ اسے شدت سے احساس ہوا کہ وہ کچھ زیادہ ہی بول گئی ہے۔

"اوکے۔۔۔" ارسلان قہقہہ لگا کر ہنسا۔ عباس نے ایک اچٹتی ہوئی نگاہ پلٹ کے ڈالی اور موڑ مڑ کے نظروں سے اوجھل ہوا۔

"ثابت ہوا کہ اونچی آواز میں بات کرنے سے آپ کی آواز مزید دلکش لگتی ہے۔" ارسلان کے محظوظ انداز پہ وہ ایک دم خجل ہوئی۔

"یہ میں کیسی جاہلوں جیسی اوٹ پٹانگ حرکتیں کرنے لگی ہوں۔" اسے فوراً" ہی احساس ہوا۔ سو اس نے بے پناہ شرمندہ ہوتے ہوئے خود کو سرزنش کی۔

"سوری! میری آواز شاید کچھ زیادہ ہی بلند ہو گئی تھی۔"

"نہیں۔۔۔ اتنی زیادہ تو نہیں۔۔۔ بس ساحل تک پہنچی ہو گی۔" اس نے نچلا لب دانتوں تلے دباتے ہوئے قدرے شرارت سے کہا۔ وہ مزید شرمندہ

ہوگئی۔

ساحل یہاں سے کم از کم دس منٹ کی پیدل مسافت پہ تھا۔ قدرے شرمندگی سے اس نے لب بھینچے اور نگاہیں جھکائیں۔

موڑ مڑ کے جب وہ اپنی رہائش گاہ والی گلی میں پہنچی تو اس نے دیکھا۔ عباس پینٹ کی جیبوں میں ہاتھ ڈالے گیٹ کی جانب پشت کیے کھڑا تھا۔ یوں جیسے کسی کی راہ تک رہا ہو۔

"میرا انتظار تو کم از کم نہیں کر رہا ہوگا۔" وہ بے سبب کڑھی۔

"وہ جو سرخ اینٹوں والی کوٹھی ہے۔ وہی میری رہائش گاہ ہے۔" اس نے ارسلان کو آگاہ کیا۔

"اور یہ صاحب کون ہیں؟" اس نے عباس کو نگاہ کے حصار میں لیتے ہوئے دریافت کیا۔

"پھپھو کے صاحبزادے ہیں۔ گاؤں سے آئے ہیں پڑھنے کے لیے۔" گیٹ کے قریب پہنچ کر اس نے لہجہ بدلا۔

"آیئے ارسلان صاحب! میں آپ کو اچھی سی چائے پلاؤں۔" اس نے کن اکھیوں سے عباس کی سمت دیکھا۔ وہ اب مکمل طور پر ہمیں متوجہ تھا۔

"آج نہیں، پھر کبھی سہی۔" وہ مسکرا کے عباس کی جانب متوجہ ہوا۔

"السلام علیکم!" اس نے مصافحے کے لیے ہاتھ آگے بڑھایا۔ جسے عباس نے بڑی گرم جوشی سے تھاما۔

"یہ ارسلان زید ہیں عباس! یہاں قریب ہی رہتے ہیں۔" اس نے دائیں ہاتھ سے اشارہ کیا۔ "اور یہ میرے۔۔۔"

"آپ کے بھائی ہیں عباس۔" ارسلان نے اس کی بات قطع کی۔ زارا نے چونک کر ارسلان کی سمت دیکھا۔

"بھائی نہیں۔۔۔ کزن۔" عباس نے فوراً "سنجیدگی سے تصحیح کی۔

"کزن بھی بھائی ہی ہوتا ہے میرے دوست۔" ارسلان نے اپنی مخصوص مسکراہٹ کے ساتھ گویا اس کی معلومات بڑھائیں۔ عباس بے ساختہ ہنس دیا۔

"یعنی یہ نرالی منطق خوب سمجھ میں آئی ہے موصوف کے۔" زارا نے عباس کی ہنسی سے اپنی سمجھ کے مطابق معنی اخذ کیے۔

"ایکسکیوز می۔" عباس نے کلائی موڑ کے گھڑی میں وقت دیکھا۔

"مجھے ذرا ضروری جانا ہے۔" اس نے ارسلان سے مصافحہ کیا اور چل دیا۔

اس کی چوڑی پشت نظروں سے اوجھل ہونے تک زارا کی نگاہوں کی زد میں رہی تھی۔

☆ ☆ ☆

"زارا! چکن جلفریزی بڑی مزے کی بنی تھی۔ مجھے اس کی ریسیپی بتانا۔" آج شام جب عباس گاؤں سے لوٹا تو ہمراہ پھپھو سمیت مہر اور فاطمہ بھی تھیں۔ سمندر کی دیوانی مہر کزنز اور ماموں کی محبت سے زیادہ سمندر کی محبت میں کھنچی چلی آتی تھی۔ سو آج بھی عشائیے سے فارغ ہو کر وہ سب پیدل ہی ساحل کی جانب بڑھ رہے تھے۔ جب مہر نے اسے مخاطب کرتے ہوئے کہا۔

"اچھا! وہ چکن جلفریزی تھی؟" ان سے چند قدم آگے، عباس اور فاطمہ کے ہم قدم چلتا ولی اچانک پیچھے مڑا اور اپنی رو چھوڑ کے ان تینوں کے برابر آگیا۔

"ویسے زارا! تم نے چکن کے ساتھ ایسا کیا کیا تھا کہ اس کی شکل و صورت پکوڑوں کے مشابہ ہوگئی تھی؟" آنکھوں میں شرارت اور زارا کو تپانے کا مشن لیے اس نے استفسار کیا۔

"کچھ نہیں۔۔۔ بس مرغی کو ذبح کرنے سے قبل تمہاری تصویر دکھادی تھی۔" دل میں جلنے بھننے، مگر بظاہر ٹھنڈے لہجے میں کہا تو وہ قہقہہ لگا کر ہنس دیا۔

"نوٹ کر لو مہر! مخصوص ذائقے کے لیے ضروری ہے کہ مرغی کو میری تصویر دکھائی جائے۔" اس نے زارا کو چڑانے کے لیے مذاق اڑاتے لہجے میں کہا۔

"ولی! کیوں اوٹ پٹانگ ہانکتے رہتے ہو؟" سمن



نے کوفت سے کہا۔

"دیکھو مہر! یہ ہے کراچی کی وہ مشہور جگہ جہاں اپنی زارا قبلہ معلوم کیے بغیر ہی سجدہ ریز ہوگئی تھیں۔" وہ باز آنے والا نہیں تھا۔ سو اس نے فوراً "اس جگہ کی نشاندہی کی' جہاں چند روز قبل زارا کا پیر پھسلا تھا۔

"ولی! ایسا کرو' اس ایک بات کے پوسٹر تم پورے کراچی میں لگوادو۔" زارا نے ناراضی سے کہا۔

"بہت بہتر مادام! اور کچھ؟" اس نے فرماں برداری دکھائی اور سینے پہ ہاتھ رکھ کے ذرا سا جھکا۔

"یار ولی! کن فضول باتوں میں لگ گئے ہو۔" عباس نے زارا کی ناراض صورت کو دیکھا اور ولی سے کہا۔ "آؤ سیٹی پہ ازاٹ لو کی دھن سناؤں۔" اس نے ولی کا ہاتھ کھینچ کر دوبارہ اپنی رو میں شامل کیا۔

" is it love " کی خوب صورت دھن رات کی تاریکی میں دور تک پھیلتی چلی گئی۔

"ہیلو زارا!" اپنے دائیں جانب سے اچانک ابھرنے والی آواز پہ زارا بری طرح چونکی۔

عباس نے پیچھے مڑ کے دیکھا اور لب بھینچ لیے۔ فضا میں ابھرتی سیٹی کی دھن ایک دم معدوم ہوئی۔

"بعض اوقات تو دل کی خواہش کچھ یوں پوری ہوتی ہے کہ چند لمحوں تک تو یقین ہی نہیں آتا۔" ارسلان نے متبسم لہجے میں معنی خیزی سے کہا۔

"اچھا! ایسی کون سی خواہش پوری ہوگئی بھلا؟" زارا نے اس کی معنی خیزی کو دانستہ نظرانداز کیا۔

"تھی کوئی۔" اس نے سمن اور مہر کو دیکھا اور بات بدلی۔

"کہاں جارہی ہیں؟" چند قدم آگے جاتے عباس' ولی اور فاطمہ پر اس کی توجہ نہیں گئی۔

"ساحل سمندر۔" اس نے مختصراً "کہا۔

"گڈ، میں بھی وہیں جارہا ہوں۔ اچھی کمپنی رہے گی۔" اس کی آنکھوں کی چمک بڑھی۔

"جی بالکل اچھی رہے گی۔" عباس ایک دم پیچھے مڑا اور مسکرا کر اس کی سمت مصافحے کے لیے ہاتھ بڑھاتے ہوئے بولا۔

"مگر وہ کیا ہے کہ۔۔۔" وہ اب ارسلان کے ہم قدم چلنے لگا۔

"ہم سب اپنے ماموں کی طرف ڈنر پہ مدعو ہیں۔ سو پہلے وہیں جائیں گے۔" وہ ذہن میں اشفاق چچا کو رکھ کر جھوٹ گھڑنے لگا۔ زارا نے گھور کے اس کی سمت دیکھا۔ مگر اس نے زارا کے تاثرات دیکھنے کی کوشش بھی نہیں کی۔

"ویسے ہمیں آپ کا ساتھ دینا اچھا لگے گا۔ سو اگر آپ مناسب جانیں تو ہمارے ساتھ' ہمارے ماموں کے گھر چل سکتے ہیں۔ وہ یقیناً "خوش ہوں گے آپ سے مل کر۔"

چلتے چلتے وہ سب گلی کے کونے تک آکر ٹھہر گئے۔ اب یہاں سے طے کرنا تھا کہ بائیں طرف مڑ کے ساحل کی جانب جانا ہے یا سڑک کے اس پار جاکر اشفاق چچا کے گھر کی طرف۔

"جی! ضرور چلتا۔ مگر دوست میرا انتظار کر رہے ہوں گے۔ سو اجازت دیجیے۔" وہ عباس اور ولی سے ہاتھ ملا کر بائیں جانب مڑ گیا۔

اور عباس اپنی غلط بیانی کو سچ ثابت کرنے کے لیے سڑک کے اس پار چل دیا۔ ایک بار پھر ان کا کارواں دو گروہوں میں بٹ گیا اور فضا میں "ازاٹ لو؟" کی دھن گونجنے لگی۔ کسی نے بھی عباس سے اس حرکت کی وجہ دریافت نہیں کی۔

"خود کا دل چاہ رہا ہوگا نا' مومنہ صاحبہ سے ملنے کو۔ سو موصوف نے کھڑے کھڑے تمام ارادے ہی بدل ڈالے۔" اس نے چڑ کے سوچا۔

"ولی! اشفاق چچا جلد سونے کے عادی ہیں۔ اس وقت جاکے ہم ان کے آرام میں خلل ڈالیں گے۔" اس نے دانستہ عباس کو نظرانداز کیا۔ مگر وہ ولی سے پہلے پلٹا۔

"ایسا نہیں ہوگا۔ ہم اشفاق ماموں کو ڈسٹرب نہیں کریں گے۔" اس نے براہ راست اس کی آنکھوں میں جھانک کر کہا اور دوبارہ رخ سامنے کی جانب موڑ کر قدرے اونچی آواز میں بولا۔ "مومنہ سے مل کر

آجائیں گے۔ میں نے اسے میسج کردیا ہے' سو گیٹ بھی ہمیں کھلا ہی ملے گا۔"

زارا نے اپنی ساری ناگواری' بے زاری اور غصے سمیت اس کی پشت کو بری طرح گھورا۔

خوش اخلاق سی مومنہ ہمیشہ کی طرح ہی خوش خلقی سے ملی۔ مگر آج اسے یہ بات کچھ زیادہ ہی محسوس ہوئی۔

"شنید ہے مومنہ! تم کافی بڑی اچھی بناتی ہو۔" ولی نے نشست سنبھالتے ہی کافی پینے کی فرمائش کو خوشامد کے ریپر میں لپیٹ کر پیش کیا۔

"یہ محض شنید نہیں۔ تم بھی مومنہ کے ہاتھ کی بنی کافی کا ذائقہ چکھ چکے ہو۔ سو یہ بات بخوبی جانتے ہو۔" فاطمہ نے سینٹرل ٹیبل سے ڈرائی فروٹ کی پلیٹ اٹھاتے ہوئے کہا۔ اس کی ولی سے گاڑھی چھننے کی وجہ یہی تھی کہ وہ ہر بات میں ولی کا ساتھ فرض شناسی سے نبھاتی تھی۔

"صرف کافی ہی نہیں' میں کیک بھی بڑا اچھا بناتی ہوں۔ آج شام میں بنایا تھا۔ ابھی لاتی ہوں۔" مومنہ اٹھ کر کچن کی سمت بڑھ گئی۔

"تم لوگ کبھی اپنی حرکتوں سے باز نہیں آنا۔" عباس نے کسی قدر جھنجلا کے کہا اور اٹھ کر مومنہ کے پیچھے ہولیا۔

"ہم نے کیا کردیا؟" ولی نے قدرے حیرت سے پہلے زارا اور پھر مہر کو دیکھا۔

"خدا جانے۔" مہر نے کندھے اچکائے۔

"ان کی لاڈلی کو بے وقت کی فضول سی فرمائش سے ڈسٹرب جو کردیا ہے۔ سو موڈ تو بگڑے گا ہی نا۔" اس کی بڑبڑاہٹ صرف برابر میں بیٹھی سمن ہی سن پائی۔ اس نے لبوں تک آتی مسکراہٹ کو بڑی دقتوں سے روکا۔

"اب اسے کیا ہوا؟" ولی کے کانوں تک صرف اس کی بڑبڑاہٹ پہنچی تھی۔ الفاظ نہیں۔ سو وہ اس کے بڑبڑانے کا مقصد بھی نہ جان پایا۔ وہ اکتا کے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"میں ذرا پانی پی لوں۔" اب اس کا رخ بھی کچن کی جانب ہوگیا۔ اب کی بار سمن کے ساتھ ولی بھی مسکرا اٹھا۔

"مومنہ! گھر کے بندوں کے لیے مہمانوں جیسا اہتمام نہ کرنا۔" وہ مومنہ کے عقب میں ہاتھ باندھے سلیب سے ٹیک لگائے کھڑا تھا۔

"اوہو! اتنی اپنائیت۔" اس نے طنز سے سوچا۔

"ہاں مومنہ! ویسے بھی ہم مہمان کی حیثیت سے آئے بھی نہیں۔" اس نے فریج سے بوتل نکالتے ہوئے کہا تو مومنہ چونک کے پیچھے مڑی۔ وہ اس کی موجودگی سے لاعلم تھی۔

"ہم تو بلا ارادہ ہی مجبوری کے تحت ہی آگئے ہیں۔" اس نے گلاس میں پانی نکالتے ہوئے سرسری لہجے میں کہا اور ڈائننگ ٹیبل کی کرسی گھسیٹ کر بیٹھ گئی۔

"مجبوری کے تحت؟" مومنہ کو اس کی بات بہت محسوس ہوئی۔

"ہاں! دراصل ہم تو سمندر کی سیر کے ارادے سے گھر سے نکلے تھے۔ مگر ہمیں راستے میں ہی خبر ہوگئی کہ وہاں ہمیں ایک ایسے شخص کا ساتھ نصیب ہوگا' جو عباس کی ناپسندیدہ ہستیوں میں شمار ہوتا ہے۔ سو ہمیں اپنا ارادہ بدلنا پڑا۔" اس نے گلاس لبوں سے لگاتے ہوئے کن اکھیوں سے عباس کی سمت دیکھا اور جتاتے ہوئے کہا۔

"ہاں۔" عباس نے گہری سانس لیتے ہوئے کہا۔

"کسی حد تک یہ بھی ٹھیک ہی کہہ رہی ہے مومنہ۔" اس نے لب بھینچ کر بات بنائی۔ "گھر سے نکلے ہم ضرور اسی ارادے سے تھے۔ مگر تمہیں بھی اس سیر میں شامل کرنے کا پروگرام میں نے اور ولی نے مل کر ترتیب دیا تھا۔ سو یہ اس بات سے لاعلم ہے۔"

"یہ علیحدہ بات کہ ولی بھی لاعلم ہی ہے۔ اسے تو بیچ میں خوامخواہ ہی گھسیٹا جارہا ہے۔" تیز لہجے میں کہتے ہوئے وہ تیزی سے اٹھ کر باہر چلی گئی۔

"ماموں نے تاکید کی تھی کہ دس بجے سے پہلے لوٹ آنا۔ پونے دس بج رہے ہیں۔ ہم ساحل سمندر جائیں گے یا نہیں؟" وہ لاؤنج میں پہنچی تو مہر ولی سے استفسار کررہی تھی۔

"ان محترمہ کو تو بس یہی اک قلق ہے۔" صوفے پہ بیٹھتے ہوئے اس نے چڑ کے سوچا۔

"یہ تو آپ اپنے بھائی محترم سے ہی دریافت کریں۔ ان کا خیال ہے کہ ہم مومنہ کو بھی اپنی پکنک میں شامل کرلیں۔" ولی کے جواب نے اسے مزید سلگایا۔

"سنو! ابھی مومنہ آئے گی تو تم سب اسے اپنے ہمراہ چلنے کی دعوت دینا۔" اسی پل عباس نے آکر ہدایت دی اور فلور کشن پہ بیٹھ گیا۔

"اور یہ سمن اسے میرا ہیرو گردانتی ہے۔ جتنی پروا اور فکر اسے مومنہ کی ہے۔ اس سے تو کچھ اور ہی لگتا ہے۔"

"مومنہ! یہ کیا... تم نے تو ہماری دعوت ہی کر ڈالی۔" لوازمات سے بھری ٹرالی دیکھ کر سمن نے کہا۔

"اتنے تکلف میں پڑنے کی کیا ضرورت تھی مومنہ۔" مہر نے کہا۔

"کیوں ضرورت نہیں تھی؟ مومنہ! تم ان عورتوں کی باتوں میں بالکل نہ آنا۔" ولی نے کیک کا پیس اپنی پلیٹ میں منتقل کرتے ہوئے کہا تو دونوں نے اسے بری طرح گھورا۔

"ہم دراصل ساحل سمندر جارہے تھے تو سوچا تمہیں بھی ہمراہ لیتے چلیں۔" فاطمہ نے عباس کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے کہا۔

"تم لوگ پاگل تو نہیں ہوگئے۔" پیشتر اس کے کہ مومنہ کوئی جواب دیتی' زارا بول اٹھی۔

"بھلا اشفاق چچا کو تنہا چھوڑ کر مومنہ ہمارے ساتھ کیسے چل سکتی ہے؟" زارا مروتاً بھی ایسی کوئی پیش کش مومنہ سے کرنے کے موڈ میں نہیں تھی۔ سو اس نے اپنی ناپسندیدگی واضح کی۔

"آخر یہ زارا کو ہو کیا گیا ہے؟ اس نے پہلے تو کبھی مجھ سے اس طرح کا رویہ روا نہیں رکھا۔" مومنہ نے کسی قدر حیرت سے زارا کی سمت دیکھا۔ جبکہ جملہ حاضرین نے اسے تنبیہی نگاہوں سے گھورا۔

"ہاں یار! زارا ٹھیک کہہ رہی ہے اور ویسے کل میرا زولوجی کا ٹیسٹ ہے۔ اس کی تیاری بھی کرنی ہے۔ سو اس وجہ سے بھی میں آپ لوگوں کی آفر قبول نہیں کرسکتی۔ مجھے افسوس ہے۔"

"ٹیسٹ سے یاد آیا۔" زارا ایک دم اٹھ کھڑی ہوئی۔ "میرا بھی تو کل ٹیسٹ ہے اور میری تیاری بالکل نہیں۔ سو ہمیں اب چلنا چاہیے۔"

"ہاں چلو۔" عباس نے ایک سنجیدہ سی نگاہ اس پر ڈالی اور اٹھ کھڑا ہوا۔

"میں پھر آؤں گا مومنہ! اشفاق ماموں کو ہمارا سلام کہنا۔" الوداعی کلمات کہنے کے ساتھ ہی وہ بیرونی راہ پر ہولیا۔

"یہ کیا حرکت تھی؟" سڑک تک پہنچتے ہی وہ اس کے ہم قدم چلتے ہوئے سخت لہجے میں گویا ہوا۔

"وہی جو تم نے آتے سمے اختیار کی تھی۔" اس نے بے رخی سے کہا۔

"کس کے ساتھ؟" وہ جان کے انجان بنا۔

اس نے ایک نظر اسے دیکھا اور گویا ہوئی۔

"ارسلان کے ساتھ۔"

"اگر یہ اس بات کا بدلہ تھا تو جب تمہیں فرصت اور تنہائی ملے تو میرے اور اپنے لہجے کا موازنہ ضرور کرنا۔" اس نے ہنوز سابقہ لہجہ برقرار رکھا۔

"ولی۔" اس نے جواب دینا غیر ضروری جانا اور پیچھے مڑ کے ولی کو آواز دی۔

"میں گھر جارہی ہوں۔ مجھے ٹیسٹ کی تیاری کرنی ہے۔" اس نے بلند آواز میں کہا۔

"سارا وقت تو بلاوجہ ہی بے کار گیا۔ لوگوں کے درشن اور دل بہلانے میں ہی۔" گردن سیدھی کرتے ہوئے وہ اتنی آواز میں بڑبڑائی کہ ساتھ چلتا شخص بخوبی سن لے اور پھر تیز قدموں سے اس سے آگے نکلتے ہوئے گھر کی راہ پہ ہولی۔



کل رات میں تنہا تھا' میرے دھیان میں تم تھے
تحریر میں تم تھے' میرے وجدان میں تم تھے
آہٹ تھی کہ بے تاب کیے دیتی تھی مجھ کو
احساس یہ کہتا تھا کہ دالان میں تم تھے
گو اجنبی دستک تھی' مگر میں نے در جاں
یہ سوچ کے کھولا تھا کہ امکان میں تم تھے
میں کیا ستاروں نے بھی جھپکی نہ تھیں آنکھیں
کل شب' شب مہتاب تھی اور لان میں تم تھے
کیا دیکھتے اوروں کی طرف ہم سے گرفتار
ہر عہد میں تم' بیعت و پیمان میں تم تھے

ہر روز شام کی سیر پر ہونے والی ملاقات گہری شناسائی میں بدل کر اس نہج پر پہنچ گئی تھی کہ وہ اب دل کی بات غیر محسوس طریقے سے 'شاعری کی زبان میں اس کے گوش گزار کرنے لگا تھا۔ مگر وہ سب کچھ سمجھتے ہوئے بھی بڑی خوبی سے انجان بنی رہتی۔

"کچھ سمجھیں؟ کیسی لگی؟" اس نے معنی خیزی سے گمبھیر لہجے میں کہتے ہوئے اس کی سمت دیکھا۔

"زبردست! کیا آپ کی اپنی تھی؟" اس نے بھولپن سے یوں استفسار کیا' جیسے کوئی شاعروں ہی کسی کو اپنی شاعری سنادے۔

"یک بہا۔"

یارب! وہ نہ سمجھے ہیں' نہ سمجھیں گے میری بات
دے اور دل ان کو' جو نہ دے مجھ کو زبان اور

ارسلان نے گہری سانس لی اور کسی قدر مایوسی اور بے بسی سے اسے دیکھا۔

"نہیں... ہوگی کسی کی۔ مجھے شاعروں کے نام یاد نہیں رہتے۔" اس نے بدمزہ ہو کے نگاہوں کا رخ بدلا۔

"کمال ہے۔ آٹھ' دس شعروں کی غزل یاد ہو جاتی ہے اور دو حرفی نام یاد نہیں رہتا۔"

"وہ اس لیے کہ شاعری بڑے کام کی چیز ہے۔ جبکہ شاعر کے اسم گرامی فقط کسی کوئز پروگرام میں شرکت کے وقت ہی کام آسکتے ہیں۔" وہ چڑا ہوا تھا۔

"اچھا..." وہ اس کے چڑنے پر من ہی من میں محظوظ ہوئی۔

"اور شاعری کس وقت کام آتی ہے؟" معصومیت کے تاثرات چہرے پہ سجا کر استفسار کرتے ہوئے وہ اپنے تئیں اس کے چڑنے کے مزید اسباب پیدا کر رہی تھی۔ مگر اب کی بار وہ چڑنے کے بجائے تیز قدموں سے دو قدم آگے بڑھ کے اس کے مقابل آیا اور اس کی آنکھوں میں جھانک کر بولا۔

"جذبات کے اظہار میں بڑی معاون ثابت ہوتی ہے یہ شاعری۔ آپ کو سمجھنا چاہیے۔" وہی معنی خیز گمبھیر لہجہ۔

"تو آپ کا کیا خیال ہے۔ میں شاعری نہیں سمجھتی کیا؟" اس نے نروٹھے پن سے پوچھا۔

"ان تلوں میں تیل نہیں بیٹا ارسلان۔" اس نے گہری سانس لے کر مایوسی سے بالوں میں ہاتھ پھیرتے ہوئے خود کلامی کی۔

"یقیناً" سمجھتی ہوں گی۔ چلیں! ساحل کی طرف چلتے ہیں۔" اس نے اچانک موضوع بدلا۔

"ساحل کی طرف؟" وہ اس وقت واپسی کے سفر پر تھے اور آدھے سے زیادہ راستہ طے کر آئے تھے۔ سو گھر قریب ہی تھا۔

"میرے خیال سے اب مجھے گھر جانا چاہیے۔ کافی دیر ہوگئی ہے۔" اس نے کلائی پہ بندھی گھڑی میں وقت دیکھتے ہوئے کہا۔

"کوئی دیر نہیں ہوئی۔ ابھی مغرب کی اذان میں بھی پینتیس منٹ رہتے ہیں۔" ارسلان نے بھی اپنی گھڑی میں وقت دیکھا اور مزید کچھ سننے سے قبل ہی اپنے قدم ساحل کی جانب جاتی راہ پہ موڑے۔

وہ پلٹ کے اس کے ہم قدم ہوئی تو ارسلان نے مسکرا کے نگاہیں اس پر جمائیں اور گنگنانے لگا۔

تڑپ میرے بے قرار دل کی کبھی تو ان پہ اثر کرے گی
کبھی تو وہ بھی جلیں گے اس میں جو آگ دل میں دہک رہی ہے

اس کی نظروں کی تپش سے گھبرا کر اس نے اپنا رخ دائیں جانب موڑ لیا۔ مگر نگاہوں کی تپش بدستور قائم رہی تو اس نے دوبارہ چہرے پر بھولپن طاری کرتے ہوئے رخ اس کی جانب موڑا۔

"آپ کو نور جہاں پسند ہے؟"

"یہ کون محترمہ ہیں؟" اس نے کسی قدر ناراضی سے دریافت کیا۔

"آخر یہ مجھے کس قماش کا بندہ سمجھتی ہے۔" اس نے جز بز ہو کر سوچا۔

"میڈم نور جہاں۔" اسے امید نہیں تھی کہ وہ میڈم نور جہاں سے ناواقف ہوگا۔

"مشہور گلوکارہ ملکہ ترنم نور جہاں۔" اسے شاید شاعروں کی طرح گلوکاروں سے بھی کوئی دلچسپی نہیں تھی۔

"اف میرے خدا! آخر یہ سمجھتی کیوں نہیں؟" اس نے بے بسی سے خود کلامی کے انداز میں کہا۔

"میں سب جانتی بھی ہوں اور سمجھتی بھی ہوں ارسلان۔" ارسلان کی خود کلامی اس کے کانوں تک بڑا دھیان لگانے کے بعد پہنچی اور سوچ کا رخ موڑ گئی۔

"مگر میں اس دل کا کیا کروں' جو ایسا سب کچھ کسی اور کے لبوں سے سننے کا متمنی ہے۔ جو نہ وجاہت میں تمہارا پاسنگ ہے' نہ دولت میں۔ مگر دل کی مسند پر پھر بھی وہی براجمان ہے۔ سو میری اس محبت کا تقاضا ہے کہ میں تمہیں نظر انداز ہی کروں۔"

"آپ انگیجڈ ہیں؟" اس نے شاید جان لیا تھا کہ صاف لفظوں میں بات کیے بغیر چارہ نہیں۔

"نہیں۔" اس نے چند لمحے سوچا اور نفی میں گردن ہلائی۔

"میرے بارے میں کیا خیال ہے آپ کا؟" زارا نے ذرا سی گردن موڑ کے اسے دیکھا۔

"یعنی اگر میں آپ کو پروپوز کروں تو آپ کا جواب کیا ہوگا؟" اس نے سابقہ تجربات کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنی بات کی وضاحت کی۔

اس نے لب بھینچے اور ایک دم خاموش ہو کر نگاہیں سیدھی جاتی سڑک پہ جمالیں۔ وہ چند لمحوں تک اس کے جواب کا منتظر رہا۔ پھر گویا ہوا۔

"بے شک آپ سوچ کے فیصلہ کیجئے گا۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ میں انتظار کرلوں گا۔"

وہ سر ہلا کے رہ گئی۔

☼ ☼ ☼

"ارسلان نے مجھے پروپوز کیا ہے۔" لاؤنج میں صوفے پہ بیٹھی ثمن کو اس نے کھڑے کھڑے آگاہ کیا۔

"اچھا..." ثمن نے ٹی وی کی آواز دھیمی کی اور اس کی جانب متوجہ ہوئی۔

"تم نے یقیناً" انکار کر دیا ہوگا... ہے نا؟"

"نہیں! انکار کیوں کرنے لگی؟" اس نے کسی قدر اچنبھے سے دریافت کیا۔

"تو کیا ہامی بھر لوگی؟" ثمن نے اس کے سوال کو نظر انداز کر کے استفسار کیا۔

"ہاں! اتنے شاندار پروپوزل کو ریجیکٹ کر کے میں نہ خود کو ناشکری ثابت کرنا چاہتی ہوں اور نہ کم عقل۔"

"مگر تمہارا ہیرو تو کوئی اور ہے۔" اسے زارا سے یہ توقع نہیں تھی۔ سو اس نے بے یقینی سے اس کی سمت دیکھا۔ ثمن کے الفاظ پہ وہ ایک دم زچ ہوا اٹھی۔

"تم جس شخص کو میرا ہیرو ثابت کرنے پر تلی ہوئی ہو۔ میں اس کے خیالوں میں بھولے سے کبھی نہیں آتی۔"

"ہم بھلا کسی کی سوچوں اور خیالوں تک کیسے رسائی حاصل کر سکتے ہیں؟"

"تم بتاؤ! کیسے کر سکتے ہیں... تم نے بھی تو اس کی سوچوں تک رسائی حاصل کی ہے۔ تب ہی تو مجھے زبردستی اس کے ساتھ نتھی کر رہی ہو۔" اس نے طنزاً" کہا اور دروازے کی سمت قدم بڑھا دیے۔

ثمن نے تیزی سے عباس کے کمرے کا رخ کیا۔ وہ لیپ ٹاپ گھٹنوں پہ دھرے کسی کام میں مصروف تھا۔

"ارسلان نے اسے پروپوز کیا ہے۔ مجھ سے کہہ کے گئی ہے کہ وہ قبول کرلے گی۔" اس نے ایک فقرے میں کہانی سموئی۔ مگر لہجہ ہموار ہی رکھا۔

عباس نے ٹھٹک کر اس کی سمت دیکھا اور لیپ ٹاپ ایک طرف رکھ کر بے قراری سے اٹھ کھڑا ہوا۔
"ارسلان تک پہنچنے سے قبل اگر تم اس تک پہنچ گئے تو فیصلہ تمہارے حق میں ہوگا۔ اتنا مجھے یقین ہے۔"
اس نے سمن کا یہ فقرہ جوتوں میں پیر اڑستے ہوئے بہ عجلت سنا اور تیز قدموں سے دروازے کی سمت بڑھ گیا۔

☼ ☼ ☼

"اور اگر جو کچھ سمن سمجھتی ہے۔ وہ حقیقت ہو تو وہ یقیناً" میرے پیچھے آئے گا۔" اتنا تو وہ جانتی تھی کہ سمن نے یہ خبر فوراً" اس تک پہنچائی ہوگی۔ سو خیالات کا رخ بھی اسی سمت تھا۔
"مگر وہ اب تک آیا کیوں نہیں؟" اس نے پیچھے مڑ کے دیکھا اور مطلوبہ چہرہ نہ پا کے مایوس ہوئی۔
"مگر شاید جو کچھ سمن سمجھتی ہے۔ وہ محض اس کی خام خیالی ہی ہے۔" وہ دل کو اس حوالے سے فقط چند لمحے ہی پر امید رکھ پائی۔ سو اس نے سر جھٹک کے ہونٹ بھینچے۔
"اور اگر یہ واقعی سمن کی خام خیالی ہوئی تو وہ اب تک تو سمن کے غلط اندازوں کی تردید بھی کر چکا ہوگا۔" ناامیدی کے خیالات راسخ ہوئے تو اس نے پلٹ کے دیکھنا چھوڑا۔
"اور میں یہاں اس کے پیچھے آنے کی آس لگائے بیٹھی ہوں۔" ایک ستارہ پلک سے ٹوٹ کر قدموں میں آگرا۔
"جب یہ طے ہے کہ وہ پیچھے نہیں آئے گا تو پلٹ کر دیکھنے کا کیا جواز؟" اس نے خود کو پلٹ کر دیکھنے کی کوشش سے باز رکھا۔
اپنے خیالات کے تانے بانے میں الجھی وہ ساحل سمندر تک پہنچ گئی۔ جہاں ارسلان پچھلے دس منٹ سے اس کا انتظار کر رہا تھا۔ آج اسے ارسلان کو اپنا جواب بتانا تھا۔

☼ ☼ ☼

عباس نے دور سے ہی اسے ارسلان کی سمت بڑھتے دیکھا اور قدموں کی رفتار بڑھاتے ہوئے اپنے اور زارا کے درمیان حائل فاصلے کو ارسلان سے پہلے پاٹنے کا قصد کیا۔ وہ زارا کے عقب میں تھا۔ زارا کا ہر اٹھتا قدم اسے ارسلان سے قریب اور عباس سے مزید دور کر رہا تھا۔ سو اسے لگا' وہ اپنے ارادے میں کامیاب نہیں ہو پائے گا۔ اپنے قدموں کی رفتار مزید بڑھاتے ہوئے اس نے دیکھا۔ ارسلان زارا سے فقط چند قدموں کی دوری پر تھا۔ اس نے بے قراری سے آواز دینا چاہی' مگر ایک دم ٹھٹک کے رکا۔
ارسلان اس کی نگاہوں کے سامنے تھا۔ دیوتاؤں جیسا وجیہہ اور بادشاہوں کی مانند امیر۔ خدا نے جو اسے حسن عطا کیا تھا' وہ دولت کی کثرت کے سبب دو آتشہ ہوا۔ اس کے زیر استعمال ہر چیز اس کے طبقے کا پتا دیتی تھی۔ مگر وہ خود۔۔۔؟ گویا اچانک ہی اپنے روبرو آیا تھا۔
قریب ہی پارک کی گئی کسی کار کے بیک ویو مرر پر ابھرتی اپنی شبیہہ پہ نگاہ اچانک بلا ارادہ ہی پڑی تھی۔ مگر پھر ارادتا" جمی رہی۔
"یہ تقدیر نے مجھے کس شخص کے مقابلے پہ لا کھڑا کیا ہے؟ اس سے تو میرا مقابلہ کسی صورت بنتا ہی نہیں۔" اس نے آئینے میں اپنی صورت دیکھی اور پھر ارسلان کی سمت دیکھا۔
زارا کی بات مسکرا کر سنتا ہوا شخص اردگرد روشنیاں بکھیر رہا تھا۔
"میں صورت شکل میں بہتر ہوں اور ارسلان بہترین۔" اس نے نچلا لب دانتوں تلے دبا کر گہری سانس لی۔
"ارسلان ایک بزنس مین کا بیٹا اور میں ایک کسان کا۔ کئی برس کی جدوجہد کے بعد جب میں اس کے برابر پہنچوں گا تو پتا چلے گا' وہ مزید کامیابیوں کے کئی زینے پھلانگ چکا ہے۔ سو ثابت ہوا کہ ارسلان اس لحاظ سے بھی مجھ سے بہترین ہے۔" وہ گویا خود کو باور کروا رہا



تھا۔
"تو گویا زندگی کے بائیس برسوں میں اس تجربے سے بھی آشنائی ہوئی کہ جس سے محبت ہو۔ اس کے لیے ہم ہمیشہ بہترین کا انتخاب کرتے ہیں۔" اس نے انتہائی دل گرفتی سے اپنی شکست تسلیم کی اور قدم واپسی کی راہوں پہ موڑے۔
"اور آج سے یہ تجربہ بھی زندگی کا حصہ بننے والا ہے کہ بجھے دل اور تشنہ آرزوؤں کے سنگ زندگی بتانا کتنا کڑا اور کتنا دشوار ہے۔" وہ سر جھکائے چلتا چلا گیا۔
زارا نے موہوم سی امید کے زیر اثر آخری بار مڑ کے دیکھا۔ دور تک لوگوں کا ہجوم تھا۔ مگر نگاہیں جسے دیکھنا چاہ رہی تھیں' وہ نہیں تھا۔ سو دور تک ویرانی ہی ویرانی تھی۔
"یعنی ثابت ہوا کہ سمن کے خیالات' محض خیالات ہی تھے۔ حقیقت ایک فیصد بھی نہیں۔" موہوم سی امید لمحوں میں بجھی۔
"مگر اس کے دل میں میرے لیے ذرا سی محبت ہوتی تو وہ ایک بار میرے پیچھے ضرور آتا۔۔۔ اور چاہے وہ اپنے لفظوں سے کچھ نہ کہتا۔ مگر میں اس کی "ذرا سی محبت" پر اپنا بہت کچھ قربان کرنے کا حوصلہ رکھتی ہوں۔ سو باقی فاصلہ میں ہی طے کر لیتی۔ مگر کاش وہ ایک قدم بڑھاتا تو سہی۔" اس ایک "کاش" نے نارسائی کا کرب مزید بڑھایا۔
"مگر اس ایک قدم کے لیے بھی ذرا سی محبت از بس ضروری تھی' جو شاید اس کے دل میں میرے لیے موجود رہی نہیں۔" ایک ایسی حقیقت' جسے حقیقت ماننے پر دل کسی طور آمادہ ہی نہیں تھا۔
"سو مجھے جان لینا چاہیے کہ نارسائی کا عذاب اب عمر بھر ساتھ نبھائے گا۔" اداسی اس کے اندر پیر پسارے اطمینان سے بیٹھ گئی۔
اچانک وہ اسے دور کھڑی ایک گاڑی کے عقب سے نکلتا دکھائی دیا۔ زارا کا دل ایک دم سے خوشی کی تال پر تھرک اٹھا۔
مگر اگلے ہی لمحے اس کے دل نے اداسی کی چادر دوبارہ اوڑھی تھی۔ کیونکہ عباس کے قدموں کا رخ ساحل کی مخالف سمت میں تھا۔ زارا اسے پیاسی نگاہوں سے دیکھے گئی۔ اسے محسوس ہوا کہ عباس ایک لمحے کو رکا ہے۔ اس ایک لمحے میں اس کے دل نے عباس کے پلٹنے کی بے شمار دعائیں کر ڈالیں۔
مگر اس کی دعائیں اوپر جانے کے بجائے یہیں کہیں ساحل پر بھٹک گئیں۔
ارسلان اس کے لیے آئس کریم خرید رہا تھا۔ لیکن زارا کی ساری توجہ عباس کی طرف تھی۔ وہ ابھی تک سر جھکائے وہیں ساکت کھڑا تھا۔ زارا کو اس پر کسی بے جان مجسمے کا گمان ہوا۔
اچانک اس مجسمے میں حرکت ہوئی۔ وہ ہلا اور زارا سے ایک قدم دور ہو گیا۔ اس کے قدم اٹھنے کے ساتھ ہی زارا نے چند سرخ گلاب زمین پر بکھرتے دیکھے۔ وہ چونک اٹھی۔۔۔ اور بس اسے ایک لمحہ ہی لگا تھا سب کچھ سمجھنے میں۔ ایک آسودہ سی مسکراہٹ نے اس کے لبوں کو چھوا۔
"تو یہ پھول لینے چلا گیا تھا۔۔۔ اسی لیے دیر سے پہنچا۔"
زارا نے پلٹ کر ارسلان کی طرف دیکھا۔ وہ اپنی وجیہہ شخصیت پر دلکش مسکراہٹ سجائے' ہاتھوں میں آئس کریم تھامے ہوئے اس کی طرف بڑھ رہا تھا۔ مگر اس سے پہلے کہ وہ اپنے اور زارا کے درمیان فاصلے کو سمیٹتا۔ زارا بھاگتی ہوئی اس سے دور ہوئی تھی۔ اسے اپنے اور عباس کے درمیان فاصلے کو پاٹنا تھا۔ وہ ارسلان سے مردانہ وجاہت اور سماجی حیثیت میں لاکھ کم سہی' اس کے دل کا شہنشاہ تو وہی تھا نا!
کیونکہ محبت کا تاج تو اس کے دل نے اسی کے سر پر سجایا تھا۔

☼

# مکمل ناول

"توبہ! کتنی پیٹو عورتیں تھیں۔ پورے پندرہ شامی کباب سامنے رکھے تھے۔ تین عدد عورتیں گیارہ شامی کباب ہڑپ کر گئیں۔" مہمانوں کے جانے کے بعد پہلا تبصرہ اجیہ نے کیا تھا اور اس کے تبصرے اور تجزیے ایسے ہی بے لاگ ہوتے تھے۔

"شکر کریں اجیہ آپی! چار کباب چھوڑ دیے انہوں نے ورنہ وہ جس اسپیڈ سے کھا رہی تھیں، مجھے تو خدشہ تھا کہ باقی کے چار بھی ان ہی کے پیٹ کی زینت بنیں گے۔" سب سے چھوٹی ہنیہ نے ہنس کر بہن کی بات آگے بڑھائی۔

"ویسے امی! کچھ قصور ہمارا اپنا بھی ہے۔ آپ جو کچھ آپی سے بنواتی ہیں، سارا کا سارا مہمانوں کے سامنے پیش کر دیتی ہیں۔ غنیہ آپی کے ہاتھ میں ذائقہ ہی اتنا ہے کہ لوگ چیز چکھنے کے بہانے اٹھاتے ہیں اور پھر کھاتے ہی چلے جاتے ہیں۔ چنا چاٹ اور دہی بڑوں کے ڈونگے تو منٹوں میں خالی ہو گئے تھے۔ شکر ہے یہ چار کباب بچ گئے۔" ہنیہ نے ماں کی گھوری کو خاطر میں نہ لاتے ہوئے بات جاری رکھی اور خدیجہ کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا۔

"تم دونوں اتنی دیر سے مہمانوں کے چٹورپن پر باتیں بنائے جا رہی ہو۔ خود کسی سے کم ہو کیا۔ مہمان اپنا رزق ساتھ لاتے ہیں۔ تمہاری باتوں سے یوں لگ رہا ہے جیسے زندگی میں کبھی شامی کباب اور دہی بڑے چکھے تک نہیں۔ اول تو تم لوگوں کو بہن کے ساتھ چیزیں سرو کروانے کے بعد کمرے میں بیٹھنا ہی نہیں چاہیے تھا۔ لیکن تم دونوں نہ صرف جم کر بیٹھ گئیں بلکہ بے چاروں کے نوالے بھی گننے لگ گئیں۔ حد ہوتی ہے بدتہذیبی کی۔" خدیجہ نے دونوں کو درشتی سے ٹوکا۔

اتنے میں غنیہ اندر آئی۔ لیمن کلر کا سوبر مگر اسٹائلش سا سوٹ پہنے۔ یہ سوٹ گزری عید پر اجیہ نے اسے زبردستی دلوایا تھا۔ دکان پر قیمت سن کر وہ سوٹ لینے کا ارادہ بدل رہی تھی، لیکن اجیہ کے سامنے اس کی ایک نہ چلی۔ اجیہ نے دکان دار کو سوٹ پیک

بشریٰ احمد

# زندگی تیرے گاؤں کی روشنی





کرنے کا کہہ دیا تھا۔ سوٹ بے شک خاصا مہنگا تھا لیکن غنچہ اسے اتنی بار پہن چکی تھی کہ بقول ہنیہ سوٹ کی قیمت وصول ہو چکی۔ مہینے میں دو بار تو لازما" خاص مہمانوں کی آمد ہوتی تھی۔ ان کے سامنے غنچہ یہ ہی سوٹ پہنتی تھی۔ یہ اس کی الماری میں موجود سب سے پیارا سوٹ تھا اور بلاشبہ غنچہ یہ سوٹ پہن کر لگتی بھی بہت پیاری تھی۔ لیکن لوگوں نے جانے خوب صورتی کا کیا معیار قائم کر رکھا تھا کہ غنچہ اس معیار پر پوری نہ اترتی یا پھر ان کے گھرانے کی سفید پوشی لوگوں کی نگاہوں میں کھٹکتی تھی۔ رگڑ رگڑ کر چمکایا صاف ستھرا گھر لوگوں کی توجہ اپنی جانب کھینچتا، نہ کھینچتا گھر کا سازو سامان مکینوں کی حیثیت کا پتا بتا دیتا تھا۔

شائستہ بیگم جو خدیجہ کی خالہ زاد کزن تھیں اور رشتے کروانے کا کام کرتی تھیں۔ لڑکے والوں کا انکار ان تک پہنچا دیتیں مگر خدیجہ بلا کی صابر عورت تھیں۔

"چلو جو ہوا اللہ نے اسی میں بہتری رکھی ہوگی۔" کہہ کر بات ختم کر دیتیں۔ ان کا اللہ پر توکل بے حد مضبوط تھا۔ شوہر بھی ہم مزاج تھے۔ سرکاری محکمے میں ایک ایسی پوسٹ پر تھے کہ چاہتے تو زندگی کی ہر آسائش بیوی، بچوں کے قدموں میں ڈھیر کر دیتے۔ مگر اکل حلال کا تصور ان کی زندگی کی بنیاد تھا۔ دونوں ایک دوسرے کی سنگت میں انتہائی مطمئن اور خوش گوار ازدواجی زندگی بسر کر رہے تھے۔ تین پیاری پیاری بیٹیوں نے ان کی زندگی کو مکمل کر رکھا تھا۔ غنچہ، اجیہ اور ہنیہ۔ غنچہ سب سے بڑی تھی۔ صورت اور سیرت میں ماں کا پرتو۔ دھیمے مزاج کی بہت سلجھی ہوئی لڑکی۔ کھلتی ہوئی گندمی رنگت، بڑی بڑی روشن آنکھیں اور ستواں ناک۔ وہ دیکھنے میں بہت پرکشش لگتی تھی۔ پھر جانے کیوں اب تک کسی کے من میں کیوں نہ اتری۔

دوسرے نمبر والی اجیہ کا رنگ روپ ددھیال پر گیا تھا۔ سرخ و اسپید رنگت اور لمبا قد۔ کالج میں وہ دس لڑکیوں کے درمیان کھڑی ہوتی تو سب میں نمایاں لگتی۔ خدیجہ کے اکلوتے بھائی نے اپنے لاڈلے بیٹے کے لیے لاڈلی بھانجی کا ہاتھ جب ہی مانگ لیا تھا۔ جب عون تھرڈ ایر میں اور اجیہ فقط میٹرک کی اسٹوڈنٹ تھی۔ غفار احمد دل کے مریض تھے۔ انہیں اپنی زندگی سے متعلق عجیب سی بے اعتباری تھی۔ دو بڑی بیٹیوں کی مناسب عمروں میں شادی کر دی تھی۔ اب انہیں عون کی خوشیاں جلد از جلد دیکھنے کی تمنا تھی۔ ابھی بچوں کی شادی کی تو عمر نہ تھی لیکن غفار احمد کے اصرار پر دونوں کو نکاح کے بندھن میں باندھ دیا گیا۔ وقت نے ثابت کیا کہ غفار احمد کے خدشے بے بنیاد نہیں تھے۔ عون اور راجیہ کے نکاح کے بعد وہ محض چار ماہ ہی جی پائے تھے۔

عون نے ماسٹرز مکمل کر کے نوکری کی تلاش میں وقت ضائع کرنے کے بجائے باپ کے چھوڑے ہوئے کاروبار کو سنبھالنے کو ترجیح دی۔ نوکر بے شک قابل اعتبار تھے۔ لیکن سدا نوکروں پر تو کام نہیں چھوڑا جا سکتا تھا۔ واشنگ مشین تیار کرنے کا چھوٹا سا کارخانہ تھا۔ لیکن گزر بسر بہت اچھے طریقے سے ہو جاتی تھی۔ عون کا گھرانہ اپر مڈل کلاس گھرانوں میں شمار کیا جا سکتا تھا اور خدیجہ تو ہر پل اللہ کا شکر ادا کرتی تھیں کہ تین بیٹیوں میں سے ایک بیٹی کی طرف سے تو بالکل بے فکری تھی۔ ورنہ اجیہ کا مزاج ایسا تھا کہ اگر اسے کسی انجان سسرال میں بیاہنا پڑتا تو خدیجہ ہر گھڑی خدشوں میں گھری رہتیں۔

اجیہ کسی مصلحت کو خاطر میں نہ لانے والی لڑکی تھی۔ اپنے گھر والوں کے لیے بہت حساس تھی۔ ان کے متعلق کچھ غلط سن بھی نہ سکتی تھی۔ اس میں جذباتیت کوٹ کوٹ کر بھری تھی۔ غنچہ والی بردباری اور سمجھ داری اس میں نام کو نہ تھی۔

"لڑکیوں کو سوچ سمجھ کر بولنا چاہیے اجیہ۔ فضول بولنے سے بہتر ہے بندہ خاموشی اختیار کرے۔" خدیجہ اسے رسانیت سے سمجھاتیں۔

"میری چہکتی مینا کو کیوں خاموشی اختیار کرنے کا کہہ رہی ہیں آپ۔" ظہیر صاحب بیٹی کو پیار سے دیکھتے ہوئے پوچھتے۔



"آپ کے لاڈ پیار نے ہی اسے بگاڑ دیا ہے۔" خدیجہ ماؤں والا روایتی شکوہ دہراتیں۔

"میں کہاں سے بگڑی ہوئی ہوں بابا!" اجیہ منہ بسورتے ہوئے باپ سے دریافت کرتی۔

"اللہ کا شکر ہے میری تینوں بیٹیاں بہت سلجھی ہوئی اور سمجھ دار ہیں۔ اس بات میں تو کوئی شبہ ہی نہیں۔" ظہیر صاحب مسکرا کر اس کی تائید کرتے۔

"آپ کی اور امی کی ایک عادت بالکل مشترک ہے بابا! ہر بات میں آپ لوگ شکر کا پہلو ڈھونڈ لیتے ہیں۔"

"شکر تو اچھی عادت ہے بیٹا۔" ظہیر صاحب مسکراتے۔

"ہاں بابا! لیکن کوئی اور ہوتا تو ہو سکتا ہے وہ اس بات پر کبھی کبھی اللہ سے شکوہ بھی کرتا کہ اللہ نے اسے بیٹیاں ہی بیٹیاں دیں۔ ایک بھی بیٹے سے نہیں نوازا۔"

"تمہاری بات کسی حد تک درست ہے بیٹا۔ لیکن جب ہم ایسے لوگوں پر نگاہ ڈالتے ہیں جنہیں اللہ نے اولاد کی نعمت سے ہی محروم رکھا۔ تو پھر ہم پر شکر واجب ہو جاتا ہے نا کہ اس نے ہمیں صاحب اولاد تو کیا۔" ظہیر صاحب اسے اپنے مخصوص دھیمے انداز میں سمجھا رہے تھے۔

"اچھا تو پھر وہ شخص جو صاحب اولاد نہیں ہے۔ اس کا شکوہ کرنا تو بنتا ہے۔" اجیہ نے نیا نکتہ اٹھایا۔

"وہ شخص اپنی زندگی پر غور کرے تو اس کی زندگی میں بھی شکر کا کوئی نہ کوئی پہلو ضرور چھپا ہوگا۔" ظہیر صاحب مسکرائے۔

"مجھے کسی کی زندگی کا تو پتا نہیں۔ لیکن میں اپنی زندگی پر غور کروں تو بے ساختہ شکر ادا کرتی ہوں کہ اللہ نے مجھے آپ جیسے ماں، باپ دیے۔"

"مکھن ہے؟" ظہیر صاحب نے بیٹی کو پیار سے دیکھا۔

"نہیں بابا! بالکل سچ کہہ رہی ہوں۔ اللہ کا لاکھ لاکھ شکر کہ اس نے مجھے آپ کے گھر پیدا کیا۔ ورنہ اگر تایا جان کے گھر پیدا ہو گئی ہوتی تو کیا بنتا میرا۔"

"ہائیں۔ یہ درمیان میں تایا جان کا ذکر کہاں سے آگیا۔" پاس بیٹھی خدیجہ نے اسے گھورا۔

"روز صبح کالج جاتے ہوئے تایا جان کا گھر درمیان میں ہی تو آتا ہے امی! ماہین جی کو ساتھ نہ لوں تو خفا ہو جاتی ہیں وہ۔"

"بڑی بہن ہے بیٹا! باجی کہا کرو۔" ظہیر صاحب نے ٹوکا۔

"نہیں باجی کہوں تو مزید خفا ہو جاتی ہیں بابا! حالانکہ انہیں بچپن سے باجی ہی کہتی آئی ہوں۔ اب صرف ماہین کہنا مجھے خود عجیب لگتا ہے۔ لیکن اب تو تائی جی تک ٹوک دیتی ہیں۔ اس لیے باجی کا "با" ہٹا کر صرف ماہین جی کہنا شروع کر دیا۔" اس نے عادت کے مطابق تفصیلی جواب دیا۔

"ہاں تو ٹھیک ہے نا۔ ایک ہی کلاس میں پڑھتی ہو دونوں۔ باجی کہنا ٹھیک نہیں لگتا۔" خدیجہ نے ان لوگوں کی حمایت کی۔

"پورے تین برس بڑی ہیں ماہین جی مجھ سے۔ تعلیمی مدارج ذرا سستی سے طے کیے ہیں۔ جب ہی میری کلاس فیلو بن گئیں۔"

"ہر کسی کی ذہنی قابلیت الگ ہوتی ہے اجیہ! اب اگر ماہین کا دماغ پڑھائی میں نہیں چلتا تو اس میں اس بے چاری کا کیا قصور۔" خدیجہ نے اسے رسانیت سے ٹوکا۔

"بس پڑھائی میں ہی دماغ نہیں چلتا امی! ورنہ تو۔۔۔"

"اچھا بس! کسی دوسرے کا یہاں کیا ذکر۔ تم جا کر اپنی پڑھائی کرو۔"



"پلیز ماہین جی! جلدی کیجیے۔ پہلا پیریڈ مس رابعہ ہاشمی کا ہے۔ آپ جانتی ہیں نا، دو منٹ لیٹ کلاس میں جانے پر کتنی عزت افزائی کرتی ہیں۔"

وہ حسب معمول کالج جاتے ہوئے تایا جان کے گھر رکی تھی۔ ماہین کا اصرار ہوتا تھا کہ وہ اسے ساتھ لے کر کالج جائے۔ لیکن ماہین کالج جانے سے پہلے اتنی

نک سک سے تیار ہوتی تھی کہ اکثر اجیہ کو اس کی وجہ سے دیر ہو جاتی۔

وہ بے زار شکل بنائے ماہین کے چلنے کا انتظار کر رہی تھی اور باہر حسب معمول تایا جان اور تائی جان با آواز بلند کسی بحث میں مشغول تھے۔ اسے جھگڑا کہنا زیادہ مناسب تھا۔

"ماہین جی پلیز، جلدی کریں نا ورنہ میں اکیلے ہی چلی جاتی ہوں۔" اجیہ کے صبر کا پیمانہ آخر لبریز ہو ہی گیا تھا۔

"اچھا بھئی چلو۔ اب اتنی بھی دیر نہیں ہوئی۔" ماہین نے دوپٹا بہت اسٹائل سے سیٹ کیا۔ پھر موبائل بیگ میں ڈال کر زپ بند کی۔

"آج پاپا سے کہتی ہوں ہمیں ڈراپ کر دیں۔" وہ کمرے سے نکلتے ہوئے بولی۔ اجیہ نے اسے منع کرنا چاہا مگر پھر چپ ہو گئی۔

"پاپا! آج ہم تھوڑا سا لیٹ ہو گئے۔ آپ چھوڑ دیں گے ہمیں۔" ماہین نے باہر آ کر تایا جان کو مخاطب کیا۔ کچھ لمحوں پہلے تایا جان اور تائی اماں میں جھڑپ رک گئی تھی۔ وہ اب اخبار پر نگاہ دوڑا رہے تھے۔ بیٹی کی بات سن کر اسے گھورا۔

"پانچ منٹ کے فاصلے پر کالج ہے۔ اتنی سی دور کے لیے گیراج میں سے گاڑی نکالوں۔ دماغ صحیح ہے تمہارا۔ دیر ہو رہی ہے تو صبح وقت پہ اٹھا کرو۔" تایا جان نے بغیر کسی مروت اور لحاظ کے بیٹی کو لتاڑا۔

"آپ سے تو چھوٹی سی فرمائش بھی کرنا فضول ہے۔" ماہین بدتہذیبی سے کہتی آگے بڑھ گئی۔

اجیہ نے بھی چپ چاپ اس کی پیروی کی۔ اسے اپنے نرم خو بابا یاد آئے۔ تایا جان کے سگے بھائی ہوتے ہوئے وہ ان سے کتنے مختلف تھے۔ اس نے بے ساختہ اللہ کا شکر ادا کیا تھا۔ "واقعی بابا صحیح کہتے ہیں۔ اگر انسان غور و فکر شروع کرے تو شکر کرنے کو بہتیری باتیں مل جاتی ہیں۔" اس کے لبوں پر مسکراہٹ پھیل گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

عون، صفیہ مامی کے ساتھ گھر آیا تھا۔ ہفتہ دس دن بعد وہ چکر لگا ہی لیتا تھا۔ اس نے کبھی ظہیر اور خدیجہ کو بیٹے کی کمی محسوس نہ ہونے دی تھی۔ وہ خود ہنستے ہوئے کہتا تھا کہ "مجھے دو گھروں کے اکلوتے بیٹے ہونے کا اعزاز حاصل ہے۔"

گھر کے باہر کے بہت سے کام اس نے از خود اپنے ذمے لے رکھے تھے۔ خدیجہ کبھی کبھار اسے دامادوں والا پروٹوکول دینے کی کوشش کرتیں بھی تو وہ خفا ہو جاتا۔

"مجھے بیٹا سمجھیں یا بھتیجا۔ لیکن پلیز کبھی داماد مت سمجھیے گا پھپھو۔"

"کیوں تمہارے کہنے سے یہ حقیقت بدل جائے گی کیا۔ آفٹر آل تم اس گھر کے داماد ہی تو ہو۔" غنیہ اسے شرارت سے چھیڑتی۔

"اگر میں کبھی آفٹر آل ٹائپ والا داماد بنا تو سب سے پہلے آپ کی بہن ہی خونخوار بلی کی طرح پنجے جھاڑ کر میرے پیچھے پڑ جائے گی۔" عون کا اشارہ اجیہ کی طرف تھا۔ غنیہ ہنس پڑتی۔ اجیہ اور عون میں بے تحاشا دوستی اور بے تکلفی تھی۔ یہ دوستی بچپن سے تھی۔ رشتہ بدلنے کے بعد بھی اس دوستی پر کوئی فرق نہ پڑا۔ عون کو یہ حسرت ہی رہی کہ کبھی وہ ان کے بیچ جڑے رشتے کی نزاکت اور خوب صورتی کو محسوس کرے۔ لیکن اجیہ اسے دوست سے زیادہ کچھ سمجھنے پر تیار نہ ہوتی۔ آج جب وہ ماں کے ساتھ یہاں پہنچا تو خلاف توقع اجیہ کچن میں مصروف تھی۔

"لگتا ہے ہم صحیح وقت پر پہنچے ہیں۔ بڑی خوشبوئیں آ رہی ہیں۔" عون اس کو تلاش کرتا کچن میں ہی پہنچ گیا۔

"تم جانتے ہو سنڈے کو ہمارے گھر لنچ پر خاص اہتمام ہوتا ہے۔ اس لیے بن بلائے مہمان بن کر نازل ہو جاتے ہو۔ اس میں نئی کیا بات ہے۔" اجیہ نے اسے چڑایا۔

"اس میں نئی بات یہ ہے کہ آج امی بھی میرے ساتھ آئی ہیں۔ میں انہیں جا کر بتاتا ہوں تم انہیں بن بلایا مہمان قرار دے رہی ہو۔"

"سچ مامی بھی آئی ہیں۔" اجیہ خوش ہو گئی۔

"ہاں آج امی کا پروگرام بن گیا۔ سو مجھے انہیں لے کر آنا پڑا۔ ورنہ تو میں نے کل آنا تھا۔"

"کیوں کل کیا خاص بات ہے؟" اجیہ نے تعجب کا اظہار کیا۔

"بھول گئیں۔ کل کیا خاص بات ہے؟" عون نے افسوس کا اظہار کیا۔

"مجھے واقعی یاد نہیں آ رہا۔ کل کیا خاص بات ہے عون؟"

"کل ہمارے نکاح کی اینورسری ہے اجیہ! یہ کوئی بھولنے والا دن تو نہیں۔" عون کو اس کی بے خبری پر شدید افسوس ہوا۔

"افوہ عون! کتنی چھوٹی تھی میں اس وقت۔ مجھے کیسے یاد رہ سکتا ہے وہ دن۔" اجیہ نے مسکراہٹ دباتے ہوئے اسے چڑانا چاہا اور حسب توقع وہ بری طرح چڑ گیا۔

"ہاں جی بہت چھوٹی تھیں آپ اس وقت۔ فیڈر ہاتھ میں لے کر تو نکاح نامے پر سائن کیے تھے۔" وہ چڑ کر بولا اور اجیہ ہنس ہنس کر بے حال ہو گئی۔ عون اس کی خوب صورت ہنسی کے سحر میں کھو سا گیا۔

"کیا ہوا اب، ایسے کیوں گھور رہے ہو۔" اجیہ نے اسے ٹوکا۔

"جو لڑکی پیار سے دیکھنے کو گھورنے کا نام دے اس کی عقل پر افسوس کا اظہار ہی کیا جا سکتا ہے۔" عون نے ٹھنڈی سانس بھری۔

"عون! تم آج کل بار بار پٹری سے کیوں اترنے لگتے ہو۔" اجیہ خفا ہوئی۔

"پتا نہیں یہ بات مجھے خود بھی سمجھ نہیں آتی۔ ویسے یار! ہمارے نکاح کا پیریڈ کچھ زیادہ ہی طویل نہیں ہو گیا۔ کیا خیال ہے امی سے کہوں کہ وہ پھپھو، پھپھا سے بات کریں؟"

"میں ماسٹرز سے پہلے شادی کا سوچ بھی نہیں سکتی۔ یہ بات پتا ہے نا تمہیں۔" اجیہ نے اسے سنجیدگی سے باور کروایا۔

"ماسٹرز رخصتی کے بعد بھی ہو سکتا ہے۔ پر امس

تم جتنا مرضی پڑھنا چاہو، پڑھ لینا۔ میں تمہیں ہرگز نہیں روکوں گا۔" عون نے یقین دلایا۔ اجیہ اسے افسوس کے عالم میں دیکھتی رہ گئی۔

"تمہاری خاموشی سے میں یہ ہی نتیجہ نکالوں ناکہ تمہیں اس بات پر کوئی اعتراض نہیں۔ پھر امی کو کہہ دوں کہ وہ پھپھو سے بات کریں؟" عون پوچھ رہا تھا۔ اجیہ کی آنکھیں ایک دم ڈبڈبا گئیں۔

"ارے کیا ہوا۔ آئی واز جوکنگ یار!" عون سٹپٹا گیا۔

"قسم سے میں تو اس انتظار میں تھا کہ تم اپنے سامنے پڑا کفگیر مجھے اٹھا کر مارو گی۔ تمہیں ملکہ جذبات بننے کیا سوجھی؟" عون اس کے آنسو دیکھ کر بے چین ہو گیا تھا۔

"مجھے لگا تم سیریس ہو۔" وہ ہولے سے بولی۔

"میں تمہارے ساتھ واقعی بہت سیریس ہوں۔ بلیو می۔" عون کی آنکھوں میں پھر شرارت چمکی۔

"تم جانتے ہو نا عون! میں غنچہ آپی سے پہلے رخصتی کا سوچ بھی نہیں سکتی۔ یہ میری تم سے زندگی کی پہلی اور آخری فرمائش ہے کہ غنچہ آپی کی شادی سے پہلے تم نے مامی کو اس بات سے روکے رکھنا ہے۔ ورنہ پتا ہے امی اور بابا کا یہ خیال ہے کہ ندا آپی اور ثنا آپی کی شادیوں کے بعد مامی بالکل تنہا ہو گئی ہیں۔ اگر وہ میری رخصتی کروانے کی خواہش کا اظہار کریں تو امی، بابا کو اس پر کوئی اعتراض نہیں ہو گا۔ لیکن عون! میں ایسا سوچنا بھی نہیں چاہتی۔ پتا نہیں ماموں کو تمہارے لیے میرا ہی خیال کیوں آیا۔ سال، چھ مہینے کی چھوٹائی بڑائی کوئی معنی نہیں رکھتی۔ اگر تم اور غنچہ آپی..."

"اسٹاپ اٹ اجیہ!" عون نے اپنے اندر اٹھتی غصے کی لہر بمشکل ضبط کی تھی۔ جانتا تھا کہ اس کی بیوی کو بنا سوچے سمجھے بولنے کی عادت ہے۔

"غنچہ آپی مجھے بہت پیاری ہیں۔ اتنی ہی پیاری جتنی مجھے ندا آپا اور ثنا آپا ہیں۔ مگر مجھے تمہاری اس بے تکی بات کو سن کر اتنا شدید غصہ آیا ہے ناکہ میں تمہیں بتا نہیں سکتا۔"

"سوری عون!" اسے بھی اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ کتنی غلط بات کر چکی ہے۔ سو فوراً معذرت کرلی۔

"اٹس او کے... اور تم غنچہ آپی کی وجہ سے اتنی ٹینشن کیوں لیتی ہو۔ مجھے تو اللہ پر پورا بھروسا ہے کہ اس نے ان کے نصیب میں ضرور کسی بہت اچھے شخص کا ساتھ لکھ رکھا ہے۔ جب وہ وقت آئے گا تو وہ شخص ضرور ان کی زندگی میں شامل ہو جائے گا۔" عون نے دل کی گہرائیوں سے یقین دلایا تھا۔

"تم سے بات کر کے میں واقعی بہت ریلیکس ہو جاتی ہوں عون!" اجیہ نے سادگی سے تسلیم کیا۔ عون مسکرا کر رہ گیا۔

"تم اندازہ نہیں کر سکتے آج کل ہمارے ہاں کیسے بھانت بھانت کے لوگ آتے ہیں۔ غنچہ آپی کی ہمت ہے کہ وہ ہر دس دن بعد ایک نئی رشتہ پریڈ کے لیے تیار ہو جاتی ہیں۔ اگر ان کی جگہ میں ہوتی تو ناتو..."

"تم ان کی جگہ کیسے ہو تیں ڈارلنگ! برسوں پہلے تمہیں تو میری زندگی پر مسلط..."

"یہ تم نے ڈارلنگ کسے کہا۔" اجیہ نے اس کی بات پوری ہونے کا انتظار کیے بنا کفگیر اٹھالیا۔

"اجیہ آپی! اتنی دیر ہو گئی۔ مامی آپ کو یاد کر رہی ہیں۔ انہیں سلام کرنے نہیں جانا کیا؟" ہنیہ کی آواز سن کر اجیہ نے جھٹ ہاتھ نیچے کیا۔

"بڑے وقت پر آئی ہو بہنا۔" عون ہنسا تھا۔

"میں مامی سے مل لوں۔ پھر پوچھتی ہوں تم سے۔" وہ اسے گھورتے ہوئے کچن سے نکلی۔ عون بھی ہنستے ہوئے اس کے پیچھے نکل گیا۔



"لگتا ہے آپ لوگوں کے ہاں مرچیں زیادہ کھائی جاتی ہیں۔" مہمان خاتون نے ایک شامی کباب سوں سوں کرتے ہوئے بمشکل ختم کیا۔ پھر پلیٹ میز پر رکھ کر اظہار خیال کیا۔

"اگر مرچیں زیادہ نہ ڈالیں تو کباب زیادہ کھائے جاتے ہیں آنٹی!" اجیہ بڑبڑائی تھی۔



آج پھر شائستہ خالہ نے چند خواتین کو بھیجا تھا۔ اجیہ کی چھٹی حس نے اسے بتا دیا تھا کہ یہ خواتین پہلے آنے والی خواتین جیسی ہی ثابت ہوں گی۔ اس نے آج مہمانوں کی خاطر تواضع کا چارج خود سنبھالا تھا۔ شامی کباب اور چنا چاٹ میں مرچوں کی مقدار شاید ضرورت سے زیادہ پڑ گئی تھی۔ جب ہی ایک بار لینے کے بعد کسی نے دوبارہ ان چیزوں کی جانب ہاتھ نہ بڑھایا تھا۔

کھانے سے فارغ ہو کر اب لڑکے کی ماں اور دونوں بہنیں غنچہ کے انٹرویو میں مگن ہو گئیں لیکن جلد ہی ان کے چہروں سے عدم دلچسپی کا اظہار ہونا شروع ہو گیا تھا۔ اجیہ بغور ان کے چہرے کے تاثرات جانچ رہی تھی۔ اسی لمحے لڑکے کی ایک بہن اس کی طرف متوجہ ہوئی۔

"شائستہ باجی بتا رہی تھیں کہ آپ کی منجھلی بیٹی کی بات تو پہلے سے طے ہے۔ صحیح کہہ رہی تھیں کیا وہ؟" لڑکے کی بہن نے خدیجہ کو مخاطب کیا۔

"جی... اجیہ کا نکاح میرے بھائی کے بیٹے سے ہو چکا ہے۔" خدیجہ نے بتایا۔

"اچھی چیزیں پہلے ہی خاندان والے چھانٹ لیتے ہیں۔" لڑکے کی ایک بہن نے دوسری بہن کے کان میں استہزائیہ انداز میں سرگوشی کی تھی۔ اجیہ ان کے قریب ہی بیٹھی تھی۔ یہ بے رحم سرگوشی اس کے کانوں تک بھی با آسانی پہنچ گئی تھی۔

"آپ کی شادی فیملی میں ہوئی ہے یا آؤٹ آف فیملی۔" اس نے اچانک لڑکے کی بہن سے پوچھ ڈالا۔

"یہ تو سگے چچا کے گھر گئی ہے۔" لڑکے کی ماں نے بیٹی کی بابت بتایا۔

"پھر تو آپ کا تبصرہ غلط ہوا نا باجی جان! ضروری تو نہیں خاندان والے ہی اچھی چیز منتخب کریں۔" وہ بظاہر ہنستے ہوئے مگر چبا چبا کر بولی تھی۔

"کیا مطلب؟" لڑکے کی بہن کا چہرہ لال بھبھوکا ہو گیا۔

"کچھ نہیں۔ آپ یہ کباب لیں نا۔ کیچپ ڈال کر کھائیں گی تو مرچیں کم لگیں گی۔" اجیہ نے ان کے آگے کبابوں کی پلیٹ کی۔

"بس چلتے ہیں ہم۔ چلو اماں!" لڑکے کی بہن اٹھ کھڑی ہوئی تھی۔ شکر ہے اماں جی کو یہ "کراس ٹاک" صحیح طور پر سمجھ میں نہ آئی تھی۔ ورنہ انہوں نے بھی اچھا خاصا فساد ڈال دینا تھا۔ رسمی سے الوداعی کلمات ادا کر کے وہ بیٹیوں کے ہمراہ واپس ہو لیں۔

اجیہ جانتی تھی اب ماں سے اسے سخت سست سننے کو ملے گی مگر خلاف توقع خدیجہ نے ہنیہ کو چیزیں سمیٹنے کا کہا اور چپ چاپ اپنے کمرے میں چلی گئیں۔ غنچہ بھی معمول کے مطابق اپنا قیمتی جوڑا اتارنے کمرے میں گھس گئی۔ اجیہ کے دل و دماغ پر عجیب سا بوجھ آن گرا تھا۔ اس نے چپکے سے جا کر ماں کے کمرے میں جھانکا۔ خدیجہ آنکھوں پر بازو رکھے لیٹی تھیں۔

"کیا ہوا امی؟" اجیہ بے چین ہو کر ان کے پاس گئی۔

"کچھ نہیں، تھک گئی ہوں۔" خدیجہ نے اسی پوزیشن میں لیٹے لیٹے جواب دیا۔

"سوری امی!" وہ روہانسی ہو کر ان کے پاس بیٹھ گئی۔

"میں نے تمہیں کچھ کہا؟" خدیجہ نے آنکھوں پر سے ہاتھ ہٹایا۔

"میں کیا کروں امی! کوئی غنچہ آپی کو ڈی گریڈ کرے۔ مجھ سے برداشت نہیں ہوتا۔ وہ ہر بار کیسی اذیت سے گزرتی ہیں۔"

"ہاں صرف تمہیں ہی غنچہ سے پیار ہے۔ ہم تو اس کے کچھ نہیں لگتے۔" خدیجہ ٹھنڈے لہجے میں مخاطب ہوئیں اور اجیہ ان کی ہر قسم کی ڈانٹ ڈپٹ ہنستے ہنستے برداشت کر لیتی تھی۔ لیکن ان کا یہ ناراضی بھرا انداز سہنا اس کے لیے ناقابل برداشت تھا۔ جب ہی وہ روتے ہوئے ان سے لپٹ گئی تھی۔ خدیجہ سے بھی اس کا رونا کب برداشت ہوتا تھا۔ انہوں نے اسے خود سے الگ کرتے ہوئے اس کی پیشانی چومی تھی۔ یہ اس بات کا اظہار تھا کہ اب ان کی ناراضی ختم ہو گئی ہے۔

"امی! شائستہ خالہ کو کہیں کم از کم ہمارے کوائف لڑکے والوں کو صحیح صحیح بتادیں۔ ہمارے متعلق اچھی طرح جان لینے کے بعد کوئی آنا جانا چاہے تو شوق سے آئے۔ لیکن شائستہ خالہ تو ہر رشتے کو ہی یہاں ریفر کردیتی ہیں۔ یہ بار بار کی ریجیکشن غنچہ آپی کو کس طرح مینٹلی ٹارچر کرتی ہے امی! آپ کو اندازہ ہے نا اس بات کا۔" اس نے ماں کے ہاتھ تھام کر پوچھا۔

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو بیٹا! مجھے شائستہ کو کہنا پڑے گا کہ وہ ہمارے متعلق بتاتے ہوئے بالکل مبالغہ آمیزی سے کام نہ لے۔ غنچہ میری بچی ہے۔ ظاہر ہے وہ مجھے بہت خوب صورت اور پیاری لگتی ہے۔ لیکن شائستہ کو چاہیے کہ وہ غنچہ کے متعلق بھی لڑکے والوں کو زیادہ بڑھا چڑھا کر بیان نہ کرے۔ جانے لوگوں کی خوب صورتی کے کیا پیمانے ہیں۔ میری غنچہ لوگوں کے معیار پر کیوں پورا نہیں اترتی۔" خدیجہ کی آواز بھرا گئی۔

"امی! آپ ہمیشہ ہمیں نصیحت کرتی ہیں کہ اللہ پر بھروسا رکھو۔ آپ بھی اللہ سے اچھی امید رکھیے۔ وہ ہماری غنچہ آپی کو بہت اچھے اور مخلص شخص کا ساتھ نصیب کرے گا۔" اس نے ماں کو مخاطب کیا۔

"یہ میری بیٹی نے اتنی سمجھ داری کی باتیں کہاں سے سیکھ لیں۔" خدیجہ نے اسے پیار سے دیکھا۔

"آپ کے سمجھ دار بھتیجے نے پرسوں مجھے ان ہی الفاظ میں تسلی دی تھی۔" اس نے مسکرا کر ماں کو بتایا۔ خدیجہ سے وہ کبھی کچھ نہ چھپاتی تھی۔ شاید دنیا میں وہ سب سے زیادہ اپنی ماں کے ہی قریب تھی۔ اس کی بات سن کر خدیجہ مسکرا دیں۔



"تمہاری ماں نے بہت دنوں سے چکر نہیں لگایا۔ زیادہ ہی مصروف نہیں رہنے لگ گئی۔" تائی اماں نے اسے مخاطب کیا۔ وہ ماہین کے انتظار میں بیٹھی یوں ہی سامنے پڑے اخبار پر نگاہ دوڑا رہی تھی۔ تائی جان کی بات پر سر اٹھا کر انہیں دیکھا۔

"پرسوں امی آرہی تھیں تائی اماں! لیکن عین وقت پر کچھ مہمان آگئے۔ ویسے کہہ رہی تھیں ایک دو روز میں چکر لگائیں گی۔" اس نے جو سچ تھا بتا دیا۔

"کیسے مہمان، کیا پھر غنچہ کو دیکھنے لوگ آئے تھے؟" انہوں نے پوچھا۔

"نہیں تائی اماں! بابا کے کچھ دوست آگئے تھے۔ بس امی ان ہی کی خاطر تواضع میں مصروف ہو گئیں۔" اس نے سادگی سے جواب دیا۔

"تمہاری ماں کی بھی ہمت ہے۔ ہر وقت خاطر داریوں میں الجھی رہتی ہے لیکن مجبوری ہے۔ بچی کی عمر نکلتی جارہی ہے اور کوئی مناسب رشتہ مل کر نہیں دے رہا۔ ظہیر بے چارے کی آمدنی اتنی کہاں کہ گھر کے خرچے کے ساتھ ان روز کے مہمانوں کی خاطر کا خرچا اٹھاتا رہے۔"

تائی اماں کا لہجہ ترس کھاتا ہوا تھا۔

"غنچہ آپی کی کہاں سے عمر نکلتی جارہی ہے۔ ماہین جی سے بمشکل سال، سوا سال بڑی ہیں۔ غنچہ آپی بھی اگر ماہین جی کی طرح انٹر کرنے میں کئی سال لگا دیتیں تو شاید آج وہ بھی ہمارے ساتھ کالج جارہی ہوتیں۔"

"پورے دو سال کی بڑائی چھوٹائی ہے ماہین اور غنچہ میں۔ ماہین کے تو اتنے رشتے آرہے ہیں کہ ہم سوچ میں پڑے ہوئے ہیں۔ کس کو انکار کریں۔ کس کو اقرار۔ لاکھوں میں ایک ہے میری بچی۔ پھر دو بھائیوں کی اکلوتی بہن۔ باپ کی آمدنی لاکھوں میں۔ ایسے ہی تو لوگ ہماری دہلیز کا پیچھا نہیں پکڑ رہے۔"

تائی جان کا لہجہ، ان کا طنطنہ، ان کا غرور۔ اچھی بہر حال ان کا مقابلہ نہیں کر سکتی تھی۔ خدیجہ اسے ٹوکتی تھیں۔ اسے اپنی زبان قابو میں رکھنے کا ہنر آنا چاہیے۔ بلاوجہ جواب دے کر بات بڑھائی۔ تائی اماں کی باتیں اتنی بھی غلط نہ تھیں۔ واقعی ماہین کو رشتوں کی کیا کمی تھی۔ وہ خوب صورت تھی۔ پہننے اوڑھنے کا سلیقہ بھی تھا اور اپنی خوب صورت شخصیت کو مزید جاذب نظر بنانے کے لیے وافر پیسہ بھی تھا لیکن وہ کیوں ماہین کو سوچے جارہی تھی۔ کیا وہ دل ہی دل میں اس

سے حسد کا شکار ہو رہی تھی۔ اس نے خود کو ٹٹولا۔ اپنے آپ کو جھٹلانا چاہا مگر پھر تسلیم کرلیا۔ ہاں شاید وہ ماہین سے جل گئی تھی اور بابا اکثر ان بہنوں کو ایک حدیث سناتے تھے کہ حسد نیکیوں کو اس طرح کھا جاتا ہے جس طرح آگ لکڑیوں کو اور بابا اکثر یہ بھی کہتے تھے کہ بعض اوقات کوئی گناہ بھی انسان کو اس کے خالق کا قرب دلا سکتا ہے۔ انہیں حیرت ہوئی تھی تو بابا نے بتایا تھا۔

"بیٹا جی اگر کسی انسان کو گناہ کا احساس ہو جائے اور پھر وہ اس گناہ پر نادم ہو کر رب کے سامنے توبہ کا اظہار کرے تو اللہ کو اپنے بندے کی یہ ادا بہت پسند آتی ہے اور یوں رب کی بارگاہ میں اس کا درجہ بڑھ جاتا ہے۔" بابا کی بات یاد آتے ہی اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ اور لبوں پر استغفار آ گئی تھی۔

"چلیں اجیہ!" ماہین تیار ہو کر کمرے سے نکلی۔

وہ دوپٹا اور فائل سنبھالتی تائی اماں کو اللہ حافظ کہتے ہوئے ماہین کی معیت میں آگے بڑھ گئی۔



"اجیہ یار! تمہاری کزن ماہین آج پھر نہیں آئی۔ میری ایک بک بہت دنوں سے اس کے پاس ہے۔ روز یاد دلاتی ہوں مگر بہانہ کردیتی ہے کہ گھر بھول آئی۔ میری توبہ جو آئندہ اسے کوئی کتاب دی۔" یہ ماہین کی کلاس فیلو نوشین تھی جس نے اجیہ کو آواز دے کر روکا تھا۔

"ماہین آج آئی ہے، ہو سکتا ہے پیریڈ نہ لیا ہو۔ تم اگلے پیریڈ میں مل لینا اس سے۔" اجیہ نے اسے رسانیت سے آگاہ کیا۔

"ارے نہیں یار! صبح سے میں نے ایک بار بھی ماہین کو نہیں دیکھا۔ میرا چکر لائبریری کا بھی لگا ہے اور کینٹین کا بھی، ماہین مجھے تو کہیں نظر نہیں آئی۔ تمہیں غلط فہمی ہوئی ہے۔ وہ آج کالج آئی ہی نہیں۔" نوشین نے کہا۔

"نہیں نوشین! صبح ماہین میرے ساتھ کالج آئی ہے۔ مجھے غلط فہمی کیوں ہونے لگی۔" وہ مسکرائی۔

آخری پیریڈ لے کر وہ گیٹ کی طرف جا رہی تھی کہ پھر نوشین سے ٹکراؤ ہوا۔

"اجیہ! ماہین مجھے تو ملی نہیں۔ تمہارا اس سے رابطہ ہو تو پلیز اسے میرا میسج دے دینا کہ مجھے اپنی گائیڈ بک کی فوری ضرورت ہے۔ وہ کل یاد سے لیتی آئے۔"

نوشین کہہ کر چلی گئی۔ اجیہ حیران پریشان کھڑی رہی۔ آخر آج ماہین نے کلاسز کیوں اٹینڈ نہیں کی تھیں۔ گیٹ کے پاس اسے ماہین کی دوستوں کا گروپ کھڑا نظر آ رہا تھا۔ لیکن ماہین ان میں بھی دکھائی نہیں دے رہی تھی، روز آخری پیریڈ لے کر اجیہ ہی ماہین کے پاس جاتی تھی۔ وہ اپنی سہیلیوں کے ساتھ گیٹ کے پاس ایک مخصوص جگہ کھڑی ہوتی تھی۔ لیکن آج وہ وہاں بھی نہیں تھی۔ اگر صبح وہ اس کے ساتھ کالج نہ آئی ہوتی تو وہ سمجھ لیتی کہ آج ماہین نے کالج سے چھٹی کرلی ہے۔ لیکن صبح وہ اس کے ساتھ آئی تھی۔ پھر آخر اس نے سارا دن کالج کے کس کونے کھدرے میں چھپ کر گزرا کہ وہ اپنی کلاس فیلو تک کو نظر نہ آئی۔

ماہین کی دوستوں سے اس کے متعلق استفسار کرنے وہ ان کی طرف چل پڑی۔ اتنے میں گیٹ سے ماہین اندر آتی دکھائی دی۔ اس نے دوپٹے سے چہرہ ڈھانپ رکھا تھا لیکن وہ آسانی سے پہچان میں آ رہی تھی۔

"ہائیں! یہ ماہین باہر سے کیوں آ رہی ہے۔" اجیہ نے تعجب سے سوچا۔

چھٹی کے ٹائم گیٹ پر لڑکیوں کا جم غفیر تھا۔ کچھ جھانک کر باہر اپنے لینے کے لیے آنے والوں کو ڈھونڈ رہی تھیں۔ کچھ دوستوں کے ساتھ گروپ بنائے کھڑی تھیں۔

اجیہ لڑکیوں کے رش میں جگہ بناتی ماہین کے گروپ کی طرف بڑھی۔ ماہین کی سب سہیلیاں یوں لپک کر ماہین کی طرف بڑھی تھیں جیسے ان کی بہت دیر بعد ملاقات ہو رہی ہو اور ماہین کے پاس انہیں سنانے کے لیے کوئی خاص خبر ہو۔ اجیہ ان لوگوں کے پاس پہنچی



تو وہ سب باتوں میں اتنی مگن تھیں کہ کوئی اجیہ کی جانب متوجہ نہ ہوا۔ اجیہ بھی دانستہ طور پر ایک درخت کی اوٹ میں ہو گئی۔ وہ سننا چاہتی تھی کہ آخر ماہین کے پاس اپنی دوستوں کو سنانے کے لیے کیا خاص خبر ہے۔

"اب کچھ منہ سے پھوٹ بھی دے ماہین کی بچی! ہم سب لوگوں کا ایکسائٹمنٹ کے مارے برا حال ہو رہا ہے۔" اس کی ایک سہیلی نے اس کے کندھے پر دھپ رسید کیا۔

"تم لوگ ایویں اتنے ایکسائٹڈ ہو رہے ہو۔ بندہ ایک دم ڈل اور ڈفر تھا۔ میرے تو سارے ارمانوں پر اوس پڑ گئی۔" ماہین ناک چڑھا کر بولی تھی۔ اجیہ کا ایک لمحے کو سانس رک گیا۔

"آواز سے تو ایک دم ڈیشنگ اور اسمارٹ لگتا تھا۔" ایک اور سہیلی نے اسے مخاطب کیا۔

"ہاں آڈیو زبردست تھی۔ ویڈیو ایک دم بکواس۔ چار بچوں کا ابا لگ رہا تھا۔"

"ہائے اللہ نہیں۔" سب کورس میں چیخی تھیں۔

"اتنا برا تھا تو پھر چار گھنٹے کیوں جھک مارے اس کے ساتھ؟" ایک سہیلی نے لتاڑا۔

"ٹائم پاس کرنا تھا نا۔ خیر لنچ بڑا مزے دار تھا۔" ماہین ہنسی تو سب سہیلیاں بھی ہنس پڑیں۔

"ویسے جس طرح وہ میری توقع کے خلاف نکلا۔ میں بھی اس کی توقع کے خلاف نکلی۔ وہ اتنی خوب صورت لڑکی کی توقع ہی نہیں کر رہا تھا۔ سچ مجھے دیکھ کر مبہوت ہی رہ گیا تھا۔" ماہین اترا کر بولی۔ اس کی سہیلیوں نے اسے رشک سے دیکھتے ہوئے اس کی بات کی تائید کی۔

"اب وہ تمہارا پیچھا اتنی آسانی سے تو نہیں چھوڑے گا یار! کوئی مسئلہ ہی کھڑا نہ کردے۔" ماہین کی سب سے چہیتی دوست نے تشویش کا اظہار کیا۔

"ارے نہیں یار! میرا اس سے فون پر رابطہ تھا تنگ کرے گا تو اپنی سم بدل لوں گی۔ وہ میرا صحیح نام تک تو جانتا نہیں۔ ایڈریس بھی غلط بتایا ہے۔ بس اسے یہ ہی پتا ہے نا کہ اس کالج میں پڑھتی ہوں تو اس

کالج میں تو ہزاروں لڑکیاں پڑھتی ہیں۔ بے وقوف ہی ہوگا جو کالج کے گیٹ کے سامنے کھڑے ہو کر مجھے کھوجتا پھرے گا۔ لڑکیوں کو زیادہ تاڑے گا تو کسی لڑکی کے باپ، بھائی کے ہاتھوں پٹ جائے گا۔" ماہین کھلکھلائی۔

اجیہ حیرت اور افسوس سے اپنی جگہ ساکت کھڑی رہ گئی۔ ماہین سے اس کی نہ تو دوستی تھی۔ نہ ہی کوئی جذباتی یا قلبی لگاؤ۔ ہاں مگر خون کا رشتہ تو تھا نا۔ وہ اس کے سگے تایا کی بیٹی تھی۔ اسے اتنی اخلاقی پستی میں گرتا ہوا دیکھ کر اجیہ کا دکھ اور صدمے سے برا حال تھا۔ وہ چھوٹے چھوٹے قدم اٹھاتی پیچھے مڑ گئی تھی۔ اس کا ماہین کا سامنا کرنے کو جی نہ چاہ رہا تھا۔ اس کا دماغ ابھی تک سائیں سائیں کر رہا تھا۔ فزکس لیب کے سامنے والے برآمدے کی سیڑھیوں پر وہ دونوں ہاتھوں میں سر گرا کر بیٹھ گئی۔ کچھ دیر بعد ماہین اسے ڈھونڈتی وہیں پہنچ گئی۔

راستے میں ماہین نے ایک، دو بار اس سے اس کی طبیعت اور موڈ کے بارے میں استفسار کیا تھا مگر جب وہ کچھ نہ بولی تو وہ بھی نخوت سے ہونہہ کہہ کر چپ ہو گئی۔

سچی بات تو یہ تھی کہ وہ اب ماہین جیسی لڑکی کے ساتھ آنا جانا گوارا کر ہی نہیں سکتی تھی۔ اگر کوئی ماہین کو ڈھونڈنے کی کوشش کرے گا تو وہ بھی اس کے ساتھ کسی کی نگاہ میں آسکتی ہے۔ اس سوچ نے اسے سب سے زیادہ خائف کردیا تھا۔

یہ طے تھا کہ وہ اب ماہین کے ساتھ کالج نہیں جاسکتی تھی۔ اگلے دن وہ صبح تائی جان کے گھر گئی۔ گیٹ ان کے چھوٹے بیٹے شرجیل نے کھولا تھا۔

"شرجیل! تم ماہین جی کو بتا دینا کہ آج سے مجھے جلدی جانا ہوگا۔ اب ہمارا پریکٹیکل صبح ہوا کرے گا۔ تم چھوڑو بتا نہیں کالج۔"

یہ کہہ کر اس نے شرجیل کے جواب کا بھی انتظار نہیں کیا اور آگے بڑھ گئی۔ ماہین کے ساتھ جانے سے بہتر تھا کہ وہ کالج ٹائمنگ سے پندرہ منٹ پہلے ہی کالج

پہنچ جایا کرے۔ واپسی کے ٹائم بھی ایسا ہی کوئی بہانہ بنایا جاسکتا تھا اور بہانہ بنانے کی نوبت ہی نہیں آئی۔ کالج میں جب اس کا ماہین سے آمنا سامنا ہوا تو ماہین نے اسے بہت نخوت سے مخاطب کیا۔

"آج میں صدیقی صاحب کی بیٹی کے ساتھ آئی ہوں۔ واپسی میں بھی اسی کے ساتھ جاؤں گی۔ تمہارے بہت نخرے ہونے لگے ہیں نا۔ واپسی پر بھی اکیلے ہی جانا۔" ماہین نے اپنے پڑوس میں رہنے والی لڑکی کا ذکر کرتے ہوئے بتایا تھا۔

"ٹھیک ہے ماہین جی! جیسے آپ کی خوشی۔" اس کے سر سے جیسے کوئی بھاری بوجھ ہٹ گیا تھا۔



موسم کے تیور آج بہت خطرناک تھے۔ صبح سے ہی گھٹائیں اُمڈ اُمڈ کر آرہی تھیں۔ خدیجہ نے اسے اور ہنیہ کو کالج' اسکول سے چھٹی کا مشورہ دیا تھا۔ ہنیہ نے خوشی خوشی ماں کی بات مان لی۔ جبکہ اس کا بہت ضروری ٹیسٹ تھا۔ وہ ماں کو منا کر کالج آگئی تھی۔ جس ٹائم چھٹی ہوئی تو بادل بس برسنے کو تیار ہی تھے۔ دن میں ڈھلتی شام کا سماں تھا۔ تیز ہوا اور گرج چمک' اس کا اپنا دل ہول رہا تھا۔ "اے اللہ پلیز گھر پہنچ جاؤں۔ تب بادل برسیں۔" اس نے دل ہی دل میں رب کو پکارا تھا۔ گیٹ کی طرف بڑھ ہی رہی تھی کہ ماہین کے گروپ پر نظر پڑی۔ وہ سب حسب معمول ہنسی مذاق میں مشغول تھے۔ اسی لمحے ماہین کی بھی اس پر نگاہ پڑی تھی۔

"اتنی دیر کیوں کردی اجیہ! بے چارہ تمہارا عون کب سے باہر تمہارے انتظار میں کھڑا سوکھ رہا ہے۔" ماہین نے استہزائیہ انداز میں اسے باآواز بلند پکارا تھا۔ اردگرد کی کئی لڑکیوں نے چونک کر اجیہ کو دیکھا۔ اجیہ نے غصے کی اٹھتی لہر کو بمشکل کنٹرول کیا۔ ماہین کو جواب دیے بنا وہ گیٹ پار کرگئی۔ باہر واقعی بائیک پر عون براجمان تھا۔

"اتنی دیر کردی' میں کب سے انتظار کررہا ہوں۔"

عون نے ماہین والے الفاظ ہی دہرائے تھے۔

"تم کیوں آئے ہو؟" اجیہ نے خفگی سے پوچھا۔ عون بائیک اسٹارٹ کررہا تھا۔ اس کی بات پر کچھ گھور کر اسے دیکھا۔

"ظاہر ہے' تمہیں لینے آیا ہوں۔"

"ذرا سے فاصلے پر تو گھر ہے۔ میں خود ہی آجاتی۔" اس نے عون کے پیچھے بیٹھتے ہوئے خود کلامی کے سے انداز میں کہا۔ عون نے کوئی جواب نہ دیا۔

"کتنا حسین موسم ہورہا ہے نا اجیہ۔" بائیک مین روڈ پر فراٹے بھرنے لگی۔ تب عون نے اجیہ کو دوبارہ مخاطب کیا تھا۔

"کہاں سے حسین ہے' اچھا خاصا خطرناک ہے۔" اجیہ نے اس کی بات سے اتفاق کرنا ضروری نہ سمجھا تھا۔

"کیا خیال ہے' تمہیں آئس کریم کھلاؤں۔" موسم کی خوب صورتی عون پر اثرانداز ہورہی تھی۔

"پلیز عون! دماغ نہ خراب کرو۔ سیدھا گھر چلو۔" اجیہ نے بے زاری سے اسے مخاطب کیا۔

"دماغ تم میرا خراب کررہی ہو۔ اتنے دنوں بعد ملاقات ہورہی ہے۔ بجائے اس کے مسکرا کر ملو' تیوریاں ہی چڑھائی ہوئی ہیں۔" عون کو بھی غصہ آگیا تھا۔

"مسکرا کر ملنے کے لیے تمہیں گھر آنا چاہیے' کالج ملنے کے لیے ہرگز مناسب جگہ نہیں ہے۔" ماہین کی بات پر آیا غصہ بلاوجہ عون پر نکل رہا تھا۔

"بائی دا وے میں تم سے ملنے نہیں آیا تھا۔ تمہیں لینے آیا تھا۔ موسم کی خرابی کی وجہ سے۔" عون چبا چبا کر بولا تھا۔ اجیہ چند لمحوں کے لیے کچھ نہ بول پائی' اسے احساس ہوگیا تھا کہ وہ عون کے ساتھ زیادہ ہی سخت لہجے میں بول گئی ہے۔

"تمہیں لڑکیوں کی عادت کا اندازہ نہیں عون! کسی لڑکے کے پیچھے لڑکی کو بیٹھتا دیکھ کر کیا کچھ نہیں سوچ لیتیں۔" کچھ دیر بعد اس نے دھیمے لہجے میں عون کو مخاطب کیا۔



"میں "کسی" کے زمرے میں نہیں آتا اجیہ! ہمارے درمیان ایک بہت معتبر رشتہ موجود ہے۔ میں کم از کم تمہیں اپنے پیچھے بائیک پر بٹھانے کا تو حق رکھتا ہی ہوں نا۔" اب خفا ہوکر اکڑنے کی باری عون کی تھی۔

"ہر کسی کو تو میرے تمہارے رشتے کا علم نہیں ہے نا عون! تمہیں میری نیچر کا اندازہ ہے۔ کوئی میرے کردار کے حوالے سے کوئی الٹی سیدھی بات کرے مجھ سے برداشت نہیں ہوتا۔" عون کچھ نہ بولا۔ بائیک کو ایف سکسٹین کی طرح اڑاتے ہوئے اس نے اسے گھر کے عین سامنے اتارا تھا۔

"آؤ گے نہیں؟" اجیہ نے پوچھا۔

"نہیں۔" وہ یک لفظی جواب دے کر بائیک پر سوار اور یہ جا وہ جا۔ اجیہ نے بہت بوجھل دل کے ساتھ گھنٹی پر انگلی رکھی۔

"عون چلا گیا؟" گیٹ خدیجہ نے کھولا تھا اور گیٹ کھولنے کے ساتھ ہی اسے اچنبھے سے مخاطب کیا۔

"آپ کو کیسے پتا' میں عون کے ساتھ آئی ہوں۔" اسے حیرت ہوئی۔

"میں نے ہی تو بھیجا تھا اسے۔ موسم اتنا خراب ہورہا تھا' پھر تم نے بتایا تھا کہ ماہین اپنی کسی اور سہیلی کے ساتھ گھر آتی ہے۔ میں نے سوچا اکیلے آتے ہوئے تم ڈرو گی۔" خدیجہ نے اس کے ساتھ چلتے ہوئے بتایا۔ برآمدے میں پہنچ کر اجیہ تھکے ہوئے انداز میں چارپائی پر بیٹھ گئی۔

"عون کو کوئی کام یاد آگیا۔ وہ چلا گیا امی۔" اس نے دھیرے سے بتایا۔

"عجیب لڑکا ہے' مجھ سے پکوڑوں کی فرمائش کرکے گیا۔ میں نے تو چولہے پر کڑاہی بھی رکھ دی۔ آئندہ آئے گا تو کان کھینچوں گی اس کے۔" خدیجہ عون پر خفا ہوتے ہوئے کچن میں گھس گئیں۔ اجیہ ٹھنڈا سانس لے کر رہ گئی تھی۔



"میری عزت" اپنی عزت کے لیے بہت حساس ہے۔ غصہ اترا تو مجھے اس کے غصے کی وجہ سمجھ میں آگئی۔ شاید وہ ہی صحیح تھی۔ میں بلاوجہ خفا ہوا' سوری فارویٹ۔"

میسج کی بپ پر ہنیہ نے پاس پڑا موبائل اٹھا کر دیکھا۔ میسج پڑھ کر اس کے ہونٹوں پر شرارتی سی مسکراہٹ بکھر گئی۔ میسج میں کس واقعے کی جانب اشارہ تھا۔ وہ لاعلم تھی۔ لیکن یہ میسج کس کے لیے تھا۔ وہ جانتی تھی۔ اجیہ اس وقت گہری نیند سو رہی تھی۔

"چلو' میں ہی عون بھائی کو جواب دے دوں۔ بے چارے جوابی میسج کے منتظر ہوں گے۔ ہنیہ نے سوچا اور فوراً" ہی سوچ کو عملی جامہ پہناتے ہوئے عون کو ٹیکسٹ کردیا۔

"آپ کی عزت اس وقت خواب خرگوش کے مزے لوٹ رہی ہیں۔ عون بھائی اور اگر میں نے انہیں جگا کر آپ کا میسج پڑھوایا تو وہ میری کتنی عزت افزائی کرسکتی ہیں' یہ تو آپ کو اندازہ ہوگا ہی۔ بہرحال وہ جاگ جائیں گی تو آپ کے میسج کے بارے میں بتادوں گی۔" ہنیہ نے مسکراتا میسج سینڈ کیا تھا۔

"شرارتی بلی۔" عون میسج پڑھ کر دیر تک ہنسا تھا۔



بہت دنوں بعد شائستہ خالہ کی آمد ہوئی تھی۔ وہ خدیجہ کی خالہ زاد بہن تھیں اور ایک چھوٹا سا میرج بیورو چلاتی تھیں۔ غنیہ کے لیے انہوں نے بہت سے رشتے بھیجے تھے' مگر کہیں بھی بات نہیں بنی تھی' مگر آج شائستہ خالہ پرجوش انداز میں ایک نئے رشتے کی بابت بتارہی تھیں۔

"بس یوں سمجھیں خدیجہ باجی اگر یہاں بات بن جاتی ہے پھر تو آپ کی ساری دعائیں قبولیت کا درجہ پا جائیں گی۔"

"کون لوگ ہیں؟" خدیجہ نے اپنے مخصوص دھیمے انداز میں استفسار کیا۔

"اپنی برادری کے ہی ہیں اگر ابا جان زندہ ہوتے تو ضرور ان لوگوں کا شجرۂ نسب کھنگال کر کوئی دور نزدیک کی رشتہ داری بھی ڈھونڈ نکالتے' بہر حال بہت پڑھا لکھا اور وضع دار گھرانہ ہے' لڑکا انجینئر ہے' دو بہنوں کا اکلوتا بھائی اور دونوں بہنیں شادی شدہ۔ ماں اور دادی کے ساتھ رہتا ہے۔ خوب صورت' لائق فائق پڑھا لکھا اور بر سر روزگار بہت خاندانی لوگ ہیں پھر شجاع آباد کی طرف بہت سی زرعی اراضی بھی ہے' یوں سمجھو کہ دولت کی ریل پیل ہے۔"

"جو کوائف تم بتا رہی ہو شائستہ ایسے لوگوں کا ہم سے کیا جوڑ' تم انہیں لانے کا تکلف نہ ہی کرو' کوئی ہمارے جیسا متوسط گھرانہ نظر میں ہے تو بتاؤ۔" خدیجہ نے انہیں رسانیت سے مخاطب کیا۔

"آپ ایک دفعہ میری بات مان کر ان لوگوں کو اپنے ہاں آنے دیں خدیجہ باجی! ان شاء اللہ ہماری غنچہ ان لوگوں کو پسند آجائے گی۔" شائستہ کا لہجہ پر یقین تھا۔

"لیکن شائستہ۔" خدیجہ نے متذبذب انداز میں بات ادھوری چھوڑی۔

"لڑکا اپنی دادی کا بہت لاڈلا ہے اور دادی کی خواہش ہے کہ شادی اپنی برادری میں ہی ہو' ورنہ ظاہر ہے لڑکے کو رشتوں کی کوئی کمی تھوڑی ہے۔ لڑکے کی ماں بھی بھلی عورت ہے لوگ دیکھنے سے ہی ان کے مزاج کا اندازہ ہو جاتا ہے' وہ لوگ ایسے نہیں لگتے جو بلا وجہ کسی لڑکی میں مین میخ نکال کر رشتہ مسترد کر دیں۔ وہ اپنے بیٹے کی جلد شادی کے خواہش مند ہیں۔ اس لیے لڑکی ڈھونڈنے میں بے حد سنجیدہ ہیں' پھر میں نے آپ لوگوں کے بارے میں سب کچھ صحیح صحیح بتا دیا' اس کے باوجود وہ لوگ آنے کی خواہش کا اظہار کر رہے ہیں تو اس کا یہ ہی مطلب ہے نا کہ انہیں ایک سفید پوش گھرانے سے بہو لانے میں کوئی اعتراض نہیں۔"

اور شائستہ کا کہنا صحیح تھا۔ وہ لوگ اب تک آنے والے لوگوں سے بہت مختلف تھے۔ لڑکے کی ماں' دادی اور ایک شادی شدہ بہن غنچہ کو دیکھنے آئے تھے۔ اجیہ اور غنچہ نے ریفرشمنٹ کا سامان مہمانوں کے سامنے لا کر رکھا تب دادی جان کچھ خفا ہو گئی تھیں۔

"بیٹی! اس قدر تکلف کی کیا ضرورت تھی' ہم نے آتے کے ساتھ ہی تمہیں بتا دیا تھا کہ کسی تکلف میں مت پڑنا۔ ہم تو چائے کے شوقین ہیں بس ایک پیالی چائے پئیں گے۔" دادی نے کہنے کے ساتھ ہی چائے کا کپ اٹھا لیا تھا۔

"یہ سموسے بھی لیجیے نا۔ گھر کے بنے ہوئے ہیں۔ غنچہ کے ہاتھ میں بہت ذائقہ ہے' آپ چکھ کر تو دیکھیں۔" خدیجہ نے سموسوں کی پلیٹ ان کے آگے کی۔

"سموسے بھی کھالیں گے بٹی! پہلے اصل بات تو کر لیں۔ آخر ہم صرف سموسے کھانے تھوڑی آئے ہیں۔" پوپلے منہ والی دادی مسکرائی تھیں۔

"ارسلان میرا پوتا ہے۔ شائستہ نے آپ کو ہمارے متعلق سب کچھ بتا دیا ہوگا' لیکن پھر بھی آپ لوگ ہمارے گھر آئیں۔ ارسلان کو دیکھیں چھان بین کروائیں' یہ آپ کا حق ہے۔ ہمیں بہر حال آپ کا گھرانہ اور آپ کی بچی بہت پسند آئے ہیں۔ آپ لوگ ہمارا بچہ اور گھر آکر دیکھ لیں۔" دادی کے منہ سے نکلنے والی یہ بات اتنی اچانک اور غیر متوقع تھی کہ خدیجہ ساکت بیٹھی رہ گئیں۔ چند لمحوں کے لیے ان کی سمجھ میں ہی نہ آیا کہ ان ضعیف خاتون کی بات کا کیا جواب دیں۔

خدیجہ کو یقین ہی نہ آرہا تھا کہ اتنی امیر کبیر' پڑھی لکھی فیملی اتنی مختصر سی ملاقات میں ان کی غنچہ کو سند قبولیت بخش دے گی۔ بوڑھی دادی کی جانے گھر میں کیا حیثیت تھی' لڑکے کی ماں' بہنوں کو بھی ان کی رائے سے اختلاف تو نہ تھا چند لمحوں میں ہی خدیجہ نے کیا کچھ نہیں سوچ لیا تھا۔

"خدیجہ بہن! ہمارے گھر میں ہر فیصلہ اماں کرتی ہیں اور ہمارے گھر میں خیر و برکت کی وجہ بھی یہی ہے۔ اماں میری ساس ہی نہیں' بلکہ میری ماں بھی ہیں۔ یہ بات میں محاورتاً نہیں کہہ رہی' بلکہ حقیقتاً' آپ کو بتا رہی ہوں۔ اماں' اصل میں میری خالہ ہیں۔ میرے اپنے والدین کا بہت بچپن میں انتقال ہو گیا تھا مجھے اماں نے ہی پالا' پھر اپنے اکلوتے بیٹے سے میری شادی کروا دی۔ آپ انہیں میری ساس سمجھ لیں' خالہ کہہ لیں یا ماں سمجھ لیں۔ اور پھر ماشاء اللہ آپ کی بچی ہے ہی اتنی پیاری کہ ہم اماں کی رائے سے کیوں اختلاف کرنے لگے۔ آپ یہ بتائیں ہمارے گھر کب تشریف لا رہی ہیں۔"

لڑکے کی گریس فل سی والدہ نے لمبی سی تمہید باندھنے کے بعد خدیجہ سے پوچھا تھا۔ خدیجہ کو اپنی آنکھوں میں بے ساختہ امڈ آنے والی نمی چھپانے میں سخت دقت کا سامنا کرنا پڑا تھا۔

"میں غنچہ کے بابا سے مشورہ کر کے آپ کو آگاہ کر دوں گی۔" چند لمحوں کے توقف کے بعد خدیجہ نے رسانیت سے جواب دیا تھا۔

ذرا دیر بعد مہمان رخصت ہو گئے تھے۔ خدیجہ نے فوراً "دو نفل شکرانے کی نیت باندھ لی تھی۔ غنچہ کے چہرے پر بھی آج دھنک کے سارے رنگ اترے ہوئے تھے۔ اجیہ اور رضیہ نے اسے چھیڑ چھیڑ کر ناک میں دم کر دیا تھا۔ آج کی شام اس گھر میں اترنے والی حسین ترین شام تھی۔ سب خوش تھے اور بے تحاشا مطمئن۔



اگلے روز صبح صبح صفیہ مامی اور ثنا آپا آگئے تھے۔ خدیجہ انہیں رات کو ہی فون پر خوش خبری سنا چکی تھیں ان لوگوں کی خوشی بھی دیدنی تھی۔ صفیہ مامی نے غنچہ کو خود سے لپٹا کر ڈھیروں دعائیں دیں۔ اجیہ کی آج کالج سے چھٹی تھی کچن کی ذمہ داری آج اس نے بخوشی سنبھال لی تھی۔

"سسرال والوں پر امپریشن جما رہی ہو کہ تم نے بھی اچھی کوکنگ سیکھ لی ہے۔" عون کی مسکراتی آواز پر اجیہ نے پیچھے مڑ کر دیکھا۔

"ارادہ تو کچھ ایسا ہی ہے۔" اس نے مسکرا کر جواب دیا۔ عون جو کسی جلے بھنے جواب کا منتظر تھا حیران رہ گیا۔

"میں نے مامی کی پسند کی کھڑے ماش کی دال بنائی ہے۔ ثناء آپی نے بریانی کی فرمائش کی تھی۔ وہ بنا رہی ہوں۔ میٹھے میں کیا بناؤں کچھ فیصلہ نہیں کر پائی۔ تم آگئے ہو تو اپنی پسند بتا دو۔ سوئٹ ڈش تمہاری پسند کی بنا لوں گی۔"

"اگر یہ خواب ہے تو میں اللہ سے دعا کروں گا کہ یہ خواب طویل سے طویل ہوتا جائے۔" عون نے حیران ہو کر اسے دیکھا تھا۔ اسے اپنی کٹ کھنی سی بیوی کا یہ انداز اور روپ ہضم نہ ہو کر دے رہا تھا۔

"ابھی پتا چل جائے گا کہ یہ خواب ہے یا حقیقت۔" اجیہ نے مسکراتے ہوئے ہاتھ میں پکڑی چھری کی نوک ہلکے سے اس کے بازو پر چبھوئی تھی۔

"ظالم لڑکی۔ کبھی تو لحاظ کر لیا کرو کہ میں تمہارا۔۔۔"

"لحاظ ہی کیا ہے ورنہ یہ گرم کفگیر تمہارے ہاتھ پر رکھ کر خواب یا حقیقت میں فرق بتانے کا ارادہ تھا میرا۔" اس نے عون پر احسان دھرا۔

عون ہنس پڑا تھا۔ اس نے عون کی جانب دیکھا پھر خود بھی ہنس پڑی۔

"میں تم سے کہتا تھا نا فکر مت کرو۔ اللہ سب ٹھیک کر دے گا۔ دیکھ لو غنچہ آپی کے لیے کیسا اچھا خاندان مل گیا۔ پھوپھو نے جو تفصیلات بتائی ہیں میں نے تو لڑکے کو بغیر دیکھے ہی اوکے کر دیا ہے۔" عون نے اسے مخاطب کیا۔

"ظاہر ہے عون لڑکا دیکھنا تو محض تکلف ہی ہے ہمارے لیے تو یہ ہی بہت ہے کہ وہ غنچہ آپی کو پسند کر گئے ہیں۔ لڑکے اور اس کے خاندان کے متعلق شائستہ خالہ ہر قسم کی گارنٹی دینے کو تیار ہیں اور ویسے شائستہ خالہ نے یہ بھی بتایا ہے کہ ارسلان بھائی بھی دیکھنے میں ٹھیک ٹھاک ہیں۔ ورنہ ظاہر ہے ہم لڑکی والے کم از کم لڑکے کی شکل و صورت کو بنیاد بنا کر تو انکار نہیں کر سکتے۔ لڑکا شریف ہو' پڑھا لکھا ہو اور کھاتا کماتا ہو' ہم جیسے لوگ تو بس یہ ہی دو' تین چیزیں دیکھتے

ہیں۔" وہ سادگی اور صاف گوئی سے بول رہی تھی۔

"ان ساری خصوصیات کے ساتھ مابدولت ہینڈسم اور ڈیشنگ بھی ہیں۔ کتنی خوش قسمت ہو تم لڑکی۔ خدا کا شکر ادا کیا کرو۔" عون نے اسے ہنستے ہوئے چھیڑا تھا۔

"ہینڈسم اور ڈیشنگ۔" اس نے آنکھیں سکیڑ کر عون کو دیکھا عون کو پتا تھا کہ وہ "منہ دھو رکھو" یا "آئینہ دیکھ کر آؤ" جیسا اگلا جملہ بولے گی، مگر وہ بولی تو یہ۔۔۔

"اس میں کوئی شک نہیں کہ تم واقعی بہت ہینڈسم ہو، لیکن اگر تم اتنے ہینڈسم نہ ہوتے تب بھی تمہارا ساتھ میری زندگی کے لیے سب سے بڑی خوش بختی کا باعث ہوتا میں واقعی اللہ کا جتنا شکر ادا کروں کم ہے۔"

"میں کہیں خواب تو نہیں دیکھ رہا۔" عون حیرت کے سمندر میں ڈبکیاں کھانے لگا تھا۔ اجیہ نے ہنستے ہوئے پھر چھری اٹھائی تھی۔ اگلے ہی پل دونوں نے ایک دوسرے کو دیکھا اور کھلکھلا کر ہنس پڑے تھے۔

☼ ☼ ☼

"یہ تائی اماں کو ساتھ لے جانے کی کیا تک ہے بھلا۔" اجیہ ماں پر خفا ہو رہی تھی۔ آج انہوں نے ارسلان کو دیکھنے جانا تھا۔ وہ اور ہنیہ بہت خوشی خوشی اپنی تیاریوں میں مگن تھیں، لیکن جب خدیجہ نے انہیں بتایا کہ عشرت بیگم بھی ان کے ساتھ جائیں گی تب اجیہ کا موڈ آف ہو گیا تھا۔ وہ ہرگز نہیں چاہتی تھی کہ تائی جان ان کے ساتھ جائیں۔ تائی جان مقررہ وقت پر تیار ہو کر ان کے گھر پہنچ گئی تھیں۔

"جوڑوں میں اتنا شدید درد ہے کہ کہیں آنے جانے کی ہمت ہی نہیں۔ وہ تو بس ظہیر نے کہہ دیا کہ بھابھی آپ نے بھی ساتھ چلنا ہے تو میں نے کہا چلو اب ظہیر کو کیا انکار کروں۔ چل پڑتی ہوں ساتھ۔"

آتے کے ساتھ ہی عشرت بیگم نے اپنے مخصوص انداز میں احسان جتانا ضروری سمجھا تھا۔

"کیا تھا جو تایا جان بھی ساتھ چل پڑتے۔ ٹیکسی پر جاتے کوئی اچھے لگیں گے۔ تایا جان کی گاڑی میں چلے جاتے۔" ہنیہ کو ٹیکسی پر جانا کچھ آکورڈ لگ رہا تھا۔ اس بار اجیہ نے اسے گھورنے کا فریضہ سرانجام دیا تھا لیکن جب ٹیکسی "ارسلان ہاؤس" کے سامنے رکی تب اجیہ نے بھی سوچا کہ واقعی تایا جان کی گاڑی میں آجاتے تو اچھا تھا، مگر اگلے ہی پل اس نے خود کو ڈپٹا تھا۔ بابا نے ہمیشہ خودی، خودداری اور خود اعتمادی کا ہی تو درس دیا تھا۔ سو اجیہ بغیر مرعوب ہوئے پوری خود اعتمادی سے اس بڑے سے شاندار گھر میں داخل ہوئی تھی۔ وہ لوگ بھی شدت سے ان کے منتظر تھے۔ ارسلان کی دادی، اس کی والدہ، دونوں بہنیں ان سے بہت تپاک سے ملے، تھوڑی دیر میں ارسلان بھی ڈرائنگ روم میں آن موجود ہوا۔ اجیہ اور ہنیہ نے ارسلان کو دیکھنے کے ساتھ ہی ایک دوسرے کی طرف دیکھا۔ بے تحاشا خوشی ان کی آنکھوں سے چھلکنے لگی تھی۔

"یہ اجیہ اور یہ ہنیہ، تمہاری چھوٹی سالیاں۔" ارسلان کی والدہ فوزیہ بیگم نے ان دونوں کا تعارف ارسلان سے کروایا تھا اور ان الفاظ میں کروایا تھا جس سے ثابت ہوتا تھا کہ نہ صرف ان لوگوں کی طرف سے یہ رشتہ پکا ہے بلکہ انہیں بھرپور یقین ہے کہ وہ لوگ بھی ارسلان کو سند قبولیت بخش دیں گے اور ان کا یقین بے جا نہ تھا۔ ظہیر صاحب اور خدیجہ تو دل ہی دل میں اپنے رب کا شکر بجا لا رہے تھے اجیہ نے ماں باپ پر اک نگاہ ڈالی اور مسکرا دی۔ وہ جانتی تھی اس کے پیارے امی، بابا اس وقت "حالت شکر" میں ہیں پھر اس کی نگاہ عشرت بیگم پر پڑی اس کی سمجھ میں نہ آیا کہ وہ عشرت بیگم کی آنکھوں سے چھلکنے والی کیفیت کو کیا نام دے۔ یہ حسرت بھری نگاہیں تھیں۔ بے تحاشا رشک یا پھر حسد۔

غنیہ میں تھا ہی کیا۔ بی اے پاس تھی۔ معمولی شکل و صورت کی مالک تھی اور سب سے بڑھ کر یہ کہ انتہائی متوسط گھرانے کی لڑکی تھی، پھر اتنے امیر کبیر اور پڑھے لکھے خاندان میں اس کا رشتہ کیسے طے ہو جا رہا تھا۔ ارسلان آیا تو وہ اپنی جگہ ساکت رہ گئی تھیں۔ وہ اچھا خاصا، خوش شکل لڑکا تھا۔ ڈریسنگ بھی لاجواب تھی۔ یہ سب کچھ تو انہوں نے اپنی ماہین کے حوالے سے سوچ رکھا تھا۔ یہ بات نہیں تھی کہ ماہین کے رشتے نہیں آرہے تھے اس کے لیے رشتے بہتیرے آتے تھے، لیکن ابھی تک کوئی رشتہ ایسا نہ آیا تھا جس میں یہ تمام خصوصیات اکٹھی موجود ہوں اور لمبے چوڑے سسرال میں تو انہوں نے اپنی نازوں پلی بیٹی کو بیاہنا ہی نہ تھا۔ انہیں تو اس کے لیے ایسا ہی رشتہ درکار تھا جو ان کے دیور، دیورانی نے اپنی بیٹی کے لیے ڈھونڈ نکالا تھا۔

ذرا دیر بعد ارسلان کی بہن انہیں ڈائننگ روم میں لے گئی بہت خوش گوار ماحول میں کھانا کھایا گیا تھا۔ کھانے کے بعد اجیہ اور ہنیہ نے ارسلان کو گھیر لیا تھا۔ اس کی پسند ناپسند، عادتیں، مزاج، ہنسی مذاق کرتے ہوئے وہ اس سے سب کچھ اگلوا رہی تھیں۔ ارسلان بہت خوش اخلاقی سے ان کے سوالوں کے جواب دے رہا تھا۔ ظہیر صاحب نے ان لوگوں کو اپنے گھر پر مدعو کرتے ہوئے واپسی کی اجازت چاہی تھی۔

"آنٹی! آپ لوگ اجازت دیں تو اس بار ہم ارسلان بھائی کو بھی اپنے ساتھ لے آئیں۔" ارسلان کی بہن نے خدیجہ سے سرگوشی کے انداز میں پوچھا تھا۔

"ہاں ہاں کیوں نہیں۔" فوری طور پر تو خدیجہ کو یہی جواب سوجھا تھا، لیکن گھر آکر وہ ظہیر صاحب کے سامنے اپنی تشویش کا اظہار کیے بنا نہ رہ پائیں۔

"جب لڑکا ماں، بہنوں کے ساتھ آئے گا تو لازما" اس کا غنیہ سے بھی آمنا سامنا ہو گا چاہے کھانے پر غنیہ ساتھ نہ بیٹھے، لیکن ساس، نندوں سے سلام دعا کرنے تو آئے گی نا۔ ہمارے خاندان میں یہ پہلے کب ہوا ہے کہ شادی سے پہلے لڑکا، لڑکی ایک دوسرے کو دیکھیں۔"

"ہمارا مذہب اس بات کی اجازت دیتا ہے امی۔ اچھی بات ہے ارسلان بھائی اور غنیہ آپی شادی سے پہلے ایک دوسرے کو دیکھ لیں۔" چائے کی ٹرے لیے آتی اجیہ کی یہ بے وقت مداخلت خدیجہ کو بہت کھلی تھی، مگر انہوں نے اسے کچھ کہنے کے بجائے فقط گھورنے پر ہی اکتفا کیا تھا۔

"اجیہ صحیح کہہ رہی ہے بیگم صاحبہ! اگر ارسلان اور غنیہ ایک دوسرے کو دیکھ لیتے ہیں تو اس میں کچھ ایسا مضائقہ تو نہیں۔" ظہیر صاحب نے انہیں رسانیت سے مخاطب کیا۔

☼ ☼ ☼

رات بارہ، سوا بارہ کا وقت تھا جب اجیہ کے پاس دھرے موبائل پر میسج ٹیپ بجی تھی۔ وہ اپنی کتابیں پھیلائے پڑھنے میں مصروف تھی پاس پڑا موبائل اٹھا کر چیک کیا۔

"ہیلو اجیہ۔ آئی ایم ارسلان۔ کیسی ہو۔ سو تو نہیں گئیں۔"

"نہیں بالکل ٹھیک ٹھاک ارسلان بھائی اور جاگ رہی ہوں تو آپ کا میسج پڑھ کر جواب دے رہی ہوں۔ آپ سنائیں کیسے ہیں۔" اس نے فورا" جوابی میسج ٹائپ کیا تھا۔ سچ تو یہ تھا کہ وہ رات کے اس پہر ارسلان کے میسج کی توقع نہیں کر رہی تھی، مگر پھر بھی اسے جواب دے ڈالا۔

"آئی ایم فائن۔ اور اجیہ اگر مائنڈ نہ کریں تو مجھے آپ سے ایک فیور چاہیے۔" ارسلان کی جانب سے برق رفتاری سے پیغام موصول ہوا تھا۔

"کیا مطلب ارسلان بھائی۔" اجیہ واقعی اس کی بات سمجھ نہ پائی۔

"مجھے غنیہ کا نمبر چاہیے اجیہ! میں ان سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" ارسلان بنا کسی لاگ لپٹ کے مطلب کی بات پر آگیا۔ اجیہ کو چند لمحوں کے لیے سمجھ نہ آیا کہ وہ اس کی بات کا کیا جواب دے۔ اس نے ایک نظر بیڈ کے دوسرے سرے پر سوئی اپنی بہن پر ڈالی۔ یہ قیامت تک ممکن نہ تھا کہ غنیہ، ارسلان سے بات کرنے پر راضی ہو جائے۔ وہ اپنی بہن کے مزاج سے

آگاہ تھی۔ بہن کا مزاج ایک طرف رکھ بھی دیتی تو خدیجہ کبھی اس بات کی اجازت نہ دیتیں کہ غنیہ اور ارسلان کا ٹیلی فونک رابطہ قائم ہو اور وہ تینوں بہنیں ماں کی اجازت کے بغیر کوئی کام کرنے کا سوچ بھی نہیں سکتی تھیں۔ اجیہ نے چند لمحوں تک تمام ممکنات پر غور کیا پھر ارسلان کو جوابی میسج بھیج دیا۔

"غنیہ آپی اس وقت سو رہی ہیں ارسلان بھائی اور اگر جاگ رہی ہوتیں تب بھی وہ آپ سے بات کرنے پر راضی نہ ہوتیں۔"

"وائے۔" ارسلان کے یک لفظی میسج سے اس کی حیرت کا اظہار ہوا تھا۔

"غنیہ آپی سو فیصد ایک مشرقی دوشیزہ ہیں ارسلان بھائی! وہ ایسی باتوں کو اچھا نہیں جانتیں۔"

"ایسی بھی کیا مشرقیت یار۔ ہم دونوں کا رشتہ تقریباً طے ہو چکا ہے اور میں نے تمہاری آپی کی اب تک فقط ایک تصویر دیکھی ہے۔ وہ بھی تمہاری شائستہ آنٹی کی مہربانی۔ میرا خیال تھا کہ ہم لوگ ایک دوسرے سے کچھ بات چیت کر لیں تو ایک دوسرے کے مزاج کا کچھ اندازہ ہو جائے گا۔ میرے خیال میں اس میں کوئی حرج تو نہیں۔" ارسلان کا میسج پڑھ کر اجیہ گومگوں کا شکار ہو گئی تھی۔

"تم مجھے غنیہ کا نمبر سینڈ کرو، میں اسے خود راضی کر لوں گا۔" اس کی خاموشی سے تنگ آ کر ارسلان نے دوسرا میسج بھیجا۔

"غنیہ آپی کا کوئی پرسنل نمبر نہیں ہے ارسلان بھائی! ہم بہنوں کے استعمال میں ایک ہی نمبر ہے بلکہ میں اور ہنیہ اپنی فرینڈز سے پڑھائی کے متعلق بات چیت کرنے کی وجہ سے موبائل کا استعمال زیادہ کرتے ہیں۔ غنیہ آپی تو سیل فون برائے نام استعمال کرتی ہیں۔" اس نے سادگی سے سچائی بتائی تھی۔

"حیرت ہے یار! آج کل کے دور میں کوئی ایسا بندہ بھی ہے، جس کے پاس اپنا پرسنل سیل فون ہی نہیں۔" ارسلان صاف گو شخص تھا۔ میسج بھیج کر اپنی حیرت کا برملا اظہار کر دیا۔ اجیہ کی سمجھ میں نہ آیا جواب میں کیا لکھ بھیجے وہ عجیب مشکل میں گرفتار ہو گئی تھی۔

"او کے اجیہ! تم اپنی بہن سے بات کرنا بلکہ اسے مجھ سے بات کرنے پر راضی کرنا۔ باقی موبائل کا کوئی مسئلہ نہیں۔ وہ میں غنیہ کو گفٹ کر دوں گا۔"

"میں کوشش کروں گی ارسلان بھائی۔" اجیہ نے حقیقتاً "جان چھڑائی تھی ادھر سے بھی او کے گڈ بائے کا میسج آیا تو اس نے گہرا سانس اندر کھینچتے ہوئے موبائل ایک جانب رکھا اس روز جب وہ ارسلان کے گھر گئے تھے تو باتوں باتوں میں ارسلان نے اس سے اس کا سیل نمبر مانگا تھا۔ لیکن ان لوگوں کی تربیت خدیجہ نے جس نہج پر کی تھی۔ اس میں ایسی باتوں کی کوئی گنجائش نہ تھی۔ قانونی اور شرعی رشتہ جڑنے سے پہلے غنیہ کے لیے ارسلان ایک نامحرم شخص تھا۔ سو غنیہ کبھی بھی اس سے بات کرنے پر راضی نہ ہوتی، لیکن پھر بھی اگلی صبح اجیہ نے غنیہ کو رات کا سارا ماجرا کہہ سنایا تھا۔

"تمہیں ضرورت ہی کیا تھی اس کے میسج کا جواب دینے کی۔ جواب نہ ملتا تو ظاہر ہے، سمجھ لیتا کہ تم سو رہی ہو گی۔" غنیہ نے اسے خفگی سے مخاطب کیا۔

"میں چوبیس گھنٹے تو نہیں سوئی رہ سکتی نا۔ وہ مجھے دن میں بھی کسی ٹائم میسج کر سکتے تھے۔"

"اپنا موبائل آف رکھا کرو بلکہ سم ہی نکال دو۔ عقل مند ہوں گے تو خود سمجھ جائیں گے کہ ہم ان باتوں کو اچھا نہیں سمجھتے۔" غنیہ قطعیت سے بولی تھی۔

"غنیہ آپی! آپ کہیں تو میں امی سے بات کروں۔ ہو سکتا ہے وہ اجازت دے دیں اور سوچا جائے تو اس میں کوئی ایسا حرج تو نہیں آج کل تو سب ہی۔"

"بے شک امی کے علم میں یہ معاملہ لے آؤ، لیکن ان سے اجازت دلوانے کی نہ تو ضرورت ہے نہ مجھے ایسی اجازت درکار ہے جب میں خود ہی ایک بات کو درست نہیں سمجھتی تو کیوں اس راہ پر چلوں اور جہاں تک مزاج سمجھنے کی بات ہے تو تم جانتی ہو کہ ارسلان کی دادی بھی جلد شادی کی خواہش مند ہیں اور امی بابا کی بھی یہ ہی خواہش ہے تو جب شادی میں اتنا کم عرصہ بچا ہو تو لڑکی، لڑکا ایک دوسرے کا مزاج سمجھ کر کیا کریں گے۔ یہ کام شادی کے بعد بھی ہو سکتا ہے اور اگر ہم دونوں نے ایک دوسرے سے بات شروع کر دی اور ہمارے مزاج آپس میں نہ ملتے ہوئے محسوس ہوئے تو یہ بات ذہنی خلفشار کا سبب ہی بنے گی نا۔ ٹیلی فون پر ایک دوسرے کے مزاج کو سمجھنا مشکل ہے تو اسے بدلنا ناممکن۔ شادی کے بعد ایک دوسرے کے مزاج کو بہتر طور پر جانا جا سکتا ہے اور محبت اور اپنائیت کے ذریعے ایک دوسرے کے مزاج کے مطابق خود کو ڈھالا بھی جا سکتا ہے۔" غنیہ کا لہجہ دھیما، مگر انداز دو ٹوک تھا۔ اجیہ محبت سے بہن کو دیکھتی رہ گئی۔

"غنیہ آپی! آپ یقیناً "امی، بابا کی تربیت کا شاہکار ہیں۔ اس دور میں ایسی انمول اور خالص سوچیں کسی کی نہیں ہوتیں۔ شاید میں آپ کی جگہ ہوتی تو امی سے اجازت لے کر ارسلان بھائی سے بات کر لیتی۔"

"تم میری جگہ ہوتیں تو وہی کرتیں جو میں نے کیا۔" غنیہ نے مسکرا کر اسے دیکھا۔ اجیہ چند لمحوں کے لیے سوچ میں پڑ گئی تھی۔

"شاید آپ صحیح کہہ رہی ہیں۔" وہ مسکرا دی تھی۔



صبح سے گھر میں ایمرجنسی کا نفاذ تھا۔ آج شام کو ارسلان اور اس کی فیملی ڈنر پر آ رہے تھے۔ انہوں نے کل شام فون کر کے اپنی آمد کنفرم کی تھی۔ اجیہ، ہنیہ نے کالج اسکول سے چھٹی کر لی تھی۔ چاروں ماں بیٹیاں مل کر گھر کے کام پھرتی سے نمٹانے میں مشغول تھیں اور جب ہی نصیبن کی آمد ہوئی۔ وہ تائی جان کے گھر کی ملازمہ تھی ہفتے میں ایک دو بار یہاں کا چکر بھی لگا لیتی تھی۔ خدیجہ اس کی حتی المقدور مالی مدد بھی کر دیا کرتی تھیں اور فریج میں پڑا ہوا زائد کھانا بھی دے دیتی تھیں۔

"آج تو سب بچیاں گھر پر نظر آ رہی ہیں۔ خیر تو ہے۔" نصیبن نے چھوٹتے ہی دریافت کیا۔

"ہاں نصیبن! بس شام کو کچھ مہمان آنے ہیں۔ اسی کی تیاریوں میں لگے ہوئے ہیں۔" خدیجہ نے جواب دیا۔

"ہنیہ بیٹے! فریج میں کل کی بچی ہوئی ترکاری رکھی ہے۔ وہ ایک ڈونگے میں ڈال کر نصیبن کو دے دو اور میرے پرس میں سے پچاس روپے بھی لیتی آنا۔"

خدیجہ آج مصروف تھیں سو انہوں نے نصیبن کو بٹھانے کے بجائے رخصت کرنا مناسب جانا تھا۔ وہ بہت باتونی عورت تھی۔ ادھر ادھر کے قصے سنا کر گھنٹہ، آدھا گھنٹا تو آسانی سے ضائع کر دیتی تھی۔

"کہیں غنیہ باجی کے سسرال والے تو نہیں آ رہے باجی جی! آپ نے غنیہ باجی کی بات پکی کر دی اور نصیبن کو مٹھائی تک نہ کھلائی۔"

"ادھر بڑی باجی کے گھر تو سیاپا ہی پڑ گیا تھا جی۔ روز صاحب سے لڑتی ہیں کہ ماہین باجی کے لیے انہوں نے اب تک ڈھنگ کا رشتہ نہیں ڈھونڈا۔ برا مت ماننا خدیجہ باجی۔ آپ کی جیٹھانی کی بہت حاسد فطرت ہے۔"

نصیبن نے خدیجہ کو مخاطب کیا۔ وہ چند لمحوں کے لیے سن ہو کر رہ گئی تھیں، مگر اگلے ہی پل انہوں نے خود کو سنبھالا پھر ہنیہ کو پکارا تھا۔

"ہنیہ! کہاں رہ گئی ہو۔ فٹافٹ سالن ڈال کر نصیبن کو دو اور ہاں نصیبن! پچھلی بار تم جس ڈونگے میں سالن لے کر گئی تھیں، وہ بھی واپس نہیں لائیں۔ اب یہ دونوں ڈونگے کل یاد سے دے جانا۔" نصیبن کو یقین تھا کہ کم از کم آج تو وہ اس کی بات میں دلچسپی لے کر کچھ اور کریدیں گی مگر خدیجہ نے سپاٹ سے انداز میں اس کے ہاتھ میں ڈونگا اور پیسے تھمائے تھے۔ یہ اس بات کا اشارہ تھا کہ اب وہ جا سکتی ہے۔

"اچھا باجی چلتی ہوں اللہ آپ کو خوش رکھے۔" وہ دعائیں دیتی رخصت ہوئی تھی۔

"دیکھا امی! آپ میری بات مان کر نہیں دے رہی تھیں نا۔ یقین آ گیا نا کہ تائی جان ہماری خوشی میں خوش نہیں۔ ان سے یہ بات ہضم ہی نہیں ہو رہی کہ غنیہ

آپی کا رشتہ اتنی اچھی جگہ کیسے طے ہونے جارہا ہے۔" نصیبن کے جاتے ہی اجیہ نے چیختے ہوئے انداز میں ماں کو مخاطب کیا۔

"اچھا اجیہ اب تم فضول باتیں بند کرو۔ تمہارے ذمے جو کام لگایا ہے وہ کرو اور پھر جا کر کچن کی خبر لو۔ آج غنیہ کو زیادہ دیر کچن میں کھڑے مت رہنے دینا۔" خدیجہ نے اس کی بات کاٹی تھی۔

"اور شکر ہے آج ڈنر پر تائی جان کو مدعو نہیں کیا ہوا۔ ویسے سچ بتائیں امی! اس روز آپ نے بھی ان کا سرد' سپاٹ رویہ محسوس کیا تھا نا۔" خدیجہ کچھ نہ بولیں۔ وہ بڑبڑاتے ہوئے ڈرائنگ روم میں گھس گئی۔ اس کے جانے کے بعد خدیجہ تھکے تھکے انداز میں برآمدے میں بچھے تخت پر نیم دراز ہو گئیں۔ سچ تو یہ تھا کہ انہیں اجیہ کی کسی بات سے اختلاف نہ تھا۔ جیٹھانی کا انداز انہوں نے اس روز بھی نوٹ کیا تھا جب وہ انہیں ارسلان کے گھر لے گئی تھیں۔ وہ انہیں اپنا بڑا جان کر وہاں لے کر گئی تھیں' لیکن جس سپاٹ انداز میں وہاں بیٹھی رہیں' خدیجہ کو دل ہی دل میں کئی بار شرمندگی کا احساس ہوا۔ واپسی کے سفر میں بھی ان کا موڈ شدید آف ہو چکا تھا۔ وہ بار بار اپنے گھٹنوں اور جوڑوں کے درد کا ذکر کرتی رہی۔

خدیجہ نے اس روز کے تجربے سے سبق سیکھتے ہوئے آج انہیں بلانے سے احتراز کیا تھا اور اب۔

"خیر جوان ہوتی ہوئی بچیوں کی مائیں عجیب سے عدم تحفظ میں مبتلا ہو ہی جاتی ہیں۔ اللہ ماہین کا بھی نصیب کھولے تاکہ بھابھی بیگم کی پریشانی ختم ہو۔" اپنی عادت کے مطابق انہوں نے بھابھی جان کو "مارجن" دیتے ہوئے ماہین کے لیے بہت دل سے دعا کی تھی۔

شام کو مہمان مقررہ وقت پر آ گئے تھے۔ ارسلان' اس کی والدہ' دادی اور دونوں بہنیں (اس کے والد کا کچھ سال قبل انتقال ہو گیا تھا) خدیجہ اور ظہیر صاحب نے مہمانوں کا پرتپاک استقبال کیا تھا۔ اجیہ کو خدشہ تھا کہ کہیں ارسلان کا موڈ آف نہ ہو۔ اس نے دو تین بار غنیہ سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کیا تھا لیکن اجیہ نے ہر بار اس سے بہت شائستگی سے معذرت کر ڈالی تھی۔ تھک ہار کر ارسلان نے میسج کرنا ہی چھوڑ دیے تھے اور آج جب ارسلان آیا تو اجیہ نے اس کے چہرے کے تاثرات بغور جانچے تھے۔ وہ بہت نکھرا نکھرا اور فریش لگ رہا تھا۔ موڈ بھی خاصا خوش گوار تھا اجیہ نے شکر ادا کیا کہ ارسلان نے اس بات کو اپنی انا کا مسئلہ نہیں بنایا تھا۔

مہمانوں نے نشستیں سنبھال لیں تو کچھ دیر کی رسمی بات چیت کے بعد دادی کو غنیہ کا خیال آیا تھا۔

"ارے میری بیٹی کو تو بلاؤ۔ آج وہ اپنی دادی سے اب تک ملنے کیوں نہیں آئی۔" خدیجہ نے اجیہ کو اشارہ کیا تھا کہ وہ غنیہ کو بلا لائے۔ اجیہ غنیہ کے ہمراہ ڈرائنگ روم میں تو وہ خاصی کنفیوز لگ رہی تھی یقیناً" ارسلان کا سامنا اس کے لیے آسان نہ تھا۔

ارسلان کی ماں' بہنوں سے ملنے کے بعد غنیہ دادی کے نرغے میں آ گئی تھی۔ دادی نے اس کی پیشانی پر محبت بھرا بوسہ دیا پھر اسے اپنے اور ارسلان کی امی کے درمیان میں گھسا کر بٹھا لیا۔

کھانا تقریباً" تیار تھا صرف شامی کباب تلنے باقی تھے۔ ہنیہ پہلے ہی کچن میں برتن نکالنے میں مصروف تھی۔ اجیہ بھی فٹافٹ شامی کباب تلنے لگی اتنے میں ہی دروازے کی اطلاعی گھنٹی بجی تھی۔

"ہنیہ دیکھنا یار! اس وقت کون آ گیا۔" اجیہ نے ہنیہ کو مخاطب کیا' وہ سر ہلاتے ہوئے گیٹ کی طرف چل دی چند لمحوں بعد اس کی واپسی ہوئی تو چہرے کے تاثرات ناقابل فہم تھے۔

"کون تھا؟" اجیہ نے استفسار کیا۔

"تائی جان اور ماہین آپی آئے ہیں۔" ہنیہ نے جلے کٹے انداز میں جواب دیا۔

"وہ کس خوشی میں آ گئیں۔" اجیہ نے ناگواری کا اظہار کیا۔

"خوشی کا تو پتا نہیں البتہ دونوں بہت خوش لگ رہی تھیں۔ ماہین آپی کو دیکھ کر تو لگتا ہے کہ بیوٹی پارلر کا چکر لگا کر آ رہی ہیں۔ اپنا بلیک والا سوٹ پہن رکھا ہے اور سچ اتنے لشکارے مار رہی ہیں کہ حد نہیں۔" ہنیہ نے اسے مفصل رپورٹ دی۔

"وہ ڈرائنگ روم میں گئی ہوں گی؟" اجیہ کا دل کسی انہونی کے خدشے سے کانپا تھا۔

"ظاہر ہے۔" ہنیہ نے منہ بنا کر کہا۔

"ہنیہ! یہ دو چار شامی کباب رہ گئے ہیں' تم انہیں فرائی کرو۔ میں ابھی آتی ہوں۔" اجیہ نے بے چین ہو کر ڈرائنگ روم کا رخ کیا تھا۔

"ماہین نے بڑا بیک کیا تھا۔ کہنے لگی۔ چلیں امی! چچا کے گھر اکٹھے بڑا کھائیں گے اور بہنوں سے گپ شپ بھی ہو جائے گی۔ ہمیں کیا پتا تھا کہ آپ لوگ بھی آئے ہوئے ہیں' چلو اچھا اتفاق رہا۔ اس بہانے آپ لوگوں سے بھی ملاقات ہو گئی۔" یہ تائی جان تھیں جو کچھ دن پہلے ارسلان وغیرہ کے گھر بالکل سرد مہر اور سپاٹ سے انداز میں خاموش بیٹھی رہی تھیں' مگر آج ان کی خوش اخلاقی عروج پر تھی۔

اجیہ کا جی چاہا کہ ماہین سے پوچھے کہ اسے اتنے مہینوں بعد چچا کے گھر آنے' انہیں بڑا کھلانے اور بہنوں سے گپ شپ لگانے کا خیال کیونکر آ گیا وہ تو کسی تہوار پر بھی یہاں کا رخ نہیں کرتی تھی۔

"بچیوں کی آپس میں بہت دوستی ہے۔ گھر پاس پاس ہیں بس جب جس کا جی چاہا' ملنے پہنچ جاتا ہے بلکہ ماہین اور اجیہ تو روز اکٹھی کالج جاتی ہیں۔ غنیہ' ہنیہ سے ملے بہت دن ہو گئے تھے تو اس نے ضد پکڑ لی کہ امی ظہیر چچا کی طرف لے چلیں۔ میرے تو جوڑوں میں اتنا درد رہتا ہے کہ دو قدم چلنا محال ہے' لیکن میری ماہین میرے بغیر گھر سے باہر قدم نہیں نکالتی۔ چھوٹے بھائی ٹیوشن گئے ہوئے تھے ورنہ ان ہی کے ساتھ اسے بھیج دیتی' لیکن اچھا ہوا نا! میں خود آ گئی۔ اس بہانے آپ لوگوں سے بھی ملاقات ہو گئی۔"

تائی جان نے جیسے ٹیپ کا مصرعہ دہرایا تھا۔ ماہین بھی چہرے پر مسکراہٹ سجائے ارسلان کی بہن کے ساتھ بیٹھی تھی' وہ اس سے کوئی بات کر رہی تھی اور ماہین مسکراتے ہوئے اس کا جواب دے رہی تھی۔

ہنیہ صحیح کہہ رہی تھی۔ وہ آج خطرناک حد تک حسین لگ رہی تھی۔ پہننے اوڑھنے کا سلیقہ تو خیر اسے ہمیشہ سے ہی تھا۔ اس کی گوری رنگت میں چھلکتی گلابیاں بتا رہی تھیں کہ اس نے کتنی مہارت سے "نہ نظر آنے والا" میک اپ کیا ہے اس کی تیاریاں بتا رہی تھیں کہ تائی جان اور وہ مہمانوں کی آمد سے لاعلم نہیں تھیں' لیکن آخر تائی جان ایسے موقع پر اپنی حسین و جمیل طرح دار بیٹی کو لے کر کیوں آ گئی تھیں۔ کچھ دیر بعد تائی جان جانے کے لیے اٹھی تھیں۔

"پھر ہم چلیں خدیجہ! آپ لوگ ہماری طرف بھی چکر لگائیے گا۔ زیادہ دور نہیں ہے ہمارا گھر۔" پہلی بات خدیجہ کو دیکھ کر تو دوسری ارسلان کی والدہ کو دیکھ کر کہی گئی۔

"بچیاں کھانا لگا رہی ہیں بھابھی! کھانا کھا کر جائیے گا۔" خدیجہ نے انہیں مخاطب کیا۔

"اچھا۔!" وہ جیسے چند لمحوں کے لیے سوچ میں پڑ گئیں۔ اجیہ کو تو لگا کہ سوچنے کی محض ایکٹنگ ہی کی ہے' ان کا ارادہ کھانا کھا کر جانے کا ہی تھا۔

"چلو ماہین! اٹھو' کھانا لگوانے میں بہنوں کی مدد کرو۔" انہوں نے بیٹی کو مخاطب کیا۔ ماہین فوراً" فرماں برداری سے گردن ہلاتی اٹھ کھڑی ہوئی۔

"رہنے دیں ماہین باجی! میں اور ہنیہ ہیں نا!" اجیہ خود کو کہنے سے نہ روک پائی تھی۔ اس نے دانستہ "باجی" کا لفظ استعمال کیا تھا۔ ماہین اور تائی جان دونوں ہی جز بز ہوئے تھے۔ کھانے کے بعد ارسلان کی دادی نے غنیہ کو ایک بار پھر اپنے قریب بلایا تھا۔

"ظہیر میاں! تمہاری اجازت ہو تو اپنی بچی کو انگوٹھی پہنا دوں۔" انہوں نے بابا کو مخاطب کیا اور بابا کے جواب کا انتظار کیے بغیر انہوں نے غنیہ کی انگلی میں انگوٹھی پہنا دی تھی۔

"اب بتاؤ میاں! شادی کی تاریخ کب دے رہے ہو۔ میں تو چاہتی ہوں کہ کوئی قریب کی تاریخ رکھ لیتے ہیں میری زندگی کا کوئی بھروسا نہیں۔ اکلوتے بیٹے کی جدائی کا صدمہ سہا ہے اس دل نے۔ یہ دل اب بہت

کمزور ہوگیا ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ جلد از جلد اپنے پوتے کی شادی کی خوشی دیکھ لوں بس پھر زندگی میں کوئی ارمان نہیں بچے گا۔" دادی کچھ جذباتی ہو گئی تھیں۔

"غنچہ اب آپ کی امانت ہے جب چاہیں لے جائیں۔" ظہیر صاحب مسکرائے تھے جبکہ ان کی آنکھوں میں نمی چمکی تھی۔ کتنی دعاؤں اور مناجاتوں کے بعد ان کی غنچہ کا نصیب کھلا تھا۔ انہوں نے اپنی شریک سفر کی جانب دیکھا۔ وہ بھی بالکل ان ہی جیسے جذبات میں گھری ہوئی تھیں۔ اجیہ اور ہنیہ کے چہرے بھی خوشی سے تمتما رہے تھے۔ صرف دو چہرے اترے ہوئے تھے۔ مہمانوں کے رخصت ہونے کے بعد وہ دونوں چہرے بھی مزید کچھ کہے سنے بنا رخصت ہو گئے تھے۔

☼ ☼ ☼

"اس کا مطلب ہے ہماری سونی زندگی میں بھی بہار آنے والی ہے۔" یہ عون تھا جو محبت اور شوق سے اجیہ کو چھیڑ رہا تھا۔

"کون بہار؟ تمہاری سونی زندگی میں میرے علاوہ کوئی اور آیا تو میں اس کا خون پی جاؤں گی۔" اجیہ نے اسے خوفناک تیوروں سے گھورا۔

"شکل تو پہلے ہی کسی ویمپائر سے ملتی جلتی ہے' کام بھی ویسے ہی شروع کر دیے۔" عون مسکرایا تھا۔

"تم خود کسی ڈریکولا سے کم ہو کیا؟" اجیہ بھی باز نہ آئی۔

"پچھلی ملاقات میں تم نے مجھے دنیا کا ہینڈسم ترین شخص قرار دیا تھا۔" عون نے اسے یاد دلایا۔

"میں نے ایسا کہا' حیرت ہے مجھے تو یاد نہیں۔" اجیہ نے ہنسی روکتے ہوئے مصنوعی حیرت کا اظہار کیا۔

"تمہاری یادداشت پاکستانی سیاست دانوں والی ہوتی جا رہی ہے۔" عون نے اسے گھورا۔ اجیہ اس بار اپنی کھلکھلاہٹ نہ روک پائی تھی۔ عون اسے محبت سے دیکھتا رہ گیا۔ یوں لگتا تھا کہ آنے والی زندگی اپنے دامن میں بہت سی خوشیاں سمیٹے ان کی منتظر ہے۔

لیکن زندگی کے اگلے ورق پر کچھ اور ہی تحریر درج تھی۔

☼ ☼ ☼

اس شام وہ تینوں بہنیں ماں کے ساتھ بازار جانے کو تیار تھیں۔ غنچہ کی شادی کی شاپنگ کا آغاز ہونے جا رہا تھا اور وہ سب بہت خوش اور پرجوش تھے جب ہی ارسلان کی والدہ اور ایک بہن کی آمد ہوئی ان کی آمد کوئی اتنی بھی حیران کن بات نہیں تھی۔ جب نئی رشتہ داری جڑتی ہے تو ایک دوسرے کے گھروں کے چکر لگتے ہی ہیں' لیکن ان کے چہروں کے تاثرات کچھ عجیب سے تھے۔

خدیجہ کا دل کسی انہونی کے خیال سے لرزا بہرحال انہوں نے عزت و احترام سے مہمانوں کو ڈرائنگ روم میں بٹھایا۔ وہ ماں بیٹیاں ایک دوسرے کی طرف دیکھتیں' کچھ کہنے کو لب کھولنا چاہتیں' مگر کہنے کی ہمت نہ پڑتی۔ خدیجہ حیران پریشان ہو کر ان کی شکلیں تک رہی تھیں حد تو یہ تھی کہ رسمی بات چیت کا آغاز بھی نہ ہو پا رہا تھا آخر ارسلان کی بہن نے ہی بات کا آغاز کیا۔

"ہم بہت شرمندہ ہیں آنٹی۔ آپ لوگوں کو ساری بات سن کر بہت دکھ پہنچے گا' مگر سچ تو یہ ہے کہ ہم بھی ارسلان کی ضد کے آگے مجبور ہو گئے ہیں۔" انیلا نے بات میں وقفہ دیا۔

"آپ بتائیں تو سہی' بات کیا ہے۔" خدیجہ نے متوحش ہو کر پوچھا۔

"آنٹی! بات دراصل یہ ہے کہ ارسلان...." انیلا پھر کچھ کہتے کہتے ہچکچائی۔

"خدیجہ بہن! ارسلان کو آپ کے جیٹھ کی بیٹی پسند آ گئی ہے۔ اس روز آپ کے ہاں آپ کی جیٹھانی اور ان کی بیٹی بھی آئی ہوئی تھیں۔ ارسلان نے ماہین کو دیکھا تو وہ اسے بہت پسند آ گئی۔ آپ یقین کریں ہم نے اسے بہتیرا سمجھایا بجھایا مگر اس کی یہ ہی رٹ ہے کہ وہ غنچہ کے بجائے ماہین سے شادی کرے گا۔"

بیگم عتیق نے جیسے خدیجہ کے حواسوں پر بم گرایا تھا



وہ خالی خالی نگاہوں سے بیگم عتیق اور انیلا کو دیکھے گئیں۔ بیگم عتیق ان کی حالت دیکھ کر شرمندگی کی اتھاہ گہرائیوں میں ڈوب رہی تھیں۔

"میں آپ سے اور ظہیر بھائی دونوں سے معافی مانگتی ہوں' یقیناً" آپ لوگوں کے لیے یہ بات بہت دکھ اور تکلیف کا باعث بنے گی' لیکن ہم بہت شرمندہ ہیں۔" بیگم عتیق نے پیشانی کا پسینہ پونچھتے ہوئے پھر اپنی ندامت کا اظہار کیا۔ انیلا نے اپنی نشست پر پہلو بدلا۔ ماں کا اتنا معذرت خواہانہ رویہ اس سے برداشت نہ ہو رہا تھا یہ سچ تھا کہ وہ ماں' بیٹیاں معذرت کا اظہار کرنے ہی آئے تھے اور یہ بھی سچ تھا کہ گھر میں پہلی بار جب ارسلان نے غنچہ کے بجائے ماہین کا نام لیا تھا تو انیلا بھی بھائی پر بے تحاشا خفا ہوئی تھی' لیکن جب ماں اور دادی نے خفا ہو کر بھائی سے بات چیت ہی چھوڑ دی تو اسے اکلوتے بھائی پر ترس آنے لگا پھر آہستہ آہستہ اسے ارسلان سے ہمدردی ہونے لگی اور اس کا مطالبہ بھی جائز لگنے لگا۔

ارسلان خوب صورت' پڑھا لکھا' برسر روزگار اور صاحب جائیداد تھا۔ دادی کی محض یہ شرط کہ شادی کے لیے لڑکی اپنی ذات برادری کی ہونی چاہیے انہیں غنچہ کے گھر تک لے آئی تھی۔ شائستہ آنٹی کے توسط سے وہ ظہیر صاحب اور خدیجہ کے گھر پہنچے تھے۔ انیلا اور اس کی بڑی بہن سلمٰی کو بھی غنچہ معقول لگی اور ان لوگوں کی وضع داری بھائی تھی۔ غنچہ کے چہرے پر چھائی پاکیزگی' اس کی حیا' معصومیت اور بھولپن نے بھی دادی کو جیسے اس کا دیوانہ کر دیا تھا۔ سو دادی کی منتخب کردہ غنچہ کو سب نے خوشی خوشی سند قبولیت بخش دی' مگر اصل مسئلہ تب پیدا ہوا جب ارسلان پہلی بار غنچہ کے گھر گیا اور وہاں جا کر وہ غنچہ کے بجائے اس کی کزن پر دل ہار بیٹھا۔ ماہین واقعی بے تحاشا حسین لڑکی تھی۔ اس کے سامنے غنچہ تو کچھ بھی نہ تھی۔ شروع شروع میں انیلا نے بھائی کا فیصلہ بدلوانے کی کوشش کی' لیکن پھر وہ بھی ارسلان کے نقطہ نظر کی حامی ہو گئی۔

"تم امی اور دادی کو سمجھاؤ انیلا! میری تو سمجھ میں نہیں آتا انہوں نے غنچہ میں کیا دیکھ کر اسے پسند کر لیا۔ مجھے سولہویں صدی کے اس نمونے سے شادی نہیں کرنی۔"

"تم یہ مت بھولو ارسلان! کہ شائستہ آنٹی نے تمہیں غنچہ کی تصویر دکھائی تھی اور تم نے اسے اوکے کیا تھا۔" سب سے بڑی سلمٰی نے بھائی کو یاد دلایا۔

"ہاں ٹھیک ہے' میں مانتا ہوں کہ اس وقت میں نے ہاں کر دی تھی' لیکن دادی نے دباؤ ہی ایسا ڈال رکھا تھا کہ شادی صرف اپنی ذات برادری میں کرنی ہے' میں نے کبھی کسی لڑکی کو نظر اٹھا کر دیکھا تک نہیں۔ سچ سلمٰی آپا! اسٹوڈنٹ لائف میں تمہارے اس ہینڈسم بھائی کے پیچھے لڑکیاں دیوانی ہو جاتی تھیں' لیکن میں شرافت کے ریکارڈ قائم کرتا رہا۔ تم سب لوگوں کو غنچہ پسند آئی تو میں نے سوچا چلو تم لوگوں نے اسے کچھ دیکھ کر ہی پسند کیا ہو گا۔ تم خود ہی بتاؤ کہ اگر تم غنچہ کے بجائے پہلے ماہین کو دیکھ لیتے تو کیا پھر بھی تمہارا فیصلہ یہ ہی ہوتا۔ ماہین بھی ہماری ذات برادری کی ہے' لیکن لڑکی تو ایسی ہے نا جس کو ایک بار دیکھو تو بار بار دیکھنے کو جی چاہے بلکہ جس پر سے نظر ہٹانے کو ہی جی نہ چاہے' میں مانتا ہوں کہ دادی نے غنچہ کے گھر والوں کو ہاں کہہ دی ہے' لیکن کوئی لمبے چوڑے پیمانے پر تقریب تھوڑی منعقد ہوئی ہے۔ محض چار بندوں کے سامنے غنچہ کو انگوٹھی ہی پہنائی ہے نا بس آپ لوگ جا کر ان سے معذرت کر آئیں اب میں بے دلی سے یہ رشتہ جوڑ بھی لوں گا تو کیا ضمانت ہے کہ میں شادی کے بعد اس لڑکی کو خوش رکھ پاؤں گا۔ آپ خود ہی سوچیں' یہ اس لڑکی کے ساتھ زیادتی نہیں ہو گی۔"

ارسلان نے دونوں بہنوں کو دلیلیں دے دے کر قائل کر ہی ڈالا۔ ماں اور دادی کا ماننا مشکل تھا' مگر دو دن کی بھوک ہڑتال کے بعد ماں کا دل بھی پسیج گیا تھا۔ دادی کی خفگی ختم تو نہ ہوئی' مگر وہ سمجھ گئی تھیں کہ پوتے نے جو ٹھان لی ہے' وہ کر گزرے گا۔ انہوں نے بہو سے کہہ دیا کہ وہ اپنے بیٹے کے دل کی خوشی پوری کر دیں۔

"میں تو ان شریف لوگوں کو مرتے دم تک منہ نہیں دکھا سکتی۔ بہو! تم ہی جاؤ اور معافی مانگو ان لوگوں سے۔ وہ وضع دار لوگ ہیں مجھے امید ہے کہ تم لوگوں سے شائستگی سے ہی پیش آئیں گے، لیکن وہ عورت خدیجہ کی جیٹھانی مجھے ایک' دو ملاقاتوں میں ہی اس کی فطرت کا پتا لگ گیا ہے۔ وہ خوشی خوشی ارسلان کا رشتہ قبول کرلے گی اور یہ ہی اس کے کمینے پن کی نشانی ہوگی۔" دادی نے پیش گوئی کردی تھی اور ان کی پیشن گوئی حرف بحرف درست ثابت ہوئی۔ خدیجہ نے بہت تحمل اور برداشت سے انیلا اور بیگم عتیق کی بات سنی تھی۔

"ماہین بھی ہماری ہی بچی ہے اگر ارسلان کے دل کی خوشی وہاں رشتہ کرنے کی ہے تو آپ اپنے بیٹے کے دل کی خوشی پوری کرو دیجیے۔" خدیجہ کی رنگت خطرناک حد تک زرد پڑچکی تھی، لیکن انہوں نے غنیہ کو پہنائی گئی انگوٹھی واپس انہیں تھماتے ہوئے مخاطب کیا تھا۔ بیگم عتیق معذرت کرتے کرتے رخصت ہوئی تھیں اور ان کے جانے کے بعد خدیجہ ہارے ہوئے جواری کی مانند' بے دم ہو کر اپنے بستر پر ڈھے سی گئیں۔

اجیہ کا غصے سے برا حال تھا۔ غنیہ نے گھبرا کر باپ کو فون ملادیا کچھ دیر بعد ظہیر صاحب آگئے تھے۔

"کوئی بات نہیں بیٹا! جوڑے تو آسمانوں پر بنتے ہیں۔ غنیہ کے نصیب میں ارسلان کا ساتھ لکھا ہی نہ ہوگا تو یہ رشتہ کیسے برقرار رہتا۔"

بہت متانت اور بردباری سے وہ دیر تک بچیوں کو سمجھاتے رہے، لیکن رات کی تنہائی میں انہوں نے اپنی شریک حیات کے آنسو کتنے جتن کرکے بہنے سے روکے تھے۔ اس کا علم کسی کو نہ تھا۔

اگلا دن طلوع ہوا تو دونوں میاں بیوی اپنے معمولات زندگی روٹین کے مطابق نمٹاتے رہے۔ شام کو تائی جان آئی تھیں۔ ان کے چہرے سے ہی ان کی بے پناہ مسرت کا اظہار ہو رہا تھا۔

"اے خدیجہ! جب تم نے ارسلان کے گھر والوں کو کہہ ہی دیا تھا کہ ماہین بھی اپنی ہی بچی ہے اور تمہیں ارسلان اور ماہین کے رشتے پر کوئی اعتراض نہیں تو میری بہن! ان لوگوں کو ہمارے گھر کا پتا ہی سمجھا دیتیں چلو ساتھ آنے کی تو تمہیں توفیق نہ ہوئی۔ وہ بے چارے آس پاس کی گلیوں میں گھنٹہ بھر ظہیر کے بھائی کا مکان ڈھونڈتے رہے' وہ تو اتفاق سے شرجیل ٹیوشن پڑھ کر آرہا تھا۔ اس کے کانوں میں آواز پہنچی کہ کوئی ہمارا گھر ہی ڈھونڈ رہا ہے تو وہ انہیں لے کر گھر پہنچا۔" تائی جان نے چھوٹتے ہی شکوہ کرکے خدیجہ کو ششدر ہی کر ڈالا تھا۔

"لڑکا اور اس کا گھر بار میرا تو دیکھا ہوا ہے' تمہارے بھائی کو پتا چلا تو کہنے لگے جب ظہیر نے رشتہ او کے کیا تھا تو ظاہر ہے' پوری طرح چھان بین کے بعد ہی کیا ہوگا۔ میں لڑکا دیکھ کر کیا کروں گا۔ تم اللہ کا نام لے کر ہاں کردو۔ بس مسئلہ یہ ہے کہ ان لوگوں کو شادی کی جلدی ہے۔ میں اکیلی جان اتنی جلدی تیاری کیسے کر پاؤں گی۔"

"میرے اللہ اس دنیا میں کیسے کیسے لوگ پائے جاتے ہیں۔" خدیجہ تاسف سے سوچ رہی تھیں۔ عشرت بیگم نے رسمی طور پر بھی افسوس کا اظہار نہ کیا تھا۔ ان کی طبیعت اتنی مکدر ہو رہی تھی کہ ان سے کچھ بولا ہی نہ گیا۔ مگر اجیہ سے رہا نہ گیا تھا۔

"آپ کو اتنی جلدی ہاں نہیں کرنی چاہیے تھی تائی جان! وہ لوگ سمجھیں گے کہ آپ اس رشتے کے جی جان سے منتظر تھے۔ جیسے ہی رشتہ آیا فٹ سے ہاں کرلی۔ حالانکہ ماہین جی کو رشتوں کی کمی تھوڑی ہے۔" اس نے کٹیلے انداز میں عشرت بیگم کو مخاطب کیا۔ خدیجہ نے اسے گھورا۔ مگر اسے کب پروا تھی۔

"ہاں تو اور کیا میری ماہین کو رشتوں کی کب کمی ہے۔ لیکن وہ لوگ بھی منت پر اتر آئے تھے۔ لڑکا تو ماہین کی ایک جھلک دیکھ کر دیوانہ ہو گیا تھا۔ میں نے سوچا کہیں نہ کہیں تو ماہین کی شادی کرنی ہی ہے پھر کیوں نہ ان بے چاروں کو ہاں کرکے ان کے دل کی مراد پوری کردوں۔" تائی جان کے لہجے سے چھلکتا تفاخر کسی کے دل کو کتنی تکلیف پہنچا رہا تھا۔ اس کی انہیں پروا ہی کب تھی۔

"آپ صحیح کہہ رہی ہیں تائی جان۔ ارسلان بھائی ماہین جی کے حسن کا جادو چل گیا۔ لیکن آپ ایسے حسن پرست لڑکے کے ہاتھ میں اپنی بیٹی کا ہاتھ ذرا دھیان سے تھمائیے' یہ نہ ہو کہ اسے زندگی میں کبھی ماہین جی سے زیادہ حسین صورت نظر آگئی تو وہ اس پر دل ہار بیٹھے۔" اجیہ نے انہیں کاٹ دار لہجے میں مخاطب کیا۔

"اے لو' یہ بھی اچھی کہی تم نے۔" وہ قہقہہ لگا کر ہنس پڑیں۔ شاید اجیہ کی تلملاہٹ انہیں مزہ دے رہی تھی۔ اتنے دنوں تک یہ ہی تلملاہٹ ان کا مقدر بھی تو بنی رہی تھی۔ پہلے عون جیسا شان دار لڑکا اجیہ کا نصیب ٹھہرا۔ وہ تو چلو اس کا ماموں زاد تھا۔ یہ رشتہ کیسے ہوا۔ سمجھ میں آنے والی بات تھی۔ لیکن پھر بھی عون کا مستحکم کاروبار' اس کی وجاہت اور سب سے بڑھ کر اس کی آنکھوں سے چھلکتی اجیہ کے لیے بے پناہ محبت انہیں ہمیشہ عجیب سی بے اطمینانی میں مبتلا کردیتی تھی اور جب بھی ماہین کے لیے کوئی اونگا بونگا رشتہ آتا تو یہ بے اطمینانی مزید بڑھ جاتی۔

ماہین کے لیے آنے والے رشتوں میں کوئی ایک بھی ان تمام خصوصیات کا بیک وقت حامل نہ ہوتا تھا۔

لیکن جب اس معمولی شکل و صورت والی غنیہ کا رشتہ بھی اتنی اچھی جگہ جڑنے لگا تو وہ انگاروں پر لوٹنے لگی تھیں۔

جب انہیں نصیبن کے توسط سے ارسلان اور اس کی فیملی کی ظہیر کے ہاں آمد کی اطلاع ملی تو۔ وہ ماہین کو نک سک سے تیار کروا کر اس کے چچا کے ہاں لے کر پہنچ گئیں تھیں۔ حسب توقع مہمان موجود تھے۔ ماہین کے چمکتے دمکتے حسن نے کسی اور کو متاثر کیا ہو یا نہ کیا ہو۔ انہوں نے ارسلان کو کئی بار ماہین کو تکتا پایا۔ ایک' دو بار دادی کے پکارنے پر غنیہ کمرے میں آئی تو ارسلان اس کی جانب قطعی متوجہ نہ ہوا۔ اس کی نگاہیں بار بار ماہین کی طرف ہی اٹھ رہی تھیں۔ عشرت بیگم دل ہی دل میں پھولے نہ سما رہی تھیں۔ لیکن جب جاتے وقت دادی نے غنیہ کی انگلی میں انگوٹھی پہنادی تو عشرت بیگم کے خوش گمانی کے غبارے میں سے ساری ہوا نکل گئی۔ بہت بوجھل دل کے ساتھ وہ بیٹی کے ساتھ گھر واپس پہنچیں۔ ان کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا کہ محض چند روز گزرنے کے بعد ارسلان کی ماں اور بہن ان کے ہاں ان کی ماہین کا رشتہ لینے پہنچ جائیں گی۔

ارسلان کی والدہ کے انداز میں گرم جوشی مفقود تھی۔ انہوں نے جتا دیا تھا کہ بیٹے کی خواہش پر وہ یہ رشتہ مانگ رہی ہیں۔ لیکن اگر عشرت بیگم کو اس بات پر تحفظات ہیں کہ دیور کی بیٹی کی جگہ ان کی بیٹی کا رشتہ مانگا جارہا ہے اور وہ اس بات کو نامناسب خیال کرتے ہوئے انکار کرنا چاہیں تو یہ ان کا حق ہے۔ وہ اپنے بیٹے کو ان کا انکار پہنچا دیں گی۔ شاید ارسلان کی ماں کی خواہش ہی یہ تھی کہ ارسلان تک ان کا صاف انکار پہنچا کر اس کی طبیعت صاف کردی جائے۔ وہ ظہیر اور خدیجہ کے حوالے سے بہت شرمندہ تو اپنے سگے اکلوتے بیٹے سے حد سے زیادہ شاکی معلوم ہو رہی تھیں۔ ہاں ارسلان کی بہن ماہین پر واری صدقے جارہی تھی اور عشرت بیگم کو کسی پاگل کتے نے تو نہیں کاٹا تھا کہ وہ ارسلان کی ماں کی سرد مہری کو دل پر لیتے ہوئے ارسلان جیسے ہیرا لڑکے کو چھوڑ دیتیں۔ انہوں نے ارسلان کی بہن کو کہہ دیا کہ وہ اپنے بھائی کو جا کر خوش خبری سنا دے کہ انہوں نے ماہین کے لیے اس کا رشتہ قبول کرلیا ہے۔

"اتنی جلدی' کچھ سوچنے کا تو ٹائم لیا ہوتا؟"

ارسلان کی ماں کا لہجہ اگر طنزیہ تھا بھی تو ان کی بلا سے۔

"دیکھ بھال تو ساری ظہیر' خدیجہ نے کر رکھی ہے۔ ظاہر ہے جو رشتہ انہیں غنیہ کے لیے مناسب لگا تھا تو میں اس میں مین میخ کیوں نکالوں اور آپ بتا ہی رہی ہیں کہ خدیجہ نے آپ کو کہہ دیا کہ آپ لوگ شوق سے ماہین کا رشتہ لے جائیں تو جب انہیں کوئی اعتراض

نہیں تو بہن! ہم آپ کون ہیں اعتراض کرنے والے اور پھر رشتے ناتے تو آسمان پر طے ہوتے ہیں۔ ماہین اور ارسلان کا نصیب جڑنا تھا تو دیکھیے جڑ کر رہا۔ یہ قدرت کے فیصلے ہیں بہن!" انہوں نے لہجے میں حد درجہ بردباری اور متانت سموئی تھی۔

"شاید آپ ٹھیک کہہ رہی ہیں۔" ارسلان کی ماں نے تھکے تھکے انداز میں اقرار کیا۔ یہ مرحلہ تو بخیر و خوبی طے ہو گیا۔ وہ انگوٹھی جو چند دن پہلے غنچہ کو پہنائی گئی تھی ارسلان کی بہن کے پرس سے برآمد ہو کر ماہین کی انگلی میں سج گئی۔ مہمان رخصت ہوئے تو دونوں ماں بیٹیوں پر شادیٔ مرگ کی کیفیت طاری تھی۔ لیکن جب نصیر الدین کو پتا چلا تو وہ بیوی پر چڑھ دوڑے۔

"رشتہ داری کا لحاظ نہیں کیا تو انسانیت کا لحاظ ہی کر لیا ہوتا۔ ظہیر میرا چھوٹا بھائی ہے۔ کتنا پریشان تھا وہ اپنی بچی کے لیے اگر قسمت سے اس کا رشتہ کسی اچھی جگہ طے ہونے جا رہا تھا تو تم وہ رشتہ لے اڑیں۔" وہ بیوی کی فطرت سے بخوبی آگاہ تھے۔ مسرت بیگم تو رشتہ لے اڑنے والی بات پر چراغ پا ہو گئی تھیں۔

"آپ تو ایسے کہہ رہے ہیں جیسے میں لڑکے والوں کے گھر جا کر ماہین کا رشتہ پیش کر کے آئی ہوں۔ ارے وہ تو اتفاق سے میں اور ماہین ظہیر کے ہاں گئے تو وہاں لڑکا اور اس کی ماں، بہنیں آئی ہوئی تھیں اور اگر میں ماہین کا رشتہ وہاں نہ بھی کروں تو غنچہ کے لیے تو وہ لوگ صاف انکار کر آئے ہیں۔ وہ رشتہ تو دوبارہ جڑنے سے رہا۔" عشرت بیگم چمک کر بولی تھیں۔

"اگر تم اتفاق سے اس روز ظہیر کے ہاں نہ جاتیں تو ہو سکتا ہے غنچہ کا رشتہ برقرار رہتا۔ میں جانتا ہوں تمہارے اتفاقات۔" نصیر صاحب چبا چبا کر بولے تھے۔

عشرت بیگم کی برداشت بھی اب جواب دے گئی تھی۔ وہ جواباً میاں سے تیز آواز میں ان پر چڑھ دوڑی تھیں۔

"ارے میں کہتی ہوں بھتیجی کے لیے جو محبت اور ہمدردی کے مروڑ اٹھ رہے ہیں پیٹ میں تو سگی بیٹی کے متعلق کبھی سنجیدگی سے کیوں نہ سوچا۔ میں جوان بچی کو کب تک گھر بٹھاؤں۔ لڑکے والوں نے غنچہ کے لیے تو صاف انکار کر ہی دیا ہے اب ان کی بلا سے اس کا رشتہ کہیں بھی طے ہوا اور پھر کوئی شادی تھوڑی ہوئی تھی۔ زبانی کلامی بات چیت تھی۔ بات نہیں بنی تو کوئی قیامت نہیں آ گئی۔ ظاہر ہے غنچہ بھی کنواری نہیں بیٹھی رہے گی۔ خدیجہ کی خالہ زاد بہن میرج بیورو چلاتی ہے۔ ایک سے ایک رشتہ بھیجتی ہے غنچہ کے لیے۔ وہ تو میں جوڑوں کی مریضہ، گھر سے نکلنا میرے لیے محال۔ میری تو سوچ سوچ کر راتوں کی نیندیں اڑ جاتی تھیں کہ آخر میں ماہین کا رشتہ کہاں سے ڈھونڈوں گی۔ ددھیال میں کوئی لڑکا نہیں تو ننھیال میں سب لڑکے اس سے چھوٹے۔ گھر بیٹھے بیٹھے تو صرف خاندان سے رشتے آ سکتے ہیں اور تمہیں کیا پتا ہے۔ لڑکی کی ذرا سی عمر بڑھ جائے تو کوئی رشتہ گھر کی دہلیز پار نہیں کرتا۔ تمہیں تو سگی اولاد کی کوئی فکر ہی نہیں۔ لیکن میں ماں ہوں۔ میں اپنی زندگی میں ہی اپنی بچی کو گھر بار کا کر دوں۔ کل کس نے دیکھی۔" بات کے آخر میں عشرت بیگم خواہ مخواہ جذباتی ہو گئی تھیں۔ دوپٹے کے پلو سے آنکھیں رگڑ رگڑ کر ناک پونچھنے لگیں۔

"اچھا پھر بھی تم ایک بار ظہیر اور خدیجہ سے پوچھ لو۔ اگر انہیں واقعی کوئی اعتراض نہ ہو تو کر دینا بیٹی کو ارسلان کے سنگ رخصت۔" عشرت بیگم کا جی چاہا اپنا سر پیٹ لیں۔ میاں کی سوئی وہیں اٹکی ہوئی تھی۔ لیکن پھر بھی ان کی تسلی کو کہہ دیا۔

"ہاں ہاں کیوں نہیں، میں کل ہی جاؤں گی ظہیر کے ہاں۔"

"میں ظہیر کو بلوا کر خود بات کروں اس سے۔" نصیر صاحب کے دل کا ایک گوشہ ابھی بھی غیر مطمئن تھا۔

"نہ، نہ میں خود جا کر سلیقے سبھاؤ سے بات کر لوں گی۔ آپ تو لٹھ مار انداز میں بات کرتے ہیں۔"

انہوں نے شوہر کو منع کیا اور اگلے دن وہ واقعی ظہیر کے ہاں پہنچ گئی تھیں۔ لیکن مقصد صرف خدیجہ کے پھیکے پڑتے چہرے سے لطف اٹھانا تھا۔ باوجود خواہش

کے وہ خدیجہ کا اترا ہوا چہرہ نہ دیکھ پائی تھیں۔ ان کے چہرے پر وہ ہی مطمئن سی مسکراہٹ تھی جو ہمیشہ سے ہی اس کی شخصیت کا خاصہ رہی تھی۔ غنیہ بھی انہیں سلام کر کے معمول کے کام نپٹاتی رہی۔ بلکہ اسی نے انہیں چائے بنا کر لا دی تھی۔ ہاں اجیہ ضرور تلملا رہی تھی۔ وہ اس کی تلملاہٹ سے لطف اندوز ہوتے ہوئے چائے پیتی رہیں۔ پھر گھر واپسی کی راہ لی تھی۔

ظہیر اور خدیجہ نے یہ حقیقت تسلیم کر لی تھی کہ غنیہ کے نصیب میں ارسلان کا ساتھ لکھا ہی نہ تھا۔ خود غنیہ بھی اپنے نصیب پر یقین رکھتی تھی۔ لیکن اجیہ کا غم و غصے سے برا حال تھا۔ اس کی بہن تھی بھی تو کتنی اچھی۔ ماں، باپ کی فرماں بردار بیٹی۔ چھوٹی عمر سے ہی غنیہ نے گھر کے کاموں میں ماں کی مدد کروانی شروع کر دی تھی۔ چھوٹی بہنوں کے کام بھی اس نے اپنی ذمہ داری سمجھ کر نپٹانے شروع کر دیے۔

ماں نماز کے لیے کھڑی ہوتی تو وہ جھٹ دوسرا مصلّٰی ساتھ بچھا لیتی۔ باپ گھر آتا تو سارے کام چھوڑ اسے پانی کا ٹھنڈا گلاس پیش کرتی۔ دونوں چھوٹی بہنیں بھی اس کی عادتیں اپنانے کی کوشش کرتیں۔ مگر ان میں غنیہ جیسا سلیقہ، اس جیسی برداشت اور اس جیسا صبر نہ تھا۔

بہت اچھے نمبروں سے گریجویشن پاس کرنے کے باوجود غنیہ نے آگے پڑھنے پر اصرار نہ کیا۔ وہ جانتی تھی باپ محدود آمدنی میں تین بچیوں کی تعلیم کا خرچا نہیں اٹھا سکتا۔ اس نے آج تک غنیہ کے لبوں پر کوئی شکوہ نہ دیکھا تھا۔ جب اونگے بونگے لوگ اس کا رشتہ دیکھنے آتے اور کھانے پینے کے بعد انکار کر کے چلتے بنتے تب بھی غنیہ کا چہرہ اتنا ہی پرسکون رہتا۔

پتا نہیں غنیہ میں اتنا ضبط، اتنا صبر اور اتنی برداشت کہاں سے آ گئی تھی۔ لیکن نہیں غنیہ کے پہلو میں بھی ایک دل تھا جو بہت حساس تھا۔ اس روز جب اجیہ پانی پینے کچن میں گئی تو غنیہ دوپہر کا کھانا بنانے کے لیے پہلے سے ہی کچن میں موجود تھی۔

"آپ صرف سالن بنا کر باہر نکل آئیں غنیہ آپی! روٹیاں میں ڈال لوں گی۔" اس نے غنیہ کو مخاطب کیا۔

"تم ابھی تو کالج سے آئی ہو۔ تھکی ہوئی ہو گی۔ میں روٹیاں خود بنا لوں گی۔" غنیہ نے دھیمے لہجے میں بغیر مڑے جواب دیا۔ لیکن اجیہ نے اس کی آواز سے جان لیا وہ رو رہی تھی۔ وہ تڑپ ہی تو گئی تھی۔

"آپ رو رہی ہیں غنیہ آپی؟"

"پاگل ہوئی ہو اجیہ۔ میں بھلا کیوں روؤں گی۔ فلو ہو رہا ہے مجھے۔ اس لیے آواز بھاری بھاری ہو رہی ہے۔" غنیہ نے اس سے نگاہیں ملائے بغیر مخاطب کیا تھا۔

"جن لوگوں نے آپ کے حصے کی خوشیاں چھینی ہیں نا غنیہ آپی۔ میں ان کی خوشیاں غارت کر دوں گی۔ میں نے ان کا وار ان پر نہ الٹ دیا تو میرا نام اجیہ ظہیر نہیں۔"

"کیا کر لو گی تم۔ ہاں بتاؤ، کیا کر لو گی تم؟" خدیجہ کی آمد اتنی اچانک تھی کہ غنیہ اور اجیہ دونوں بری طرح چونک گئیں۔ وہ شدید غصے کے عالم میں اجیہ کو تک رہی تھیں۔

"میرے پاس ارسلان کا نمبر ہے۔ میں نے صرف اسے ایک کال کر کے بتانا ہے کہ جس لڑکی کی ظاہری خوب صورتی پر وہ مر مٹا ہے، اس کا باطن کیسا ہے۔ کالج میں پڑھنے کے بجائے وہ لڑکوں سے ملنے جاتی ہے۔ بے شک ارسلان میری بات پر یقین نہ کرے۔ لیکن میں اسے ماہین سے بدظن کرنے کی اپنی سی کوشش تو ضرور کروں گی۔"

خدیجہ نے بمشکل اس کا فقرہ مکمل ہونے کا انتظار کیا تھا۔ اگلے ہی پل چٹاخ کی آواز گونجی تھی۔ انہوں نے اجیہ کے گال پر زوردار طمانچہ رسید کیا تھا۔

"امی!" غنیہ متوحش ہو کر آگے بڑھی۔ اجیہ بھی گال پر ہاتھ رکھے بے یقینی سے ماں کو تک رہی تھی۔ خدیجہ نے تو کبھی بچپن میں بھی بیٹیوں پر ہاتھ نہ اٹھایا تھا۔

"میں نے تمہاری ایسی تربیت تو نہ کی تھی اجیہ! کیوں کسی پر ناجائز تہمت اور بہتان باندھ رہی ہو۔" تھپڑ مارنے کے بعد خدیجہ کی اپنی حالت غیر ہو گئی تھی۔

"یہ ناجائز تہمت یا بہتان نہیں ہے امی۔ یہ بالکل سچ ہے۔ میں نے ماہین کے ساتھ کالج جانا کیوں چھوڑا تھا؟ صرف یہی وجہ تھی امی۔ میں نہیں چاہتی تھی کہ کوئی لڑکا اس کا پیچھا کرتا کالج تک آئے اور ماہین کے ساتھ میں بھی کسی کی نظر میں آؤں۔ میں نے اس وقت آپ لوگوں سے یہ بات چھپائی۔ مجھے ہمیشہ بابا کی بات یاد آتی تھی کہ کسی کے عیب اچھالنا گناہ ہے۔ لیکن میں اب مزید خاموش نہیں رہ سکتی۔"

یوں لگتا تھا کہ اجیہ تھپڑ سے ملنے والے شاک سے باہر آ چکی ہے۔ جب وہ بولی تو اس کا لہجہ بالکل ہموار تھا۔

"اگر اس بات میں واقعی صداقت ہے تو اللہ کا شکر ہے ماہین کی نسبت یہاں ٹھہر گئی، وہ جتنی جلدی اپنے گھر بار کی ہو جائے اتنا ہی اچھا۔" خدیجہ بولیں تو ان کی آواز میں اجیہ سے زیادہ سکون اور ٹھہراؤ تھا۔ اجیہ بے یقینی سے انہیں دیکھتی رہ گئی۔

"لیکن امی! میرے دل میں اس کے لیے کوئی نرم گوشہ نہیں۔ میں نے جو سوچ لیا ہے، وہ کر گزروں گی۔" وہ ٹھوس لہجے میں بولی۔ خدیجہ چند لمحوں تک اسے خاموشی سے تکتی رہیں۔

"جانے تمہاری تربیت میں مجھ سے کہاں چوک ہو گئی اجیہ! اب تمہارے آگے ہاتھ جوڑنے کی کسر رہ گئی ہے۔ لو میں وہ بھی جوڑ لیتی ہوں۔ ہم پہلے ہی بہت پریشان ہیں اجیہ۔ مزید نہ ستاؤ مجھے۔" خدیجہ نے حقیقتاً اپنے ہاتھ اس کے آگے جوڑ لیے تھے۔

"امی!" غنیہ تڑپ کر آگے بڑھی تھی اور ان کے بندھے ہاتھ کھولے تھے۔ پھر ایک تیکھی نگاہ اجیہ پر ڈالی جو اپنی جگہ بالکل ساکت کھڑی تھی۔

"ایسی فضول باتیں کر کے تم امی کو کیوں ٹارچر کرتی ہو اجیہ۔ جب میں اسے قسمت کا لکھا سمجھ کر قبول کر چکی ہوں تو تم کیوں اناڑی ایکٹ کر رہی ہو۔"

"تم جیسے بزدل لوگ، جو کچھ نہیں کر سکتے، سب کچھ قسمت پر ڈال کر مطمئن ہو جاتے ہیں اور وہ تائی جان جیسے لوگ ہمارے حصے میں آنے والی کبھی کبھار کی خوش قسمتی پر بھی جھپٹا مار لیتے ہیں۔ دنیا آگے بڑھ جائے گی اور آپ اپنی شرافت، اچھائیوں اور بزدلی کو سینے سے لگا کر سب سے پیچھے رہ جائیں گے۔ مجھے آپ لوگوں جیسا اچھا بننا منظور نہیں۔"

وہ اب ہسٹریک انداز میں چلا رہی تھی۔ خدیجہ پریشان بھی ہو رہی تھیں اور پشیمان بھی۔ اجیہ ابھی کم عمر تھی۔ جذباتی اور نادان۔ انہیں اس پر یوں ہاتھ نہیں اٹھانا چاہیے تھا۔ وہ اپنے دل کی بھڑاس نکال لیتی تو وہ اسے پیار سے بھی سمجھا سکتی تھیں۔

"ریلیکس اجیہ۔ تم کمرے میں جا کر لیٹو، میں تمہارے لیے گلوکوز بنا کر لاتی ہوں۔" اب اجیہ اپنی مٹھیاں بھینچے آنکھیں بند کیے ہوئے تھی۔ اس کا تنفس بھی غیر ہموار تھا۔ غنیہ نے گھبرا کر اس کے گال تھپتھپائے تھے۔

"میں ٹھیک ہوں غنیہ آپی!" چند لمحے لگے تھے اجیہ کو خود پر قابو پانے میں۔

اجیہ اپنے کمرے میں چلی گئی تھی۔ شام کو اس نے معمول کے مطابق پڑوس سے ٹیوشن کے لیے آنے والے بچوں کو پڑھایا۔ بچے پڑھ کر چلے گئے تو وہ اپنی کتابیں کھول کر بیٹھ گئی۔ خدیجہ سے مزید ضبط نہ ہو سکا وہ اس کے پاس آئی تھیں۔

"میرا بچہ ناراض ہے مجھ سے۔" انہوں نے اس کا چہرہ ہاتھوں میں تھام کر اس کے گال پر عین اسی جگہ لب رکھے جہاں دوپہر کو تھپڑ رسید کیا تھا۔ ایک پل کو اجیہ کی آنکھیں بھیگ گئی تھیں۔

"کیسی باتیں کرتی ہیں آپ۔" وہ بمشکل مسکرائی۔

"تم تینوں میری زندگی کا حاصل ہو اجیہ۔ میں سوچ بھی نہیں سکتی کہ میری بیٹیاں زندگی میں کچھ ایسا کام کریں جس سے میری تربیت پر حرف آئے۔" انہوں نے اس کی پیشانی پر آئی لٹ کو پیار سے سنوارتے ہوئے اسے مخاطب کیا۔

"میں آپ کو کیسے یقین دلاؤں امی کہ میں کچھ نہیں

کرنے والی۔ میری رگوں میں آپ کا ہی خون ہے۔ میں کچھ غلط سوچ تو سکتی ہوں کر نہیں سکتی۔" اس نے تھکے تھکے لہجے میں اعتراف کیا۔ خدیجہ نے ایک بار پھر اس کی پیشانی چوم لی۔

"اللہ سے دعا کرو۔ تمہاری بہن بھی اللہ کے فضل و کرم سے بہت جلد اپنے گھر بار کی ہو جائے گی۔" خدیجہ بھرپور یقین سے بولی تھیں۔

اجیہ بس انہیں دیکھ کر رہ گئی۔ اس کا دل ایسے کسی بھی یقین سے خالی تھا۔

اب وہ کس دل سے دعا مانگتی۔ اس کے دل کا خالی پن بڑھتا ہی جا رہا تھا۔ نماز پڑھ کر وہ بے دلی سے جائے نماز لپیٹ کر رکھ دیتی۔

"بیٹا! دعا نہیں مانگی کیا؟" خدیجہ نے اسے ایک دن ٹوک ہی دیا۔

"جب دعا مانگنے سے فرق نہیں پڑا تو نہ مانگنے سے کیا فرق پڑے گا۔" وہ صرف سوچ کر رہ گئی تھی۔ اگر بول پڑتی تو خدیجہ کو اس سے کلمہ دوبارہ پڑھوا کر اس کے ایمان کی تجدید کروانی تھی۔

☼ ☼ ☼

تائی جان بنفس نفیس۔ تشریف لا کر خدیجہ کو ماہین کی شادی کا جگمگاتا کارڈ تھما گئی تھیں۔ اس تاکید کے ساتھ کہ بچیوں سمیت تمام فنکشنز میں شرکت ضرور کرنی ہے۔ خدیجہ کا خیال تھا کہ صرف وہ اور ظہیر صاحب ماہین کی رخصتی والے روز وہاں جا کر رسم نبھا دیں گے۔ لیکن ان کی حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی۔ جب غنیہ نے ان سے کہا کہ وہ بہنیں بھی ذرا دیر کے لیے مایوں، مہندی کے فنکشن میں شرکت کرنے جائیں گی۔

"اتنا قریبی رشتہ ہے امی ہمارا ان سے۔ ہماری غیر حاضری پر سب رشتہ دار ہمارا پوچھیں گے نہیں اور جانے ہماری غیر موجودگی تائی جان کو کون کون سے افسانے بنانے کا موقع فراہم کر دے۔" غنیہ کے مدلل انداز پر خدیجہ قائل ہو گئی تھیں۔

"تم چلو گی نا اجیہ؟" غنیہ اب اس سے مخاطب تھی۔ اجیہ نے نگاہیں اٹھا کر اپنی بہادر بہن کو دیکھا۔

"اگر آپ اور رہنیہ جا رہے ہیں تو میں بھی چل پڑوں گی غنیہ آپی۔" اس نے سنجیدگی سے جواب دیا۔

"وہاں جا کر تم اپنی تائی جان سے کچھ الٹا سیدھا نہیں بولو گی۔ سمجھیں تم۔" خدیجہ کو خدشہ ستایا تو اسے پیشگی تنبیہ کی۔

"پتا نہیں میں اپنے متعلق آپ کی بدگمانی کیسے دور کروں۔" وہ ٹھنڈا سانس لے کر کمرے سے چلی گئی۔ پہلے کی طرح بات بات پر الجھنے، لڑنے جھگڑنے والی اجیہ ہمہ وقت سنجیدگی کا لبادہ اوڑھے رکھتی۔ نقصان غنیہ کا ہوا تھا۔ لیکن چوٹ اجیہ کے دل پر پڑی تھی۔ اس کے لب تو جیسے مسکرانا بھول ہی گئے تھے۔

ماہین کی مہندی پر جانے کے لیے جب ان کی تینوں بیٹیاں تیار ہوئیں تو بے ساختہ ان کے دل سے ماشاء اللہ کی صدا نکلی تھی۔ انہوں نے کوئی بہت زرق برق کپڑے نہیں پہنے تھے۔ نہ ہی شوخ سا میک اپ کیا تھا۔ نفیس سا سنگھار کرنے سے ہی ان کی بیٹیاں پرکشش اور پروقار لگ رہی تھیں۔

مہندی کے فنکشن کا انتظام ہوٹل میں کیا گیا تھا۔ ماہین اس فنکشن کے لیے بھی خصوصی طور پر بیوٹی پارلر سے تیار ہو کر آئی تھی۔ اس بات میں کوئی شبہ نہ تھا کہ وہ بے تحاشا حسین لگ رہی تھی۔ اس کی ننھیالی کزنز نے اس کو گھیر رکھا تھا۔ تائی جان شاداں و فرحاں ادھر سے ادھر پھر رہی تھیں۔ بیٹی کی شادی کے وقت جو فطری رنجیدگی بیٹی کی ماں کی آنکھوں سے جھلکتی ہے عشرت بیگم کی آنکھوں میں اس اداسی اور رنجیدگی کا شائبہ تک نہ تھا۔ ان کی آنکھیں کچھ پا لینے اور کسی کو ہرا دینے کے احساس کے زیر اثر کچھ زیادہ ہی چمک رہی تھیں۔ وہ ذرا دیر کو خدیجہ اور ان کی بیٹیوں کے پاس آئی تھیں۔

"اے لو خدیجہ! آج تو بچیوں کو ذرا تیار شیار کر کے لے آتیں۔ سینکڑوں مہمان اکٹھے ہوئے ہیں۔ ایسے موقع پر ہی بچیاں کسی کی نظروں میں آتی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہیں بات بن جائے۔" انہوں نے بہت اپنائیت سے خدیجہ کو ٹوکا تھا۔

"ایسے تو نہ کہیں عشرت آپا۔ ماشاء اللہ اتنی پیاری لگ رہی ہیں خدیجہ باجی کی بچیاں کہ میری تو نظر ہی نہیں ٹھہر رہی۔ پوری محفل میں سب سے جدا اور سب سے منفرد۔" تائی جان کی چھوٹی بہن جو کچھ دیر پہلے ہی خدیجہ کے پاس آن بیٹھی تھیں، بہن کو ٹوکے بنا نہ رہ پائیں۔

"تمہیں کیا پتا مدحت! آج کل کے فیشن۔ تم تو خود سولہویں صدی کی عورت لگتی ہو۔ تمہارے مولوی میاں نے تم پر اپنا پورا پورا رنگ جما لیا۔ لگتا ہی نہیں تم ہماری بہن ہو۔" تائی جان بہن کو گھور کر نخوت سے مخاطب کرتے ہوئے دوسرے مہمانوں کی طرف مڑ گئیں۔

"آپا بھی بس۔" مدحت بہن کے بے لاگ تبصرے پر کچھ خفیف ہوتے ہوئے سر جھٹک کر مسکرا دیں۔ عشرت بیگم کی اس بات میں واقعی صداقت تھی کہ مدحت کہیں سے ان کی بہن نہیں لگتی تھیں۔ وہ شکل و صورت میں بھی ان سے مختلف تھیں اور مزاج اور عادات میں بھی۔

اجیہ ان کی باتوں سے بے نیاز ٹکٹکی باندھے ماہین کو دیکھے جا رہی تھی۔ اب اسے مہندی لگانے کی رسم کی جا رہی تھی۔ ہنستی کھلکھلاتی، اٹھلاتی ماہین، مووی میکر اس کا ایک ایک پوز محفوظ کر رہا تھا۔

"یہ میری غنیہ آپی کی جگہ تھی۔" وہ بڑبڑائی تھی۔

☼ ☼ ☼

"ہم آپ کے پاس بہت آس لے کر آئے ہیں خدیجہ باجی۔ ہمیں مایوس مت کیجیے گا۔" ڈرائنگ روم میں اس وقت پن ڈراپ سائیلنس تھا۔ جب مدحت کی آواز نے سناٹے کو توڑا تھا۔

"وہ تو ٹھیک ہے۔ لیکن کچھ سوچنے سمجھنے کا تو وقت دیں۔" خدیجہ نے کچھ گھبرائے اور بوکھلائے ہوئے لہجے میں جواب دیا۔

"یہ جو میرے ساتھ نائلہ بیٹھی ہے، سارا مسئلہ اسی کا ہے۔ اس کے میاں کی چھٹیاں ختم ہونے والی ہیں۔ انہوں نے واپس کینیڈا جانا ہے اور اس کی خواہش ہے کہ جانے سے پہلے بھائی کی خوشی دیکھ جائے۔" مدحت نے اپنے ساتھ بیٹھی پرکشش سی لڑکی کی جانب اشارہ کرتے ہوئے کہا تھا۔

"آپ پریشان مت ہوں آنٹی۔ سوچنے کا ٹائم ضرور لیں۔ لیکن اتنا ہمیں یقین ہے کہ آپ عثمان بھائی کو دیکھیں گی تو آپ رشتہ بھی قبول کر لیں گی اور ہمیں شادی کی تاریخ بھی دے دیں گی۔" نائلہ کھلکھلائی تھی۔

"صحیح کہہ رہی ہے نائلہ۔ سچ خدیجہ باجی! جس طرح میں نے غنیہ کو پہلی نگاہ میں عثمان کے لیے اوکے کر دیا تھا۔ اسی طرح آپ عثمان کو دیکھیں گی تو آپ کو لگے گا کہ وہ آپ کی بیٹی کا ہی نصیب ہے۔ میں نے ماہین کی شادی پر اپنے موبائل سے غنیہ کی تصویر اتار لی تھی۔ وہاں جا کر ان لوگوں کو غنیہ کی تصویر دکھائی اور ساتھ ہی اس کی شخصیت کا خاکہ بھی کھینچ ڈالا۔ ایسی ہی لڑکی کی ان لوگوں کو تلاش تھی۔ بس نائلہ تو میرے سر ہو گئی کہ چچی جان فٹافٹ ملتان جا کر غنیہ کا رشتہ مانگیں۔ عثمان بھی آیا ہے۔ آفیسرز میس میں ٹھہرا ہوا ہے۔ بلکہ ہمارا اپنا سامان بھی وہیں پڑا ہے۔ رات بارہ بجے تو پہنچے ہیں۔ عشرت آپا تک کو اطلاع نہیں دی۔ سیدھے آپ کے پاس آئے ہیں۔ اگر آپ کہیں تو فون کر کے عثمان کو بھی بلا لیتی ہوں۔" مدحت جوش و خروش سے نان اسٹاپ بولے جا رہی تھیں۔

"اسی لیے تو بھائی کو ساتھ لائے ہیں آنٹی کہ آپ لوگوں کو صرف لڑکا دیکھنے کی خاطر پشاور تک نہ آنا پڑے یوں ٹائم مزید ضائع ہوتا ویسے تو بھائی کی پوسٹنگ اٹک میں ہے لیکن اٹک کون سا نزدیک ہے۔ بس آپ ظہیر انکل کو بھی بلوا لیں اور ہم عثمان بھائی کو بلوا لیتے ہیں۔ لڑکا پسند آ گیا تو ہم شادی کی تاریخ لے کر ہی ٹلیں گے۔"

نائلہ نے پھر شوخی کا مظاہرہ کیا۔ خدیجہ عجیب شش و

پنج کا شکار تھیں۔ ان کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا کہ ان کی بیٹی کا رشتہ جیٹھانی کی بہن کی وساطت سے آئے گا۔ مدحت، عشرت بیگم کی سب سے چھوٹی بہن تھیں ان کا سسرال پشاور تھا سالوں بعد ہی باقی بہنوں کے پاس ملتان چکر لگتا تھا۔ ماہین کی شادی پر خود خدیجہ کی ان سے برسوں بعد ملاقات ہوئی تھی۔ جیٹھانی کی یہ بہن مزاج میں بہن سے بلکہ باقی سب بہن بھائیوں سے بالکل مختلف تھیں، کبھی کبھار عشرت بیگم کی زبانی ہی سننے کو ملتا کہ ان کے مرحوم والد صاحب نے سب سے چھوٹی بیٹی کو مولویوں کے خاندان میں بیاہ دیا۔ خیر خدیجہ جانتی تھیں کہ عشرت بیگم کی مولوی سے کیا مراد ہوتی تھی۔ دین کا صحیح فہم رکھنے والا ہر وہ شخص جو زندگی اسلام کے اصولوں کے مطابق گزارنے کی کوشش کرتا ان کے نزدیک "مولوی" ہوتا تھا۔ عشرت اور نصیر صاحب خود ظہیر الدین کو اس کیٹیگری میں شمار کرتے تھے۔

بہرحال ماہین کی شادی میں مدحت سے مل کر عشرت بیگم کی ان سے متعلق کی جانے والی ہر بات کی نفی ہو گئی تھی۔ مدحت کا خوش باش چمکتا دمکتا چہرہ دیکھ کر کوئی بھی شخص ان کی مطمئن اور خوش گوار ازدواجی زندگی کے بارے میں اندازہ لگا سکتا تھا اور اس وقت مدحت اپنے جیٹھ کے بیٹے کا رشتہ لے کر لڑکے کی بہن کو ساتھ لیے آئی ہوئی تھیں۔ اس کی جیٹھانی کا برسوں پہلے انتقال ہو چکا تھا۔ عثمان اور نائلہ دو ہی بہن بھائی تھے۔

نائلہ کی شادی اس کے پھوپھی زاد سے ہوئی تھی جو کینیڈا میں رہائش پذیر تھا۔ نائلہ بھی بیاہ کر وہیں چلی گئی تھی۔ عثمان کا رشتہ ڈھونڈنے کی ذمہ داری مدحت کے جیٹھ نے ان کے سپرد کر رکھی تھی۔ وہ اپنے سسرال کی ہر دلعزیز بہو تھیں۔ دیور، جیٹھ کے بچوں سے بھی ان کی خوب ہی دوستی تھی۔ عثمان نے بھی انہیں اختیار دے رکھا تھا کہ وہ اس کے لیے بھی اپنے جیسی لڑکی ڈھونڈ کر لا دیں۔

وہ آرمی میں میجر کے رینک پر فائز تھا۔ آج کل اس کی پوسٹنگ اٹک میں تھی۔ مدحت نے ماہین کی شادی سے واپسی پر سسرال میں خدیجہ اور ظہیر کے گھرانے اور ان بچیوں کا ایسا نقشہ کھینچا کہ عثمان کے والد نے بھی رشتہ فوراً "اوکے" کر دیا اور غنیہ کی تصویر عثمان کی اکلوتی بہن نائلہ کے من کو بھی بھا گئی ویسے بھی یہ فیملی دین کا صحیح فہم اور اعلا اخلاقی اقدار رکھنے والی فیملی تھی انہیں عثمان کے لیے کوئی سلجھی ہوئی لڑکی درکار تھی ظاہری خوب صورتی سے انہیں خاص سروکار نہ تھا۔ خدیجہ نے ظہیر صاحب کو فون کر کے بلوا لیا تو مدحت نے عثمان کو بلوا بھیجا اس کی بہن کا کہنا صحیح تھا کہ اس کے بھائی کو دیکھ کر رد کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، عثمان کو دیکھ کر ان کا دل اندر تک مطمئن ہو گیا۔

اس لمبے چوڑے وجیہہ شخص کی روشن پیشانی سے ہی اس کی شرافت اور نجابت کا اظہار ہو رہا تھا۔ اس کی گفتگو کا سلجھا ہوا، دھیما اور مہذب انداز، خدیجہ کا من شانت ہو گیا، لیکن جب مدحت نے ان سے سرگوشی کے انداز میں پوچھا۔

"کیا یہ ممکن ہے خدیجہ باجی کہ عثمان اور غنیہ ایک دوسرے کو ایک نظر دیکھ لیں؟"

خدیجہ، مدحت کی بات سن کر کچھ پریشان ہو گئی تھیں۔ ابھی زیادہ عرصہ تو نہ گزرا تھا کہ ان کی بیٹی کو لڑکے کے گھر والوں نے اوکے مگر لڑکے نے مسترد کر دیا تھا اگر اس بار بھی وہی پریکٹس دہرائی گئی تو شاید ان کی بیٹی اپنی شخصیت کا اعتماد ہمیشہ کے لیے ہی نہ کھو دے۔ لیکن وہ خود بھی چاہتی تھیں کہ بات بڑھنے سے پہلے اس بات کو یقینی بنا لیا جائے کہ عثمان کو غنیہ پسند آئی ہے یا نہیں۔

خدیجہ نے جی کڑا کر کے غنیہ کو اندر بلوا لیا تھا۔ پچھلی بار کی نسبت آج غنیہ کہیں زیادہ پزل ہو رہی تھی۔ ٹھنڈی یخ ہتھیلیوں، شرم و گھبراہٹ سے لرزتی پلکوں اور دھڑکتے دل کے ساتھ غنیہ ڈرائنگ روم میں داخل ہوئی۔

"بھائی! یہ ہیں غنیہ۔" نائلہ نے دھیمے سے لہجے میں بھائی کو مخاطب کر کے غنیہ کی جانب متوجہ کیا۔

"السلام علیکم!" عثمان نے نشست سے کھڑے ہو کر اسے شائستگی سے سلام کیا تھا۔ خواتین کو تعظیم دینے کا فوجیوں کا مخصوص طریقہ۔ غنیہ سے تو خیر کیا جواب دیا جانا تھا۔ مدحت نے اسے اپنے پاس بٹھا لیا تھا۔

وہ لوگ جلد شادی پر زور دے رہے تھے جبکہ خدیجہ اور ظہیر ابھی تک متذبذب تھے۔

"بات دراصل یہ ہے انکل کہ صرف نائلہ کی وجہ سے ہم جلد شادی کرنا چاہ رہے ہیں۔ میں اپنی ذات کے متعلق خود تو آپ کو کیا اطمینان کرواؤں۔ اپنے یونٹ کے جوانوں، کپتانوں سے لے کر اپنے آفیسرز تک سے آپ کا رابطہ کروائے دیتا ہوں۔ ایک فوجی کے متعلق صحیح رپورٹ اس کے ساتھی ہی دے سکتے ہیں۔ یہ دو معزز خواتین چونکہ میرے خاندان سے تعلق رکھتی ہیں سو ان کی بات پر بے شک یقین نہ کریں انہوں نے تو میری شان میں قلابے ملانے ہی ہیں۔"

میجر عثمان نے مسکراہٹ دباتے ہوئے بہن اور چچی کی جانب اشارہ کیا۔ اس کی بھوری آنکھوں میں بھی شرارت رقصاں تھی۔ ظہیر اور خدیجہ بھی مسکرا دیے۔

"میاں صاحبزادے! ہمیں وقت اس لیے درکار نہیں ہے کہ ہمیں تمہارے بارے میں انکوائری کروانی ہے۔ لیکن ہمیں شادی کی تیاری کے لیے بھی تو کچھ وقت درکار ہے۔" ظہیر صاحب نے بشاشت سے مسکرا کر عثمان کو مخاطب کیا۔ وہ ایک لمحے کو سنجیدہ ہوا تھا۔

"میں جانتا ہوں جس معاشرے میں ہم رہ رہے ہیں وہاں سب سے زیادہ پروا "دنیا والوں" کی کی جاتی ہے لیکن اگر ہم اور آپ غیر ضروری رسوم و رواج سے ہٹ کر سادگی سے شادی کی ایک مثال قائم کریں تو یقین کریں بہت سے لوگوں کو اس سے ہمت ملے گی۔ آپ لوگوں کو جہیز وغیرہ کا تردد کرنے کی قطعاً کوئی ضرورت نہیں ویسے بھی ہم فوجی لوگ تو خانہ بدوشوں کی سی زندگی گزارتے ہیں کبھی یہاں تو کبھی وہاں۔ میں تو ضرورت کے علاوہ زیادہ سامان اکٹھا کرنے کا قائل ہی نہیں اور رہے دنیا والے تو کسی بھی اچھے کام کے لیے ہمیں دنیا کی پروا نہیں کرنا چاہیے۔"

"ہماری خوش قسمتی بیٹا کہ تم جیسا روشن خیال شخص ہماری فرزندی میں آ رہا ہے۔ تمہاری باتوں سے اختلاف ممکن نہیں، لیکن میں چاہتا ہوں کہ تمہارے والد صاحب سے بھی ایک بار مل لوں پھر ان شاء اللہ سارے معاملات طے کر لیں گے۔" ظہیر صاحب نے متانت سے جواب دیا۔



چار روز بعد خدیجہ اور ظہیر پشاور چلے گئے تھے۔ عثمان سے مل کر تو ان کا من مطمئن تھا ہی۔ اس کے والد اور چچا وغیرہ سے ملاقات کے بعد دل کا اطمینان مزید بڑھ گیا تھا۔ پچیس دن بعد ہی میجر عثمان پشاور سے بارات لا کر اسے اپنے سنگ رخصت کروانے آن پہنچا تھا۔ دلہن بنی غنیہ پر اتنا روپ چڑھا تھا کہ جو دیکھتا نظر ہٹانا بھول جاتا، اس کے پہلو میں بیٹھا اس کا دولہا بھی کچھ کم نہ لگ رہا تھا۔ بلاشبہ وہ بہت وجیہہ شخص تھا۔ ساتھ ہی ساتھ بہت پروقار بھی تھا۔ شادی کی تقریب انتہائی سادگی سے منعقد کی جا رہی تھی، لیکن یہ انتہائی پروقار تقریب تھی۔ "دنیا والے" باتیں بنانے کے بجائے متاثر اور مرعوب ہی دکھائی دے رہے تھے۔

دلہن کے گھر والوں کی آنکھیں نم، لیکن دل شانت تھے فقط اجیہ ہاں اجیہ تھی جس کے دل کو اب بھی قرار نہ مل رہا تھا۔

وہ اسٹیج پر بیٹھی غنیہ اور اس کے ساتھ بیٹھے عثمان پر نگاہ ڈالتی۔ اس کے لبوں پر اپنے رب کے لیے شکر کے کلمات آنے لگتے، لیکن اس کے لب کپکپا کر خاموش ہو جاتے۔ کچھ دن پہلے تک تو اجیہ نے اپنے دل میں اس کے لیے کیسی بدگمانی پال رکھی تھی۔ وہ اس کی بارگاہ میں دعا کے لیے ہاتھ اٹھانا چھوڑ چکی تھی۔ کوئی اور تو اس کے خلاف کیا فتویٰ دیتا اس نے مسلسل

اپنی ذات کو کٹہرے میں کھڑا کر رکھا تھا ندامت اور پشیمانی کے احساس سے اس کا دل لرز، لرز جاتا۔ بابا ہمیشہ کہتے تھے کہ اللہ اپنے بندوں کو کسی آزمائش سے دوچار کرکے آزماتا بھی ہے اور آزمائش پر پورا اتر کر، صبر کرکے بندے اپنے رب کا زیادہ قرب حاصل کرسکتے ہیں۔ وہ تو پہلے ہی امتحان میں فیل ہوگئی تھی۔

بابا نے بتایا تھا "دعائیں تین طرح کی ہوتی ہیں ایک وہ جو فوراً" قبولیت کا درجہ پاجائیں۔ دوسری وہ جن کے بدلے رب ان کا بہتر متبادل عطا کرے اور تیسری دعا جس کا اجر یوم آخرت کے لیے سنبھال کر رکھ لیا جاتا ہے۔"

تائی جان نے ارسلان کا رشتہ "اچک" لیا تو یہ بات اجیہ کی برداشت سے باہر ہوگئی، لیکن ساتھ ہی ساتھ وہ اپنے رب سے بھی بدگمان ہوگئی اللہ نے غنیہ کو ارسلان سے بہتر بدل عنایت فرمادیا، لیکن اگر غنیہ کے لیے کی گئی دعائیں دعاؤں کے تیسرے درجے میں شمار ہوتیں جن کی قبولیت کے بجائے جن کا اجر قیامت کے لیے اٹھا کر رکھ دیا جاتا ہے تو کیا وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اپنے رب سے ناراض اور بدگمان رہتی۔ وہ اپنا ایمان ضائع کردیتی۔

اجیہ ضمیر کی عدالت میں کھڑی تھی اور سوالوں کی چبھن نے اسے عاجز کرر کھا تھا۔

"ابھی غنیہ آپی کی رخصتی نہیں ہوئی مسز اور تم نے ابھی سے ہی آنسوؤں کے دریا بہا رکھے ہیں۔"

اپنے قریب عون کی سرگوشی پر اس نے آنسوؤں سے لبریز آنکھوں سے اس کی سمت دیکھا۔ وہ بہت محبت اور محویت سے اسے تک رہا تھا۔

"تمہیں اللہ سے بہت شکوے تھے نا اجیہ اور میں نے کہا تھا جواب شکوہ جلد آجائے گا۔ دیکھو کیسا شاندار جواب شکوہ آیا ہے۔" اس نے اسٹیج پر بیٹھے عثمان کی جانب اشارہ کیا تھا۔

"ویسے یار میجر صاحب اتنے ڈیشنگ ہیں کہ میں بھی کچھ کچھ جیلسی فیل کررہا ہوں۔ ان کے مقابلے کے لیے میں نے آج اپنی ڈریسنگ پر خصوصی توجہ دی ہے اگر وہ تمہارے گھر کے بڑے داماد ہیں تو میں چھوٹا داماد ہوں لوگ موازنہ کرنے لگ ہی جاتے ہیں۔ سچ سچ بتاؤ کیسا لگ رہا ہوں میں؟" عون شرارت کے موڈ میں تھا اجیہ نے اس پر ایک نگاہ ڈالی۔ اچٹتی سی نگاہ ایش گرے ٹوپیس سوٹ میں وہ واقعی بہت ہینڈسم لگ رہا تھا، لیکن اجیہ کا دھیان نہ اس کی بات پر گیا تھا نہ اس کی ڈریسنگ پر۔ وہ تو اپنے ہی مسئلے میں گرفتار تھی اور عون کو سامنے پاکر خود پر قابو نہ رکھ پائی اس نے مزید شدت سے رونا شروع کردیا تھا۔

"میں بہت بری ہوں عون۔" وہ روتے ہوئے مسلسل ایک ہی بات کی تکرار کیے جارہی تھی۔

"وہ تو ہو، لیکن ڈیر رونا تو پھر بھی میرا بنتا ہے کہ آخر میں تمہارے ساتھ گزارہ کیسے کروں گا۔ تم کیوں آنسو ضائع کررہی ہو۔" عون اب بھی سنجیدہ نہ ہوا۔

"کیا اللہ مجھے معاف کردے گا؟" اس نے آنکھیں رگڑتے ہوئے عون سے پوچھا۔

"شوہر کو خوش رکھو گی تو اللہ تمہارے بہت سے گناہ یقیناً" معاف کردے گا۔ شوہر کا رتبہ بہت بڑا ہوتا ہے۔" عون نے اسے بردباری سے آگاہ کیا تھا۔

"تم کبھی میرے ساتھ سیریس نہیں ہوسکتے؟" اس کی مشکل سمجھے بغیر عون اپنی ہی ہانک رہا تھا۔ اجیہ کو مزید رونا آگیا۔

"میں ہمیشہ سے تمہارے ساتھ ہی سیریس ہوں ڈارلنگ۔" عون نے لگے ہاتھوں رومانس بھی جھاڑ دیا جانتا تھا بیوی کسی اور ہی موڈ میں ہے ورنہ یہ فقرہ بولنے پر سر پھٹ بھی سکتا تھا اور پھوٹ بھی سکتا تھا۔ اجیہ نے فقط ایک لمحے کو اسے گھورا تھا پھر رونے کا شغل جاری رکھا۔

"غلطی انسان سے ہی ہوتی ہے میری بے وقوف زوجہ محترمہ! ابھی یقیناً" تمہارا آخری وقت تو آیا نہیں توبہ کا دروازہ کھلا ہے۔ تم نے جو کچھ بھی الٹا سیدھا بولا یا سوچا اس کے لیے توبہ کرو اور آئندہ کے لیے ایسا کچھ بھی بولنے یا سوچنے سے پرہیز کرو اور ہاں میری شان میں بھی جو گستاخانہ کلمات ادا کرتی رہتی ہو ان کے لیے الگ سے توبہ کرو۔ شوہر کی نافرمان بیویاں جنت میں داخلے کے لیے۔"

عون جانے کیا کچھ بولے جارہا تھا، لیکن اس نے یقیناً" اجیہ کا مسئلہ سمجھ بھی لیا تھا اور اس کا حل بھی بتا دیا تھا۔

"توبہ، ہاں یقیناً" توبہ ہی رب کو راضی کرنے کا بہترین طریقہ تھا۔ خالی خولی شکر کرتے ہوئے جو احساس شرمندگی حاوی ہورہا تھا پہلے سچے دل سے توبہ ضروری تھی پھر اللہ کا شکر ادا کرنا تھا جس نے غنیہ آپی کو اتنا بہترین بر عطا کیا تھا۔ دور بیٹھی بہن کو محبت بھری نظروں سے دیکھتے ہوئے اجیہ کے لبوں پر مدھری مسکان بکھر گئی تھی۔

"واہ "دھوپ میں بارش" ہوگئی۔" اس کے رونے اور پھر ہنسنے کے لیے عون نے مسکراتے ہوئے ایک شعر کا حوالہ دیا تھا۔ اجیہ اب کھل کر ہنس پڑی تھی۔ اسے قطعاً" علم نہیں تھا کہ وہ میرج ہال میں موجود قدرے فاصلے پر بیٹھی کسی اور ہستی کی نگاہوں کی زد میں ہے۔

"خدیجہ اور ظہیر کی بیٹیوں کے نصیب بہت ہی زور آور ہیں۔" یہ عشرت بیگم تھیں جو ٹھنڈا سانس بھرتے ہوئے اپنی چھوٹی بہن مدحت سے مخاطب تھیں۔ ان کے ساتھ ماہین بھی بیٹھی تھی جو بہت قیمتی اور خوب صورت لباس زیب تن کیے ہوئی تھی۔ سلیقے سے کیے گئے میک اپ میں اس کا حسن دو آتشہ ہورہا تھا، لیکن آج اس کے چہرے کی چمک اور لہجے کی کھنک مفقود تھی۔

"خدیجہ باجی اور ظہیر بھائی نے اپنی بچیوں کی تربیت بھی بہت اچھی کی ہے۔" مدحت بہن کے چہرے کے بگڑے زاویوں کو خاطر میں نہ لاتے ہوئے رسانیت سے بولی تھیں۔

"پتا نہیں خدیجہ نے کیا گھول کر پلا دیا ہے تمہیں۔ تمہارے منہ سے سوائے اس کی تعریف کے کچھ نہیں نکلتا۔ کون کہہ سکتا ہے کہ تم میری چھوٹی بہن ہو۔ خدیجہ زیادہ سگی لگتی ہے تمہاری۔" توقع کے عین

مطابق عشرت بیگم بہن پر چڑھ دوڑی تھیں۔ مدحت نے افسوس سے بہن کو دیکھا۔

"کیسا ہیرا داماد ڈھونڈ کر دیا ہے خدیجہ کو۔ لڑکا ساتھ ہی رکھے گا نا غنیہ کو۔ ایسے شاندار تو ان آرمی والوں کو گھر ملتے ہیں۔ ٹھاٹ سے رہے گی غنیہ۔ ایک میری بچی ہے۔ سسرال بے شک مختصر ہے، لیکن سسرال کا عذاب سر پر مسلط تو ہے نا۔ نہ دن کا سکون نہ رات کا چین۔ کیا تھا جو تم غنیہ کے بجائے ماہین کا رشتہ اس جگہ کروا دیتیں۔" عشرت بیگم کا قلق زبان پر آیا۔

"آپا! غلط بیانی تو نہ کریں، ذرا یاد کریں۔ سب سے پہلے میں نے عثمان کے لیے ماہین کا رشتہ ہی مانگا تھا۔" مدحت نے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے بہن کو یاد دلایا۔

"وہ تم نے رشتہ مانگا تھا؟ بس سرسری سی بات کی تھی۔" عشرت بیگم نے خفگی سے بہن کو گھورا۔

"تو آپ نے میری سرسری بات کا کیا جواب دیا تھا۔ نہ بابا۔ ابا جی نے جو غلطی کرلی وہ میں نہ دہراؤں گی۔ مجھے مولویوں کے خاندان میں بیٹی نہیں بیاہنی۔ تمہارا حشر ہمارے سامنے ہے۔ چھوٹی عمر میں شادی ہو گئی تھی۔ سسرال کا ایسا رنگ چڑھا کہ اتر کر نہ دیا۔ اتنی دقیانوسی لگتی ہو ہماری بہن تو کہیں سے لگتی ہی نہیں۔" مدحت نے بہن کو ان کے سارے الفاظ یاد دلائے تھے۔ عشرت بیگم سے کوئی بات نہ بن پڑی وہ محض انہیں تیکھی نگاہوں سے گھورتی رہ گئیں۔

"ماہین میری بھانجی ہے آپا! مجھے جی جان سے عزیز ہے یقین کریں جب میرے جیٹھ نے عثمان کا رشتہ ڈھونڈنے کی ذمہ داری میرے کندھوں پر ڈالی تو میرے ذہن میں سب سے پہلے ماہین کا نام آیا تھا۔ مجھے پتا تھا کہ ہمارے اور آپ کے ماحول میں بہت فرق ہے، لیکن میں نے سوچا کہ میں نے بھی تو اپنے آپ کو ان کے رنگ میں ڈھال لیا اور لڑکیوں کی ذات میں بہت لچک ہوتی ہے وہ ہر طرح کے ماحول میں ایڈجسٹ کرلیتی ہیں پھر عثمان جیسا سلجھا ہوا بندہ، ماہین یقیناً اس کے ساتھ خوش رہتی، لیکن خیر اب تو یہ باتیں کرنا ہی فضول ہیں۔ اللہ ماہین کو اپنے گھر میں آباد، سلامت رکھے اور عثمان اور غنیہ کی جوڑی قائم رہے۔"

"لڑکے کے بارے میں بتا ہی دیتیں کہ ایسا اچھا خوب صورت لڑکا ہے، پھر آرمی آفیسر، میں ایک بار لڑکا دیکھ لیتی پھر ہو سکتا ہے میں ماہین کی بات یہیں طے کردیتی۔" عشرت بیگم کا قلق جانے کا نام نہیں لے رہا تھا۔ مدحت کو ان کی باتیں سن کر افسوس ہونے لگا۔

"آپا! آپ کو بتایا تھا کہ لڑکا میجر ہے آپ نے پھر بھی کوئی دلچسپی نہیں لی۔" مدحت نے انہیں دھیرے سے یاد دلایا۔

"ارے، تمہارے سسرال میں تو سب میجر ہیں۔ سسر تمہارا صوبیدار میجر تھا۔ اسے سب میجر صاحب میجر صاحب کہہ کر پکارتے تھے۔ جیٹھ تمہارا صوبیدار میجر بن کر ریٹائر ہوا مجھے کیا پتا تھا کہ لڑکا "اصلی" میجر ہے۔" عشرت بیگم مزید پچھتاوے کی لپیٹ میں تھیں، مدحت نے لمبی سانس بھری۔

"میں اب آپ کو کیا بتاؤں آپا! سچی بات تو یہ ہے کہ آپ کے انکار کے باوجود میں ایک بار آپ سے ملنے آرہی تھی، میں نے سوچا ٹیلی فون پر میں آپ کو قائل نہ کرپاؤں گی وہاں جاکر آپ کو اس رشتے کے پلس پوائنٹ گنواؤں گی، لیکن آپ نے اتنا اچانک ماہین کا رشتہ طے کردیا کہ میرا ارادہ ارادہ ہی رہ گیا۔ مجھے ماہین کی شادی کا کارڈ موصول ہوگیا۔ میرا آنا ہوا تو سہی مگر مقصد بدل گیا۔ شاید میرے توسط سے عثمان کا رشتہ غنیہ سے طے ہونا تھا۔ رشتے آسمانوں پر بنتے ہیں آپا اور یقین کریں۔ عثمان جس مزاج کا لڑکا ہے اس کا صحیح جوڑ غنیہ ہی ہے۔ میں بھی اپنے سسرال والوں کے آگے سرخرو ہو گئی۔ انہیں جیسی لڑکی کی خواہش تھی وہ میں نے ڈھونڈ دی۔"

"اچھا امی چھوڑیں۔ کیا فضول کی باتیں لے بیٹھی ہیں جو ہونا تھا ہو گیا۔" ماہین نے اکتا کر ماں کو ٹوکا۔

"تم کیوں اتنی مضمحل اور بجھی بجھی لگ رہی ہو ماہین! طبیعت تو ٹھیک ہے تمہاری۔" مدحت نے پیار سے بھانجی کو دیکھا۔

"شکر ہے بھانجی کا بھی خیال آگیا۔" عشرت بیگم نے طنز کیا۔ مدحت اس بار خاموش رہیں۔ بڑی بہن کی باتوں کا جواب دینا ان کے بس سے باہر تھا۔

"سوچا تھا مختصر سسرال ہے عیش کرے گی میری بچی، لیکن نہیں ہمارے ایسے نصیب کہاں۔ بوڑھی دادی ساس قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھی ہے مگر نکتہ چینی کر کر کے میری ماہین کا ناک میں دم کر رکھا ہے۔" عشرت بیگم کو کسی کے آگے تو دل کا غبار ہلکا کرنا تھا۔ سگی بہن سے زیادہ کس پر اعتماد کیا جاسکتا تھا۔ سو ساری باتوں پر مٹی ڈالتے ہوئے اس سے ماہین کی سسرال کے دکھڑے رونا شروع کردیے۔

"اب بندہ ماں سے بھی ٹیلی فون پر کھل کر بات نہ کرسکے بس یہ ہی کہا تھا ماہین نے کہ امی بڑھیا نے عاجز کر رکھا ہے، ارسلان نے سن لیا۔ اب بھلا بتاؤ۔ بندہ نوے سال کی بڑھیا کو بڑھیا نہ کہے تو کیا کہے ویسے ماہین کے آگے پیچھے پھرتا نہیں تھکتا، اس دن سے اینٹھا ہوا ہے۔ کہتا ہے۔ مجھے اپنی دادی جان سے بڑھ کر عزیز ہیں، میں ان کے خلاف ایک لفظ نہیں سن سکتا۔ ماہین کو رشتوں کا احترام کرنا آنا چاہیے۔" عشرت بیگم نے داماد کے لہجے کی نقل اتاری۔

"تو یہ کوئی بڑا ایشو تو نہیں۔ ماہین تم ارسلان سے ایکسکیوز کرلو اور آئندہ ایسی نوبت ہی نہ آنے دو۔" مدحت نے ماہین کو مخاطب کیا۔

"نہ، نہ کوئی ایکسکیوز کرنے کی ضرورت نہیں اور سر پر چڑھ جائے گا۔" عشرت بیگم نے بیٹی کو ٹوکا مدحت ٹھنڈی سانس بھر کر خاموش ہو گئیں دل ہی دل میں انہوں نے خدا کا شکر ادا کیا تھا کہ بھانجی کی محبت میں وہ جو فیصلہ کرنے جارہی تھیں قدرت نے اسے پایۂ تکمیل تک نہیں پہنچایا۔ عشرت بیگم جیسی ماں بیٹی کو سسرال میں رہنے کا صحیح ڈھنگ سکھا ہی نہ سکی تھیں اور عشرت بیگم اب دوبارہ اسٹیج کی طرف متوجہ تھیں۔ اگر وہ غنیہ کے لیے آیا ہوا ارسلان کا رشتہ کوشش کر کے ماہین کی طرف نہ موڑتیں تو ہو سکتا ہے، آج اس جگہ ان کی بیٹی بیٹھی ہوتی۔ انہوں نے جلد بازی کر کے اپنا ہی نقصان کرلیا تھا۔ عشرت بیگم کا قلق جانے کا نام نہ لے رہا تھا انہیں کون سمجھاتا کہ ارسلان اور ماہین کا جوڑ آسمانوں پر لکھا جاچکا تھا جس طرح غنیہ اور عثمان کا نصیب ایک دوسرے سے منسلک تھا۔ انہوں نے چالاکی اور ہیرا پھیری سے غنیہ کا نصیب چرانے کی کوشش کی تھی، اپنی اس کوشش میں کامیاب بھی رہیں ان کے نامۂ اعمال میں یہ چالاکی تو "یقیناً" درج ہوتی ہوگی، لیکن کاتب تقدیر کے فیصلے چالاکیوں سے بدلے نہیں جاسکتے۔ ایسا کر کے انسان صرف خود کو فریب دے سکتا ہے۔ کوئی کسی کا نصیب چھیننے پر قادر نہیں۔

☼

"آپ کہو تو دیوار چین اٹھا دوں گا ان کے اور اپنی بیوی کے بیچ۔۔۔"

جیا اس کے بالوں میں انگلیاں پھنسا کر بولی۔ "یہ جو بیوی ہوتی ہے نا' یہ برسوں کے پرانے رشتوں کو نئے سرے سے ایڈریس کرواتی ہے۔ بالکل بدل کر رکھ دیتی ہے اور اگر شوہر سر جھکانے کی عادت نہ ڈالے تو محبت کا تاج محل بنوا کر شوہر کو اس میں دفن بھی کر دیتی ہے۔"

"بس کریں۔ اتنا خطرناک نقشہ بھی نہ کھینچیں بیوی کا کہ میں رات کو خواب میں ڈرتا رہوں۔" اس نے مسمسی سی شکل بنائی تھی اور ہانیہ نے کان پکڑ لیا تھا۔

"بس کر دے کتنا ہی تو معصوم بے بی ہے نا۔ دو' دو باجیوں کو بے وقوف بناتا ہے۔"

"بنانے کی ضرورت نہیں ہوتی' اپیا! بے وقوف پیدا ہوتے ہیں' بنائے نہیں جاتے۔" وہ کہاں ہار ماننے والا تھا۔ وہ دونوں ہنس پڑیں۔ اپنی گودوں میں کھلایا بھائی اپنے قد سے اونچا ہونے لگے تو عجیب طرح کی خوشی' فخر سا پیدا ہو جاتا ہے۔ یہی اس وقت وہ دونوں محسوس کر رہی تھیں۔ اس بات سے بے خبر کہ منجھلی بھابھی کچن کے سامنے رکھے کولر سے پانی پیتے ہوئے ان کی ساری باتیں سن کر جا چکی ہیں۔

ان تینوں کی میٹنگ کا یہ مخصوص وقت ہوتا تھا۔ وہ شام سات بجے گھر میں ہوتا تھا۔ جیا پرابر میں رہتی تھی سو کچن میں ان کی مکمل حکمرانی ہوتی تھی۔

ان دنوں تینوں کے اپنی اپنی عمروں کے نئے نئے تجربے تھے' سو تینوں ہی اپنے اردگرد سے بے خبر صرف اپنی زندگی میں مگن رہتے تھے' مگر رات کھانا کھا کر وہ برتن سمیٹ ہی رہی تھی' جب بالکل اچانک اس کی دس سالہ بھتیجی اسے بلانے چلی آئی۔

"بابا بلا رہے ہیں۔"

بابا بلا رہے ہیں۔۔۔ یہ ہمیشہ کسی ہنگامے کا اعلان ہوتا تھا۔ پندرہ سال میں اسے ان لائن حاضریوں کی عادت پڑ چکی تھی' سو وہ ہاتھ دھو کر دوپٹے سے خشک کرتے ہوئے بڑے بھیا کے کمرے میں چلی گئی۔ اماں سامنے ہی کرسی پر بیٹھی تھیں۔

"پوچھیے اس سے یہ جواد کے دل میں شازیہ اور نعیمہ کے لیے کیوں زہر بھر رہی ہے۔ گھر کو گھر رہنے کیوں نہیں دیتی۔ ایک ہی بہن ہے' مگر کبھی کبھی سوچتا ہوں۔ اگر یہ ایک بھی نہ ہوتی تو گھر کا ماحول کتنا خوش گوار ہوتا۔"

اس کا ننھا سا دل تیز تیز دھڑکنے لگا۔ لوگ تو بہنوں کی آرزوئیں کرتے ہیں اور یہاں ہر شخص اس کے وجود سے بے زار تھا۔

"تم نے جواد سے نعیمہ اور شازیہ کی برائی کیوں کی؟" اماں دونوں بھائیوں پہ جان دیتی تھیں۔ اس لیے اس کی کبھی جگہ ہی نہیں بن سکی تھی ان کے دل میں۔

"میں نے ایسا کچھ نہیں کہا۔ بھابھی اپنے دل سے بات بنا رہی ہیں۔" وہ بھی ایک دم سے اچھل پڑی۔

"دیکھا آپ نے۔ اس کے دیدوں کا پانی کیسے مر گیا ہے۔ منہ پر جھوٹ بولنے لگی ہے۔ میں کہتی ہوں۔ ابھی کے ابھی اسے زنجیر ڈالیں' ورنہ ہاتھ سے بالکل نکل جائے گی۔ اس کا کالج جانا چھڑوا دیں۔"

"کیوں چھڑوا دیں۔ کیا میں آپ کے شوہر کی کمائی سے کالج پڑھ رہی ہوں؟"

"ہانیہ۔۔۔ بی ہیو یور سیلف!" منجھلے بھیا نے یکدم تیز آواز میں کہا۔ اسے لگا اس کا دل بند ہو جائے گا۔ تب ہی بابا کی کھنکھار سے بند ہوتے دل نے پھر سے سنبھالا لیا۔

"آخر یہ ہر روز مسائل کیوں کھڑے ہو جاتے ہیں گھر میں۔۔۔"

"اپنی چہیتی سے پوچھیے ابا! چھوٹے بڑے سے بات کرنے کی تمیز ہی نہیں ہے اسے۔"

"آپ چائے بنا دیں گی ہانیہ؟" ابا ہمیشہ اسے اتنی ہی عزت اور محبت سے پکارتے تھے۔

"جی ابا! ابھی لائی۔" وہ آنکھوں میں آئی نمی صاف کرتی کچن کی طرف بڑھ گئی۔ ابا نے سب پر طائرانہ نظر ڈالی۔

"آپ سب اپنی عمریں دیکھیں اور اس بچی کی عمر کا خیال کریں۔ ابھی وہ فرسٹ ایر میں گئی ہے' زندگی کو بس انداز سے دیکھتی ہے۔ اسی انداز سے بول دیتی ہے۔ ابھی اسے آپ سب کی طرح سیاست نہیں آئی ہے' لیکن میں صرف ایک بات جانتا ہوں۔ ایک ہی شخص ہمیشہ غلط نہیں ہو سکتا۔ بقول شاعر اس کے دشمن ہیں بہت آدمی اچھا ہو گا۔۔۔ آپ لوگ بڑے ہیں تو بڑے ہونے کا فرض بھی نبھائیں کچھ بردباری کا مظاہرہ کریں۔"

نعیمہ بھابھی تو ابا کے سامنے ہی "ہونہہ" کرتی کمرے سے چلی گئی تھیں۔ اماں انہیں ناگواری سے دیکھ رہی تھیں' مگر وہ اثر لیے بغیر اپنے کمرے میں چلے گئے' اماں بھی ان کے پیچھے پیچھے کمرے سے نکلی تھیں۔

"آپ کو اس طرح اس کا حوصلہ نہیں بڑھانا چاہیے تھا۔"

ابا نے عینک کی اوٹ سے دلچسپی سے اماں کو دیکھا۔ "سچ بتائیے! ہانیہ ہماری اولاد ہے نا' کہیں سے اٹھائی ہوئی تو نہیں۔ میں تو باہر رہتا تھا۔ اس لیے آپ کے بیان کو بیان حلفی سمجھا ہے اب تک۔"

"کیا انٹ شنٹ بول رہے ہیں' پتا بھی ہے۔ کیا کہہ رہے ہیں۔"

"آپ کی اپنی بیٹی سے پرخاش کی وجہ ڈھونڈ رہا تھا بیگم۔ آپ کا رویہ کبھی کبھی حیران کر جاتا ہے مجھے۔ مائیں تو اولاد کے لیے چھتر چھایا بن جاتی ہیں۔ خاص طور پر بیٹیوں کو سپورٹ کرنے کے لیے کبھی کبھی سچائی سے بھی منہ موڑ لیتی ہیں۔"

"مگر آپ جانتے ہیں' میں جھوٹ کو ناپسند کرتی ہوں۔"

"ٹھیک ہے۔ پھر سچ کو سننے کا حوصلہ بھی رکھا کریں۔ سچ ہمیشہ وہ تو نہیں ہو سکتا جو آپ کے بیٹے آپ کے گوش گزار کریں۔"

"ابا چائے۔۔۔" وہ جو باتیں سن رہی تھی' اماں ابا کے درمیان چائے کو سیز فائر کے طور پر لے آئی۔ ابا نے نظر اٹھا کر دیکھا۔ اس کی آنکھیں سرخ ہو رہی تھیں۔

"تم روئی ہو؟" ابا نے بے قرار ہو کر پوچھا۔ اماں نے کروٹ بدل لی۔ ابا نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اپنے پاس بٹھا لیا' پھر محبت سے بولے۔

"میں بہت بڑے بڑے دعوے کرتا ہوں' نہ بہت بڑے بڑے دعوے کرنے والوں کو پسند کرتا ہوں' لیکن بس ایک بات کہنا چاہتا ہوں۔ ان آنکھوں میں آنسو اب تب ہی آنے چاہئیں' جب تمہارے ابا اس دنیا سے رخصت ہو جائیں۔"

"ابا۔۔۔!" ہانیہ نے ان کے منہ پر ہاتھ رکھ دیا۔ "آپ کو میری عمر بھی لگ جائے ابا! آئندہ ایسی بات مت کیجیے گا۔"

ابا ہنس پڑے۔ "پھر آپ بھی آئندہ ان پیاری پیاری آنکھوں میں آنسو نہیں لائیں گی۔ یہ وعدہ کریں۔"

وہ مسکرا دی۔ "صرف آپ کی محبت ہی کا تو حوصلہ ہے ابا!"

ابا نے شوخی سے ہانیہ کو دیکھا۔ "اچھا۔ وہ جو جواد

ابھی تک تمہاری گوشمالی کے خوف سے جاگ رہا ہے۔ اس کا نام تک نہیں۔"

وہ کچھ نہیں بولی۔ چپ کر کے بیٹھی رہی۔

"ہر معاملہ جو ہمیں کبھی کبھی اپنے خلاف لگتا ہے حقیقت میں وہ ہمیں اپنے اندر اترنے ' خود کو دریافت کرنے کا ایک راستہ دکھاتا ہے۔ دکھ برا ہوتا ہے نہ رویوں کی حوصلہ شکنی بری ہوتی ہے۔ ایک لمحے کو دل کو دھکا ضرور لگتا ہے۔ یہ فطری سی بات ہے ' لیکن دوسرے لمحے سوچنا شروع کر دینا چاہیے۔ پرابلم ' ناسازگار حالات صرف ان لوگوں کی زندگی میں آتے ہیں جنہیں اللہ عام کنگھیری سے ہٹ کر کسی مقام پر لے جانا چاہتا ہے۔"

"ابا! آپ نیگیٹو سے نیگیٹو حالات میں بھی امید کی کرن کیسے ڈھونڈ نکالتے ہیں۔"

"جو اللہ پر پورے دل سے یقین رکھتے ہیں ' ان کے لیے نیگیٹو حالات کوئی معنی نہیں رکھتے۔ حالات جب بھی بگڑیں یہ ہی سوچو ' اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے ' تم خود دیکھو گی تمہارے اندر ایک طاقت سی ابھرتی چلی جائے گی اور پہلے جن معاملات کو تم لاینحل سمجھ کر مایوس ہونے لگی تھیں ' وہ تبدیل ہو سکتے تھے۔ اللہ تعالیٰ ہر شے پر قادر ہے۔"

وہ خالی چائے کا کپ لے کر اٹھ گئی اور ابا نے اماں کی پشت سے مخاطب ہو کر کہا۔

"آپ سے زیادہ سمجھ دار ہے آپ کی بیٹی۔ بہت حساس ہے وہ آپ کو مجھے بلکہ ہر رشتے کو لے کر۔ بس آپ کی آنکھوں پر پٹی بندھی ہوئی ہے۔"

اماں نے جواب دینا ضروری نہیں سمجھا اور دوسری صبح حیرت انگیز تھی۔ وہ کالج کے لیے تیزی سے کمرے سے نکل رہی تھی ' جب شازیہ بھابھی کونے میں سے اچانک اس کے سامنے آگئیں۔ اس نے خود کو بہت مشکل سے روکا ' لیکن شازیہ بھابھی کے ہاتھ سے ٹرے چھوٹ گئی۔ وہ شور مچانے لگیں۔ گرم چائے سے ان کے ہاتھ کی اوپری جلد سرخ ہو گئی تھی۔

"کیا ہو گیا ہے صبح ہی صبح؟" بڑے بھیا غصے میں اٹھ کر آئے۔

"یہ سب کیا ہے شازیہ! مجھے آفس کے لیے دیر ہو رہی ہے نا۔"

"اپنی بہن سے پوچھیے ' یہی ٹکرائی ہے مجھ سے شاید رات کی بے عزتی کا بدلہ لیا ہے۔" چبا چبا کر کہتے ہوئے وہ برتن اٹھانے لگیں۔

"تمہیں ہماری زندگیوں میں زہر گھولنے کے لیے پیدا کیا گیا ہے کیا؟"

"نہیں تو بھیا! بھابھی خود ٹکرائی ہیں مجھ سے۔" وہ بس اتنا کہہ سکی۔

"وہ کیوں ٹکرائے گی پاگل ہو گیا تم لڑائی کے بہانے تلاش کرتی ہو بس۔ پتا نہیں کون کون سے ڈرامے دیکھ کر پلاننگ کرتی رہتی ہو۔ ایک لمحہ سکون حرام ہے۔ جو کبھی ملا ہو اس گھر میں۔" بڑے بھیا بکتے جھکتے اپنے ہی چلے گئے اور وہ ایک بار پھر لائن حاضر تھی۔

"تم روز روز یہ فضیحتے اٹھا کر تھکتی نہیں ہو ہانیہ؟" اماں سے بھی پہلے نعیمہ بھابھی نے اسکور لگایا۔

"آج میں کچھ نہیں بولوں گی۔" اس نے دل میں تہیہ کیا۔

"اب دیکھ رہی ہیں ' کیسے دیوار کی طرح خاموش ہے۔ یہ چاہتی ہے ' ہم سب چیخ چیخ کر پاگل ہو جائیں اور یہ پورے گھر پر راج کرے۔"

"اپنے گھر پر مجھے راج کرنے کے لیے ان مصنوعی واقعات کی ضرورت نہیں ہے بھابھی!" وہ تہیہ کیے بیٹھی تھی کہ نہیں بولنا ' مگر جب سامنے والے مسلتے ہی جائیں تو چیونٹی بھی کاٹ لیتی ہے۔ وہ تو پھر احساسات رکھنے والی لڑکی تھی۔

"تم کیا چاہتی ہو؟" شازیہ بھابھی نے دو ٹوک لہجہ اپنایا۔ جیسے اس کا کوئی بہت بڑا سیاسی ایجنڈا تھا ' جس کے تحت واقعات ترتیب دیتی تھی وہ۔

"سکون۔۔۔ میں سکون سے جینا چاہتی ہوں۔ مجھے کسی نمبر گیم میں شامل ہونے کا شوق نہیں ہے۔ نہ ہی راج پاٹ میرا درد سر ہے۔"

"اس کی زبان دیکھی ہے۔ کیسے چل رہی ہے۔ جیسے باپ کی پٹی پڑھائی ہوئی ہے ' جس پر یہ چل رہی ہے۔" منجھلے بھیا نے ہانک لگائی اور امی چائے کا کپ لے کر اندر آگئیں۔ شور شرابا تو سنا تھا انہوں نے ' لیکن وجہ کیا ہو سکتی ہے اس کا گمان تک نہیں تھا۔ وہ ٹیبلٹ لے کر سوئی تھیں۔ سو جاگنے کے بعد بھی کافی دیر لگتی تھی ان کو ذہنی طور پر جاگنے میں۔

"ہوا کیا ہے۔ کوئی مجھے کچھ بتائے گا۔" وہ کرسی پر بیٹھ گئیں۔

"یہ جان بوجھ کر شازیہ بھابھی سے کل رات کی بے عزتی کا بدلہ لینے کے لیے ان سے ٹکرائی۔ ناشتا کی ٹرے گر گئی۔ بھابھی کا ہاتھ الگ جلا اور صدیق بھائی لڑ جھگڑ کے آفس گئے ' وہ الگ۔۔۔!"

"ہانیہ! تم ہر روز مجھے کٹہرے میں کیوں لا کر کھڑا کر دیتی ہو؟"

جملے تھے کہ تیر۔ اس کی آنکھوں میں اتنی جلدی آنسو کبھی نہیں آتے تھے ' مگر آج آگئے تھے۔

"میرا کیا قصور ہے اماں؟" وہ دیوار سے ٹیک لگا کر سارے نامہربان رشتوں کو دیکھنے لگی تھی۔ اماں خاموشی سے اسے دیکھنے لگیں۔ حیرت تھی کہ آج اماں بھی خاموش تھیں۔ اور پھر یہ تیسرا دن تھا جب ابا نے اسے اپنے کمرے میں بلایا تھا۔

"ہانیہ بیٹا! اپنا سامان پیک کریں ' ہمیں اسلام آباد جانا ہے۔"

الماری میں کپڑے رکھتی اماں چونک اٹھیں۔ "اسلام آباد کیوں جانا ہے۔"

ابا نے کوئی جواب نہیں دیا۔ "دو چار جوڑے میرے بھی پیک کر دیں اگر آپ کی اماں کو فرصت نہ ملے تو۔"

"میں پوچھ رہی ہوں۔ اسلام آباد کیوں جانا ہے؟"

"میں نے وہاں کے کالج میں ہانیہ کا ایڈمیشن کروا دیا ہے۔ اب میری بیٹی ہاسٹل میں رہے گی۔"

"ہانیہ ہاسٹل میں رہے گی۔۔۔ آپ بھی کبھی کبھی دماغ سے بھی کام لیا کریں۔ کچھ نہیں سوچتے۔" اماں کی توپوں کا رخ ابا کی طرف ہو گیا۔

"کیوں ہانیہ ہاسٹل میں کیوں نہیں رہ سکتی۔ صدیق اور افضل نے ہاسٹل میں رہ کر نہیں پڑھا کیا؟"

"صدیق اور افضل لڑکے تھے۔ آپ کو اندازہ بھی ہے ' آپ کیا کہہ رہے ہیں۔"

"میں سوچے سمجھے بغیر کوئی فیصلہ نہیں کرتا اور بیٹی جیسی قیمتی دولت کے لیے میں بغیر سوچے سمجھے اسٹینڈ کبھی نہیں لوں گا۔ یہ آپ بھی جانتی ہیں۔"

"صدیق اور افضل بالکل نہیں مانیں گے۔"

ابا نے تکیے کو بیڈ پر زور سے پٹخا۔ "ہانیہ میری بیٹی ہے۔ اس کے لیے فیصلہ کرنے کا اختیار اور حق مجھے ہے۔ میں جو اچھا سمجھوں گا اس کے لیے کروں گا۔ مجھے کسی کے مشورے یا اعتراض کا خیال ہے نہ ضرورت۔"

اتنے غصے میں ہانیہ نے ابا کو پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ اس لیے کان دبائے کپڑے پیک کرنے لگی اور ڈرائنگ روم سے بڑے بھیا کی غصے میں بھری آواز کمرے میں گھسنے لگی۔

"پتا نہیں ابا کو اس نے کیا گھول کے پلایا ہوا ہے۔ آنکھ بند کر کے اس کی باتوں پر چلتے ہیں۔ آپ کی یہ بیٹی ابا کا نام نہ اچھالے تو کہیے گا۔" دروازے پر دستک ہوئی۔

"مجھے آپ پر اتنا ہی اندھا اعتماد اور اعتبار ہے بیٹا! جتنا اس وقت صدیق کے لہجے میں غصے کی شدت ہے۔ سچ پوچھیں تو جب کوئی آپ کے خلاف بولتا ہے تو میری محبت آپ سے کچھ اور بڑھ جاتی ہے۔"

"کیوں بڑھ جاتی ہے ابا؟"

"اس لیے کہ میں نے بہت منتوں مرادوں کے بعد آپ کو پایا ہے۔ آپ کے آنے کے بعد ہمارے گھر میں روشنی ہوئی۔ خوشی نے دروازہ دیکھا۔"

"صرف آپ کو لگتا ہے میرا ہونا خوشی اور روشنی جیسا ' ورنہ تو سب کو میں اماوس کی کالی رات لگتی ہوں۔"

ابا مسکرانے لگے۔ "اتنا بھی رنگ سانولا نہیں میری بیٹی کا کہ وہ خود کو اماوس کی کالی رات سمجھے۔"

"ابا! آپ بھی نا۔۔۔" اس نے مصنوعی چڑ کا مظاہرہ کیا کیونکہ اسے اپنے باقی بھائیوں سے دبتے ہوئے رنگ کا بھی اچھا خاصا کمپلیکس تھا۔

"شام سات بجے کی گاڑی ہے ہماری' تیار رہیے گا۔"

ابا کہہ کر چلے گئے اور وہ کتابوں سمیت ضروری سامان اکٹھا کرنے لگی۔ عجب سا لگ رہا تھا اپنی مرضی کے بغیر اپنا گھر چھوڑنا جیسے اچانک اسے سزا ملی ہو۔ وہ بیڈ پر بیٹھ کر رونے لگی۔ بس رونے پر ہی تو اختیار تھا اس کا۔

☼ ☼ ☼

میں نے جب گھر میں آنکھ کھولی 'اماں کو پانچ بیٹوں کے باوجود ناخوش دیکھا اور ان سے زیادہ ناخوش ابا جان رہتے تھے۔ چھوٹا تھا تو صرف دیکھتا تھا۔ بڑا ہو گیا تو ایک دن ابا سے جا کر پوچھ بھی بیٹھا۔ ابا جو دیوان غالب کھولے بیٹھے تھے یکدم آنکھیں مجھ پر ٹکا کر حیران ہو گئے۔

"آپ کو یہ سوال پوچھنے کی ضرورت کیوں ہوئی بیٹا۔"

"پتا نہیں ابا جان! لیکن گھر میں دنیاوی ہر طرح کی آسائش اولاد سمیت سب موجود ہے' لیکن ایک نامعلوم سی بے کلی' اک نامحسوس سی بدمزگی ہے آپ کے اور اماں جان کے بیچ۔"

"آپ اتنی باریک بینی سے ہمارا مشاہدہ کر رہے ہیں اور ہمیں خبر تک نہ ہوتی۔ سی آئی اے جوائن کر لی ہے کیا؟" ابا جان نے شوخی میں میری بات ٹالنے کی کوشش کی' مگر میں ٹلا نہیں۔ بی کام کر رہا تھا۔ اچھا خاصا سمجھ دار ہو گیا تھا' سولاڈ سے ابا جان کے پاؤں پکڑ کے بیٹھ گیا۔

"بتایئے نا ابا جان! آپ دونوں ناخوش کیوں نظر آتے ہیں؟"

"ارے پاگل ہو گئے ہو۔ ہم ناخوش ہیں نہ ایک دوسرے سے دور۔۔۔ ارے بیگم! سنتی ہیں۔ یہ آپ کا پڑھا کو بیٹا کیا کیا فتوے لگا رہا ہے ہم دونوں پر۔"

اماں پہلی آواز پر بھاگی آئیں۔ ان کا خیال تھا ہم دونوں کے درمیان ہونے والا اختلاف آج کچھ سنجیدہ رخ اختیار کر گیا ہے' مگر مجھے ابا جان کے قدموں میں بیٹھا دیکھ کر انہوں نے اطمینان کی سانس لی۔ وہ ڈرتے ہوئے کمرے تک آئی تھیں۔

"توبہ ہے جی۔ آپ نے تو مجھے ڈرا ہی دیا تھا۔" اماں نے مسکراتے ہوئے ابا جان کو مخاطب کیا۔

"کیوں بھئی۔ آپ ہر وقت مجھ سے اتنا بدگمان کیوں رہتی ہیں کہ میں ہر وقت آپ کی اولاد سے الجھنے کے لیے ادھار کھائے بیٹھا رہتا ہوں۔"

مجھے معلوم تھا ابا جان بات کی سنجیدگی کو اپنی شوخی سے غائب کر دینا چاہتے ہیں' لیکن میں آج ٹھان کر آیا تھا کہ یہ معمہ حل کر کے رہنا ہے' سو ابا جان کی جگہ میرا رخ اماں جان کی طرف ہو گیا۔ میری باتیں سن کر اماں کے چہرے کا رنگ بھی فق ہو گیا۔ میرا اصرار بڑھا تو وہ جھنجلا کر بولیں۔ "اپنے ابا جان سے پوچھو' مجھے نہیں پتا۔"

"بتایئے نا ابا جان! ایسی کیا بات ہے' جو سب جانتے ہیں۔ بس میں نہیں جانتا۔"

"یہ بات کوئی بھی نہیں جانتا۔ کوئی ایسی قابل فخر بات نہیں جس کا ڈھنڈورا پیٹا جائے۔" ابا جان کا موڈ سخت خراب ہوا' مگر میں کہاں ہار ماننے والا تھا۔

"بتائیں نا۔"

"یار! جان کر کیا کرو گے' بلاوجہ دل برا ہو گا اور اپنے ساتھ دشمنی کرو گے۔ سب من جانب اللہ ہے' سو میں اب اسے تسلیم کر چکا ہوں۔ وہ بادشاہ ہے' وہ مالک ہے۔"

ابا جان ٹال گئے' مگر میں بھی تھا تو ان کا ہی بیٹا' اس راز کی کھوج میں لگ گیا اور پورے ایک سال کی کوشش کے بعد ایک سال خوردہ ڈائری برآمد کر ہی لی۔ یہ ابا جان کی خاص ڈائری تھی۔ ان کی رائٹنگ ٹیبل میں ہمیشہ لاک رہتی تھی' مگر اس دن ابا نے زمین کے کاغذات مجھ سے منگوائے تو میری نظروں سے راز ٹکرا گیا۔ میں نے اس وقت تو اپنی طبیعت میں کوئی اچھل پیدا نہیں ہونے دیا' مگر خاموشی سے اس دراز کی چابی بنوا ڈالی اور جب ابا جان زمینوں پر گئے ہوئے تھے' میں وہ ڈائری لے اڑا۔

پائیں باغ کا ایک پرسکون گوشہ اور ابا کی ڈائری' میں نے تیز تیز سانسوں سے اسے کھولا اور پھر میری بینائی اس دکھ میں اترتی چلی گئی۔ ابا جان ٹھیک کہتے تھے' یہ ایک خاموش آگ تھی' جس میں وہ انسان پورا کا پورا جل جاتا تھا جو اس راز کو اپنے سینے سے گزرگاہ دیتا تھا۔ میں نے پڑھنا شروع کر دیا تھا۔

☼ ☼ ☼

"ہمارے خاندان میں تین بیٹیاں پیدا ہوئی تھیں۔ ایک کو بیاہا جا چکا تھا۔ ایک رہتی تھی اور وہ چار بھائیوں میں سب سے زیادہ لاڈلی تھیں۔ سب کا یہی ماننا تھا کہ بیٹیوں سے محبت کرنے کی وجہ سے ہمارے گھر میں روپیہ پیسہ کی ریل پیل اور شان تھی' مگر بڑے بھیا بہت جذباتی اور فوری فیصلے لینے والے انسان تھے۔ جس وقت کسی کام کی انہیں سنک چڑھ جاتی پھر پوری دنیا بھی مل کر انہیں اس سے روک نہیں سکتی تھی۔ وہ سب سے چھوٹی بہن سے بہت محبت کرتے تھے۔ بہت حساس تھے اور کبھی کبھی ان کی بیوی اس وجہ سے ان سے جیلسی فیل کرتیں' وہ چاہتی تھیں' ان کی جلد سے جلد شادی ہو جائے تاکہ ان کے شوہر کی پوری توجہ انہیں مل سکے۔ ان کی ساس دبے لفظوں میں انہیں اس عمل سے روک چکی تھیں کیونکہ وہ اکثر اوقات چھوٹی چھوٹی باتیں لگا کر دونوں بہن بھائیوں میں بدگمانی پیدا کرنے کی کوشش کر چکی تھیں' مگر کبھی کامیاب نہ ہو پائیں۔ ان کے شوہر ہمیشہ ایسی ہر بات رد کرتے۔

"کوئی بات نہیں' بچہ ہے۔ ابھی اگر اس کی کسی بات سے تمہارا دل دکھا ہے تو میں تم سے معافی مانگ لیتا ہوں' مگر تم جانتی ہو۔ میں اس سے کسی بات کے لیے باز پرس نہیں کر سکتا۔ اس کی آنکھوں میں آنسو میں سہا یہ برداشت نہیں کر سکتا۔" اور بس۔۔۔ ان

کی بیوی کو یہی بات لگ گئی۔

انہوں نے کچن کے اوپری کام کے لیے ایک نیا لڑکا بھرتی کیا اور کھیل رچانے بیٹھ گئیں۔ اب اکثر اوقات جان جان کر وہ ایسے مواقع پیدا کرتیں کہ ضمیر بھائی، عائشہ اور اس ملازم کو ایک ساتھ دیکھ پاتے۔ ان کی نظر میں وہ بچی تھیں۔ اس لیے ان مواقع سے بھی ان کے اندر کوئی اچھال پیدا نہیں ہو رہا تھا کہ ایک دن وہ کچن میں کچھ اپنے لیے بنا رہی تھیں کہ دھوکے سے بھابھی بیگم نے اس ملازم کو اندر بھیج کر دروازہ بند کر دیا۔ شور پر سب جمع ہوئے اور حیران رہ گئے۔ دروازہ کھلا تھا اور عائشہ ابھی تک دروازہ بجا رہی تھیں۔ ضمیر بھیا نے ایک جھٹکے سے دروازہ کھولا اور پہلی بار ان کے چہرے پر غصہ کی لالی کوندی۔

"دروازہ کھلا ہے پھر آپ ایسے دروازہ کیوں دھڑ دھڑا رہی ہیں اور یہ شامو کچن میں کیا کر رہا ہے؟"

عائشہ گم صم ہو گئیں۔ "بھیا! دروازہ باہر سے بند تھا۔ اگر کھلا ہوتا تو ہم شور کیوں مچاتے۔"

"تاکہ کوئی تم پر شک نہ کرے، من مرضی بھی کرو اور پاکیزہ ایسی رہو کہ فرشتے تمہارے دامن پر نماز پڑھیں۔" ان کی بیگم فوراً بولی تھیں۔

"فضول مت بولو رانی۔" بھیا نے سب لوگوں کی موجودگی کا لحاظ کیے بغیر ان پر ہاتھ چھوڑ دیا، مگر بھابھی بیگم کو یہ تھپڑ اور بے عزتی اتنی زور سے نہیں لگی کیونکہ جو وہ کروانا چاہتی تھیں، کروا چکی تھیں۔ بدگمانی کا بیج تو بویا ہی تھا۔ یہ بھی احساس دلا دیا تھا بڑے بھیا کو کہ ان کی بہن اب بچہ نہیں رہی۔ ایک تیر سے دو شکار ہوئے تھے۔ اس منظر کے بعد وہ جو دکھاتیں، اس کو دیکھنے کا ان کا زاویہ الگ ہو جاتا۔ دوسرے وہ جلد سے جلد اب ان کا خود گھر بسانے کی جلدی کرتے اور تیسرا پہلو جو بعد میں کھلا، وہ یہ تھا کہ انہوں نے اپنے نکھٹو اور بگڑے ہوئے بھائی کا رشتہ گھر میں ڈال دیا تھا، کوئی اور موقع ہوتا تو ضمیر بھیا کبھی نہ مانتے، لیکن جیسے جیسے وہ کسی اچھے رشتے کی تگ و دو میں ناکام ہو رہے تھے ویسے ویسے وہ بیوی کے بھائی کے لیے نرم گوشہ دل میں بنائے جا رہے تھے۔

عائشہ ان کے بدلتے تیوروں سے گھبرا کر ان کے کمرے میں جا پہنچی تھیں۔

"بھیا! ہمیں ابھی شادی نہیں کرنی ہے۔"

"بہن گھر میں بٹھائے جانے والی چیز نہیں۔" روکھائی سے جواب دیا۔ عائشہ نے ڈرتے ڈرتے بھائی کا ہاتھ پکڑ لیا۔ "آپ بہت بدل گئے ہیں بھیا؟"

انہوں نے آہستگی سے ہاتھ چھڑا لیا۔ "نہیں بدلا نہیں، بس آنکھ بند کر کے چلنا چھوڑ دیا ہے۔"

"آپ جہاں چاہیں شادی کر دیں، لیکن ہماری پڑھائی پوری ہونے دیں۔" بہن نے التجا کی۔ بھائی نے مان لی، مگر بھابھی بیگم نے وہی کیا۔ اپنے بھائی سے کہہ کر کچھ اوچھے لڑکوں کو عائشہ کے پیچھے لگا دیا۔ عائشہ گھر سے بگھی میں جاتی تھیں پورے پردے میں، لیکن جب کوچوان کو روز ہی پریم پتر ملنے لگے تو ابا جان، اماں جان اور باقی گھر کے کسی فرد کی ضمیر بھیا کے آگے ایک نہ چلی۔

"میں نہیں مان سکتا۔ کیا ساری دنیا اس ایک لڑکی کو بدنام کرنے کی مہم پر لگی ہوئی ہے۔ کوئی تو اس کی بنیاد میں بھی ٹیڑھ ہے نا بابا جان!" عائشہ کو گھر بٹھا لیا گیا اور سخت گیر ضمیر بھیا نے بھابھی کے بھائی کو بلایا اور نکاح کی تاریخ طے کر دی۔

"قتل کر دیتے آپ اپنے ہاتھ سے تو اتنی تکلیف نہ ہوتی جتنی تکلیف آپ کے اس فیصلے سے ہوئی۔ پوری دنیا میں صرف عباس رہ گئے تھے آپ کی بہن کے لیے۔"

عائشہ سخت صدمے میں تھیں اور رخصتی کے وقت جو وہ چکرا کر گریں تو پھر اٹھ نہ سکیں۔ ضمیر بھیا سکتے کی حالت میں رہ گئے۔ بہن سے جتنی بدگمانی تھی مگر ان کی موت کے بارے انہوں نے کبھی خواب میں بھی نہیں سوچا تھا۔ بھابھی بیگم ہونق ہو گئیں۔ تب زارا بھابھی نے اپنے لب کھول دیے۔

"یہ سب سازش تھی رانی بھابھی کی۔ وہ آپ کی عائشہ کی محبت سے جیلس تھیں۔ عائشہ بالکل معصوم اور پاکیزہ تھیں۔ میں اب چپ نہیں رہ سکتی۔ مجھے نہیں معلوم میرا اپنا انجام کیا ہوگا، لیکن میں حلفیہ بیان دیتی ہوں۔ یہ سب رانی بھابھی کی چال تھی۔ میں نے رانی بھابھی کو ہر ہر قدم پر روکا۔ کئی مواقع پر عائشہ کو بچانے کی کوشش کی، مگر رانی بھابھی آگ سے کھیل رہی تھیں اور یہی آگ گھر کو جلا کر راکھ کر گئی ہے۔"

ابا روئے جا رہے تھے اور امی جان کو پتا نہیں کیا ہوا۔ انہوں نے دامن پھیلا کر آسمان کی طرف دیکھ کے کہا۔

"نہ دے بیٹیاں ان کو جو سوہنے نبی ﷺ کی سنت سمجھ کر بھی اپنی بیٹی سے محبت نہیں کرتے۔ مالک! اتنی ذلیل خوار ہو کر مرنے کے لیے پھر نہ دینا کسی کو بیٹی۔ یہ میری لوگوں کے لیے بددعا ہے۔"

سب اماں جان! کو چپ کرواتے رہے، لیکن قبولیت کی گھڑی تھی وہ۔ ضمیر بھیا نے کھڑے کھڑے بھابھی بیگم کو طلاق دے دی اور دیوانے ہو کر گھر سے نکل گئے۔ ابا جان کو جہاں سے خبر ملتی کہ ضمیر کو ادھر دیکھا ہے، "ضمیر کو ادھر دیکھا ہے۔" وہ بھاگے جاتے، مگر ضمیر بھیا دو چار دن گھر رہتے، پھر کسی دن چپکے سے چل پڑتے۔ چھوٹے بھیا بھی اپنی بیوی کو فارغ کرنا چاہتے تھے بلکہ باقی تینوں بھائی بھی اپنے آپ کو مجرم سمجھ رہے تھے مگر ابا جان نے انہیں روک لیا۔

"وہ مری تھی تم سب پر۔ اگر اپنا گھر اجاڑو گے تو کیا وہ اس جہان میں خوش رہے گی۔ تم چاہتے ہو وہ وہاں بھی تسکین نہ رہے۔" سب نے اپنا فیصلہ واپس لے لیا، مگر تعلقات میں ایک سرد مہری آ گئی تھی، دونوں بہنوں کی بچیاں بیاہ کر آتی رہیں، مگر بیٹیاں پھر کسی بھائی کے آنگن میں نہیں کھیلیں۔"

امی کہہ کر چپ ہو گئی تھیں اور میری آنکھیں تھمنے کا نام نہیں لے رہی تھیں۔ ماں کی بددعا سے میرے دل میں بیٹی کی یہ میری خواہش شدت پکڑ گئی کہ میرے ہاں بیٹی ہو۔ نفل نمازوں میں دعائیں کرتا، معافیاں مانگتا، سوہنے نبی کی سنت پوری کرنے کے لیے بیٹی مانگتا۔ "میں اسے ساری دنیا سے زیادہ عزیز رکھوں گا، جو مانگے گی دوں گا۔ جو چاہے گی کرے گی۔ جتنا پڑھنا چاہے گی پڑھاؤں گا، اگر شادی میں اپنی مرضی چاہے تو بھی انکار نہیں کروں گا۔"

دل ایک بیٹی کی چاہت سے بھر گیا تھا، میرا پیالہ اپنی اس محبت کا زور سہہ نہیں پا رہا تھا۔ پھر میں باہر تھا جب مجھے پتا چلا میرے ہاں بیٹی پیدا ہوئی ہے۔ میں اور میری بے قراری... دل چاہتا تھا پنکھ لگ جائیں اور میں اڑ کر اپنے وطن لوٹ جاؤں، مگر کانٹریکٹ کے مطابق مجھے ابھی چھٹی نہیں مل سکتی تھی اس زمانے میں اتنی جدیدیت بھی نہیں تھی۔ میں بس بیوی سے ٹیلی فون پر اس کے متعلق باتیں کرتا رہتا، میری بے قراری دیکھ کر ایک بار بیوی بولی۔

"شکر ہے میں نے اپنی بہن کی باتوں پر عمل نہیں کیا۔ وہ کہتی تھی، آئیڈیل فیملی ہے۔ چار بچے کافی ہیں۔ انہیں ہی پڑھاؤ لکھاؤ، اب پہلے جیسا تو مال متاع نہیں۔ کچھ پارٹیشن میں دے آئے۔ کچھ کلیم میں واپس نہ لے سکے۔ سو بس بچوں کو پڑھاؤ لکھاؤ، مستقبل بناؤ۔ میں اس اولاد کے حق میں نہیں تھی، بہت کوشش کی، مگر اس نے دنیا میں آنے کی ایسی ضد باندھی کہ پھر دنیا میں آ کر رہی۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ آپ کو بیٹیاں اتنی پسند ہیں۔ مجھے تو لگتا تھا باقی سب کی طرح آپ بھی بس زبانی کلامی بیٹیوں کا دم بھرتے ہیں۔"

اس دن میرا دل یک بارگی دھڑکا تھا۔ اگر جو یہ ایسا کر گزرتیں اور وہ سب کامیاب ہو جاتا تو میری محبت، تمنا، التجا کا کیا ہوتا۔

میں گھر آنے سے پہلے عمرہ کر کے آیا تھا اور پھر سارا دن میں ہوتا اور میری بیٹی ہانیہ۔ میں اسے واقعی شہزادیوں کی طرح رکھنا چاہتا تھا اور اس بات پر کبھی کبھی میری بیوی سے ٹھن بھی جاتی۔ اسے بیٹیاں اچھی نہیں لگتی تھیں کیونکہ وہ خود سات بہنیں تھیں اور ان کے باپ نے پیدا ہونے کے دن سے لے کر شادی تک انہیں بیٹی ہونے پر کبھی بخشا نہیں تھا۔

بیٹیاں پیدا کرنے کے جرم میں ان کی ماں بھی معتوب ٹھہری تھی، دوسری شادی کرنے کے اخراجات نہیں رکھتا تھا۔ اس لیے ساری کمی اور نامساعد حالات کا ذمہ دار بھی بیوی کو سمجھ لیا تھا۔ یہ میری دعا اور لگن تھی کہ چار بھائی اللہ کی رحمت سے محروم تھے اور اللہ نے مجھے اپنی رحمت سے نوازا۔

وقت اور حالات الگ تھے، لیکن ہانیہ بالکل اسی نگر پر لا کر کھڑی کردی گئی جہاں سے عائشہ نے زندگی کی بازی ہاری تھی، میں اپنی ہانیہ کے لیے ایسی کسی کہانی کی بھیتم ٹریک بنتے نہیں دیکھ سکتا تھا۔ اسی لیے میں نے اپنی جان پر جبر کرکے یہ فیصلہ لیا تھا۔ معاملہ بس اتنا تھا کہ وہ دونوں جذباتی طور پر خود کو ہانیہ سے کم تر سمجھتی تھیں۔ غیر محفوظ سمجھتی تھیں اس لیے انہوں نے ایک الگ گروپ بنا لیا تھا۔ گھر کی سیاست تک اگر اس گروپ کی سرگرمیاں رہتیں تو شاید میں برداشت کرلیتا، لیکن اس کے داؤ پیچ کے اثرات میری راج دلاری تک پہنچنے لگے تھے۔ رحیمہ نے چلتے چلتے کہا بھی تھا۔

"بیٹی کے دیوانے ہیں، رہ لیں گے اس کے بغیر۔" میرے منہ سے ایک لفظ نہیں نکلا تھا۔

اور اس وقت وہ اپنی بیٹی کے ساتھ ٹرین میں بیٹھے تھے۔ انہیں پہلے لاہور اترنا تھا۔ پھر اسلام آباد کے لیے نکلنا تھا۔

☼ ☼ ☼

"میں آپ کے بغیر کیسے رہوں گی ابا!" انہیں چپ دیکھ کر اس کا ڈر باہر آگیا تھا، وہ سمجھ رہی تھی شاید ابا کسی شریر بچے کی طرح اسے سزا کے طور پر ہاسٹل کی زندگی دینے جارہے ہیں۔

"میں نے کچھ لکھا ہے تمہارے لیے۔" ابا نے اسے ڈائریاں تھمائیں۔ وہ پڑھنے میں مگن تھی اور وہ اس کے لیے کھانے کے لیے کچھ لینے اتر گئے تھے۔

اسٹیشن کا کھانا اچھا نہیں تھا، تب ہی انہوں نے صرف پھل خریدے تھے، مگر بھاؤ تاؤ کرنے میں ان کی ٹرین چھوٹ گئی تھی۔ وہ کسی نہ کسی طرح کسی اور ڈبے میں چڑھ گئے اور پھر جب ایک اسٹیشن پر گاڑی رکی تو بمشکل اپنے ڈبے تک پہنچے۔

ہانیہ ڈائری کو یوں بھینچے بیٹھی تھی جیسے وہ ڈائری نہیں، پورے کے پورے ابا تھے۔ اس کے چہرے پر بڑا سا ملال تھا، مگر خوف زدہ نہیں تھی وہ۔

حادثے کبھی کبھی ہمیں ایسے تبدیل کر جاتے ہیں کہ شاید اتنی تیزی سے ساری دنیا بھی مل کر ہمیں نہیں بدل سکتی۔

"آپ سمجھ رہی تھیں، میں آپ کو بیر کھلانے کے بہانے لے گیا اور جنگل میں اکیلا چھوڑ کر بھاگ گیا۔"

اس نے ابا کی طرف دیکھا اور یقین سے بولی۔

"آپ کی جگہ کوئی بھائی ہوتا تو شاید میں ایسا سوچتی، لیکن یہ آپ تھے، آپ کی محبت پر تو مجھے آنکھ بند کرکے یقین ہے ابا! مجھے معلوم ہے ساری دنیا بھی مجھے چھوڑ دے تو بھی آپ میری پشت پر کھڑے ہوں گے۔"

"میری محبت پر اس قدر یقین رکھنے کا شکریہ بیٹا!" وہ اس کے قریب بیٹھ گئے۔ "میرے غائب ہوتے ہی آپ کی سینس نے کیا مشورہ دیا تھا۔"

وہ ہنس کر ابا کو دیکھ کے بولی۔ "میں نے بیگ میں سے ڈائری نکالی۔ اس میں سب کے فون نمبر لکھے تھے۔ کہاں سے مدد حاصل کی جاسکتی ہے۔ کون کس حد تک ساتھ دے سکتا ہے۔ بہت سارے لوگوں میں سے ان دو، چار لوگوں کو ان کی پرانی کارکردگی پر الگ کیا۔ لاہور میں جو آپ انکل مشرف صہبائی کو مجھ سے خط لکھواتے تھے۔ ان کا ایڈریس اور فون نمبر نکالا اور سب سے آخر میں جواو نے جو پیسے زبردستی بیگ میں رکھے تھے۔ اس کا حساب لگایا کہ اگر کچھ بھی نہ ہوسکا تو واپس کا ٹکٹ کرواسکوں گی کہ نہیں۔"

ابا قہقہہ لگا کر ہنس پڑے۔ "تمہی ذہانت سے رہنا ہے تم نے وہاں... میں جو تمہیں سمجھا نہیں سکا تھا، تم اس ایک لمحے میں سمجھ گئی ہو۔ یعنی مشکل حالات کا مقابلہ کرسکتی ہے میری بیٹی۔"

"نہیں ابا! آپ کی بیٹی بس بہادر لگتی ہے۔"



نہیں۔ میری ساری طاقت صرف آپ سے ہے۔"

ابا کچھ نہیں بولے اور حسب پروگرام اس کا ایڈمشن کروا کے اسے ہاسٹل شفٹ کروا آئے اور نعمان غوری کے ذمے یہ لگا دیا کہ ہر ویک اینڈ کو اسے گھر لے آئے۔ تاکہ وہاں بچی مضبوطی محسوس کرے۔ جو بچے گھر نہیں جاتے۔ وہ اندر سے جذباتی طور پر بہت زیادہ ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہوجاتے ہیں۔

نعمان غوری نے سرہلا کر بات کو بہت گہرائی سے تسلیم کرلیا تھا۔ ابا واپس لوٹ آئے تھے مگر گھر میں سب ہی ان کے اس فیصلے سے برگشتہ تھے۔ بس جواو تھا، جو ان کے ساتھ ساتھ چلتا ساری تفصیل لیتا رہا تھا۔

"تو کھی بیٹی پل رہی ہے۔ جب یہی بیٹی سر جھکا دے گی تو معلوم ہوگا ابا کو کہ بیٹیوں کو سر چڑھانے کا کیا نقصان ہوتا ہے۔" صدیق بھائی نے تبصرہ جاری کیا مگر ابا نے سنی ان سنی کردی۔

"کیسے رہیں گے آپ اس کے بغیر؟" اماں... ابا کی چپ سے ہراساں ہورہی تھیں۔

"رہ لوں گا، مجھے رہنا ہی پڑے گا بیگم! بچوں کو اچھا مستقبل دینے کے لیے سینے پر پتھر رکھنا ہی پڑتا ہے۔"

مگر یہ سچ تھا۔ ابا کا تو پہلا دن اپنی بیٹی کے بغیر نہیں گزر رہا تھا۔ ٹرین میں بھی سارے راستے ان کی آنکھیں بھیگتی آئی تھیں۔ ہر اسٹیشن پر دل ہانک لگاتا۔

"مت جاؤ۔" وہ اپنی سیٹ سے اٹھتے اور پھر بیٹھ جاتے۔

بیٹی کی محبت نے واقعی پاگل کردیا۔ اولاد بڑا امتحان سہی مگر بیٹی کی محبت کسوٹی کی طرح ہے۔ ادھر چوک ہوئی ادھر کوئی بڑا گڑھا منہ کھولے نگلنے کو تیار، پل صراط تھا یہ۔ جہاں ابا کو بھی اپنی محبت کو ثابت کرنا تھا اور ہانیہ کو بھی ثابت کرنا تھا کہ اس کے باپ نے جو اس پر یقین کیا، وہ غلط نہیں تھا۔

☼ ☼ ☼

وہ اس وقت ہراساں بیٹھی تھی۔ ہانیہ کے جاتے ہی جیسے وہ بھری دنیا میں اکیلی ہوگئی تھی۔ ابا سے سب سے پہلے باقاعدہ لڑائی اس نے ہی تو کی تھی۔

"کون سا بدلہ نکالا ہے ابا جی! مجھ سے۔ میری تو دنیا میں ایک ہی دوست تھی، آپ نے وہ بھی چھین لی۔"

ابا پریشان ہو کر لال بھبھوکا سی جیا کو دیکھ کر لفظ جوڑنا بھول گئے تھے کہ ہانیہ نے اس کے کندھے پر ہاتھ مارا۔

"او جیا کی بچی! میرے ابا کو اکیلے دیکھ کر ڈرانے آگئی ہے انہیں۔ پتا ہے نا، بے چارے سے ہیں تیرے آگے ایک لفظ نہیں بولیں گے۔"

"ہاں تو بولیں نا، ایک نہیں دس لفظ بولیں۔ مگر میرے سوال کا جواب دیں۔ میری بات ابھی تک جواب طلب ہے۔"

ابا اپنی آرام کرسی پر بیٹھ گئے اور جو کتاب انہوں نے پڑھنے کے لیے ریک سے نکالی تھی۔ وہ انہوں نے تپائی پر رکھ دی تھی، پھر نرمی سے کہا۔

"آپ کی رائے میرے بارے میں کیا ہے بیٹا!"

اب ہونق ہونے کی باری جیا کی تھی۔ "اس سوال کا مطلب ابا جی!"

"جواب دو تو بتاتا ہوں۔" ابا رسان سے بولے۔

"میری رائے میں... میں نے بچپن سے لے کر آپ کو اب تک جتنا دیکھا ہے، سمجھا ہے۔ اس کے حساب سے آپ ایک سمجھ دار اور رہائی سے ٹوٹ کر پیار کرنے والے ابا ہیں۔"

انہوں نے عینک صاف کرکے آنکھوں پر لگائی۔

"جب آپ کی رائے میرے بارے میں اتنی اچھی ہے تو پھر یہ کیسے ممکن ہے۔ میں کوئی ایسا فیصلہ لوں گا، جو میری بیٹی کے لیے نقصان دہ ہوگا۔ رہی آپ سے دوری تو اچھے دوستوں کے بہتر مستقبل کے لیے کچھ زہر کے گھونٹ پینے بھی پڑیں، جدائی کے تو پی لینے چاہئیں، دیکھیے گا جب فارماسیوٹیکل میں ڈگری لے کر آئیں گی تو آپ کا ہی سر فخر سے بلند ہوگا کہ آپ کی دوست کتنے اعلا مقام پر ہے۔"

اور بس پھر جیا نے سرہلا کر اس جدائی کو این او سی دے دیا تھا۔ لیکن آج محض دوسرا دن ہی تھا اور وہ اکیلے پن سے پاگل ہوگئی تھی۔

ان کے ہاں لڑکیوں کو پڑھانے کا زیادہ رواج نہیں تھا۔ وہ صرف مڈل پاس تھی لیکن ہانیہ کے ساتھ رہ رہ کر ہانیہ کی کتابوں کو پڑھتی رہتی تھی۔ اس کے دو بھائی تھے۔ دونوں فیکٹری میں کام کرتے تھے۔ ابا نہیں تھے۔ اماں ہر وقت بیمار رہتی تھیں۔ دونوں بھائی شادی شدہ تھے۔ اس لیے گھر میں گزر اوقات بہت مشکل سے ہوتی تھی۔ جیا گھر کے کاموں میں ایک ملازمہ کی طرح لگی رہتی تھی۔ سو جب وہ ہانیہ کے گھر جاتی اور اتنا پیارا پروٹوکول ملتا تو اسے لگتا وہ کسی فیری لینڈ میں آگئی ہے۔ اس کے اپنے گھر میں تو ہمیشہ اسے تیسرے درجے کا شہری بنا کر رکھا گیا تھا۔ کبھی کبھی یہی سب کچھ اس کے اندر غصہ اور احساس کمتری پیدا کر دیتا تھا۔ لیکن وہ مایوسی کی باتیں ہانیہ کے سامنے کرتی تو وہ اس سے لڑ پڑتی۔ اس کا خیال تھا۔

"دنیا اچھی جگہ نہیں ہے۔ اسے ہم اپنے عمل سے اچھا بنا کر اس میں رہ سکتے ہیں۔ اگر ہم ساری ذمہ داری دوسرے کے اعمال پر چھوڑ دیں تو خود ہمارا نامۂ اعمال "سم ٹیکسٹ مسنگ" کے سوا کچھ نہیں ہوگا۔ غم نہ کیا کرو، ہم بس ور کر ہیں اور ہمیں اپنی زندگی کو پل صراط سمجھ کر گزارنا ہے ۔۔۔ جہاں ایک چوک ہمیں گرا سکتی ہے۔"

وہ کبھی تو یہ بات مان لیتی کبھی انکار کر دیتی کیوں کہ اس کی زندگی میں کچھ بھی اچھا نہیں تھا۔ اب وہ ہانیہ کے گھر بھی نہیں جا سکتی تھی۔ اس کے آنے جانے کو بھابھی اور اماں پسند ہی کب کرتی تھیں۔ پھر جواد ان سے چھوٹا ہی سہی۔ مگر اب اس کا قد اتنا بڑا ہو گیا تھا کہ اس سے کسی بھی قسم کا تعلق اس کے لیے قابل اعتراض صورت حال پیدا کر سکتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ وہ دیواروں سے باتیں کرنے پر مجبور کر دی گئی تھی۔ موبائل صرف بھابھی کے زیر استعمال تھا۔ کسی سے رابطہ کرنا ہوتا تو بھابھی سے موبائل مانگنا پڑتا تھا۔ ایک سے دو دفعہ مانگ لینے پر کہانیاں بن جاتی تھیں۔

"تم نے لسٹ نہیں دیکھی۔ کس کے میسجز تھے، کس کا نمبر تھا؟" بھائی کھوج لگانے کو کہتا اور چھوٹی بھابھی کہتی۔

"ہانیہ بی بی کے ساتھ رہ رہ کر بہت چالاک ہو گئی ہے۔ سب کچھ ڈیلیٹ کر کے تھماتی ہے موبائل۔"

"مت دینا اب موبائل۔" حکم صادر ہوا اور یوں ہانیہ سے رہا سہا تعلق بھی ختم ہو گیا۔ گھر میں ایک ریڈیو تھا۔ جس پر وہ گانے سنتی رہتی، اس پر بھی اعتراض ہوا۔

پھر یکدم اس کی زندگی میں ایک کھڑکی کھلی۔ گھر سے اکتائی ہوئی اکیلے پن سے پریشان ہو کر وہ اس کی طرف ملتفت ہو گئی۔ وہ لڑکا اس کے بھائی کی ورکشاپ میں کام کرتا تھا اور روز بھابھی سے دوپہر کا کھانا لے کر جاتا تھا۔ وہ چھپ چھپ کر اسے دیکھتی مسکاتی رہتی۔ آہستہ آہستہ بہانے سے باہر بھی ملنے چلی گئی۔ سیل فون بھی مل گیا۔ باتیں بھی ہونے لگیں۔ اماں بیمار رہتی تھی۔

ایک دن وہ ہانیہ کے گھر گئی۔ جواد سیڑھیوں سے پھسل گیا تھا۔ سب نے ہی اسے دیکھ کر منہ بنایا تھا۔ مگر وہ پاگلوں کی طرح اس کے کمرے میں چلی گئی تھی۔

"جیا آپا۔۔۔" جواد اسے دیکھ کر رو پڑا تھا۔ ڈیل ڈول ہی میں بڑھ رہا تھا۔ اندر سے ابھی تک وہ دس سال کا جواد ہی تھا۔

"میں پتا نہیں دوبارہ چل سکوں گا کہ نہیں۔" اس نے جیا کا ہاتھ پکڑ لیا تھا۔

"پاگل ہو گئے ہو۔ معمولی سا فریکچر ہے۔ جلدی ٹھیک ہو جاؤ گے، دیکھ لینا۔"

"ہانیہ آپی کا فون بھی نہیں آیا۔ بہت مصروف ہوتی ہیں شاید۔" وہ شکوے کرنے بیٹھ گیا۔

"پھسل کر چوٹ لگے تو بہت درد ہوتا ہے نا جواد۔۔۔" "پتا نہیں ابا اچانک کہاں سے چلے آئے تھے۔"

"ظاہر ہے ابا! یہ بھی کوئی پوچھنے کی بات ہے۔" ابا سر ہلا کر بیٹھ گئے۔ ہانیہ کا ذکر چلا اور ابا کی محبت امنڈ آئی۔

"میں جانتا ہوں میری بیٹی کتنی بہادر اور کتنی سمجھ دار ہے اور جب بیٹیاں سمجھ دار ہو جائیں تو ماں باپ کی ان سے امیدیں بڑھ جاتی ہیں اور بحیثیت باپ کے میں ہمیشہ یہی چاہوں گا۔ میری بیٹی میری عزت کا غرور بن کر رہے۔"

جیا کی آنکھوں میں پتا نہیں کیوں نمی آگئی تھی اور ابا نے بالکل اچانک اس کے سر پر ہاتھ رکھ دیا تھا۔

"میں نے تمہیں ہمیشہ ہانیہ کی طرح اپنی بیٹی سمجھا ہے۔ تم بھی میری عزت کا غرور ہو۔ میری ذات کا سب سے مضبوط حوالہ ہو۔ جب آپ کو لگتا ہو آپ مطمئن ہوں مسرور ہوں۔ ایک سیکنڈ کی بھی بھول چوک کا اندیشہ نہ ہو تو پھر گر جانا ایسا ہی جیسے ہینڈ گرنیڈ کی پن غلطی سے نکل جائے۔ حادثہ کیسا بھی ہو زندگی کو اوپر سے لے کر نیچے تک بدل دیتا ہے۔"

وہ جو سمجھانے آئے تھے، سمجھا کے چلے گئے تھے جیا اسے سوپ پلا کر پھر آنے کا کہہ کر گھر واپس آگئی۔ اس نے موبائل سے سم نکالی۔ بکسے میں رکھ کر تالا لگایا اور اس سے قطع تعلق کر لیا تھا۔ اتنا تو وہ بھی جانتی تھی کہ ان تلوں میں تیل ہے کہ محض کھیل ہے لفظوں کا۔

☼ ☼ ☼

زندگی پر سکون ہو گئی تھی کہ اس کا رشتہ آگیا۔ ان کی طرح کا لوئر کلاس سے تعلق رکھتا تھا۔ دونوں بھائیوں نے ٹھونک بجا کر معلومات کی اور ایک ہفتہ کا ٹائم دیا۔

"ایک ہفتہ؟ کیا ہو گا اس میں۔۔۔" چھوٹی دلہن نے سوال اٹھایا۔

بڑے بھائی نے پیسے نکال کر ہتھیلی پر رکھ دیے۔ "جو کچھ ہو سکتا ہے کر لو۔ وہ کون سا کوٹھی بنگلے میں جا رہی ہے۔ ہمارے جیسے ہی غریب لوگ ہیں وہ۔ کھوٹ ہوتا تو الٹا ان کی جیب خالی کروانی پڑتی۔ پر نسلوں سے یہاں آباد ہیں۔ یہاں کے طور طریقوں پر بیٹی بیاہنی پڑے گی۔ ہمارے ملک میں ہمارا کون بیٹھا ہے۔ سو طرح کی پریشانی ذات قبیلے والوں کو ہوتی ہے۔"

چھوٹی دلہن نے پیسے اٹھا کر رکھ لیے۔ چھوٹی دلہن شہر کی ہی تھی۔ اس لیے خریداری کے معاملے میں سب اسی پر انحصار کرتے تھے۔ بڑی دلہن بالکل اجڈ گنوار تھی۔ پندرہ سال کی تھی۔ جب اس گھر میں آئی تھی۔ اب پینتیس سال کی ہو گئی تھی لیکن چال ڈھال، حلیہ لہجہ زبان کچھ نہیں بدل سکی تھی۔ دوسری طرف جیا تھی۔ جب سے اپنی شادی کا سنا تھا۔ اسے صرف ایک غم کھائے جاتا تھا کہ ہانیہ اس کی شادی میں شریک نہیں ہو سکے گی۔ کیونکہ جو تاریخ اس کی رکھی گئی تھی۔ اسی تاریخ میں ہانیہ کے سمسٹر تھے۔ جواد نے اسے بتایا تھا۔

جب سے شادی کی بات طے ہوئی تھی۔ وہ اب بے دھڑک جواد سے موبائل لے کر ہانیہ سے بات کر لیتی تھی ڈرائنگ روم میں۔ تاکہ آتی جاتی بھابھیوں کے کان میں بھی آواز پڑتی رہے اور وہ اپنی طرف سے کوئی کہانی نہ بنا سکیں۔

☼ ☼ ☼

"میں نے زندگی میں جو کچھ اچھا دیکھا۔ وہ ہانیہ سے دوستی کے بعد دیکھا۔ میں دو سال کی تھی، جب بابا حادثاتی طور پر مر گئے۔ پھر میری ماں بیمار ہو گئی اور گھر کا انتظام سنبھالنے کے لیے بڑا بھائی اپنی بیوی لے آیا۔ گھر ایک دم سے گاؤں بن گیا تھا۔ میری بھابھی کو صفائی ستھرائی کا کوئی ڈھنگ نہیں تھا۔ کوئی تصور ہی نہیں گھر گرہستی کا۔ اس کے ذہن میں بس تین وقت کا کھانا پکانا، کھانا کھانا اور شوہر کو خوش کرنا اور بچے پیدا کرنے کے سوا زندگی کا کوئی مقصد نہیں تھا۔ ہم کئی نسلوں سے شہر میں رہتے آرہے تھے۔ آہستہ آہستہ ہماری خاندانی رکھ رکھاؤ میں بہت زیادہ تبدیلی آگئی تھی۔ میری ماں مڈل پاس تھی۔ جب میرے بابا زندہ تھے۔ گھر ایک دم دھلا دھلایا، چمچماتا ہوا سا رہتا تھا۔ میری سمجھ بہت چھوٹی سہی مگر میں نے اپنی ماں کو ہمیشہ صاف ستھرا اور مسکراتے ہوئے دیکھا تھا۔ پھر بابا مر گئے تو ایک دم سے ماں بھی مر گئی۔ میرا دم گھٹتا تھا اس ماحول میں۔ جب تک میں چھوٹی تھی، بھابھی کا ماں کے ساتھ ناروا

سلوک دیکھتی اور کڑھتی مگر پھر اپنی ماں کی ذمہ داری میں نے اپنے سر لے لی۔

پھر ہانیہ سے ملاقات ہوئی تو زندگی میں ایک بڑی تبدیلی آگئی۔ جواد ملا اور زندگی قہقہہ خوشی میں ڈھل گئی۔ میری اور ہانیہ کی ڈریسنگ میں زمین آسمان کا فرق ہوتا تھا۔ کبھی کبھی مجھے اپنے کپڑوں پر شرمندگی بھی ہوتی تھی۔ وہی پرانے نیلے آتشی رنگ کے کپڑے۔ ہانیہ نے کئی بار میرے کپڑوں پر بات کی مگر چپ رہ گئی۔ پھر ایک دن میں بیٹھی ہوئی تھی۔ جب بہت اچانک بڑی بھابھی نے بہت سارے کپڑے میرے سامنے لاکر رکھ دیے۔

"ہانیہ کے پرانے کپڑے ہیں۔ اگر تم پہننا چاہو۔"

میری آنکھوں میں آنسو آگئے۔

سارے کپڑے بالکل نئے جیسے تھے۔ مگر پھر بھی میں کوئی بھیک منگی تو نہیں تھی۔ نہ ہی میری آنکھوں نے کبھی ہانیہ کے کپڑوں کو ایسے للچائی نظروں سے دیکھا تھا۔ پھر بھابھی نے آسمان سے اٹھا کر مجھے نیچے کیوں پٹخ دیا تھا۔

ہانیہ کا چہرہ مجھ سے بھی زیادہ فق ہوگیا تھا۔ کتنی دیر تک وہ اپنے کمرے میں رکھے گل دان کو دیکھتی رہی۔ پھر یک دم تیزی سے اٹھی۔ وہ غصے میں تھی۔ میں اس کے پیچھے بھاگی تھی۔ وہ اپنے ابا جان کے سامنے کھڑی تھی۔

"وہ میری دوست ہے ابا جان! آپ جانتے ہیں نا' دوست کا کیا درجہ ہوتا ہے۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی عام مسلمان کے لیے بھی یہ حکم دیا ہے۔ اگر مقدور ہو کچھ دینا تو وہ دو جو تم خود کھاتے ہو' وہ پہناؤ جو خود پہنتے ہو مگر بھابھی نے میری اترن کیوں جیا کے سامنے رکھی۔ انہوں نے جیا کے لیے سوچا۔ مجھے اچھا لگا لیکن کاش وہ جیا کے لیے میری نظر اور میرے دل سے سوچتیں۔"

بابا نے اسے اپنے قریب بلایا اور والٹ نکالا۔

"شازیہ کے رویہ کی میں آپ سے معافی مانگتا ہوں ہانی! مگر آپ کی سوچ جان کر مجھے ازحد خوشی ہوئی۔"

انہوں نے اس کی ٹھوڑی اٹھائی اور مسکرا کے بولے۔

"اگر یہ واقعہ نہ ہوتا تو کبھی آپ کو پتا بھی نہیں چلتا۔ آپ جیا کے لیے کتنی حساس اور کتنی کیئرنگ ہیں۔ نہ ہی آپ غلط کو غلط کہتی میرے سامنے آتیں۔ زندگی ان ہی چھوٹے چھوٹے واقعات سے ہمیں بڑی بڑی باتیں سکھاتی ہے۔"

ہانیہ مسکرانے لگی تھی۔ میں پلٹنے لگی تھی۔ جب اس کے ابا نے والٹ نکالا اور ہزار ہزار کے پانچ نوٹ ہانیہ کی طرف بڑھا دیے۔ "آپ جو چاہیں اپنی دوست کے لیے اپنی مرضی سے خرید لیجیے گا۔ ان کپڑوں کو رہنے دیں وہ میں آپ کی امی کو کہوں گا ماسی کو دے دیں۔ ان کی بیٹی آپ کے ہی برابر ہے۔"

ہانیہ باہر آگئی۔ مجھے دیکھا اور میرے گلے لگ گئی۔ اس دن اس نے میرے لیے بہت شاپنگ کی۔ کپڑے اپنے ہی ٹیلر کو دیے۔

میرے اندر ایک دم سے اپنی ذات کی عزت کا احساس پارے کی طرح دوڑنے لگا۔ اس دن ہم دونوں نے کچن میں مل کر شام کا کھانا بنایا۔ مگر میں اس دن کھانا کھائے بغیر اٹھ گئی۔ ماں کی طبیعت اچانک بگڑ گئی تھی۔ انہیں اسپتال میں داخل کروانا پڑا۔ میں ماں کے ساتھ تھی مگر اس دن میں نے عزت نفس کو پہلی بار اپنے اندر آنکھیں مل کر جاگتے دیکھا۔ میں نے اپنی زندگی کے لیے ہانیہ جیسا نہیں' لیکن ایک ایسے جیون ساتھی کا خواب دیکھا' جو مجھے باعزت زندگی دے سکے بھلے ہم بہت دولت مند نہ ہوں' لیکن معاشرے میں اتنے بھی بے وقعت نہ ہوں کہ کوئی بھی چاہے ہمیں ٹھوکر مار کر چلا جائے۔ ہماری بے عزتی کرنا اپنی شان سمجھے اور جب میں ان ہی معاملات میں الجھی ہوئی تھی۔۔۔

نادر میری زندگی میں آیا۔ مزدور اور محنت کش انسان تھا۔ مجھے یہی لگا تھا کہ دو وقت کی روٹی عزت سے کھلا سکے گا مگر دو سے چار بار کی بات چیت سے مجھے اندازہ ہوگیا۔ وہ گھر بسانے کا کوئی خیال نہیں رکھتا

شاید میں اندر کی گھٹن اور تنہائی سے اس چور راستے کو قبول بھی کر لیتی لیکن ابا کی بات سن کر یکدم میرے دل کو کچھ ہوا۔ مجھے لگا میرے بابا' ہانیہ ابا کے روپ میں میرے سامنے بیٹھے ہیں اور ایک ہی بات کہہ رہے ہیں۔

"زمانے کو خود پر کبھی ہنسنے نہ دینا' لوگ ہنس کر چپ ہو جاتے ہیں' بے عزتی کے اس واقعہ کو شاید بھول بھی جاتے ہیں۔ لیکن یہ ہنسی ہمیشہ ہمیشہ کے لیے انسان کا اعتماد' امید' بھروسا چرا کے لے جاتی ہے۔ مت چلنا ایسی راہ جس پر چل کر لوگ تیرے مرے ہوئے باپ کی قبر کی طرف منہ کر کے طعنے دیں کہ یہ ہے تیری بیٹی' ایسی ہوتی ہے بیٹی۔ میں گھر آ گئی لیکن۔۔۔

اب میں اکیلی بیٹھی ہوں اور میری قسمت کا فیصلہ ہو چکا۔ دس دن بعد زندگی پتا نہیں کیسے اور کس پیرائے میں گزرے گی۔ میرے لیے زندگی صرف ایک دھند ہے۔ ایک گہری عمیق دھند۔

☼ ☼ ☼

"ماں! ہر اتوار کو جب میں سوچتا ہوں پورے ہفتے کی نیند پوری کروں گا۔ یہ نائٹ میرز کہاں سے گھر میں داخل ہو جاتے ہیں۔"

وہ برا سا منہ بنا کر سیب کھا رہا تھا۔ ٹی وی آن تھا۔ وہ ابھی تک سلیپنگ سوٹ میں تھا۔ اس کی آنکھیں سرخ ہو رہی تھیں۔ آنکھوں میں نیند کا خمار ابھی تک باقی تھا۔ تب ہی اس نے امریکن کچن میں دوپہر کے کھانے کے لیے کھانا بناتی ماں کو مخاطب کیا۔

وہ صرف مسکرانے لگیں۔ نوڈلز کو انہوں نے ابھی ابھی ابلتے پانی میں ڈالا تھا۔ اس لیے ان کی توجہ اسی پر تھی۔

"ماں! مجھے کھانا کب ملے گا؟" پہلے جواب کا انتظار کیے بغیر دوسرا سوال کیا۔ اس کے پیٹ میں چوہے دوڑ رہے تھے۔ وہ رات کو دوستوں میں سٹرڈے نائٹ منا کر آیا تھا اور اب دوپہر کے دو بج رہے تھے۔

"کیا کھاؤ گے۔۔۔ بنا دیتی ہوں۔"

وہ کرنٹ لگنے کی کیفیت میں یکدم مڑا تھا۔ "کیا کھاؤ گے بنا دیتی ہوں۔۔۔ مطلب آپ نے ابھی تک کھانا بنانا شروع نہیں کیا۔"

"دراصل ہانیہ اور بلال چاہتے تھے کہ دوپہر کا کھانا ہلکا پھلکا ہو' صبح پراٹھے کھائے تھے تو ابھی میں صرف نوڈلز ود چکن بنا رہی تھی۔"

"مجھے نہیں کھانے یہ بدیسی کھانے اور یہ ہانیہ کون ہوتی ہے۔ ہمارے گھر کا مینیو سیٹ کرنے والی۔"

وہ ایک دم سے چڑ گیا تھا۔ اسے ڈکٹیٹ کیے جانا بالکل پسند نہیں تھا۔ شروع سے اپنی مرضی کرتا آیا تھا۔ جو چاہتا تھا قسمت سمیٹ کر اس کے سامنے لا رکھتی تھی۔ پھر نہ کہنے کا کیا جواز۔ آخر اتنی بڑی کمپنی چلا رہا تھا۔ اپنے بابا کا بایاں ہاتھ تھا۔ گھر میں اس کے حکم چلنے کے لیے یہ بھی کافی تھا کہ وہ نعمان غوری کی پہلوٹھی کی اولاد تھا اور نعمان غوری کی آنکھوں کا تارا تھا۔

"ماں! کھانا بنا کہ نہیں۔ ہم دونوں ٹینس کھیل کھیل کے تھک چکے ہیں۔"

بلال اندر آیا۔ سفیان کو اس حلیے میں دیکھ کر ہاتھ کے اشارے سے سوال پوچھا۔ وہ نظر انداز کر گیا تو وہ اس کے پاس صوفے پر آ کر گر گیا۔

"کیوں برو! اتنا برا حلیہ' یہ پرانی فلموں کے غمگین ہیرو کیوں بنے ہوئے ہو؟"

"پلیز ڈونٹ بگ می' آئی ایم گڈ اینز۔"

ہانیہ جو فریج سے بوتل نکال کر پانی گلاس میں ڈال رہی تھی۔ یکدم اسے اچھو لگ گیا تھا۔

سفیان نے جلتی نظر سے ہانیہ کو دیکھا۔ "کیا مطلب ہوا اس ہنسنے کا؟"

ہانیہ نے سنبھل کے اسے دیکھا اور اب تک کی چند ملاقاتوں میں پہلی بار اسے غور سے دیکھا۔ چھ فٹ سے نکلتا قد' کسرتی جسم' بھری خمار آلود آنکھیں' سنہری گندمی رنگت وہ بلاشبہ ایک بھرپور مرد تھا۔ جس پر کوئی بھی لڑکی اپنا دل ہار سکتی تھی۔

"گم ہو گئیں۔۔۔ آپ بھی گم ہو گئیں' میرا بھائی؟"



اتنا خوب صورت' لڑکیاں ان کا حسن دیکھ کر ایسے ہی گم ہو جاتی ہیں۔"

"واٹ نان سینس۔" وہ غصے میں اٹھ کھڑا ہوا۔ اور کچن میں کام کرتی ماں گھبرا گئیں۔ "اب یہ کھانا بھی نہیں کھائے گا۔ ہانیہ تمہیں اس طرح ہنسنے کی کیا ضرورت تھی؟"

ہانیہ یکدم شرمندہ ہو گئی۔ "سوری آنٹی! وہ۔۔۔ مجھے بے ساختہ ہنسی آ گئی۔ بالکل میر لگ رہے تھے۔" وہ پھر ہنسی تو دبا گئی۔

"ماں! بول دیں اپنی دوست کی بیٹی کو۔۔۔ مجھ پر طنز کرنا چھوڑ دے۔ وگرنہ مجھ سے برا کوئی نہیں ہو گا۔"

"آپ سے برا اب بھی کوئی نہیں ہے۔" وہ زیر لب بڑبڑا کر باہر گارڈن میں چلی گئی۔ سفیان شاور لے کر ابھی باہر آیا تھا۔ تولیہ سے بال خشک کرتے ہوئے وہ کھڑکی میں جا کھڑا ہوا اس نے ہانیہ کو گلابوں کے تختے کے پاس دیکھا۔

"یہ کچھ کھسکی ہوئی ہے شاید؟"

"جی نہیں۔ ہانیہ آپی بہت اچھی ہیں۔" وہ تیزی سے مڑا۔ اس نے بظاہر خود سے کہا تھا مگر تیز آواز میں۔ غلط یہ ہوا کہ بلال اسی وقت آ گیا تھا۔

"بہت زیادہ چمچے نہیں بن گئے ہو ہانیہ کے' کتنے پیسے دیتی ہے اپنی تعریفیں کرنے کے۔"

"ہانیہ آپی آل ریڈی پرفیکٹ ہیں۔ اس لیے مجھے ان کی مصنوعی تعریف نہیں کرنی پڑتی۔"

"اچھا۔۔۔ مگر تمہاری ہانیہ آپی ہی کہتی ہیں' کوئی انسان کبھی پرفیکٹ نہیں ہوتا۔" پچھلے ہفتے کا معرکہ دہرانے کا اس کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ بس منہ سے پھسل گیا۔

"اس دن آپ جس طرح ملازم پر الٹ پڑے تھے اسے زدوکوب کیا تھا۔ اس لحاظ سے ہانیہ آپی کا کہنا غلط نہیں تھا کہ کوئی انسان پرفیکٹ نہیں ہوتا بھول چوک کسی سے بھی ہو سکتی ہے۔"

"بھول چوک۔۔۔ میرے لیپ ٹاپ پر اس خبیث نے جوس چھلکا دیا تھا۔ ایک سیکنڈ میں ساٹھ' ستر ہزار برباد کر دیے' یہ کوئی چھوٹی بات ہے۔" پرانی بات سوچ کر اسے نئے سرے سے غصہ آ گیا تھا۔

"آپ نے دوسرے ہفتے ہی نیا لیپ ٹاپ لے لیا تھا نا۔ مطلب ہم اسے افورڈ کر سکتے ہیں۔ جو چیز ہم افورڈ کر سکتے ہیں' یہ اللہ کا کرم ہے نا' جب وہ اللہ ہم پر اتنا رحم اور اتنا کرم کرتا ہے تو ہمیں بھی اس کے بندوں پر رحم کرنا چاہیے۔"

"صحبت ٹھیک کر لو اپنی' ورنہ یہ مدر ٹریسا تمہیں عبدالستار ایدھی بنا کر رکھ دے گی۔"

"مجھے کوئی اعتراض نہیں' میں نہ بدلنے کی ضد نہیں کرتا اور ہمیشہ ہونے والے حادثے پر سوچتا ہوں کہ اس کی وجہ سے ضرور میری زندگی میں کوئی بہتر تبدیلی پیدا ہو گی۔ بھلے وہ تبدیلی ہم پر ظاہر ہو یا نہ ہو یا کچھ عرصے بعد ظاہر ہو۔ کیونکہ ہانیہ آپی کہتی ہیں اللہ کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔"

"یہ تیری ہانیہ آپی طالبان میں سے تو نہیں' اتنے کھلے فتوے۔۔۔ کسی دن اللہ اکبر کہہ کر پھٹ مت جانا۔"

بلال ہنس پڑا۔ "یہ آپ سب اللہ کی طرف رجوع کرنے والوں سے ایک دم ڈر کیوں جاتے ہیں۔ رہا طالبانائزیشن۔۔۔ تو میرا ماننا ہے اور اس میں دو رائے نہیں کہ واقعی اللہ کو ماننے والا کبھی اللہ کے حکم سے سرتابی نہیں کر سکتا اور یہ اللہ ہی کا حکم ہے کہ ایک مسلمان پر دوسرے مسلمان کی جان' مال' عزت سب کی حرمت لازم ہے۔ وہ مسلمان ہی نہیں' اگر اس کے ہاتھ' زبان سے دوسرا مسلمان محفوظ نہیں۔"

سفیان مسکراتے ہوئے اسے دیکھنے لگا۔ "ہانیہ بی بی اپنی فورس بنا رہی ہیں۔ کوئی بہت بڑا دھماکا تو نہیں ہونے والا میری زندگی میں۔"

اس نے ویسے ہی ایک بات کہہ دی تھی۔ مگر ایک ماہ بعد وہ حیران رہ گیا۔ جب بابا نے اس کے سامنے پروپوزل رکھ دیا۔

"ہانیہ کو ہم نے تمہارے لیے پسند کر لیا ہے۔"

"میری رائے کی کوئی اہمیت ہے کیا؟" وہ یکدم فائل پٹخ کر کھڑا ہو گیا۔ "تمہاری ماں کہہ رہی تھیں کہ تم ہانیہ میں دلچسپی لے رہے ہو اگر ہم یہ فیصلہ کریں تو تمہیں کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"پتا نہیں ماں کو یہ سارے منظر کون سی عینک لگا کر نظر آئے۔" وہ ایک لمحے کو رکا۔ شرٹ کی آستین فولڈ کرنے لگا۔ یہ اس کے ذہنی دباؤ کی پہلی نشانی تھی۔ اس طرح کی حرکت سے وہ اپنا غصہ اور اپنی پریشانی کو الگ الگ خانوں میں تقسیم کر کے خود کو بات کرنے کے قابل بناتا تھا۔ وہ اس کے باپ تھے اور جانتے تھے اس کی عادتوں کو اس لیے پرسکون بیٹھے تھے۔

"بابا۔ اس نے بات کرنے کے لیے پر تولے اور اب وہ غیر جانب دار رائے دینے والا تھا۔ نعمان غوری اس کے اس انداز سے بھی واقف تھے۔ اس لیے ہمہ تن گوش تھے۔

"ہم جب اپنا جیون ساتھی چنتے ہیں تو سب سے پہلے یہ دیکھتے ہیں کہ اس میں کیا ڈفرنس ہے۔ تعلیمی معیار اور رویے کا تقابلی جائزہ لیتے ہیں کہ یہ ہمارے قدم سے قدم ملا کر چل سکے گا کہ نہیں اور میں نے ہانیہ میں ایسی کوئی بات نہیں دیکھی۔ اگر میں خوب صورتی کے معیار کو نچلے درجے پر لے آؤں تو بھی وہ کسی طور میرے ساتھ میچ نہیں کرتی۔ آپ پلیز اپنی دوستی کو مضبوط کرنے کے لیے کسی گھسی پٹی پرانی کہانی کی طرح مجھے قربان مت کریں اور دوسری بات ...... میں اپنا جیون ساتھی چن چکا ہوں۔ رائنہ مسرور، آپ مسرور بیگ سے تو اچھی طرح واقف ہیں۔"

بابا کو حیرت ہوئی۔ وہ آج تک اسے ایک ذہین اور سمجھ دار انسان سمجھتے تھے۔ مگر اب وہ اپنا خیال اس کے حوالے سے بدلنے جا رہے تھے۔

"زندگی میں، میں نے آج تک کسی کو اتنا بے وقوفانہ فیصلہ کرتے نہیں دیکھا سفیان! آسان زندگی کو مشکل کی طرف لے جا رہے ہو تم اس فیصلے سے۔"

"جو بھی ہو بابا! میں پیچھے نہیں ہٹ سکتا۔ میں اس سے وعدہ کر چکا ہوں۔" وہ کہہ کر رکا نہیں۔ ان کے چیمبر سے نکل دیا۔

اور نعمان غوری سوچ رہے تھے کہ اب اس معاملے کو کیسے سدھاریں۔ یہی پریشانی انہوں نے بیوی سے شیئر کی تھی اور دوسرے دن وہ سر ہلا تا کھڑا تھا۔

"ٹھیک ہے، آپ کرلیں اپنی مرضی کا فیصلہ۔ میں دستبردار ہو جاتا ہوں۔"

"کیا کہہ کر منایا تم نے؟" وہ حیرانی سے پوچھ رہے تھے رات میں۔ بیوی مسکراتے بولیں۔

وہی پرانی فلموں والی ایموشنل بلیک میلنگ، مگر ایک غلطی ہو گئی۔"

"کیا۔" وہ سیدھے ہو کر بیٹھ گئے۔ ان کی بیگم سے غلطی ہونے کا مطلب ہے کوئی سنجیدہ حماقت۔

"وہ تھوڑا سا پسیجا تھا پوری طرح نہیں مانا تھا تو میں نے کہا، بابا کی عزت کا مسئلہ ہے۔ ایک شادی ان کی مرضی سے کرلو۔ دوسری شادی اپنی مرضی سے کرلینا۔"

"توبہ! یہ آپ نے کیا کہہ دیا۔ اس معصوم لڑکی کا کیا بنے گا؟" انہوں نے چائے تپائی پر رکھ دی۔ وہ واقعی پریشان ہو گئے تھے۔

"وہ میرا بیٹا ہے۔ میں جانتی ہوں۔ کس حد تک جائے گا۔ ہانیہ اتنی لونگ اتنی کیئرنگ ہے۔ وہ دنوں میں اس کا گرویدہ ہو کر رائنہ کو بھول جائے گا۔ دوسری شادی کرنا معاشی طور پر مشکل نہ بھی ہو تو جذباتی طور پر، معاشرتی طور پر مشکل ہو جاتی ہے۔ نہ بھی ہو تو محسوس ضرور ہونے لگتی ہے۔ دو چار بچے ہو گئے تو رائنہ مکمل آؤٹ ہو جائے گی۔ آپ یقین رکھیں اللہ پر۔"

انہوں نے سر ہلایا اور یوں ایک شام ان دونوں کا نکاح کر دیا گیا۔

رخصتی ڈگری کے بعد ہونا طے پائی تھی۔ نکاح کی تقریب میں سارے لوگ موجود تھے۔ رائنہ بہت تیز نظروں سے اسے گھور رہی تھی۔ ہانیہ اپنے ابا اور اماں جو او اور جیا کے ساتھ مگن تھی۔ جیا کی لے کر آئی تھی۔ مگر وہ پھر بھی ضد کر کے آگئی تھی۔ ہانیہ اسے دیکھ دیکھ کر خوش ہو رہی تھی۔ اس کا شوہر لیے رہا تھا۔ مگر بہرحال یہ تقریب اختتام پذیر ہو گئی تھی۔

ابا نے اسلام آباد میں ایک گھر لے لیا تھا۔ کیونکہ تعلیم مکمل ہونے کے بعد کافی عرصے تک اسے یہیں رہنا تھا اور نکاح کے بعد وہ نہیں چاہتے تھے کہ وہ وہاں رہے اور گھر میں باقی لوگ باتیں بنائیں کیونکہ اتنا اچھا جیون ساتھی مل جانے پر سب ہی منہ میں انگلیاں دبائے اور زبان پر دھار لگائے بیٹھے تھے۔

"کہنے کی بات ہے کہ ابا نے رشتہ طے کیا ہے۔ یہ کیسے ممکن ہے ہانیہ جیسی لڑکی پھنجلی بیٹھے۔ ضرور محبت کا چکر ہے اور مرد کتنا ہی کائیاں ہو محبت کے معاملے میں مار کھا ہی جاتا ہے، بیٹھے بٹھائے کروڑ پتی کی بیوی بن گئی ہے۔"

ابا یہ سب رائے سن چکے تھے لیکن انہوں نے ان باتوں کو کوئی اہمیت نہیں دی۔

گھر ملنا آسان کام نہیں تھا لیکن نعمان غوری کی سپورٹ اور ان کی کوشش کام آئی تھی۔ کرائے پر گھر لیا تھا۔ گو بہت زیادہ فرنشڈ نہیں تھا مگر رہنے کے حوالے سے بہت اچھی جگہ تھی۔ بلکہ ہانیہ کی تعلیم کے حوالے سے بہت سود مند رہی۔ ابا اماں کے ساتھ یہیں شفٹ ہو گئے تھے۔ کوئی ملازمت تو تھی نہیں۔ اسٹیٹ ایجنسی کا کام تو کسی بھی جگہ شروع کیا جا سکتا تھا۔

"ابا! آپ میرے لیے کتنا کچھ کر رہے ہیں۔ میری آرزو ہے میں آپ کو کچھ حد تک واپس بھی لوٹاؤں۔ شادی کے مقابلے میں جاب میں انٹرسٹ رکھتی ہوں۔ آپ کا مضبوط بازو بن سکوں۔"

وہ مسکرانے لگے۔ کتاب اٹھا کر رکھی۔ ہاتھ کے اشارے سے اپنے سامنے بیٹھنے کا اشارہ کیا اور نرمی سے بولے۔ "آپ کو لگتا ہے ماں، باپ جو اولاد کو دیتے ہیں، وہ اولاد انہیں واپس لوٹا سکتی ہے۔ وہی سب کچھ جو ماں باپ بغیر کسی طمع اور لالچ کے انہیں دے چکے ہوں؟" وہ خاموش رہی۔

"وقت، جوانی، امنگیں، خواب، اپنی مرضی کی زندگی، اس میں سے اولاد ایک بھی چیز نہیں لوٹا سکتی۔ لیکن ہر ماں، باپ اپنی اولاد کی اسی طرح پرورش کرتے ہیں۔ کرنا چاہتے ہیں کہ اس کی اولاد کو گرم ہوا کا تھپیڑا بھی نہ لگے اور جو ماں، باپ کم مائیگی کی وجہ سے ایسا نہیں کر سکتے۔ سوچتے تو وہ بھی اپنی اولاد کے لیے ایسا ہی ہیں۔ والدین اپنی اولاد کے لیے جو اچھا سوچنے میں ایک لمحہ لگاتے ہیں۔ اولاد اس ایک لمحہ کا قرض بھی نہیں چکا سکتی ہے۔"

" انہوں نے ہانیہ کے سر پر ہاتھ رکھا تھا اور جذب سے بولے۔ میں نے آپ کے لیے جو کچھ کیا۔ یہ وہ سب نہیں ہے جو میں آپ کے لیے کرنا چاہتا تھا۔ مقدور بھر کوشش ہے۔ مگر اس لیے نہیں کہ آپ نوکری کرو اور مجھے ریٹرن کرو۔ بلکہ میں نے یہ اس لیے کیا کہ میرے سوہنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہی فرمان ہے۔ اپنی بیٹیوں کو اچھی تعلیم دو، بیٹوں اور بیٹیوں میں کوئی فرق نہ رکھو۔ میں تو بس چاہتا ہوں اپنے سوہنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سامنے جاؤں تو کوئی تو کوئی زاد راہ ہو میرے پاس۔ ان کی سنت کے لیے ہی بیٹیوں سے پیار کرنا کوئی سیکھ جائے۔ ایک سنت زندہ رکھنے کا اتنا اجر و ثواب ہے کہ دامن چھوٹا پڑ جائے، پر اجر نہ سمیٹے۔"

وہ بس ابا کو دیکھتی رہی۔ کتنی پریشانیوں سے گزرے ہیں وہ اس کے لیے۔ لیکن آج بھی ان کے دل میں اس کے لیے وہی ٹھاٹھیں مارتا سمندر تھا۔ وہ خاموشی سے ان کا ہاتھ چوم کر اپنے کمرے میں اٹھ آئی۔

★ ★ ★

یہ اس کا آخری سمسٹر تھا۔ جب وہ رج کے سونے کا خیال کر کے لیٹی تھی اور اماں نے اسے ہڑبڑا کر اٹھنے پر مجبور کر دیا تھا۔

"سفیان کا ایکسیڈنٹ ہو گیا ہے۔"

وہ سکتے کی کیفیت میں بس دیکھتی رہ گئی۔ فوراً اسپتال پہنچے۔ ایکسیڈنٹ بہت شدید تھا۔ سب کی

حالت غیر تھی۔ خدا خدا کر کے چھ گھنٹے بعد آپریشن تھیٹر کھلا۔ نیورو سرجن اپنی کارکردگی سے مطمئن تھا۔ لیکن پھر بھی بہت زیادہ پر امید نہیں تھا۔ گاڑی نے زبردست ہٹ کیا تھا۔ جب وہ رائنہ سے مل کر باہر اپنی گاڑی میں بیٹھنے والا تھا۔

ہانیہ کی آنکھیں آنسوؤں سے بھر گئی تھیں۔ اس کی حالت تشویش ناک تھی مگر اسے بس صرف ایک جملہ سنائی دے رہا تھا۔ "اسے دوسری گاڑی نے ہٹ کیا جب وہ رائنہ سے مل کر اپنی گاڑی میں بیٹھنے والا تھا۔"

وہ رائنہ کے گھر کیوں گیا تھا۔ سفیان غوری پر صرف اس کا حق تھا۔ پھر وہ رائنہ سے کس حق سے ملنے گیا۔ اس سے نکاح کے بعد جب وہ صرف اس کی امانت تھی تو وہ ہانیہ رفیق الزماں کی امانت میں خیانت کیوں کر رہا تھا۔

ابا نے اس کے اندر کی تبدیلی کو نوٹ کر لیا تھا۔ "دعا کرو وہ پورا کا پورا سفیان تمہیں واپس پلٹائے۔"

وہ اس وقت اس قدر شاکڈ تھی کہ اس نے سوچے سمجھے بغیر ہی دعا کی تھی۔ مگر بعد میں سوچا ابا نے اس کی محبت کے متعلق اتنی انہونی دعا کیوں بتائی تھی۔ جب اسے ہوش آیا تو اس نے ابا سے پوچھ بھی لیا۔ وہ بس مسکرائے گئے۔ پھر آہستگی سے بولے

"جب بھی کوئی حادثہ ہو اپنے اوسان بحال رکھو اور سوچو اور کیا' کیا برا تھا' جو اس وقت تمہارے ساتھ ہو سکتا تھا۔ تمہیں خود بخود وہ تکلیف چھوٹی لگنے لگے گی۔ کوئی بھی واقعہ یا حادثہ رب العزت کی حکمت سے خالی نہیں۔ کچھ چیزوں کے رزلٹ ہمیں "فوراً" مل جاتے ہیں۔ کچھ کے کچھ عرصے بعد اور دوسری بات بات اشفاق صاحب کہتے ہیں۔ کوئی بھی دکھ ہو' تکلیف ہو' صرف ایک واقعہ سمجھو' پوری زندگی نہیں۔ وہ جانتا ہے۔ ہم نہیں جانتے تب ہی شکوے کرتے ہیں۔"

وہ چپ رہ گئی اور پھر ایک ہفتے بعد مختلف ٹیسٹوں سے پتا چلا سفیان کی ریڑھ کی ہڈی میں گڑبڑ ہو گئی ہے۔ جو آپریشن کے باوجود آہستہ آہستہ ہی ٹھیک ہو پائے گی۔ فزیو تھراپی سمیت بہت سارے بکھیڑے تھے۔ وہ بمشکل اٹھ کے بیٹھ پاتا تھا۔

"میں اب چل نہیں سکتا۔" سفیان غوری نے کھڑکی سے طلوع ہوتے سورج کو دیکھ کر بر ملا خود کو مسترد کر دیا اور تب ہی وہ لڑکی کمرے میں داخل ہوئی تھی جو محبت کی طاقت پر یقین رکھتی تھی۔

"دنیا میں ایسا کوئی کام نہیں' جو سفیان غوری نہیں کر سکتا۔" یہ پہلا مربوط جملہ تھا' جو اس نے ادا کیا تھا۔

سفیان غوری نے اسے طنز سے دیکھا تھا۔ "شاید تم اس طرح کے کریمی جملے اس لیے بول سکتی ہو کہ میں بستر پر اپاہج لیٹا ہوں اور تم زندگی سے بھرپور ہو کر میرے اور سورج کے درمیان آن کھڑی ہوئی ہو۔"

وہ مسکرائی تھی۔ "میں سورج کے درمیان نہیں کھڑی اس کی کرنوں کے سامنے موجود ہوں۔ اس لیے کہ آپ سورج کو دیکھیں تو شاید مجھ پر بھی نظر کر دیں۔"

وہ عزت نفس کو وقتی طور پر سلا کر گئی تھی کیونکہ سامنے بیٹھا شخص مایوسی کے اس مقام پر تھا کہ اس سے جھگڑا کر کے اسے نہیں جیتا جا سکتا تھا۔

"میں تمہارے ساتھ نہیں رہنا چاہتا۔" وہ لال انگارہ آنکھوں سے اسے دیکھنے لگا۔

"مگر میں آپ کے ساتھ ہی رہنا چاہوں گی۔"

"جھوٹ مت بولو' کوئی بھی امنگوں سے بھری لڑکی ایک اپاہج مرد کے ساتھ کبھی جینا نہیں چاہتی۔"

"شاید ایسا بھی ہو لیکن آپ میرے شوہر ہیں اور مجھے آپ کے دکھ سکھ شیئر کر کے ہی اپنی زندگی کو خوشیوں امنگوں سے بھرپور بنانا ہے۔"

"ترس۔۔۔ ترس مت کھاؤ مجھ پر۔" اس بار اس نے گلاس زمین پر پھینک کر توڑ ڈالا۔ ہانیہ جانتی تھی' وہ اندر سے اس گلاس کے مانند ہی ریزہ ریزہ ہو چکا ہے۔ پورا ایک ماہ ہو گیا تھا مگر رائنہ نے نہ اسے فون کیا' نہ ملنے آئی تھی۔ حادثے کے بعد جو وہ اسے ایمرجنسی میں لے کر آئی تھی' سفیان کی ڈوبتی آنکھوں نے اس کے بعد اس کا عکس نہیں دیکھا تھا۔

ہانیہ سادہ سے طریقے سے رخصت کر دی گئی تھی۔ گھر کے لوگ شریک تھے اور ثوبیہ اس کی دن رات بلکہ بعض تفتیں دیکھ دیکھ کے عش عش کرنے پر مجبور ہو گئی تھی۔ وہ اپنا تعلیمی سلسلہ جاری نہیں رکھ سکی تھی وہ اپنی بیوی ہونے کی ذمہ داری بخوبی نبھا رہی تھی۔

کبھی کبھی تھک جاتی تو نماز میں گلے شکوؤں پر اتر آتی لیکن ابا یاد آتے تو پھر سے حوصلہ کر کے سفیان کے پاس چلی جاتی۔

سفیان اگر نارمل حالت میں ہوتا تو اسے تیسرے درجے کے شہری کی طرح شاید قبول کر لیتا لیکن یہاں وہ اس کی چھتری کی طرح ہو گئی تھی اور اس جیسا تنک چڑھا شخص یہ بات قبول کرنے کے لیے تیار نہیں تھا کہ وہ اس کا محتاج ہو چکا ہے' اس لیے وہ اس کی ہر کوشش کو در خور اعتنا سمجھتا تھا۔ اسے بستر پر لیٹا لیٹا بھی گھن چکر بنائے رکھتا مگر وہ ان باتوں کی عادی ہو گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

جیا کی بیٹی چھ سال کی ہو گئی تھی۔ مگر اس کی ضدی عادت کی وجہ سے وہ بہت پریشان تھی۔ اس کا شوہر غریب مزدور تھا' فیکٹری میں کام کرتا تھا۔ وہ ایک کمرے کے گھر میں رہتے تھے۔ بمشکل گزارہ ہوتا تھا مگر وہ بچی تھی اس کی فرمائشوں کی لسٹ بہت لمبی ہوتی تھی۔ ہانیہ کی طرف سے ملنے والے تحائف نے اس کی عادتیں اور بھی بگاڑ دی تھیں۔ وہ اکثر ہانیہ سے اپنی بیٹی کی شکایتیں کرتی رہتی تھی۔

"وہ سمجھتی ہے میں اس سے محبت نہیں کرتی۔ میں اس کا خیال نہیں رکھتی۔" ہانیہ اسے دیکھتی رہی پھر بے ساختہ اس نے کہا۔

"تو پھر تو اس پر سختی کر تاکہ اسے پتا چل جائے کہ تو اس سے کتنی محبت کرتی ہے۔"

"محبت ہی تو کرتی ہوں اس سے۔ کنواتی ہوں۔ جہاں جہاں اس کا خیال رکھا مگر وہ مانتی نہیں' کہتی ہے یہ تو سب کرتے ہیں۔ میں اسے اپنی محبت جتا جتا کر بھی تھک گئی ہوں۔"

اس بار ہانیہ آئی تو وہ اس کے پاس ہی آ گئی تھی ہانیہ اور ابا کو کچھ پراپرٹی کے کاغذات ایک ساتھ سائن کرنے تھے۔ بابا نے اپنی زندگی میں ہی جائیداد کی تقسیم کر دی تاکہ ان کے گھر میں مزید سیاسی داؤ پیچ نہ کھیلے جائیں۔ واحد اپنا گھر تھا جو انہوں نے اپنے استعمال میں رکھا تھا' ہانیہ نے اس وقت ٹی وی آن کر رکھا تھا۔ جیا بیڈ پر لیٹی ہوئی تھی' اس کے چہرے پر حالات نے ایک سخت لکیر کھینچ دی تھی۔ یکدم "گرفتاری" شو شروع ہو گیا' اس میں لوگ گرفتار ہوتے تھے مختلف جرائم میں۔ ایک عورت کھڑی تھی بہت غریب سی' بے چاری سی۔

"گھر کے حالات ٹھیک نہیں تھے۔ میرے شوہر نے زیادہ پیسے کمانے کے لیے یہ پلان بنایا۔ ہم لوگوں کو مختلف جگہوں پر بلاتے اور میرا شوہر اپنے دو تین دوستوں کے ساتھ مل کر انہیں لوٹ لیتا۔ میں مانتی ہوں میں مجرم ہوں۔ مجھے سزا ملنی چاہیے۔ مگر آپ میرے شوہر کو بھی تو گرفتار کریں' وہ تو ماسٹر مائنڈ ہے۔ اس نے ساری دنیا کی طرح مجھے بھی لوٹ لیا میں اس سے کم از کم اس چیز کی توقع نہیں رکھتی تھی۔"

جیا اٹھ کر بیٹھ گئی تھی۔ "ہم میں سے ننانوے فیصد لوگ ساری توقعات انسانوں سے باندھ لیتے ہیں۔ اور انسان کی مٹی میں نہ وفا ہے نہ خیر۔ جو اچھا ہوتا ہے ہماری زندگی میں اسے اپنی ذہانت اور محنت تصور کرتے ہیں اور جو غلط ہو' اس کا سارا بوجھ دوسرے پر ڈال دیتے ہیں' لیکن سوچنے کی یہ ضرورت ہے کیا واقعی وہ بہت بری زندگی جی رہی تھی' ایک کمرے کا سہی اس کا گھر تھا وہ تین وقت کھانا کھاتے تھے۔ اس کی ایک بیٹی تھی اور اس کا شوہر اس کی عزت کے لیے جان دے بھی سکتا تھا جان لے بھی سکتا تھا' تو کیا وہ واقعی ایک تکلیف دہ زندگی جی رہی تھی' کبھی خوش ہو کر یہ نہیں کہتے کہ ہمارا ایک عضو ٹھیک کام کر رہا ہے۔ ہمیں اللہ نے مکمل بنایا ہے مگر دکھ بیماری پر چیخ پڑتے ہیں جبکہ سچ یہ ہے کہ دنیا میں زندگی سمیت ہر چیز فانی ہے۔"

ہانیہ نے اس کی طرف دیکھا تھا۔ "اسے اسکول میں داخل کروانا ہے۔"

جیا نے مسکرا کے دل میں کہا۔ "ہاں ایک شکریہ بھی لازم ہے کہ اس کا شوہر بیٹی کو پڑھانے کے خلاف نہیں۔ تعلیم کے لیے اس کے اندر بھی وہی جنون ہے جو خود اس میں کبھی کبھی اپنی تعلیمی کم مائیگی کی وجہ سے زور مارتا ہے۔"

"ہاں جلد اسے اسکول میں داخل کروں گی۔"

"اخراجات کی فکر مت کرنا۔ جتنا پڑھنا چاہتی ہے پڑھنے دینا۔"

اس نے دل کو مسکراتے دیکھا۔ "ایک شکر تو یہ بھی بنتا ہے کہ اس کی اتنی مخلص دوست ہے پوری دنیا میں بھلے ایک ہی سہی مگر ہے۔" اس کی مسکراہٹ گہری ہو گئی تھی اور وہ گھر جانے کے لیے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"واپس کب جاؤ گی؟" اس نے گلے لگاتے ہوئے پوچھا۔

"کل صبح کی ٹرین سے۔"

"جہاز سے کیوں نہیں۔" اس نے ایک سوال کیا۔

"بس ابا کو ٹرین کا سفر بہت پسند ہے۔" وہ سرہلا کر الوداعی مل کر اپنی بیٹی کے ساتھ اپنے گھر کی سمت چل پڑی۔



میں سفیان غوری۔ مجھ جیسا مغرور کوئی شخص نہیں تھا۔ زندگی میں میں نے جو کیا اپنی مرضی سے کیا' لیکن پھر ایک دن مجھے پتا چلا' درحقیقت زندگی میں سب کچھ وہ نہیں ہوتا جو ہمارے دل کی مرضی ہوتی ہے بلکہ وہ ہی ہوتا ہے جو قدرت چاہتی ہے۔ وہ جب جہاں جو چاہے بدل دیتا ہے اور ہم انسان جب اپنی من مرضی کا بدلاؤ دیکھتے ہیں تو خوش ہو جاتے ہیں ہم نے یہ مشکل معرکہ مار لیا اور جہاں ایک دم سے خیالات کی بساط لپیٹ دی جاتی ہے وہاں ہم چیخنے لگتے ہیں کہ ہمارے ساتھ ہی یہ ظلم کیوں ہوا۔

میں رائنہ کو بچپن سے جانتا تھا' وہ میری کہی ان کہی ہر بات سمجھتی تھی۔ اس لیے میں نے زندگی میں ایک پلان بنایا کہ گھر بسانے کا جب بھی موقع ملا تو رائنہ سے ہی اپنا تعلق جوڑوں گا' لیکن زندگی میں پہلی بار ٹھوکر اس وقت لگی جب اچانک ہانیہ میری زندگی میں داخل ہوئی۔ سانولے رنگ کی عام نقوش والی ایک عام سی لڑکی۔ ایسی لڑکیاں گاڑی کے اندر بیٹھے بیٹھے میں نے کئی بار دیکھیں اور ہمیشہ سوچا ان لڑکیوں سے کون شادی کرتا ہو گا۔ کوئی چارم' کوئی خوب صورتی نہیں۔ میں خوب صورتی کا عاشق تھا' اس لیے ہانیہ سے میں کبھی متاثر نہیں ہوا' وہ اتوار کے اتوار ہمارے گھر آتی۔ پورا دن گھر میں اودھم مچا کر رکھتی۔ بلال اس کا معتقد تھا مگر میں اس سے بھاگتا تھا کیونکہ مجھے عام سی چیزیں اچھی نہیں لگتی تھیں۔

پھر پتا نہیں کیا ہوا' وہ دلہن بنا کر میرے برابر میں بٹھا دی گئی۔ نکاح کے بعد ایک ہی جملہ میری بے بسی کا طواف کرتا رہا۔

"ایسی لڑکیوں سے کون شادی کرتا ہے۔"

اور دوسرے دن میرے کمرے کی سائیڈ ٹیبل پر نکاح کی تصویر فریم کروا کر رکھوا دی گئی تاکہ میں خود کو ہر لمحے جواب دے سکوں کہ ایسی لڑکیوں سے کون شادی کرتا ہے۔ میں مجبور ہونے والے لوگوں میں سے نہیں تھا لیکن بس میں اپنے گھر میں بدمزگی' انتشار نہیں چاہتا تھا' اس لیے میں نے یہ نکاح کر لیا تھا۔ میرا خیال تھا میں نکاح کے بعد اسے اتنا تنگ کروں گا کہ وہ خود ہی مجھے چھوڑ جائے گی اور یہ مڈل کلاس لوگ۔ ان کے اندر عزت نفس بہت ہوتی ہے۔ میرا ہدف اس کی عزت نفس اور انا کو ہی دھکا لگاتے رہنا تھا' تاکہ وہ جان سکے وہ میرے ساتھ کہیں بھی میچ نہیں کرتی۔

میرا خیال تھا میں نکاح کے بعد رخصتی کو تھوڑا لمبا لے جاؤں گا تاکہ مجھے زیادہ وقت مل جائے اور یہ لڑکی خود میرا پیچھا چھوڑ دے' رائنہ میری اس پلاننگ کا حصہ تھی۔ وہ اور میں اکثر اسے احساس کمتری کا شکار کرتے رہتے مگر وہ پتا نہیں کس مٹی کی بنی تھی' ہمیشہ خندہ پیشانی سے ہم دونوں سے ملتی۔

رائنہ کا خیال تھا مڈل کلاس لوگ نکاح کے بعد رخصتی کے لیے فوراً" زور دیتے ہیں۔ بیٹیاں ان کے لیے عذاب کی طرح ہوتی ہیں جن کو وہ جلد سے جلد اپنے سر سے اتار کر پھینک دینا چاہتے ہیں مگر ہانیہ کے گھر والوں کے رویے سے کبھی نہیں لگا کہ وہ ان کے لیے عذاب کی طرح ہے۔

رائنہ اور میں اب بھی اپنی شادی شدہ زندگی کی پلاننگ اسی شدومد سے کر رہے تھے کہ ایک دم سے زندگی نے مجھے اوپر والے خانے سے اٹھا کر نیچے رکھ دیا۔ میرا ایکسیڈنٹ ہو گیا۔ اسپائنل کورڈ میں نقصان کی وجہ سے میں اپنا آدھا جسم ہلا بھی نہیں پا رہا تھا۔ میں سفیان غوری جس کے ایک اشارے پر ہر کام ہو جاتا تھا' وہ ایک محتاج انسان بن گیا تھا اور وہی لڑکی اس کی مسیحائی کھڑی تھی۔ جس سے وہ دور بھاگتا تھا۔ مجھے رائنہ کا انتظار تھا۔ ہم باہر جا کر اسپائنل کورڈ کا آپریشن کروالیں گے۔ میں پھر سے اپنے پیروں پر کھڑا ہو جاؤں گا اور اسی طرح کی بہت سی باتیں۔۔۔ مگر میری بند ہوتی آنکھیں' جو وعدہ اپنے آپ سے کرتیں دوسری صبح وہ وعدہ میرے یقین کی طرح ٹوٹا بکھرا پڑا ہوتا۔

رائنہ نہ آتی تھی' نہ فون کرتی تھی۔ مجھے لگتا تھا' مجھے ہانیہ نے ہائی جیک کر لیا ہے۔ سب سمجھتے تھے۔ ہانیہ جیسا میرا خیال رکھتی ہے' کوئی اور نہیں رکھ سکتا اور یہی بات مجھے اور چڑا دیتی۔ ہانیہ کیا جانے کہ میں سفیان غوری زندگی سے کیا چاہتا ہوں' کیسی زندگی جینا چاہتا ہوں اور کس کے ساتھ۔۔۔ مگر میں غلط تھا۔

وہ جانتی تھی میں کیا چاہتا ہوں۔ ایک دن آنکھ کھلی تو رائنہ میرے سامنے بیٹھی تھی۔

"میں نہیں دیکھ سکتی تمہیں اس حالت میں۔۔۔"

"میرا ساتھ دو گی؟" میں نے پتا نہیں کیوں یہ سوال کیا۔

"تم خود سوچو' اس حالت میں میں تمہارا ساتھ کیسے دے سکتی ہوں۔ ماما پہلے ہی ہمارے رشتے کے خلاف تھیں۔ اب تو انہیں اور سولڈ ریزن مل گیا ہے۔"

"تو تم مجھے چھوڑ دو گی؟" میں نے دھڑکتے دل سے پوچھا۔

"نہیں۔ میں تمہیں چھوڑ نہیں رہی۔ ہمیشہ تم سے محبت کرتی رہوں گی لیکن بس تم سے شادی نہیں کر سکتی۔"

میں ہنس پڑا۔ میرا قہقہہ بہت بلند تھا۔ ہانیہ گھبرا کر کمرے میں داخل ہوئی۔ میں سنجیدہ تھا۔ رائنہ جا چکی تھی۔ اس نے میری طرف دوائیں بڑھائیں اور میں نے کہا۔

"تمہیں پتا ہے وہ ساری زندگی مجھ سے محبت کرتی رہے گی مگر مجھ سے شادی نہیں کرے گی۔"

ہانیہ کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور میں چاہتا بھی یہی تھا کہ وہ روئے۔ وہ اس اذیت کو محسوس کرے جو رائنہ کے انکار سے میں نے محسوس کی ہے۔ میں بیڈ پر لیٹا تھا لیکن اس کی عزت نفس کو آج بھی ٹھوکر پر رکھا ہوا تھا۔ میں اذیت پسند ہو گیا تھا۔ میں اس کی محبت کی ہر کوشش کو ناکام بنا دیتا مگر وہ بھی چالاک ہو گئی تھی۔ وہ جان گئی تھی میں ہر اس کام کو مسترد کر دیتا ہوں جس کو کرنے کے لیے وہ مجھے مشورہ دیتی ہے' سو وہ دوسرے طریقے سے مجھ سے ہر وہ کام کروا لیتی تھی' جو عام حالت میں میں کبھی نہیں کر پاتا تھا۔ وہ مجھ جیسے ڈیل ڈول کے شخص کو وہیل چیئر پر بٹھا کر باغ میں لے جانے لگی تھی' وہ بظاہر ہواؤں سے مخاطب رہتی مگر اس کے لفظوں کی تاثیر میرے اندر اترتی رہتی۔ پھر ان ہی دنوں بلال کو نئی نئی پینٹنگ کا شوق چرایا۔ میں وہیں گارڈن میں موجود تھا۔ بلال مسلسل غلط اسٹروک لگا رہا تھا مگر میں نے ضد باندھ لی تھی کہ میں اس کی کوئی مدد نہیں کروں گا۔

لیکن پانچواں دن تھا جب وہ میری وہیل چیئر کو دھکیل کر کینوس کے قریب لے گیا۔

"بتائیں نا بھیا! اس تصویر کو کیسے ٹھیک کیا جا سکتا ہے۔"

"مجھے کیا معلوم؟" میں نے کندھے اچکائے اور خود کو اس منظر سے غائب کر لیا اور تب ہی وہ قہقہہ لگا کر ہنس پڑی۔

"سفیان کو کیا معلوم پینٹنگ کیا ہوتی ہے۔ ان سے تو مارکیٹ کا اتار چڑھاؤ اور بزنس اپ ڈیٹس لو۔ تم بھی نا بلال ... غلط دروازہ کھٹکھٹا رہے ہو۔" اتنا کھلا طنز میرے اندر پارہ سا دوڑنے لگا۔

"بھابھی! آپ کو نہیں پتا پاپا کے بزنس میں شامل ہونے سے پہلے بھیا بہت اچھی پینٹنگ کرتے رہے ہیں۔ سولو ایگزیبیشن گروپ ایگزیبیشن اتنی تصویریں بنائیں اتنے بڑے بڑے بین الاقوامی میگزین بھیا کا انٹرویو لینے آیا کرتے تھے۔ آپ جان ہی نہیں سکتیں بھیا کس قدر لائم لائٹ بے بی ہوا کرتے تھے۔"

وہ کچھ کہنے کے بجائے پھر ہنس پڑی۔ بے اعتباری والی ہنسی۔ جیسے بلال جھوٹ بول رہا ہے۔ مجھے ایک دم غصہ آگیا اور میں بلال کی تصویر ٹھیک کرنے لگا اور آدھے گھنٹے بعد جب اس ہیجانی کیفیت سے نکلا تو حیران رہ گیا میرے اندر ایک پینٹر آج بھی زندہ تھا میں تو سمجھتا تھا اب میں زندگی میں شاید ہی کوئی کام کر سکوں گا۔

یہ بالکل ایسا ہے جیسے پہلی طلاق دے کر رجوع کرنے کا روزن کھلا رہ گیا ہو۔ میں اب بلال کی مدد سے اپنے اسٹوڈیو میں جانے لگا تھا نئے سرے سے رنگوں کی دنیا بس گئی تھی اور بیس دن بعد بلال کے ہاتھ میں ایک انویٹیشن دیکھ کر میں حیران رہ گیا۔

"یہ یقیناً تمہاری کارستانی ہے۔"

"نہیں تو بھیا! یہ سب بھابھی کی محنت ہے۔ وہ ہی کہتی تھیں مصور کے اندر کا مصور کبھی نہیں مر سکتا۔ رنگ ایک بار کسی کا دامن پکڑ لیں تو کبھی ساتھ نہیں چھوڑتے کھویا ہوا مصور آخر کار دوبارہ پرانے نشانات پر پیر دھرتا واپس خود کو دریافت کر ہی لیتا ہے۔"

وہ میرے بالکل سامنے کھڑی تھی۔ مجھے غصہ نہیں آرہا تھا۔ مجھے اس کا طریقۂ واردات سمجھ میں آگیا۔

وہ شکل سے چالاک نہیں لگتی تھی مگر بہت شاطر لڑکی تھی۔

میں اس وقت اسٹوڈیو میں تھا جب وہ اندر آئی۔ میں اپنی پینٹنگ کے سامنے بیٹھا تھا ایک کھڑکی تھی۔ اس کے دونوں پٹ کھلے تھے مگر کھڑکی کے سامنے دیوار چنی گئی تھی۔ یہ سب سے بہترین اظہار تھا میرے اندر کے دکھ کا۔

"اگر اس تصویر میں دیوار کی ایک اینٹ نکال دی جائے تو تصویر زیادہ پاور فل بن سکتی ہے۔"

"تم ہوتی کون ہو مجھے مشورہ دینے والی؟" میں نے اس سے سوال کیا۔ وہ مسکرائی۔ "ایک اینٹ جسے اس دیوار میں سے آپ اگر نکال دیں تو تصویر کا تاثر ایک دم سے مکمل ناامیدی سے امید میں بدل سکتا ہے۔"

"اگر تم وہ اینٹ ہو تو میں تمہیں اپنی زندگی کی دیوار سے نکال کر باہر پھینک دینا چاہتا ہوں۔"

اس کی استقامت میں کوئی فرق نہیں آیا تھا۔ "اگر اس سے آپ کے اندر زندگی کا کوئی روزن کھل سکتا ہے تو میں کہوں گی آپ ایسا ضرور کریں۔"

میرا خیال تھا وہ میری منت کرے گی ہمیشہ کی طرح لیکن اب اس کا رویہ بدلتا جا رہا تھا۔ اس کی انا جگہ جگہ مجھ سے ٹکرانے لگی تھی۔ مجھے حیرت تھی مگر اس دن یہ حیرت بھی دور ہو گئی۔ میں بلال سے بزنس کے حوالے سے بات کرنے آیا تھا اور وہ اس کے کمرے میں تھی۔

"آپ کا رویہ ان سے کیوں بدل رہا ہے۔ پہلے تو آپ کھانے اور دوائی کے لیے کسی بھی حد تک جا کر منت کر کے کھلایا کرتی تھیں پھر اب ایسا کیا ہوا۔"

اس کی مدھم مگر صاف آواز میرے اندر گونج رہی تھی۔

"پہلے وہ مکمل طور پر ہارے ہوئے انسان تھے اور ہارے ہوئے انسان سے میں جنگ لڑتی بھی تو اسے جیت نہیں سکتی تھی کیونکہ انہوں نے اپنی زندگی کا اعتماد گنوایا تھا اپنی محبت کھو دی تھی۔ اس وقت دلجوئی ضروری تھی۔ دلجوئی سے ہی ان کے دل کی ان کی روح کی سرجری کی جا سکتی تھی سو میں نے ایسا ہی کیا لیکن اب وہ نارمل زندگی کی طرف واپس آرہے ہیں اس لیے میں نہیں چاہتی اپنی اس مجبوری سے ان

کے اندر کوئی بہت بڑا احساس کمتری کا دروازہ کھلے۔ اس لیے میں تمکنت سے بات کرتی ہوں کہ وہ جواباً "اس سے بھی زیادہ اپنی ذات کا دفاع کریں۔ انہیں احساس رہے کہ وہ اس حالت میں بھی مجبور نہیں۔ وہ جو چاہیں کر سکتے ہیں' اور یہ بہت اہم ہے کہ وہ اس بات کو رئیلائز کریں کہ دنیا میں کچھ بھی ایسا نہیں جو وہ نہ کر سکتے ہوں۔"

میں واپس پلٹ آیا تھا۔ جو بات وہ مجھ سے چھپانا چاہتی تھی' میں بھی اسے افشا نہیں کرنا چاہتا تھا اور اس دن مجھے پہلی بار احساس ہوا کہ میں اس لڑکی کا اسیر ہوتا چلا گیا ہوں۔ اس نے مجھے کھلا آزاد چھوڑ دیا تھا مگر اپنی محبت کا نامحسوس حصار میرے گرد باندھ دیا تھا اور میں نے تسلیم کیا۔

واقعات کبھی بھی صرف نیگیٹویٹی نہیں لاتے۔ وہ ہماری زندگی میں مثبت رجحان بھی پیدا کرتے ہیں۔ لیکن ہم زمین آسمان ایک کر کے رونے میں اتنے مگن ہوتے ہیں کہ اس پوزیٹویٹی کو بھی ضائع کر جاتے ہیں۔ جیسے اس مجبوری کے دنوں میں مجھے کتابیں پڑھنے کا موقع ملا تو میں سمجھ پایا کہ زندگی کے بعد کی جو زندگی ہے اس کو سنوارنے کا عمل ہمیں اسی زندگی میں شروع کرنا پڑتا ہے۔

میں جو بزنس کی وجہ سے اپنی پینٹنگ کو بالکل بھلا چکا تھا' اب پھر سے رنگوں سے کھیل رہا تھا' اور اس مجبوری کے دنوں میں ہی مجھے پتا چلا تھا۔ حقیقت میں محبت کیا ہوتی ہے۔ میں جسے محبت سمجھ کر ڈیفائن کرتا آیا تھا۔ وہ تو صرف وقت گزاری تھی' اصل محبت تو کچھ اور ہی چیز ہوتی ہے' ہانیہ نے بتایا کہ محبت کا مطلب ذمہ داری اور مشکلات سے لڑنے اور جیت جانے کا دوسرا نام ہے۔ محتاجی کے ان دنوں نے ہی مجھے سکھایا کہ ہم کچھ بھی نہیں ہیں' سب کچھ وہ ذات باری ہے جسے جہاں سے اٹھا کر جہاں لے جا کر کھڑا کر دے اور کہے کہ اپنا کردار ادا کرو تو ہم کو وہ کردار نبھانا پڑتا ہے۔ دعائیں کیا ہوتی ہیں۔ تب ہی سمجھا تھا۔ اور ایک بیٹی کیا ہوتی ہے... ماں اور بابا کے جملوں میں اس کی تعریف سن سن کر جاتا تھا۔

"مجھے بھی بیٹی چاہیے۔" میں نے دل سے دعا کی۔ حالانکہ یہ دعا صدا بہ صحرا کی طرح تھی مگر یہ دعا میرے دل میں پیدا ہوئی تو اس دعا کا سرا کہیں نہ کہیں اس رب کے ہاتھوں میں ہی تھا۔

میں سو رہا تھا' جب بلال کی آواز نے مجھے جگایا۔ وہ بہت خوش لگ رہا تھا۔ میں سمجھنے کی کوشش کر رہا تھا کہ وہ کیوں خوش ہے۔ تب ہی وہ میری میڈیکل فائل میرے سامنے لہرا کر بولا۔ چار سال بعد... پورے چار سال بعد بھیا! ایک ڈاکٹر آخر مل ہی گیا' جو کہتا ہے آپ کی اسپائنل کورڈ کا ایک چھوٹا سا آپریشن اور ہو گا اور آپ پھر سے چل پھر سکتے ہیں۔"

میں جو انکار اور ناامیدی سن سن کر تھک گیا تھا یکدم خوشی و حیرت میں آ گیا۔

دو ہفتے بعد ہم یو کے میں تھے۔ اس آپریشن میں کچھ بھی ہو سکتا تھا مگر میں ابھی تک اس سے اعتراف محبت نہیں کر سکا تھا۔

میں سوچتا اور لفظوں کے موزوں انتخاب میں ہار جاتا اور پھر جب میں آپریشن تھیٹر لے جایا جا رہا تھا میرے منہ سے نکلا۔

"ہانیہ! میں زندہ رہنا چاہتا ہوں۔"

ہانیہ نے میرے ہاتھ کو مضبوطی سے تھام لیا تھا۔ "مگر میں آپ کے ساتھ مرنا چاہتی ہوں۔" کتنی غیر مشروط محبت تھی اس کی... میں مسکرایا اور میں نے سوچ لیا اگر آپریشن تھیٹر سے زندہ واپس لایا گیا تو میری پوری کی پوری زندگی صرف اس لڑکی کے نام ہو گی جس سے لڑ لڑ کر میں تھک چکا تھا اور وہ مجھ سے ہار ہار کر مجھے خاموشی سے جیت چکی تھی۔



اس کے ہاتھ میں ابا کی دونوں ڈائریاں تھیں۔ ایک ڈائری پڑھ کر وہ رو چکی تھی اور اب دوسری ڈائری پڑھ کر مسکرا رہی تھی۔

"میں اپنی بیٹی سے اس لیے محبت کرتا ہوں کیوں کہ مجھے اپنے سوہنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کا اتباع عزیز ہے۔ میری بیٹی میرا فخر' میرا غرور ہے۔ ہر باپ کے لیے بیٹی اتنا ہی حساس معاملہ ہوتا ہے۔ زمانے کی آنکھوں میں ڈال کر چلنے کے لیے بیٹی کا اعتبار کرنا پڑتا ہے اور بیٹی بھی اس اعتبار اور بھروسے کو اپنے آپ سے زیادہ سنبھال کر رکھے تو زندگی اس کو اس محبت کا اجر ضرور دیتی ہے۔"

اس نے صفحہ پلٹا' لکھا تھا۔

"کسی دانا کا قول ہے۔ "صبر سے رحمت کا انتظار کرو جو چیز تمہارے لیے ہے' وہ صرف تمہارے لیے ہی ہے۔ بس دیر سے آنا کسی حکمت کی وجہ سے ہوتا ہے اور اس کی حکمت بے شک تمہاری سمجھ سے بالاتر ہے۔"

اس کی مسکراہٹ گہری ہو گئی تھی۔

اس نے گنگنانا شروع کر دیا کیونکہ پورٹیکو میں گاڑی کے رکنے کی آواز آ گئی تھی۔ پورٹیکو' لابی' کوریڈور اور پھر سیڑھیاں... ایک دو تین چار پانچ اور پانچ منٹ بعد دروازے کا لاک گھوما تھا۔ وہ اس کے سامنے کھڑا تھا۔ ان کی بیٹی اپنے باپ کی گود میں تھی اور بہت خوش تھی۔ عائشہ کو اس نے اس کی گود میں ڈال دیا تھا۔

"تمہاری بیٹی نین نقش میں ہی نہیں' مزاج میں بھی مجھ پر چلی گئی ہے۔" سفیان غوری ہراساں تھا۔ "تمہیں بہت مشکلات سے گزرنا پڑے گا۔"

وہ مسکرائی تھی۔ "میرے پاس نسخۂ کیمیا ہے۔ مجھے پتا ہے۔ مجھے کوئی مشکل نہیں پڑنے والی۔" اس نے دراز میں سب سے پہلے خانے میں رکھے قرآن پاک کو دیکھا۔

سفیان غوری نے اس کے ہاتھ سے ڈائریاں چھین لیں۔ وہ پڑھتا جاتا اور ہنستا جاتا۔ "تمہارے ابا تو بڑے چالاک ہیں' ڈپٹی نذیر احمد کی طرح اتنا بڑا پلندہ دیا تھا مجھ بے چارے کو قابو کرنے کے لیے۔"

وہ ہنس کر کھڑکی کے باہر دیکھنے لگی۔ گارڈن میں اس کی بیٹی اور جیا کی بیٹی ایک ساتھ کھیل رہی تھیں۔ بیٹیاں سانجھی ہوتی ہیں لیکن زیادہ تر لوگ یہ نہیں مانتے۔

سفیان غوری نے اسے اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا۔

"میری خوش نصیبی ہو تم۔"

اس نے آج بھی محبت کا ذکر نہیں کیا تھا' کیونکہ وہ جانتا تھا محبت کا ذکر نہ بھی کیا جائے تب بھی محبت اس کی ذات کا سب سے بڑا حوالہ رہتی تھی۔ اس نے زندگی میں پہلی بار اس لڑکی سے مل کر ہی تو جانا تھا کہ ہار کر جیتنا مشکل ضرور ہے مگر دریا ہے۔ رشتوں کی ڈور کو مضبوطی سے باندھے رکھنے کے لیے۔

ہانیہ نے پوری طرح اسے آزادی دی تھی کہ وہ من مانی کر سکے۔ سفیان غوری کی آنکھیں لو دے کر جل اٹھی تھیں۔ جو عکس اس کے دل میں تھا وہی عکس اس کی بانہوں میں سمٹا ہوا تھا۔ وہ خوش نصیب تھا... واقعی خوش نصیب کہ زندگی نے اسے ایک موقع دیا بدلنے کا اور وہ واقعی بدل بھی گیا۔

اگر اس دن ہانیہ یہ نہ کہتی۔ "اس پر سختی کرو تاکہ اسے پتا چلے کہ تم اس کا کتنا خیال رکھتی ہو تو شاید میں کبھی نہ جان سکتی' وہ مجھ پر کتنا مہربان ہے۔ میں بے معنی باتوں پر خود کو ہلکان کرتی' مظلومیت کی چادر میں لپیٹ کر زندگی سے دور ہوتی جا رہی تھی اور آج جب سے میں نے چھوٹی بڑی نعمتوں پر اس کا شکر ادا کرنا سیکھا ہے۔ تب سے مجھے اپنی زندگی ناپسندیدہ نہیں لگتی۔ ہم بڑی بڑی خوشیوں کا انتظار کرتے ہیں اور اپنی زندگی کی چھوٹی چھوٹی خوشیوں کو اپنی زندگی سے نکال باہر کر دیتے ہیں۔

مگر اب زندگی کو ترتیب دینے کا ہنر آنے لگا تھا اور میں اس راستے پر چلتے چلے جانا چاہتی تھی۔

جیا نے مسکرا کے کھیلتی بچیوں کو دیکھا اور کچن کی سمت بڑھ گئی۔ وہ یہاں انیکسی میں رہتی تھی۔ اس کا شوہر پہلے سے بہتر کمانے لگا تھا اور ہانیہ کے ساتھ مل کر گھر سنبھال رہی تھی۔ ہانیہ نے اسے کیئر ٹیکر کے طور پر رکھ لیا تھا۔ وہ ہانیہ کے ساتھ پھر سے پڑھنے لگی تھی کیونکہ وہ جان گئی تھی' علم سیکھنے سے ہی وہ زندگی کو سمجھ سکتی تھی۔

☆

آمنہ ریاض

# ماہِ تمام

باقر لودھی اپنے منجھلے بیٹے تقی کی غیر ذمہ دارانہ طبیعت سے سخت نالاں ہیں اور اسے ہر وقت ہڈ حرامی کے طعنے دیتے رہتے ہیں۔ تقی کو شوبز میں کام کرنے کا شوق ہے جبکہ لودھی صاحب اس کام کے سخت مخالف ہیں۔ دونوں باپ بیٹے میں اکثر جھڑپیں ہوتی رہتی ہیں۔ رضی اور جری سے البتہ باقر صاحب کو کوئی شکایت نہیں۔

شفا کو عمیر نے والدین کے بعد باپ بن کر پالا ہے۔ وہ عمیر کی بے حد لاڈلی ہے مگر عمیر کی بیوی ساحر کو اس سے شدید جلن ہے۔ وہ عمیر سے جھوٹ بول کر اسے شفا سے بدظن کرنے کی کوششیں کرتی رہتی ہے۔ عمیر کو اپنی بیوی پر پورا یقین ہے۔

ساحر اور عمیر کی شادی کے ابتدائی دنوں میں شفا ساحر سے بہت بدتمیزی کیا کرتی تھی۔ وہ اسے ہر وقت عمیر کی نظروں سے گرانے کی کوشش کرتی اور جھوٹی سچی کہانیاں سنا کر اسے عمیر سے ڈانٹ پڑوا دیتی۔ رات کے کھانے پر پاستا نہ بنانے پر اس نے ساحر سے بدلہ لینے کا ارادہ کیا اور سیڑھیوں سے حادثاتی طور پر گر جانے کا الزام ساحر پر لگا دیا کہ ساحر نے اسے دھکا دیا ہے۔ اس بات پر عمیر، ساحر کو دو تھپڑ مار دیتے ہیں۔ ساحر کو بہت دکھ ہوا ہے۔ شفا خود بھی گنگ ہو جاتی ہے۔

تقی کے گہرے دوست سمیر کے ابا اپنی پسند سے اس کی منگنی کر دیتے ہیں۔

شفا عمیر کو ساری بات بتا کر ان سے اور ساحر سے اپنی پچھلی تمام باتوں پر معافی مانگ لیتی ہے۔ عمیر اسے معاف کر دیتے ہیں مگر ساحر، شفا سے بیر باندھ لیتی ہے اور غلط بیانی کر کے دونوں بہن بھائی میں غلط فہمیاں پیدا کرتی رہتی ہے۔ اسی طرح وہ عمیر کے منع کرنے کے باوجود جھوٹ بول کر شفا کو کالج ٹرپ پر بھجوا دیتی ہے۔



کاسٹنگ ڈائریکٹر جاثم تقی کو اپنے ڈرامے میں لیڈنگ رول کی آفر کرتا ہے۔ تقی اپنے ابا کی وجہ سے تذبذب کا شکار ہو جاتا ہے۔

تقی اور سمیر بھی اپنے دوستوں کے ہمراہ مری جاتے ہیں اور اسی ریسٹ ہاؤس میں ٹھہرتے ہیں، جہاں شفا کا گروپ ٹھہرا ہوتا ہے۔ وہاں سمیر کو ثمر پر اپنی منگیتر کا گمان ہوتا ہے۔ ٹرپ کے دوران دونوں گروپوں کے درمیان ہلکے پھلکے ٹاکرے ہوتے رہتے ہیں۔ اور باقاعدہ منگنی پر دونوں کو پتا چلتا ہے کہ وہ واقعی ثمر ہے۔ وہ دونوں منگنی تو کر لیتے ہیں مگر سخت غصے میں ہوتے ہیں۔ منگنی کے بعد سمیر ٹرپ کے دوران مذاق میں کہی شفا کی بات کہ "ثمر کا نکاح ہو چکا ہے" اپنی ماں کو بتا کر منگنی توڑ دیتا ہے۔ ثمر کے والد شکیل صاحب سمیر کے والد سے سخت ناراض ہو جاتے ہیں۔ ثمر کی والدہ یہ جان کر کہ ثمر کے نکاح کی افواہ شفا نے اڑائی ہے۔ وہ شفا سے خفا ہو جاتی ہیں۔ ساہر انہیں مزید بھڑکاتی ہے۔ ساہر اور عمیر تقی سے مل کر بہت خوش ہوتے ہیں۔ مہک، تقی کا پورٹ فولیو بنوا لیتی ہے۔ تقی کو آفرز آنے لگتی ہیں۔ وہ ایک دو کمرشلز میں کام کر لیتا ہے۔ رضی کی بدولت مہک کے والد سے باقر لودھی کی ملاقات ہوتی ہے اور وہ تقی کے لیے مہک کو پسند کر لیتے ہیں۔ جری کے میڈیکل میں ایڈمیشن ہونے کی خوشی میں باقر لودھی ایک چھوٹی سی تقریب کرتے ہیں۔ انہیں تقی کے شوبز جوائن کرنے کی خبر مل جاتی ہے۔ وہ بھری محفل میں اسے سخت بے عزت کرتے ہیں اور چھڑی سے مہمانوں کے سامنے خوب پٹائی لگاتے ہیں اور گھر سے نکال دیتے ہیں۔

## ساتویں قسط

آسمان تاریک تو تھا، لیکن شہر کی جلتی ہوئی روشنیوں نے اس کے جوبن کو ماند نہ ہونے دیا تھا۔ وہ کہیں رکا، کہیں چلا اور کہیں تھک کر بیٹھ گیا۔ کبھی سر اٹھا کر خود پر جھکے آسمان کو دیکھتا اور آنکھیں رگڑ رگڑ کر بے بسی سے اپنے بال مٹھیوں میں جکڑ لیتا۔ مایوسی تھی کہ رگ جاں کو کاٹتی تھی۔ ایک وحشت تھی جو سر میں سمائی تھی۔

اسے ہمیشہ یہی لگا کہ ابا اسے ناپسند کرتے ہیں لیکن دراصل وہ نفرت کرتے ہیں۔۔۔ یہ اس نے آج جانا تھا۔ بھری محفل، جانے انجانے کتنے احباب۔ ذرا سی بات پر باپ بیٹے کو اس طرح پیٹ سکتا ہے، یہ آج ہی سنا تھا، آج ہی دیکھا تھا۔

وہ بھی گھر سے نکل آیا۔ ماں کی التجائیں بھائی کی لجاجت نہ سنی۔ بس چل پڑا۔ پتا نہیں کہاں کہاں کی خاک چھانی۔ دل تھا کہ پھر بھی تڑپنے سے باز نہ آیا۔ کہتا تھا مر جاؤ۔ اتنی تذلیل سہہ کر زندہ رہو گے تو لعنت ہے ایسی زندگی پر۔

کچھ وہ خرد سے لڑتا جھگڑتا چل رہا تھا، کچھ سامنے والا بھی جلدی میں تھا۔ دوسری طرف سے آتی گاڑی اس زور سے اس سے ٹکرائی کہ وہ ضرب کھائی گیند کی طرح ہوا میں اچھلا اور دور جا گرا۔

آوازیں اس کے گرد مکھیوں کی بھنبھناہٹوں کی طرح جمع ہو رہی تھیں۔ آنکھیں بند ہونے سے پہلے اس کے ذہن نے جو چہرہ دکھایا، وہ اس کی ماں کا تھا اور آنکھوں نے خود پر جھکے ہوئے جس چہرے کو دیکھا وہ عمیر کا تھا۔



"ابا نے مجھے مارا اور دھکے مار کر گھر سے نکال دیا۔ آپ مجھے کیوں لے آئے عمیر بھائی! وہیں سڑک کے کنارے پڑا رہنے دیتے۔ مر جاتا تو ابا کو سکون آ جاتا۔"

تقی روٹھے بچے کی طرح بول رہا تھا۔ وہ انتہا درجہ کی قنوطیت کا شکار تھا۔ ماتھے کے گرد پٹی بندھی تھی۔ ابا کی مار کے نشان چہرے پر تھے۔ گاڑی کی ٹکر سے صرف سر پھٹا۔ اندرونی چوٹیں بھی تھیں لیکن شکر ہے وہ شدید نہیں تھیں۔ ڈاکٹر نے کہا تھا، تین چار دن کے بیڈ ریسٹ سے مکمل صحت یاب ہو جائے گا۔ گو کہ وہ راضی نہیں تھا، لیکن عمیر زبردستی گھر لے آئے۔

اب وہ صوفے پر بیٹھا تھا۔ بیڈ پر لیٹنے کو بھی راضی نہیں۔ ایک ہی ضد تھی کہ اسے جانے دیا جائے۔ اس پر ساہر کے احمقانہ سوال۔

"مجھے تو یقین نہیں آ رہا تقی! کیا واقعی ابا نے تمہیں مارا ہے۔" وہ رنج اور بے یقینی سے تھوڑی تھوڑی دیر بعد پوچھتی۔ اب کے تقی چڑ گیا اور سنجیدگی سے بولا۔

"نہیں۔۔۔ انہوں نے مجھے مارا نہیں۔ ان کی چھڑی اچانک اڑتی ہوئی آئی اور خود بخود مجھ پر برسنے لگی۔ اس چھڑی نے مجھے اتنا مارا کہ میں اٹھنے کے قابل بھی نہیں رہا۔ پھر ابا مجھے بصد احترام گیٹ سے باہر چھوڑ گئے اور انہوں نے روتے ہوئے کہا کہ وہ اپنے چھوٹے سے گھر کو اس قابل نہیں سمجھتے کہ مجھ جیسے عظیم اداکار کو وہاں رہنے دیں، اس لیے میں ان پر احسان کروں اور خود ہی چلا جاؤں۔"

ساہر کا منہ کھل گیا۔ "کیا واقعی؟"

"ساہر! اب بس کر دو۔ تقی بے چارے کو آرام کی ضرورت ہے۔ تم مسلسل اس کا دماغ کھا رہی ہو۔" عمیر نے سنجیدگی سے کہا۔ "جاؤ اس کے لیے کچھ کھانے کا بندوبست کرو۔"

"نہیں عمیر بھائی! مجھے کچھ نہیں کھانا۔ آپ مجھے جانے دیں۔"

"تم بولنا تو بند کرو یار! جتنا خاموش رہو گے اور تھکے گے اتنی جلدی یہ زخم ٹھیک ہو گا۔" عمیر نے محبت سے اسے ڈپٹا۔

"عمیر ٹھیک کہہ رہے ہیں، تمہیں آرام کی ضرورت ہے، سو آرام کرو۔ ویسے بھی اب جب تک تم ٹھیک نہیں ہو جاتے۔ میں تمہیں کہیں جانے نہیں دوں گی۔" ساہر نے کہا۔

"میں ساہر! تم لوگوں کا شکریہ کہ مجھے لے آئے، بے یار و مددگار سڑک پر پڑا نہیں رہنے دیا، لیکن یہاں رہنا میرے لیے ممکن نہیں ہے۔ میں اپنا کوئی نہ کوئی بندوبست کر لوں گا۔"

"اچھا ذرا ہم بھی تو سنیں، وہ کون سا بندوبست ہو گا۔" ساہر نے جل کر کہا تھا۔ "سمیر کا تو تم خود بتا چکے ہو کہ اس کے ابا بھی خفا ہیں، اس لیے اس کے یہاں جا کر رہنا تو ممکن نہیں اور میرا نہیں خیال کہ کوئی اور اتنا گہرا دوست ہو گا جس کے گھر تم ٹھہر سکو، پھر دو تین ایڈز کر کے ابھی تم اتنے امیر تو ہوئے نہیں کہ کسی ہوٹل میں ہی کئی دن اسٹے کر سکو۔۔۔ پھر کیا کرنے کا ارادہ ہے؟"

اتنی صاف بات پر تقی شرمندہ سا ہو گیا۔

"بہن کے گھر بھائی کتنا ہوتا ہے۔۔۔ یہ سنا ہے کبھی۔" اس نے برجستگی سے کہا۔ عمیر کا قہقہہ زبردست تھا۔

"ایک بات طے ہے تقی! تم ہر حال میں باتیں دلچسپ کرتے ہو لیکن اس کامپلیمنٹ کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ تم یہاں سے جانے کی باتیں کرو۔ رہنا تو تمہیں یہیں پڑے گا۔" عمیر کا دھونس بھرا رویہ۔ تقی کی مزاحمت دم توڑنے لگی۔

"سوچ لیں عمیر بھائی! مہمان تین دن کا ہوتا ہے میرا کوئی پتا نہیں، مستقل ٹھکانا کب ہاتھ لگے۔ پھر نہ نوکری ہے، جیب سے بھی میں بالکل کنگلا ہوں۔ ایسا نہ ہو، آپ کو جان کا عذاب لگنے لگوں۔" اس نے صاف گوئی سے کہا۔

"تم صرف دلچسپ باتیں نہیں کرتے۔ کبھی بونگیاں بھی مارتے ہو۔ جب ہم کہہ رہے ہیں یہاں رہو تو رہو۔ میری نہ سہی، یہ تو دیکھو تمہاری بہن کی بھی یہی خواہش ہے۔"

"ایسے مجھے مناسب نہیں لگ رہا۔"

"بھئی، تم تو ضدی بھی بے حد ہو۔" عمیر کا انداز کچھ بے تکلف، کچھ استحقاق بھرا تھا۔

"اچھا ایسا کرنا جب برسر روزگار ہو جاؤ تو کرایہ ادا کر دینا۔۔۔ کیا کہتے ہو؟"

"ہاں یہ ٹھیک ہے۔" تقی نے سوچ کر سر ہلایا۔ اس دوران سماہر خاموش ہی رہی، لیکن اس جملہ پر فوراً اٹھ کھڑی ہوئی۔

"اب بس کوئی بحث نہیں ہوگی۔ میں تمہارے لیے یخنی بنا کر لاتی ہوں اور پلیز تم لیٹ جاؤ۔"



"عمیر! میں آپ سے تقی کے بارے میں بات کرنا چاہ رہی تھی۔" بہت سوچنے کے بعد سماہر نے رات گئے جھجکتے ہوئے یہ موضوع چھیڑا تھا۔ عمیر سونے کے لیے لیٹ رہے تھے، انہوں نے گردن موڑ کر عادل کو تھپکتی سماہر کو دیکھا۔

"کہو۔"

"میں کافی دیر سے آپ سے بات کرنا چاہ رہی تھی لیکن۔۔۔ دراصل میں کیفیوژ تھی، سمجھ میں نہیں آرہا تھا۔ کیسے بات شروع کروں۔"

"سماہر! جو بھی بات ہے، اسے ٹو دا پوائنٹ کرو۔ اتنی لمبی چوڑی تمہید باندھنے کی کیا ضرورت ہے اور ویسے بھی شادی کے اتنے سال ایک ساتھ گزار کر اتنا تو تمہیں پتا چل جانا چاہیے کہ میرے سامنے کون سی بات کرتے ہوئے تمہیں جھجکنا چاہیے اور کون سی نہیں۔" ان کا انداز ہمیشہ ایسا ہی دو ٹوک ہوتا تھا۔

"ویسے تم نہ بھی کہو تو مجھے آئیڈیا ہے کہ تم کیا کہنا چاہ رہی ہو۔۔۔ یہی نا کہ تمہارا بھائی چند دن رکے گا پھر چلا جائے گا وغیرہ وغیرہ۔"

"نہیں۔۔۔" سماہر کا منہ ہی کھل گیا۔ "آپ کو کیسے پتا چلا؟"

عمیر اس کی بات پر خفیف سا ہنس دیے۔

"تمہیں جاننے کا دعوا ایسے ہی نہیں کرتا میں۔ خیر اس معاملے میں تم بے فکر رہو، تقی کا جب تک کوئی مناسب بندوبست نہیں ہو جاتا، وہ یہاں رہ سکتا۔ مجھے اس کے رہنے پر کوئی اعتراض نہیں ہے۔"

"آپ کو اعتراض نہیں ہوگا، میں جانتی ہوں لیکن میں سوچ رہی تھی، شفا کی وجہ سے آپ کچھ ان سیکیورٹی فیل نہ کریں اور پھر اگر شفا نے اعتراض کیا تو۔۔۔"

"میں تمہیں ایک بات بتاؤں سماہر! تم کتنی بھی بڑی ہو جاؤ، کچھ باتیں تم ہمیشہ احمقانہ کرتی رہو گی۔" عمیر نے کسی قدر سنجیدگی سے کہا تھا۔ "شفا کیوں اعتراض کرے گی جبکہ تقی کو یہاں ٹھہرانے کا فیصلہ میرا ہے۔ بے شک وہ تمہارا بھائی ہے لیکن کوئی رشتہ اس کا مجھ سے بھی ہے، پھر میں مانتا ہوں شفا تمہارے معاملے میں کچھ اور طرح کے خیالات رکھتی ہے لیکن ایک بات طے ہے، مہمان نوازی ہمارے خون میں شامل ہے۔ وہ کبھی اعتراض نہیں کرے گی۔ اور جہاں تک بات رہی ان سیکیورٹی کی تو میں تقی کو جانوں یا نہ جانوں، اپنی بہن کو اچھی طرح جانتا ہوں۔ وہ کبھی کوئی ایسا کام نہیں کرے گی جس سے اس کی عزت پر حرف آئے۔ تم برائے مہربانی اپنی چھوٹی سی عقل پر کم ہی زور دیا کرو۔ جب بھی کرو گی نرالی بات ہی کرو گی۔" وہ اس کی بات پر اچھا خاصا برا مان گئے تھے۔

"سوری عمیر! آپ میری بات کو بہت غلط سمجھ رہے ہیں۔ میں آپ کو ہرٹ کرنا ہرگز نہیں چاہتی تھی لیکن۔۔۔"

"بس کرو۔ مجھے نیند آرہی ہے۔" عمیر نے بات ختم کرکے آنکھوں پر بازو رکھ لیا تھا۔ ان کا لہجہ خاصا نرم تھا، سو سماہر مطمئن ہو گئی۔



تقی اور شفا کی ملاقات اگلے دن تو نہیں ہو سکی۔ تقی کو ڈاکٹر نے مکمل بیڈ ریسٹ کی ہدایت کی تھی اور سماہر ڈاکٹر کی ہدایت پر پوری طرح عمل کروا رہی تھی گو کہ تقی ایک دن ہی بیڈ پر گزار کر اکتا گیا تھا۔ امی کہتی تھیں، اس کے خون میں کوئی ایسا عنصر شامل ہے کہ وہ زیادہ دیر ایک جگہ ٹک کر بیٹھ ہی نہیں سکتا اور یہ سچ ہی تھا۔ اسے بے چینی ہونے لگتی تھی لیکن اس بار اکتانے کے باوجود وہ کمرے سے نہیں نکلا تھا۔ ایک تو یہ کہ ابا کے اس حالیہ رویے نے اسے اچھا خاصا مایوس کر دیا تھا۔ دوسرے گھر بھی پرایا تھا۔ تیسری سب سے بڑی وجہ اندرونی چوٹیں اپنا اثر بھی دکھانے لگی تھیں، لہٰذا سماہر اور عمیر بھائی کی باتوں پر عمل کر رہا تھا۔

شفا کو عمیر اور سماہر دونوں کی زبانی سماہر کے بھائی کے ایکسیڈنٹ اور آمد کے متعلق پتا چل گیا تھا۔ اسے کسی کی آمد پر بھلا کیا اعتراض ہو سکتا تھا بلکہ اسے تو خوشی تھی کہ سماہر کے گھر سے کوئی رہنے کے لیے آیا ہے۔ آج کل وہ اپنی پڑھائی پر دھیان دے رہی تھی۔ پچھلا سمسٹر اس نے ذرا کم گریڈز کے ساتھ پاس کیا تھا، اس بار وہ ایسا نہیں چاہتی تھی۔ ثمر لوگوں نے جب سے گھر تبدیل کیا تھا، اس سے ملاقات نہ ہو پائی تھی۔ کالج میں امتحان قریب ہونے کی وجہ سے حاضری کافی کم ہو گئی تھی۔ اکثر ایسا ہوتا کہ وہ کالج جاتی تو ثمر چھٹی پر ہوتی۔ یا ثمر جاتی تو وہ نہ آپاتی۔

وہ اس سے ملاقات نہ ہو پانے کے سلسلے کو محض اتفاق سمجھ رہی تھی۔ وہ نہیں جانتی تھی کہ ثمر کی امی نے ثمر کو شفا سے رابطہ رکھنے سے سختی سے منع کر رکھا ہے۔

"اتنا بڑا جھوٹ بول کر شفا نے تمہارا رشتہ تڑوا دیا اور تم ابھی بھی اس سے دوستی رکھنا چاہتی ہو۔ آفرین ہے بھئی تم پہ۔" ثمر کی امی نے ایک ہی جملے سے شفا کے حق میں دیے تمام دلائل پر پانی پھیر دیا تھا۔

"امی! ایک بات تو طے ہے، شفا جھوٹ نہیں بولتی۔ سمیر سے شادی تو میں نے تب بھی نہیں کرنی تھی۔ اگر اس کے جھوٹ کی وجہ سے ہی رشتہ ختم ہوا ہے تو یہ تو ایک طرح سے اچھا ہی ہوا نا۔"

"مجھے بے تکے دلائل مت دو، میں نے کہہ دیا، سو کہہ دیا۔"

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے شفا نے ایسی کوئی بات نہ کی ہو۔" اس نے پھر رسان سے کہا۔

"تمہارے خیال میں سماہر نے جھوٹ بولا ہے؟ وہ ایسا کیوں کرے گی؟"

"آپ سمجھ لیں، انہیں جھوٹ بولنے کی عادت ہے۔"

"شفا کو جسٹی فائی کرنے کے لیے سماہر کو جھوٹا مت کہو۔۔۔ وہ بہت اچھی لڑکی ہے۔ میں نے یہ بال دھوپ میں سفید نہیں کیے۔ اچھی طرح جانتی ہوں، کون سچا ہے، کون جھوٹا ہے۔"

ثمر کے پاس انہیں قائل کرنے کے لیے سو دلائل تھے لیکن انہوں نے اس کی منگنی ٹوٹنے کا بہت اثر لیا تھا اور چونکہ زخم ابھی نیا نیا تھا۔ اس لیے وہ جانتی تھی بھرنے میں بھی وقت لگائے گا، سو وہ بھی صحیح وقت کا انتظار کرنے لگی۔ یوں بھی آج کل وہ بہت مصروف تھی۔ امتحان سے فارغ ہوتے ہی انٹرن شپ کے لیے ایک مناسب ادارہ تلاش کرنا بھی ایک وقت تھی اور آج کل وہ ان ہی معاملات میں الجھی ہوئی تھی۔



تقی پانی پینے اٹھا تھا۔ سماہر رکھنا بھول گئی تھی۔ وہ اندازے سے کچن کی طرف آگیا۔ لیکن اندر سے آتی مبہم سی آواز نے اس کے قدم روک لیے تھے۔ اس نے کان لگا کر سننا چاہا لیکن کچھ سمجھ میں نہیں آیا تب اس نے ذرا سا اندر جھانکا۔ ایک لڑکی فون پر بات کر رہی تھی غالباً" یہ سماہر کی نند تھی جس کا ذکر امی نے بھی کیا تھا۔ وہ کچھ گھبرائی ہوئی لگ رہی تھی۔ تقی کو یوں کھڑے ہونا مناسب نہیں لگا تو واپس آگیا لیکن لیٹتے کے ساتھ ہی اسے خیال آیا تھا کہ وہ اس لڑکی کو پہلے بھی کہیں دیکھ چکا ہے۔ فوری طور پر اسے یاد نہیں آیا، وہ اسے کہاں دیکھ چکا ہے، یہی سوچتے ہوئے وہ سو گیا۔

اگلی صبح وہ ضد کر کے ناشتے کے لیے ڈائننگ ٹیبل پر آگیا۔

"مجھے اچھا نہیں لگتا، تم یوں ٹرے سجا سجا کر میرے لیے لاؤ۔ میں بھی وہیں عمیر بھائی کے ساتھ ناشتا کر لوں گا۔" تقی نے سماہر سے کہا اور باہر آکر عمیر سے باتیں کرنے لگا۔ عمیر آفس کے لیے نکل رہے تھے کہ شفا کچن سے نکلی۔ اس کے ہاتھوں میں دھلے ہوئے شیشے کے برتنوں کی ٹوکری تھی۔

"آؤ شفا! یہ تقی ہے ساہر کا تایا زاد بھائی اور تقی! یہ میری چھوٹی بہن ہے شفا۔" جوں ہی ان دونوں کی نظر ایک دوسرے پر پڑی، شفا بے دھیانی میں تھی، اس کے ہاتھ سے ٹوکری چھوٹ گئی اور سارے برتن اس کے پیروں میں گر کر ریزہ ریزہ ہو گئے۔ ایک دھماکا ہوا اور پھر سناٹا چھا گیا۔

"اوہو شفا! تم فوراً" سائیڈ پر ہو جاؤ، کہیں تمہیں کانچ لگ نہ جائے۔" ساہر نے فکر مندی سے کہا۔ "میں زرینہ سے کہتی ہوں آ کر یہ سب سمیٹ لے گی۔"

"میں تو نکل رہا ہوں بھئی۔ اچھا تقی! شام کو ملاقات ہوگی۔" عمیر کو جاتے جاتے کچھ یاد آیا۔ "ساہر! میں گاڑی اسٹارٹ کر رہا ہوں، تم بیڈ روم سے میرا لیپ ٹاپ تو لے آؤ۔"

وہ دونوں آگے پیچھے باہر نکل گئے تب شفا نے سہولت سے اسے گھورا۔

"تم جیسا بدتمیز لڑکا ساہر بھابھی کا بھائی ہو سکتا ہے۔ مجھے اس بات پر یقین نہیں آرہا۔"

اس قدر بے تکلفی کا مظاہرہ کہ پہلی ہی ملاقات میں طنز جڑ دیا۔ ابھی وہ اس بات پر پوری طرح حیران بھی نہیں ہو پایا تھا کہ شفا کی آواز سنتے ہی اس کے ذہن میں جھماکا سا ہوا۔

"اوہ۔ مری ریسٹ ہاؤس... میں پہلے ہی سوچ رہا تھا کہ تمہاری شکل مجھے جانی پہچانی کیوں لگ رہی ہے۔" تقی نے ہتھیلی پر ہاتھ مارتے ہوئے کہا۔

"لیکن میں تو تمہیں پہلی نظر میں ہی پہچان گئی۔" شفا نے جل کر کہا۔

"تو اس میں تمہاری یادداشت کا تو کوئی کمال نہیں ہے۔ میری پرسنالٹی ہی ایسی شاندار ہے کہ جو ایک بار مل لے پھر وہ بھول ہی نہیں پاتا۔" تقی نے اترا کر کہا اور اس طرح سے بولتا وہ شفا کو پچھلی بار سے زیادہ برا لگا تھا۔

"تم سے ملاقات ہوئی تھی کوئی نہ کوئی الٹا کام تو ہونا ہی تھا۔" اس نے بے چارگی سے ٹوٹے برتنوں کو دیکھا۔

"نہیں نہیں... اپنی فیلنگز چھپانے کے لیے تمہیں جھوٹ بولنے کی ہرگز بھی ضرورت نہیں ہے۔"

"ایں... " وہ سمجھی نہیں۔ "کیا مطلب؟"

"سیدھی سی بات ہے مجھے دیکھ کر تمہیں اتنی خوشی ہوئی کہ خوشی سے تمہارے ہاتھ کانپنے لگے اور ٹوکری چھوٹ گئی۔" اس نے مزے سے کہا۔

"بہت ہی اوور کانفیڈنٹ ہو۔" وہ چڑ کر کہتی واپس جانے کے لیے مڑی تب ہی تقی نے اسے پکار لیا۔

"اچھا سنو۔ وہاں مری میں جو کچھ ہوا، وہ محض اتفاق تھا اور چھوٹا سا مذاق۔ میں پہلے ہی اس کے لیے ایکسکیوز کر چکا ہوں۔ تو پلیز تم عمیر بھائی یا ساہر سے اس بات کا ذکر مت کرنا۔" اس نے سنجیدگی سے اور قدرے جھجکتے ہوئے کہا۔

"کیوں نہ کروں۔" شفا نے ترنت کہا۔ "میں تو انہیں ضرور بتاؤں گی۔ آخر انہیں بھی پتا تو چلے کیسے فضول انسان کو انہوں نے اپنے گھر میں رکھ لیا ہے۔" اس کا لہجہ اچھا خاصا بے مروت تھا۔ تقی کے تلووں لگی سر پہ بجھی۔ وہاں مری میں شفا کے خیالات سن کر وہ اسے کچھ "عقل والی" لگی تھی۔ ابھی اس ایک جملے سے۔ سارا اثر زائل ہو گیا۔

"مرضی ہے تمہاری۔ ورنہ اس میں بھی تمہارا ہی فائدہ تھا۔" وہ بھی اکڑ کر بولا۔ "میں تو یہاں بطور پے انگ گیسٹ رکا ہوا ہوں۔ جاتے جاتے سارے ڈیوز کلیئر کر کے جاؤں گا لیکن ساتھ ہی میں انہیں یہ بھی بتاؤں گا کہ تم رات کو چھپ چھپ کر فون پر کسی سے باتیں کرتی ہو۔"

شفا کے چہرے کا رنگ تیزی سے بدلا، وہ سرعت سے پلٹی۔

تقی اطمینان سے بیٹھا پیر جھلا رہا تھا اور بغور اسے دیکھ رہا تھا۔ شفا جو کوئی جھوٹ بولنے کے لیے پر تول ہی رہی تھی اس کی ایسی جانچتی نظروں سے خائف ہو گئی۔

"نہیں۔۔۔ میں روز بات نہیں کرتی۔ کل تو میں اسے ڈانٹ رہی تھی۔" وہ منٹوں میں پہلی پڑ گئی۔

"اوہ پلیز! اب میری منتیں مت شروع کر دینا۔ میں تو یہ بات عمیر بھائی کو ضرور بتانے والا ہوں۔" وہ اسے بالکل بچوں کی طرح چڑانے لگا تھا اور شفا کا بس نہ چلا کہ ابھی رو دے۔

اس سے پہلے کہ وہ کچھ کہتی، تقی کو اس کی شکل دیکھ کر ترس آگیا اور سچ بات ہے ہنسی بھی۔ وہ کس قدر بے وقوف تھی، ورنہ کیا مشکل تھا کہ ایک منٹ میں تقی کو رد کر دیتی۔ گو کہ وہ محض اسے چڑا رہا تھا، اس کا ایسا کوئی ارادہ نہیں تھا کہ عمیر بھائی یا ساہر کو بتائے کیونکہ عمیر بھائی تقی کی بات پر اپنی بہن کی بات سے زیادہ یقین تو نہ کرتے نا۔

"توئے زیادہ جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ میں نے تو کچھ سنا ہی نہیں تھا۔ بس ڈرا رہا تھا۔"

شفا کی پانی بھری آنکھوں میں غصہ اتر آیا۔ اس نے کھا جانے والی نظروں سے تقی کو گھورا اور پلٹ کر جانے لگی۔

"لیکن یاد رکھنا! تم نے اس بات کا ذکر کیا تو میں اپنی طرف سے کوئی بات بنا کر تمہارے بھائی کو بتا دوں گا۔"

اس نے دھمکانا مناسب سمجھا۔ لڑکیوں کی الٹی کھوپڑی کا کیا پتا، کس وقت گھوم جائے۔

"شکل سے ہی پھاپھا کٹنی لگتے ہو۔" وہ پھاڑ کھانے کو دوڑی۔

اس طعنے سے اگر زنانہ پن نکال دیا جاتا تو شاید تقی کو اتنا اعتراض نہ ہوتا۔ اس نے نخوت سے سر جھٹک دیا۔



سمیر ساہر کی اجازت سے اس سے ملنے آیا تھا۔

"تم ایٹ لیسٹ آنٹی کو تو بتا دو کہ تم کہاں ٹھہرے ہوئے ہو۔ سب لوگ بہت پریشان ہیں تمہارے لیے۔" وہ فکر مندی سے تقی کو دیکھ رہا تھا۔

"ہاں امی کو فون کروں گا میں۔"

"میں نے تجھے سمجھایا تھا تقی! ابا کی مرضی کے بغیر کچھ نہ کرنا۔۔۔ میں یہ نہیں کہتا کہ انہوں نے صحیح کیا، لیکن جس طرح کا ان کا مزاج ہے، ان کا ری ایکشن یہی ہونا تھا۔" سمیر نے کہا۔

تقی سر جھکائے بیٹھا تھا۔ اس نے کچھ نہ کہا نہ سر اٹھایا۔

"سمیر! مجھے نوکری چاہیے۔" چند منٹ کی خاموشی کے بعد اس نے کہا۔

"ہاں اچھا یاد دلایا۔" سمیر نے کہا۔ "ایک فارماسیوٹیکل کمپنی میں فائنانس کی کچھ ویکنسیز نکلی ہیں۔ میں نے تمہاری سی وی فارورڈ کر دی تھی۔ دو روز بعد انٹرویو ہے۔ تمہاری طبیعت اجازت دے تو چلے جانا۔ اس کمپنی کا سی ای او ابو کا پرانا جاننے والا ہے۔ میں ابو سے کہوں گا، وہ اس سے بات کرلیں گے۔"

تقی نے سر ہلا دیا۔

"تمہارے ابو کی ناراضی ختم ہوئی؟"

سمیر نے بچوں کی طرح منہ لٹکا کر نفی میں سر ہلا دیا۔

"میرا خیال ہے "ابووں" کے ناراض ہونے کا سیزن چل رہا ہے۔" تقی نے خفیف سا ہنس کر کہا۔

"غلطی میری ہے یار! میں نے اس معاملے کو بہت خراب طریقے سے ہینڈل کیا۔ سب ٹھیک کرنے کے چکروں میں میں اسے خراب کرتا چلا گیا۔ اگر وہ لڑکی شادی شدہ تھی یا طلاق یافتہ یا کچھ بھی۔۔۔ تو کسی نہ کسی طرح بات کھل ہی جاتی، مجھے کیا ضرورت تھی اماں کے کان بھرنے کی اور اماں نے بھی ایک فساد کھڑا کر دیا۔ ابو تو بہت شرمندہ ہیں، لیکن شکیل انکل ان کی کوئی بھی بات سننے پر راضی نہیں ہیں۔ وہ کہتے ہیں، کان میں بات پڑ جانا ایک الگ بات ہے، لیکن اماں نے بغیر تصدیق کیے ثمر پر کیچڑ اچھالی ہے۔ اماں شروع سے اس رشتے کے خلاف تھیں، رہی سہی کسر میری بکواس نے پوری کر دی۔ پتا نہیں کتنے سخت لفظوں میں بات کی انہوں نے کہ شکیل انکل کچھ سن ہی نہیں رہے۔"

"تو اس میں اتنا منہ لٹکانے کی کیا بات ہے۔" تقی نے کہا۔ "تمہارا طریقہ غلط سہی لیکن چاہتے تو تم یہی تھے نا کہ ثمر سے رشتہ نہ ہو۔"

"چاہتا تو یہی تھا۔" وہ متذبذب ہوا۔

"تقی! اتنا کچھ ہونے کے باوجود مجھے لگتا ہے ثمر میرے دل سے نکلی نہیں۔ شاید مجھے سچ مچ محبت ہو گئی ہے۔ میں اکثر اس کے بارے میں سوچتا رہتا ہوں۔ یہ دیکھو، میں نے اس کی تصویریں بھی ڈویلپ کروا کے رکھی ہیں۔ گھر میں کسی کو نہیں پتا۔ پتا چلا تو میری بڑی کلاس ہوگی۔" وہ سر جھکائے خفا خفا سا بول رہا تھا۔ ساتھ ہی جیب سے نکال کر ایک لفافہ بھی اس کے سامنے رکھ دیا۔

تقی نے تصویریں نکال کر دیکھیں۔ کچھ ثمر کے کلوز اپس تھے۔ ایک تصویر میں اس کا ہاتھ سمیر کے ہاتھ میں تھا اور وہ اسے غصے سے گھور رہی تھی اور سمیر کی آنکھیں تعجب سے بھری اسی کے چہرے پر ٹکی تھیں۔ ایک تصویر میں وہ دونوں خفیف سا جھک کر کوئی بات کر رہے تھے اور لبوں پر مسکراہٹ تھی۔ لگتا ہی نہیں تھا کہ دونوں کے درمیان کوئی چپقلش ہے۔ یہ سب سے اچھی تصویر تھی۔

"یہ؟" تقی نے تصویر اسے دکھائی۔ سمیر نے ایک نظر تصویر پر ڈالی۔

"ثمر کہہ رہی تھی مر جاؤں گی لیکن تم سے شادی نہیں کروں گی۔ میں نے بھی کہہ دیا، فکر نہ کرو، تم سے شادی کر کے مجھے بھی اپنی زندگی برباد کرنے کا کوئی شوق نہیں ہے۔ لیکن اب سوچ رہا ہوں۔ غلط کہہ گیا۔ ثمر کے بغیر جو گزاروں گا وہ سب کچھ ہوگی، لیکن زندگی نہیں۔" وہ کچھ زیادہ ہی جذباتی ہو رہا تھا۔

"سمیر! سوری یار! میں کچھ نہیں کر سکتا تیرے لیے۔ میں تو خود ایسا الجھا ہوں کہ پتا نہیں اپنے لیے بھی کچھ کر سکوں گا یا نہیں۔" سمیر نے مایوسی سے سر ہلایا اور تصویریں سمیٹ کر لفافے میں ڈالتا اٹھ کھڑا ہوا۔

"چلتا ہوں۔ اپنا خیال رکھنا، فون پر انٹرویو کی ٹائمنگ بتا دوں گا۔"

"یار! معاف کرنا دروازے تک چھوڑنے نہیں آسکتا۔ تو خود ہی دروازے سے نکل کر دائیں طرف مڑنا اور پھر ناک کی سیدھ میں چلے جانا۔۔۔ عین سامنے گیٹ نظر آجائے گا۔"

"رہنمائی کا شکریہ لیکن اطلاع کے لیے عرض ہے ساہر باجی مجھے لائی بھی اسی راستے سے تھیں۔ کوئی ایسی بھول بھلیاں تو ہیں نہیں کہ میں راستہ ہی بھول جاؤں۔"

وہ تقی سے ہاتھ ملاتا بلکہ گلے ملتا باہر نکل گیا۔ تقی نے احتیاط سے مڑ کر تکیہ سیدھا کیا، ابھی لیٹ بھی نہیں پایا تھا کہ سمیر بعجلت دوبارہ اندر آیا۔

"تقی! میں نے ابھی اس لڑکی کو دیکھا ہے۔" اس کے انداز میں دبا دبا سا جوش تھا۔

"میں نے اپنی زندگی میں کوئی پانچ سو لڑکیاں تو دیکھی ہوں گی۔ اتنی ایکسائٹمنٹ تو مہک کو دیکھ کر بھی نہیں ہوئی تھی جتنی تجھے ہو رہی ہے۔" تقی حسب عادت بولا۔

"یار! کوئی عام لڑکی نہیں۔ وہ ثمر کی دوست۔۔۔ جس نے تمہیں بتایا تھا ثمر شادی شدہ ہے۔"

"ارے ہاں۔۔۔" اسے یاد آیا۔ "یہ ثمر کی سہیلی بھی تو ہے۔ ساہر کی نند ہے، عمیر بھائی کی بہن۔"

"تیری دوستی ہے اس سے؟ اس سے پوچھو کہ آخر معاملہ کیا ہے۔ اس نے ثمر کے بارے میں غلط بیانی کی تھی یا سچ کہا تھا۔" وہ بہت پرجوش ہو رہا تھا۔

"لیکن اس سے ہوگا کیا؟" تقی نے پوچھا۔

"وہ بعد کی بات ہے کہ کچھ ہوگا یا نہیں۔ ایٹ لیسٹ پتا تو چلے کہ اصل بات کیا ہے۔"

"اچھا۔۔۔" تقی نے پرسوچ انداز میں اس ایک لفظ پر زور دیا۔ "ایک بات بتاؤں یہ لڑکی تھوڑی سی بونگی ہے۔ اب خدا معلوم اس نے کیوں ایسا کہا ہو۔ میں وعدہ تو نہیں کرتا لیکن پوچھ لوں گا۔ محترمہ تنک چڑھی بھی بہت ہیں، کیا پتا جواب دیں یا نہیں، لیکن خیر۔۔۔" اس نے اچھی خاصی تسلی دے کر اسے رخصت کر دیا۔



سمیر کو تسلی دیتے ہوئے وہ نہیں جانتا تھا عنقریب

سمیر سے زیادہ خود اسے تسلی کی ضرورت پڑنے والی ہے۔

ابا غصے کے تیز ہیں، وہ جانتا تھا۔ اس سے پرخاش رکھتے ہیں، جانتا تھا۔ بلا کے ضدی واقع ہوئے ہیں، یہ بھی جانتا تھا۔۔۔ لیکن اپنی ضد میں اتنا آگے تک جاسکتے ہیں، یہ ہرگز نہیں جانتا تھا۔

انہوں نے مہک کے ڈیڈی سے تقی کے بارے میں اپنے خیالات کا کھلم کھلا اظہار کیا تھا۔ نہ صرف یہ کہ اسے نالائق اور ناہنجار قرار دے کر اس کا رشتہ مہک سے طے کرنا اپنی زندگی کی سب سے بڑی غلطی ٹھہرائی تھی بلکہ ان سے صاف صاف یہ بھی کہہ دیا تھا کہ ”میں تقی کو گھر سے نکال چکا ہوں۔ اتنا کچھ جاننے کے باوجود اگر آپ اپنی بیٹی کی شادی اس سے کرنا چاہتے ہیں تو ہر چیز کے لیے ذمہ دار آپ خود ہی ہوں گے۔ کل کو تقی کی کسی نالائقی کی شکایت لے کر میرے پاس مت آیئے گا۔“

مہک نے اسے فون کرکے بتایا۔

”میں نے ڈیڈی کو تمہارے ابا کے بارے میں پہلے ہی بتا رکھا تھا کہ وہ ذرا سخت مزاج کے ہیں، لیکن سخت مزاجی اور چیز ہوتی ہے۔ اپنے ہی بیٹے کے خلاف الٹی سیدھی باتیں کرنا اور بات۔۔۔ معاف کرنا تقی! لیکن جس طرح وہ ہمارے گھر آکر تمہارے خلاف بول کر گئے ہیں، وہ مجھے سخت مزاج کم اور سنکی زیادہ لگے ہیں۔“ مہک کی آواز اور لہجہ دھیما تھا۔

”تم ذرا اپنے لفظوں پر دھیان دو تو اچھا ہوگا۔“ تقی نے تیز لہجے میں کہا۔ پھر وہ خاموش ہوگیا۔ ابا کی اس حرکت کے انکشاف نے اس کی ذہنی حالت کو عجیب سا کردیا۔ دماغ میں خون کی گردش کے ساتھ جیسے چیونٹیاں چلنے لگی تھیں۔

”ڈیڈی تمہاری طرف سے فکرمند ہوگئے ہیں۔“ بہت دیر بعد مہک نے کہا۔ ”ان کا خیال ہے، کوئی باپ کتنا بھی سخت مزاج کیوں نہ ہو لیکن بیٹے کی گارنٹی باپ سے زیادہ کوئی نہیں دے سکتا۔ اگر باقر لودھی صاحب تقی کے بارے میں کچھ کہہ رہے ہیں تو ہمیں اسے اگنور نہیں کرنا چاہیے۔ وہ تمہیں فون کریں گے ممکن ہے ملنے ہی آجائیں۔ انہیں اپنی باتوں سے مطمئن کردینا تقی۔۔۔ تقی! میں تمہیں کھونا نہیں چاہتی۔“

اس کی آواز میں جو التجا تھی، اسے نظرانداز نہیں کیا جاسکتا تھا۔ تقی نے بوجھل دل کے ساتھ فون بند کردیا۔

”کیا ہوا؟“ ساہر نے پوچھا۔ وہ اس کے پاس ہی بیٹھی تھی اور گفتگو کا یک طرفہ حصہ اس نے بھی سنا تھا۔

تقی کا دل بہت بوجھل ہو رہا تھا۔ اس نے ساری بات کہہ سنائی۔ وہ بھی سر پکڑ کر بیٹھ گئی۔

”ابا کو کیا ہوگیا ہے۔ کس بات کی دشمنی نکال رہے ہیں وہ۔“

تقی خاموش رہا۔ اسے تو خود نہیں پتا تھا، کس بات کی دشمنی نکال رہے ہیں وہ۔

”اچھا تم فکرمند مت ہو۔ مہک کے ڈیڈی کا فون آئے تو انہیں انوائٹ کرلینا۔ میں عمیر سے کہوں گی وہ خود ان سے بات کریں گے۔ مجھے یقین ہے مہک کے ڈیڈی عمیر کی بات سمجھ لیں گے۔“ ساہر نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا تھا۔

تقی اس بار بھی خاموش رہا۔ جب انسان انتہا درجہ کی مایوسی کا شکار ہوتا ہے تو ایک وقت ایسا ضرور آتا ہے جب اس کا دل اور دماغ بالکل خالی ہوجاتا ہے۔ اس کا بھی یہی حال ہو رہا تھا۔



دو روز بعد اس کی حالت کافی بہتر ہوگئی۔ بغیر سہارے کے چل پھر سکتا تھا۔ (ہاں دل اور دماغ کی حالت ویسے کی ویسے ہی تھی۔)

انٹرویو کے لیے چلا گیا۔ سفارشی تھا نظرانداز نہیں کیا جاسکتا تھا لیکن اب ایسا بھی خالی برتن نہیں تھا کہ صرف سفارش کی بنیاد پر رکھ لیا جاتا۔ تیس منٹ کا انٹرویو ہوا اور اپائنٹمنٹ لیٹر ہاتھ میں لے کر واپس آیا۔ ستائیس ہزار بنیادی سیلری، ساتھ میں الاؤنسز اتنے پرکشش تھے کہ لطف آگیا۔ یہاں ترقی کے مواقع بھی زیادہ تھے۔ اس نے خوشی خوشی جوائننگ لیٹر سائن کرلیا۔ اب اپنی شوٹنگز کے ٹف شیڈول کو اس نوکری کے ساتھ سیٹ کرنا تھا، وہ بھی ہو ہی جاتا۔

گھر پہنچا تو پتا چلا مہک کے ڈیڈی آئے بیٹھے تھے۔ عمیر اور ساہر نے ان کی تشفی کروائی۔ تقی کی طرف سے ہر طرح کی گارنٹی دی لیکن وہ بیٹی کے باپ تھے جاتے جاتے بھی ایسا لگا ان کے دل میں کوئی گرہ ابھی باقی ہے لیکن یہ صرف اندازہ ہی تھا، وہ جاتے ہوئے تقی سے اچھی طرح مل کر رخصت ہوئے تھے۔ نوکری ملنے پر مبارک بھی دی۔ جانے کے بعد مہک نے بھی فون پر اسے تسلی دی۔

”ڈیڈی خاصے مطمئن ہوئے ہیں لیکن اب تمہارے اوپر چیک ضرور رکھیں گے۔“ وہ خوش تو تھی لیکن اس نے کہا۔

”نہیں رکھنا بھی چاہیے کیونکہ میں اشتہاری جو ہوں۔ مقامی تھانے میں میری اتنی بڑی تصویر جو لگی ہوئی ہے۔“ اس نے جل کر فون ہی بند کردیا۔

لیکن آج کا دن ایک اچھا اور اطمینان بخش دن تھا۔ اسے نوکری ملنے کی خوشی میں ساہر نے اسپیشل کھانا بنایا تھا۔ تقی نے روز کی طرح کمرے میں کھانا کھانے کے بجائے ڈائننگ ٹیبل پر سب کے ساتھ بیٹھ کر کھایا۔ شفا نے بھوک نہ ہونے کا کہہ کر میز پر آنے سے انکار کردیا تھا۔



بظاہر سب کچھ ٹھیک ہونے لگا۔ اس کی نوکری، شوبز کا شوق۔ ایک بڑے بجٹ کے ڈرامے میں بطور سائیڈ ایکٹر بھی کاسٹ کرلیا گیا۔ دو چار کمرشلز اور اتنی ہی تعداد میں میوزک ویڈیوز۔

آفرز بڑھ رہی تھیں، لیکن اس نے کم ہی کام ہاتھ میں لینے کو ترجیح دی۔ گھر فون کرکے امی سے بات بھی کی۔ سب جانتے تھے وہ ساہر کے یہاں رہ رہا ہے۔ شاید اندر ہی اندر ابا بھی واقف ہوں لیکن جری نے جتایا وہ حد سے زیادہ خاموش رہنے لگے تھے۔ پہلے دن کے تیئس گھنٹے غصے میں گزارتے تھے اب دورانیہ بڑھ کر ساڑھے تیئس گھنٹے ہوگیا تھا۔

تقی نے خود کو باور کروایا کہ اسے ابا کی پروا نہیں ہے۔

”اگلا کمرشل سائن کرتے ہوئے میں ایڈوانس پے منٹ لینے والا ہوں۔ کرائے کے کسی اچھے اپارٹمنٹ کی ٹوکن منی تو ہوجائے گی پھر میں آپ کو اپنے ساتھ لے آؤں گا۔“ وہ فون پر امی سے کہتا۔ امی گہری سانس بھر کر رہ جاتیں۔ بھلا یہ کسی دور میں ہوا ہے کہ شوہر زندہ سلامت ہو اور عورت اس کے گھر کو لات مار کر بیٹے کے گھر جاکر رہے لیکن تقی ابھی غصے میں تھا، اسے یہ بات سمجھائی نہیں جاسکتی تھی۔

وہ اچھے بچوں کی طرح آفس جاتا۔ کوشش کرتا شوٹنگ کی وجہ سے رات کو لیٹ نہ ہو۔ ایسا ہوتا تو کہیں باہر ہی رہ لیتا۔ بہن پر بوجھ نہ ہو، اس لیے اکثر کھانا بھی باہر ہی کھالیتا، پھر عمیر نے سمجھایا۔

”پیسہ بچاؤ۔۔۔ آنے والے دنوں میں تمہیں اس کی ضرورت پڑے گی۔“ بات معقول تھی۔ اس کی سمجھ میں آگئی۔ اب نہ باہر رہتا نہ کھانا کھاتا۔ ہاں ایک معقول رقم زبردستی اس نے ساہر کے ہاتھ پر رکھ دی تھی۔

ایک روز لیٹ واپس آیا تو شفا نے دروازہ کھولا۔ اسے شرمندگی ہوئی۔ اگلے روز پھر یہی ہوا۔

”کوئی تمہارا نوکر نہیں ہے کہ اتنی دیر تک انتظار میں جاگے اور نہ ہی یہ کوئی ہوٹل ہے کہ جب دل چاہا چلے گئے جب دل چاہا آگئے۔ شریف لوگوں کی طرح ٹھیک وقت پر گھر آیا کرو۔“ شفا نے اسے کھڑے کھڑے ڈانٹ دیا۔ چھ فٹ کے تقی کی ہتک ہوگئی لیکن اسی وقت شفا کے موبائل کی گھنٹی بجنے لگی۔ شفا کے چہرے کا رنگ بدل گیا۔ اس نے سٹپٹا کر کال کاٹ دی۔

”تو اس لیے جاگ رہی تھیں تم۔ میرے سر پہ مفت کا احسان۔۔۔ ہنہ۔۔۔“

نہیں ہے، پچھلے ہفتے طارق روڈ سے شاپنگ کروائی تو میں نے یہ سوٹ چار ہزار کا خرید اتھا۔" نادیہ نے رونق کو چنے کے جھاڑ پر چڑھایا اور وہ ہمیشہ کی طرح چڑھتی چلی گئی۔ ماں ہاتھ دباتی، آنکھیں دکھاتی رہ گئیں اور وہ بیچ میں سوٹ کی دگنی قیمت بتا کر شربت پینے لگی، گرمی اتنی تھی کہ پھیکا شربت بھی پیاس بجھا گیا۔

ساسوجی اشارے بھی ایسے کرتی تھیں کہ جس کو سجھائی نہ دے وہ بھی جان لے، پھر بہوؤں کو تو اللہ جی نے بڑی بڑی روشن آنکھوں سے نوازا تھا، دونوں بہوؤں نے مسکرا کر ایک دوسرے کو دیکھا، کام ہو گیا تھا رونق کو ڈانٹ کھانے کے لیے کمرے میں چھوڑا اور باہر نکل گئیں۔

"ہائے ہائے کب عقل آئے گی تجھے، اب یہ دونوں حرفوں کی بنی میرے بیٹوں کے پیچھے لگ جائیں گی کہ جب تمہاری بہن اتنا مہنگا سوٹ پہن سکتی ہیں، تو ہمارے لیے کاہے کی منادی ہے، میں پورے ہفتے تمہارے بھائیوں کے سامنے تم بہنوں کی مظلومیت اور سسرال میں ہونے والی زیادتیوں کے قصے گھڑتی ہوں، مگر تمہاری شیخیاں... میرے کیے کرائے پر پانی پھیر دیتی ہیں۔" بہوؤں کے باہر جاتے ہی وہ سر پر ہاتھ مارتے ہوئے پر جلال لہجے میں برس پڑیں۔

☼ ☼ ☼

"اوہ سوری... لگی تو نہیں...؟" مومن میاں آفس کے لیے تیزی سے نکلے تو سامنے سے آتی ہوئی ملیحہ سے ٹکرا گئے۔

وہ بھی اپنے کالج جا رہی تھی، جہاں وہ لیکچرار تھی۔ بے بی پنک بلیک کڑھائی والا کرتا اور بلیک ٹراؤزر اس کے متناسب جسم پر جچ رہے تھے، گھنے سلکی بالوں کی لمبی چوٹی ایک سائیڈ پر ڈالے، وہ اپنی عمر سے کہیں چھوٹی دکھائی دے رہی تھی۔ مومن میاں اسے ستائشی نظروں سے دیکھتے رہے مگر ملی نے تکلفاً بھی ان کو نہ دیکھا۔

"اگر میں نے زندگی میں ایک صحیح فیصلہ کیا ہوتا تو آج حالات کتنے مختلف ہوتے؟"

وہ دھیرے دھیرے اس کے پیچھے چلتے ہوئے لفٹ تک آئے۔ اب دونوں لفٹ کے اندر پاس پاس کھڑے تھے۔ ملیحہ کے پاس سے اٹھنے والی بھینی بھینی خوشبو مومن کو مدہوش کیے دے رہی تھی۔ انہوں نے ایک گہری سانس لیتے ہوئے وہ خوشبو اپنے اندر اتاری۔ انہیں یاد آیا کہ ملیحہ تو شروع سے ہی اتنی نفیس تھی۔ اس کے پاس ایک سے بڑھ کر ایک خوشبو موجود ہوتی تھی، اس کی پسند کے کچھ پرفیوم تو مومن میاں نے سالگرہ پر اسے تحفتاً دیے تھے۔ وہ ایک دم ملیحہ کا موازنہ بیوی سے کرنے لگے شادی کے چار سالوں میں اس کی پتلی کمر ایک بڑے کمرے بلکہ ہال میں تبدیل ہو چکی تھی۔ سبک ناک نقشہ جس پر وہ فدا ہو گئے تھے، اب ایک پھولے غبارے میں تبدیل ہو چکا تھا۔ دو بچوں کی پیدائش کے بعد جو اس کے بال جھڑنا شروع ہوئے، تو اب پودینے کی گڈی جتنے رہ گئے تھے، اس پر اس کی کاہلی، چھوٹا والا جگہ جگہ گندگی پھیلاتا پھرتا، مگر اسے کام کی عادت جو نہیں تھی، اسی لیے ہر وقت بیڈ روم سے اور اکثر اس کے پاس سے بدبو کے بھبکے اٹھتے تھے۔ لفٹ گراؤنڈ فلور پر رکی تو وہ اپنی سوچ سے باہر آئے۔ صبح صبح موڈ آف ہو گیا۔

انہوں نے اپنی زندگی کی بے رونقی پر ٹھنڈی آہ بھری۔ وہ حالات سے بے زار رہنے لگے تھے، مگر رونق کو کوئی پروا نہیں تھی۔ ہاں اسے پروا تھی تو صرف اپنے میکے کی وہاں کیا ہو رہا ہوگا؟ بھابھیاں کیا کر رہی ہوں گی؟ یا اپنی اماں جی اور ان کے خود ساختہ مسائل کی۔ جو لڑکیاں شادی کے بعد میکے میں اپنا تسلط قائم رکھنا چاہتی ہیں، انہیں کبھی بھی اپنے سسرال اور اس گھر کے مسائل سے دلچسپی پیدا نہیں ہوتی اور رونق کا شمار ایسی لڑکیوں میں ہی ہوتا تھا۔

مومن میاں کمپاؤنڈ میں کھڑے حسرت سے دور جاتی ہوئی شیراڈ کو دیکھ رہے تھے جس کی ڈرائیونگ سیٹ پر طمطراق سے بیٹھی ملیحہ جچ رہی تھی، یہ اور بات ہے کہ آنکھوں کی نمی چھپانے کے لیے ملی نے بلیک



اسٹائلش گاگلز لگا لیے تھے۔

☼ ☼ ☼

مومن میاں کے سسرال میں بھی معاشرے کے عمومی گھرانوں کی طرح دہرا معیار رائج تھا۔ شادی کے شروع دنوں میں نادیہ اور مہرین سسرال میں دبی دبی رہیں مگر وہ بھی اسی دنیا کی باسی تھیں، فرشتہ نہیں۔ جب یہاں کے نرالے رنگ ڈھنگ دیکھے تو انہوں نے بھی کل پرزے نکالنے شروع کر دیے۔ انہیں بھی اچھا لگتا اگر انہیں اکبری کی جگہ اصغری کا خطاب ملتا مگر یہاں تو یہ حال تھا کہ وہ نندیں جو بھائیوں کے سامنے پیار لٹاتی تھیں، آپس میں بھابھیوں کے ایسے بخیے ادھیڑتیں کہ کچھ کہنے کی بات نہیں، ایسی باتیں کبھی چھپتی نہیں ہیں، جب بھابھیوں کے کانوں تک پہنچتی تو ان کا رویہ بھی نندوں کے ساتھ برا ہو جاتا۔ کبھی کبھی عورتوں کے درمیان بات بے بات وہ بحث چھڑتی کہ مرد کان دبا کر باہر نکل جاتے۔

مومن میاں بھی اس تو تو میں میں والے ماحول سے بھرپائے تھے، ورنہ ایک وقت تھا کہ جب یہی گھرانا ان کا اور ان کی امی کا آئیڈیل ہوا کرتا تھا، رونق کا بڑا بھائی حامد، مومن کا پرانا دوست تھا، مگر دونوں کا ایک دوسرے کے گھروں میں آنا جانا بہت کم ہوا تھا۔ ایک دن مومن میاں رابعہ بیگم کو لے کر بازار گئے ہوئے تھے کہ اچانک شہر کے حالات خراب ہو گئے، ساری دکانیں بند کرائی جانے لگی۔ وہ اکیلے ہوتے تو کاہے کی فکر، مگر یہاں تو ماں ساتھ تھی، سمجھ میں کچھ نہیں آیا تو حامد کے گھر چلے گئے، جو بازار سے نزدیک تر واقع تھا۔

وہاں سے واپسی پر تو جیسے رابعہ کا دل باغ باغ ہو گیا، کیسا بھرا پرا خاندان تھا۔ نور جہاں نے تو انہیں فوراً ہی بہن کے عہدے پر فائز کر دیا، خاطر داری میں کوئی کمی نہ چھوڑی، اس وقت نادیہ کی شادی ہو چکی تھی، وہ بھی سر پر دوپٹا اوڑھے کاموں میں لگی ہوئی تھی پھر بلبل کی طرح چہچہاتی گوری چٹی رونق، جو ان سے چپک کر بیٹھی تو انہیں گھنٹوں اٹھنے نہیں دیا، واپسی پر نور جہاں نے بہت سارے کباب ایک ڈبے میں پیک کر کے ان کو پکڑا دیے کہ "میری رونق نے بنائے ہیں، مومن میاں شوق سے کھا رہے تھے۔"

رشتوں کو ترسے ہوئے وہ ماں بیٹے اتنی اہمیت پر جیسے کھل اٹھے، رابعہ کے سسرالی بھی دور رہتے تھے اور میکے میں بھی بھائی بہن اپنی زندگیوں میں مصروف ہو چکے تھے۔ کبھی ہفتہ پندرہ دن میں ملاقات ہو جاتی تو ہو جاتی، یہاں تو نور جہاں نے جیسے ان کا گھر ہی دیکھ لیا۔ آئے دن یا تو خود مزیدار پکوان لیے چلی آتیں یا ان لوگوں کو اپنے گھر آنے بہانے سے بلوا لیتیں، رونق بھی اماں کے ساتھ لگ کے چلی آتی اور مومن میاں کے آگے پیچھے ہوتی، اس کی آئی لائنر مسکارا لگی آنکھوں میں وہ نشہ تھا کہ مومن میاں ملی کی سادہ، کاجل والی آنکھوں کی خوب صورتی بھولتے جا رہے تھے۔ نور جہاں کی تو دلی مراد پوری ہو رہی تھی، وہ سیدھی سادی رابعہ کو اپنے ساتھ الجھائے رکھتیں بھلا وہ رونق کے لیے اتنا اچھا گھرانا خود سے ڈھونڈ سکتی تھیں؟ ہاتھ آئی نعمت کو کون چھوڑتا ہے۔

"خالہ جان! آپ تو مجھے اتنی پیاری لگتی ہیں کہ دل چاہتا ہے کہ ہمیشہ یہیں رہ جاؤں۔" وقت رخصت جب رونق نے گرمجوشی سے رابعہ سے لپٹ کر چٹاچٹ پیار کیا تو کئی سالوں بعد رابعہ کے اندر اپنے زندہ ہونے کا احساس جاگا بھلا "ملی" میں کیا ایسے گن ہیں، اس کے بہو بن کے آنے کے بعد بھی یہاں خاموشیوں کا راج ہوگا۔ انہوں نے اپنے ضمیر کو تاویلیں دے کر سلانا چاہا۔

نور جہاں انہیں اتنا مصروف رکھتیں کہ ان کے پاس خورشیدہ اور ملیحہ کے لیے بھی وقت نہ ہوتا تھا یا وہ خود بھی ان دونوں سے نگاہیں ملانے سے گھبرا رہی تھیں، یہ ہی حال مومن میاں کا تھا۔

ملی سب کچھ اپنی آنکھوں سے دیکھ رہی تھی مگر منہ سے کیا کہتی کہ "رابعہ خالہ! آپ نے جو اشارے کنائے میں مجھے اپنی بہو بنانے کی بات کی تھی، وہ بات کیوں بھول گئیں؟" دونوں ماں بیٹیاں سامنے والے

فلیٹ میں ہونے والا تماشا خاموشی سے دیکھتی رہتیں۔

ملیحہ تو اتنی آن بان والی تھی کہ مومن میاں کا گریبان پکڑ کر یہ بھی نہیں پوچھ سکی کہ "تم نے جب ساتھ نبھانا نہیں تھا تو آس کیوں دلائی تھی' عہد و پیماں کر کے یوں بھی کوئی مکرتا ہے بھلا۔" وہ پہلے بھی کم بولتی تھی۔ اب مزید خاموش رہنے لگی تھی۔

پھر ایک دن مومن میاں کی شادی کا کارڈ آ گیا' مگر وہ خورشیدہ کی بیماری میں یوں الجھی کہ اس کے پاس غم منانے کا بھی وقت نہیں رہا۔ بس تھوڑی دیر کے لیے مومن کی شادی کی تقریب میں شریک ضرور ہوئی' تاکہ دنیا والوں کو باتیں بنانے کا موقع نہ ملے' خورشیدہ کی تو ایسی حالت ہی نہیں تھی کہ وہ شادی میں شریک ہو پاتیں' بس بیٹی کے ہاتھ شگن کا لفافہ بھجوا دیا۔

ملیحہ نے بڑی مشکلوں سے رونق کو مومن کے برابر میں دلہن بنا بیٹھا دیکھ کر مسکرا کر مبارک باد دی۔ دونوں نظر لگ جانے کی حد تک پیارے لگ رہے تھے۔ ملی کے حوصلے پر مومن نظریں چرا گئے۔ رابعہ البتہ شرمندہ شرمندہ سی گلے لگ گئیں۔

ملیحہ پوری تقریب میں مسکراتی رہی۔ یہ اور بات ہے کہ رات بھر اس کا تکیہ بھیگتا رہا۔ دوسرے دن اس نے اپنے ہاتھوں وہ سارے کارڈ جلا دیے۔ جو عید بقر عید یا سالگرہ پر مومن میاں بڑی محبت سے ملیحہ کو دیتے رہے تھے۔ اس نے زندگی کی کتاب سے مومن نام کا صفحہ ہی پھاڑ ڈالا۔ خورشیدہ بھی بیٹی کے غم میں ساری رات کروٹیں بدلتی رہی تھیں' تو وہ بھی ملیحہ کی ہی ماں تھیں' بھولے سے بھی رابعہ بیگم کو نہیں جتایا کہ "کیسے بہن بن کر ان کے ارمانوں کا خون کر گئیں؟"

اور رابعہ بیگم کے پاس ویسے بھی یہ سب باتیں سوچنے کا وقت ہی کہاں تھا؟ وہ تو پریشان تھیں کہ ٹرک بھر کر ملنے والے جہیز کو کہاں کہاں سجائیں۔ نور جہاں نے ان کو بھی چھوٹا سا سونے کا لاکٹ سیٹ دیا تھا۔ سامان اتنا تھا کہ کھلا کھلا سا فلیٹ بھی تنگ پڑ گیا تھا۔ دوستوں میں سسرال والوں کی امارت کی خوب واہ واہ ہوئی تو مومن میاں کا سینہ فخر سے پھول گیا۔ رابعہ یوں تو چیزوں کی بھوکی نہیں تھیں۔ مگر مکھن ملائی سی بہو کے ساتھ ملنے والا اسباب ان کے لیے بھی بونس ثابت ہوا۔

☼ ☼ ☼

"چچی جان۔۔۔ آپ فکر نہیں کریں' میں نے آپ کی ساری رپورٹ ڈاکٹر ڈیوڈ کو میل کر دی ہیں۔ مجھے بس ان کے جواب کا ہی انتظار ہے۔ پھر دیکھیے گا آپ کو زبردستی برطانیہ لے جاؤں گا۔" ارسلان نے مسکراتے ہوئے خورشیدہ کو دیکھا۔

"ارے۔۔۔ بیٹا میں تو یہاں کے ڈاکٹروں کو دکھا دکھا کر تھک گئی ہوں' ملی نے مجھ پر اتنا پیسہ بھی خرچ کیا' مگر ریڑھ کی ہڈی میں پیدا ہونے والی خرابی دور نہ ہوئی۔ اس لیے میں چلنے سے قاصر ہوں۔ اب تو لگتا ہے اسی وہیل چیئر پر زندگی تمام ہو جائے گی۔" وہ بہت مایوس نظر آ رہی تھیں۔ پاس ہی ملیحہ بیٹھی خربوزے چھیل رہی تھی۔ ماں کی حالت پر افسردہ ہو گئی۔ پیار سے اٹھ کر پانی پلایا۔

"ارسلان بھائی۔۔۔ مجھے اپنی اماں کو چلتے دیکھنے کی شدید آرزو ہے۔ مجھے سات سمندر پار بھی جانا پڑے تو جاؤں گی۔"

ملیحہ نے ڈش میں فروٹ چاٹ رکھ کر سلیقے سے پیش کرتے ہوئے ایک عزم سے کہا تو ارسلان نے اپنی اس چچا زاد بہن کو مسکرا کر دیکھا۔ چچا ابا کے انتقال کے بعد یہ دونوں ماں' بیٹی یہاں اکیلی رہ گئی تھیں جبکہ ارسلان کئی سال قبل والد کے انتقال کے بعد اپنی اماں اور دو بھائیوں کے ساتھ ہمیشہ کے لیے لندن شفٹ ہو گئے تھے۔ جب بھی پاکستان کا چکر لگتا تو چچی جان سے ملنے ضرور آتے۔ اس بار تو ویسے بھی کچھ خاص ارادے لے کر یہاں آئے تھے۔

"بیٹا۔۔۔ میں اپنے لیے نہیں' مگر ملی کے لیے ٹھیک ہونا چاہتی ہوں۔ اب بھلا بتاؤ یہ بھی کوئی بات ہے کہ اس نے اپنی شادی کو میری صحت یابی سے مشروط کر دیا ہے۔ اسی بات پر ہم ماں بیٹی میں جھگڑا رہتا ہے۔" ملیحہ جیسے ہی کچن میں چائے بنانے گئی' خورشیدہ نے دھیرے دھیرے ارسلان کے سامنے اپنا دل کھول کے رکھ دیا۔

"اچھا تو یہ بات ہے۔۔۔ پھر تو مجھے جلد از جلد آپ کا مکمل علاج کروانا ہی پڑے گا۔" کچن میں کام کرتی ملیحہ کو بغور دیکھتے ہوئے ارسلان شوخی سے بولے۔ ملیحہ پیازی اور سرمئی رنگ کے لباس میں بہت اچھی لگ رہی تھی۔ چولہے کی تپش سے اس کے گالوں پر لالی سی چھا گئی تھی۔ وہ ایک ٹک اسے ہی تک رہے تھے۔

"بیٹا۔۔۔ اب تم بھی شادی کر ہی لو' کب تک پردیس میں چھڑے چھانٹ پھرتے رہو گے۔" ارسلان کے آئے دن کے لگنے والے چکروں نے ان کے ہاتھوں میں امید کے جگنو تھما دیے تھے۔ انہوں نے موقع دیکھ کر سلیقے سے بات چھیڑی۔

"جی چچی جان! آپ صحیح فرما رہی ہیں۔ آپ تو جانتی ہیں نا۔۔۔ ابو کے انتقال کے بعد میں نے بھائیوں کی ذمہ داری اپنے کاندھوں پر اٹھالی تھی۔ اب اللہ کا کرم ہے کہ وہ دونوں اپنی زندگیوں میں سیٹل ہو چکے ہیں' تو مجھ پر امی کی طرف سے بھی شادی کے لیے پریشر ہے۔ اس لیے اب تو کچھ نہ کچھ کرنا ہی پڑے گا۔" وہ مسکرائے۔

"میرے دل میں بھی برسوں سے ایک خیال پنپ رہا ہے۔ میں نے آپ کے اور ملیحہ کے وزٹ ویزے کے لیے اپلائی کیا ہوا ہے۔ بس جیسے ہی ویزا لگتا ہے' میں پہلی فرصت میں آپ کو اس لڑکی کے بارے میں بتاؤں گا۔ جس سے شادی کرنا چاہتا ہوں۔" ارسلان نے ملیحہ کے ہاتھ سے چائے کا کپ لیتے ہوئے کہا۔

"ارے واہ۔۔۔ میں تو خود رشتہ لے کر آپ کے ہونے والے سسرال جاؤں گی۔ مگر یاد رکھیے گا کہ آپ کی دلہن پسند نہ آئی تو انکار کر دوں گی۔" ملیحہ نے خوشی سے چہکتے ہوئے کہا۔

"چلو۔۔۔ ٹھیک ہے' مگر مجھے یقین ہے تم۔۔۔ میری دلہن کو ناپسند کر ہی نہیں سکتیں۔" ارسلان نے دلچسپی سے اس کی مسکراتی آنکھوں کو دیکھا۔

"اوہو۔۔۔ چلیں وعدہ' اگر پسند آئی۔۔۔ تو اس کی ساری شاپنگ میں خود ہی کروں گی۔" اس نے بشاشت سے کہا۔

"وعدہ۔۔۔؟ آپ کا جانا تو ویسے بھی بہت ضروری ہے۔" ارسلان کا لہجہ معنی خیز تھا۔

"ہائے دونوں ساتھ ساتھ بیٹھے کتنا سج رہے ہیں۔" خورشیدہ نے دل ہی دل میں بلائیں لے ڈالیں۔

☼ ☼ ☼

"بات سنیے۔۔۔ امی کی گلی میں ایک مکان بہت سستے میں بک رہا ہے۔ کیا ایسا نہیں ہو سکتا ہے کہ ہم لوگ یہ فلیٹ بیچ کر وہ مکان خرید لیں؟" رونق جب بھی میکے سے واپس آتی ایک نیا شوشہ چھوڑتی' مگر آج تو اس نے حد ہی کر دی۔

"تمہارا دماغ تو ٹھیک ہے یا گرمی کی وجہ سے اثر ہو گیا ہے۔" مومن میاں نے بیوی کو گھورا۔

"آپ سمجھتے کیوں نہیں ہیں' جس طرح آپ کو اپنی امی پیاری ہیں۔ اسی طرح ہمیں بھی اپنی ماں سے پیار ہے نا؟" وہ ٹھنک کر بولی ویسے بھی آج لان کے نئے جوڑے میں نہائی دھوئی کافی معقول لگ رہی تھی' مومن میاں اس کی نرالی منطق پر مسکرا کے رہ گئے۔

"تو ان کی محبت کا ثبوت دینے کے لیے جو تم ہر ہفتے دوڑی چلی جاتی ہو کیا وہ کافی نہیں؟" وہ بھی روز روز کے ڈراموں سے تھک چکے تھے۔ اسی لیے خاموشی اختیار کرنے کے بجائے جرح پر اتر آئے۔

"تو کیا ہوا۔۔۔ ساری لڑکیاں ہی میکے جاتی ہیں۔ وہاں جانا ہمارا حق ہے۔ آخر وہ ہماری ماں کا گھر ہے۔" اس نے مومن کی بات کو چنداں اہمیت نہ دی اور سمیر کو زور' زور سے تھپک کر سلانے لگی' جو نیند میں تھا' مگر اس کی تیز آواز سے کچی نیند سے اٹھ رہا تھا۔

"ہاں' ہاں بالکل جاتی ہیں' مگر تم بہنوں کی طرح نہیں' جنہیں اپنے گھر سے زیادہ میکے کی پڑی رہتی ہے۔ اگر تمہاری بھابھیاں ایک سے دو دفعہ اپنے میکے یا کہیں گھومنے پھرنے چلی جائیں تو تم اپنی امی کی فکر میں یہاں سے دس فون کر دیتی ہو کہ وہ دونوں ساس کو

اکیلا چھوڑ کر ایسے کیسے نکل گئیں؟ ایسا اس وقت کیوں نہیں سوچتی ہو' جب تم لوگ اپنی ساسوں کو اکیلا چھوڑ کر دو' دو دن رہنے چلی جاتی ہو' اور ویسے بھی میری حامد اور شاہد سے بات ہوئی تھی وہ بھی ہر وقت کی چخ چخ سے تنگ آگئے ہیں۔ امی کا گھر کہتے ہوئے تم لوگ یہ کیوں بھول جاتی ہو کہ وہاں اور لوگ بھی رہتے ہیں اور ان کی بھی کوئی ذاتی زندگی ہے۔ انہیں بھی آرام و سکون کی ضرورت ہوتی ہے یا نہیں؟"

مومن میاں کے اندر برسوں سے جمع ہونے والا لاوا آج بہہ نکلا تھا۔

"میں آپ سے فضول بحث میں الجھنا نہیں چاہتی۔ میں تو بس یہ جانتی ہوں کہ جب ہمیں ایک موقع مل رہا ہے کہ ہم وہاں ایک اچھا اور بڑا گھر سستے میں خرید سکیں تو اس ڈربے میں رہنے کا کیا جواز؟ ویسے بھی ہم بہنوں کو لگنے لگا ہے کہ ماں جی کو اب ہماری ضرورت ہے۔ اس لیے میں نے یہ فیصلہ کیا ہے۔ ویسے بھی مجھے شروع سے ہی بڑے گھر کی عادت ہے۔ میرا تو یہاں دم گھٹتا ہے۔" تیز لہجے میں کہتی چلی گئی۔

"اچھا' ورنہ ہماری شادی سے قبل تو تمہیں یہ فلیٹ اور اس کا پرسکون ماحول بہت بھاتا تھا اور جہاں تک خالہ کے اکیلے رہنے کی بات ہے تو کیا وہاں تمہارے بھائی اور ان کی فیملی نہیں رہتی' جہاں تک میرا خیال ہے وہ دونوں ماں کے فرماں بردار بھی ہیں' پھر وہ کیسے اکیلی ہوگئیں؟" وہ حیرت سے پوچھ بیٹھا۔

"دیکھیے بھائیوں کی بات اور ہے۔ مگر نادیہ اور مہرین ہماری بھابھیاں ہیں' وہ کچھ بھی کرلیں' میری امی ان کی ساس ہی رہیں گی' ماں نہیں بن سکتیں نا۔" رونق نے دانت کچکچا کر کہا تو' مومن میاں' بیوی کو دیکھ کر رہ گئے۔

"اصل میں کچھ سسرال والے خود اپنی بہوؤں کو بگاڑتے ہیں' خصوصاً" جہاں تم جیسی سوچ رکھنے والی بہنیں ہوں تو وہاں کا تو اللہ ہی حافظ ہے۔ تمہارا مسئلہ یہ ہے کہ یہاں تمہیں صحیح معنوں میں سسرال نہیں ملا تو تم اپنے میکے کو سسرال سمجھ کے بھابھیوں سے بدلے نکالتی ہو' جب وہ منہ کو آنے لگتی ہیں تو انہیں برا بھلا کہتی ہو۔ میں نے خود دیکھا ہے کہ پہلے جب کبھی میں سسرال جاتا تھا مہرین اور نادیہ سر جھکائے کچن میں لگی ہوتی تھیں۔ تم سب بچوں سمیت بیٹھی ان کی پکائی ہوئی چیزوں میں کیڑے نکال رہی ہوتی تھیں۔ اس وقت اگر انصاف سے کام لیا جاتا اور بہوؤں کا بھی دل رکھا جاتا تو' حالات اتنے خراب نہ ہوتے۔" مومن میاں اٹھ کر ٹہلنے لگے۔ شوہر کو یوں ہاتھوں سے نکلتا دیکھ کر رونق نے غصے سے مٹھیاں بھینچ لیں۔

"ارے بھئی جب تک صرف نادیہ تھی' ہمارے گھر کا ماحول بہتر تھا۔ مگر جب سے یہ مہرین بیاہ کر ہمارے گھر میں آئی' تو اس نے ہمارے گھر میں تفرقے ڈال دیے۔ ماحول ہی خراب کرکے رکھ دیا۔ اب مسائل بڑھ گئے ہیں۔" رونق نے شوہر کو سمجھانا چاہا۔ مگر وہ بھی آنکھیں کھلی رکھتا تھا۔

"کوئی کسی کو نہیں بگاڑتا' اگر وہ اتنی بری ہے تو تم لوگ اچھے بن جاتے' تاکہ اسے کچھ کرنے کا موقع نہ ملتا۔ ویسے بھی تم آج اس بات کا اعتراف کررہی ہو نا' ورنہ مہرین کی شادی سے قبل تو میں نے تم لوگوں کے منہ سے ہمیشہ نادیہ کی برائیاں ہی سنی تھیں۔ پتا نہیں اب صحیح بول رہی ہو یا پہلے غلط تھیں' اس بارے میں سوچنا؟"

"آپ کو تو ہمیشہ سے ہم لوگ غلط لگتے ہیں' بس وہ ہی صحیح ہیں۔" وہ چڑ کر بولی۔

"اس حقیقت کو مان لو کہ اب وہ گھر تمہاری بھابھیوں کے دم سے چلے گا۔ ویسے بھی اپنے اوپر رکھ کر سوچو' تم یہاں شہزادیوں کی طرح رہتی ہو۔ جب چاہا اٹھیں' جب چاہا سوئیں' کوئی روک ٹوک نہیں' میری امی کا وجود تو نہ ہونے کے برابر ہے' لیکن اگر میری کوئی بہن ہوتی اور وہ آکر تم پر اپنی مرضی تھوپتی' تمہارے گھر میں دخل اندازی کرتی تو تم برداشت کرتیں؟ کبھی نہیں۔ اس کا ہاتھ پکڑ کر باہر کا راستہ دکھا دیتیں۔ اس لیے پلیز اپنے دماغ کے کیڑے جھاڑ لو' میں کبھی سسرال کے قریب جا کر نہیں پڑوں گا۔"



مومن میاں نے دوٹوک لہجے میں بات ختم کردی۔ شاید شادی شدہ زندگی میں یہ پہلا موقع تھا کہ ان کا اتنا طویل مکالمہ ہوا' ورنہ تو ہمیشہ صرف رونق ہی بولتی تھی' اور وہ سر جھکا کر سنتے تھے۔

"جیو بیٹا۔ دل خوش کردیا۔" دروازے سے لگی کھڑی رابعہ کا دل باغ باغ ہوگیا۔ آخر وہ بھی ایک ساس تھیں۔ رونق آنسو بہاتی بیڈ پر گرگئی۔



مومن میاں آج بڑی ہمت کرکے ملیحہ سے ملنے کے لیے کالج جا پہنچے تھے۔ رونق کو روٹھ کر میکے گئے ہوئے ایک مہینہ سے زیادہ ہوگیا تھا۔ اس کی ایک ہی ضد تھی کہ امی کے محلے میں گھر لیتا ہے۔ مگر مومن میاں کی غیرت کا امتحان تھا اور وہ اتنے غیرت مند تو تھے۔ اس لیے اس بار ان کا جھکنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ اور جب سے رونق نے یہ مسئلہ اٹھایا تھا رابعہ بیگم کتنی مضطرب تھیں۔ وہ اچھی طرح جانتے تھے اس گھر سے ان کی کتنی سہانی یادیں وابستہ تھیں اور ان کے دل کا حال بھی کچھ ایسا ہی تھا۔ ویسے بھی وہ آج کل ایک نئی ڈگر پر چل نکلا تھا۔

وہ اب اتنا کماتے تھے کہ دو بیویوں کا خرچ اٹھانا کچھ مشکل نہیں تھا۔ ملیحہ نے اب تک شادی نہیں کی تھی۔ اگر وہ اپنی محبت میں ثابت قدم نہ رہے تو کیا ہوا؟ ملیحہ کی وفا نے تو ان کا سر جھکا دیا۔ دل و دماغ دوبارہ اس کے نام کی دہائی دینے لگے۔ انہوں نے سوچا کہ شاید قدرت نے ان کا سنجوگ یوں ہی لکھا ہو' اسی لیے وہ آج اس سے صاف صاف دل کی بات کرنے یہاں آئے تھے۔

چپڑاسی نے انہیں انتظار گاہ میں بٹھا دیا۔ کالج کی چھٹی ہوچکی تھی۔ اس لیے یہاں کافی سکون تھا۔ ائرکنڈیشن کی ٹھنڈک نے ان کے حواس بحال کیے تو وہ آنکھیں موند کر بیٹھ گئے۔

"ارے۔ آپ یہاں۔ میں تو سمجھی تھی کہ وہ۔ ہوں گے۔" وہ مومن میاں کو وہاں بیٹھا دیکھ کر چونک گئی۔

"ہاں۔ وہ۔ مجھے۔ تم سے ایک ضروری بات کرنی تھی۔" بڑا حوصلہ کرکے وہ یہاں تک تو آپہنچے تھے مگر ملیحہ کو سامنے دیکھ کر ہکلانے لگے۔

"جی خیریت۔ کہیے کیا کسی کا داخلہ کروانا ہے؟" وہ مومن میاں کے سامنے والے صوفے پر تکلف سے بیٹھی' خاصے روکھے انداز میں گویا ہوئی۔ بار بار اپنی نازک کلائی پر بندھی گولڈن چین والی گھڑی کو دیکھ رہی تھی۔ ایک وہ وقت تھا کہ جب وہ ان کو دیکھنے یا ان سے ملنے کے بہانے ڈھونڈا کرتی تھی اور آج ان کی موجودگی جیسے روح پر بھاری پڑ رہی تھی۔

"وہ۔ میں یہاں سے۔ گزر رہا تھا تو۔ سوچا تم سے مل لوں۔" ان کی سمجھ میں کچھ نہیں آیا تو گھبرا کر بولے۔ ملیحہ ڈیپ ریڈ اور فان کلر کے جدید انداز میں سلے ہوئے کرتے اور چوڑی دار پائجامے میں غضب ڈھا رہی تھی۔ آج اس نے تھوڑا بہت میک اپ بھی کیا ہوا تھا اور شاید بالوں کی کٹنگ بھی جدید انداز میں کروائی تھی۔ جس کی وجہ سے اس کی شخصیت کی کشش میں بے حد اضافہ ہوگیا تھا۔ وہ اسے یک ٹک دیکھے گئے۔

"کیا اس کے دل تک میرے جذبوں کی رسائی ہوگئی' جو یہ آج اتنا سجی سنوری ہے۔" دل خوش فہم نے امیدوں کو بڑھاوا دیا' تو وہ مسکرا دیے۔ "میرا کالج آپ کے راستے میں تو نہیں پڑتا' خیر وہ بات کیجیے جو کرنے آئے ہیں۔" وہ آج بھی ان کو اچھی طرح سمجھتی تھی۔

"ملیحہ اگر تمہیں برا نہ لگے تو مجھے ایک بات کہنی ہے۔" وہ گھبرا کر گویا ہوئے۔

اس نے سوالیہ نظروں سے انہیں دیکھا۔

"وہ۔ کیا۔ تم مجھ سے شادی کروگی؟" وہ بڑی مشکلوں سے نظریں جھکا کر دل کی بات زبان تک لے ہی آئے۔

"کھڑے ہوجائیے آپ۔ اتنی ہمت کہ بیوی کے ہوتے ہوئے مجھ سے ایسا بے ہودہ مذاق کریں۔ میں تو

آپ کو صرف بزدل سمجھتی تھی، مگر آپ اتنے بے حمیت ہوں گے، ایسا میں نے کبھی سوچا بھی نہ تھا۔" وہ غصے میں لال بھبھوکا ہوگئی۔

"ملی ایسے۔۔۔ نہ کہو، کبھی ہم نے ایک دوسرے سے پیار کیا تھا۔" وہ گھبرا کر درد بھری آواز میں گویا ہوئے۔

"پیار۔۔۔ وہ میری جوانی کی بڑی سنگین بھول تھی اور وہ تو اسی دن ختم ہوگیا تھا جب میری امی آپ کی وجہ سے چلنے پھرنے سے معذور ہو کر وہیل چیئر پر آگئیں۔" اس نے آنکھوں سے بہتے آنسوؤں کو ہتھیلی کی پشت سے پونچھا اور گھٹی گھٹی آواز میں بولی۔

"تم جانتی ہو اس رات کی بات؟" مومن میاں یک دم خوف زدہ ہوگئے۔ ان کے گمان میں بھی نہیں تھا کہ ملیحہ اس راز سے واقف ہوگی۔

خالہ نے تو فون پر اس سے وعدہ لیا تھا کہ ملی کو کبھی اس بات کا پتا نہ چلے۔ وہ تو اپنے ضمیر کو یہ کہہ کر سلا چکے تھے کہ اندھیری رات کے ساتھ ہی وہ بات ختم ہوگئی۔

"جی ہاں، میں سب جانتی تھی، مگر شاید اس وقت میں بھی آپ کے پیار میں اندھی ہوگئی تھی اور آپ سے امیدیں لگائے بیٹھی تھی۔ مگر آپ جیسا خود غرض انسان میں نے زندگی میں نہیں دیکھا۔ میری بھولی بھالی امی آپ کی منگنی کے لڈو کھا کر بھی آپ کی ذات سے ناامید نہیں ہوئیں۔ آپ کو بیٹا جو کہتی تھیں۔ مگر رابعہ خالہ کے سامنے اپنا اور بیٹی کا بھرم قائم رکھنا تھا۔ اسی لیے رات کے دو بجے آپ کے موبائل پر فون کر کے باہر سیڑھیوں پر ملنے کے لیے بلوایا، وہ سمجھ رہی تھیں کہ میں سو رہی ہوں اور میں چادر میں گھسی سب کچھ سن رہی تھی۔ میری آن بان والی ماں آپ کے سامنے ہاتھ جوڑ کے میری خوشیوں کی بھیک مانگنا چاہتی تھی۔ وہ یہ بات نہیں جانتی تھی کہ میرے دل میں پنپنے والے محبت کے پودے کی آبیاری آپ کے اپنے ہاتھوں ہوئی تھی۔ وہ تو صرف میرا حال دل آپ سے کہنے آئی تھیں۔ ان کو میری انا اتنی عزیز تھی۔ اسی لیے لوگوں اور مجھ سے چھپانے کے لیے انہوں نے رات میں بات کرنے کا رسک لیا۔ اتنے سالوں کے تعلقات میں ان کا آپ پر اتنا تو حق بنتا تھا نا مگر آپ نے کیا، کیا؟ آس کے جگنو ان کے ہاتھوں میں تھما کر انہیں بات کرنے کے لیے باہر بلوا لیا اور خود نہ آئے، میری ماں ایک گھنٹے باہر کھڑی رہی اور میں اندر چادر میں منہ چھپا کر تڑپ تڑپ کر روتی رہی۔ کیا ایسی قربانی کوئی ماں دے گی؟ جانے کیسے اس کا پاؤں پھسلا اور وہ سیڑھیوں سے نیچے لڑھک گئی۔ شور سے محلے والے جاگ اٹھے، مگر آپ باہر نہ آئے، امی کو اسپتال لے جایا گیا، وہ ایک ایک کے پوچھنے پہ یہ ہی صفائی دیتی رہیں کہ وہ کچرے کی بالٹی رکھنے باہر آئی تھیں کہ پیر پھسل گیا۔ اکثر نے انہیں گھور کر دیکھا کہ اتنی رات کو کچرا رکھنے والی یہ عورت پاگل تو نہیں، مگر۔۔۔" وہ سرخ چہرے کے ساتھ پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔

"پلیز مجھے۔۔۔ معاف کر دو ملی۔۔۔" مومن میاں کا "کاٹو تو بدن میں لہو نہیں" والا حال تھا۔

"امی مطمئن ہیں کہ مجھے آج تک کچھ نہیں پتا، مگر وہ کیا جانیں، جب وہ باہر کھڑی انتظار کر رہی تھیں، تو میں مسلسل آپ کا نمبر ملا رہی تھی کہ آپ باہر آکر بھلے انکار کر دیں، مگر ان کی آس تو توڑ دیں، تاکہ وہ واپس گھر آجائیں۔ مگر آپ ایسے سنگ دل کہ اپنا موبائل فون بند کر کے مزے سے سو گئے۔" اس کی آنکھوں میں تنفر تھا۔

"اس پوری رات سویا تو میں بھی نہیں تھا۔ خالہ سے ملنے آنا بھی چاہ رہا تھا۔ مگر پھر ڈر گیا کہ اگر خالہ نے میرا گریبان پکڑ کر پوچھ لیا کہ میں نے ان کی بیٹی سے دھوکا کیوں کیا؟ تو میرے پاس کیا جواب ہوگا؟ اسی ڈر سے موبائل بھی آف کر دیا تھا۔"

وہ سر جھکا کر بولے، بیوی کو احتساب کے کٹہرے تک لانے والے کا آج اپنا یوم حساب تھا۔ ملیحہ نے سائیڈ ٹیبل پر رکھے جگ میں سے گلاس میں پانی انڈیل کر پیا، مومن میاں نے اپنے خشک ہونٹوں کو زبان سے تر کیا۔ کمرے میں ایک ناگوار سی خاموشی چھائی۔

شاید دونوں کے پاس کہنے کے لیے اب کچھ نہیں بچا تھا۔ ملی کے موبائل نے زور، زور سے بج کر سکوت کو توڑا، وہ دونوں اپنی اپنی سوچوں کے دائرے سے باہر نکل آئے۔

"جی۔۔۔ آپ آگئے ہیں۔ اوکے پانچ منٹ میں آرہی ہوں۔" ملیحہ نے اپنی آواز پر قابو پا کر موبائل پر مختصر بات کی۔ مومن میاں کو ایک منٹ وہیں بیٹھنے کا کہہ کر وہ پرنسپل سے جانے کی اجازت لینے اندر کی طرف چل دی۔



وہ سر جھکائے ملیحہ کے پیچھے پیچھے کالج کے گیٹ سے باہر نکلے۔ ملی سر اٹھائے بلیک اکارڈ کی جانب بڑھ گئی۔ جو کالج کے گیٹ کے سامنے کھڑی تھی۔ وہ آج ان کے دل سے ساری خوش فہمیوں کا خاتمہ کرنا چاہتی تھی۔ اسے رونق کی راہ بھی صاف کرنی تھی جو بہرحال مومن کے دو بچوں کی ماں تھی۔

"ارسلان! ان سے ملیے، یہ ہیں مومن، رابعہ خالہ کے بیٹے، ہماری بلڈنگ میں ہی ان کا فلیٹ ہے۔" مومن میاں نے اپنا ہاتھ مصافحہ کے لیے ارسلان کی طرف بڑھایا۔ وہ لمحوں میں اس کی شان دار شخصیت سے مرعوب ہوگئے تھے۔

"آپ سے مل کر بہت خوشی ہوئی۔ ملی میرے خیال میں فی الحال ان سے معذرت کر لو کیونکہ ہمارے پاس ٹائم بہت کم ہے۔ امید ہے کہ اب ان شاء اللہ ان سے ہماری ملاقات تقریب والے دن ہوگی۔" ارسلان بہت جلدی میں لگ رہے تھے۔ انہوں نے سرسری سی نظر مومن پر ڈالی اور استحقاق سے ملیحہ کے برابر میں جا کھڑے ہوئے، مومن کے دل کا شیشہ چھناکے سے ٹوٹا۔

"میں سمجھا نہیں، کیسی تقریب؟" وہ اپنے شبہ کی تصدیق چاہتے تھے۔ اس لیے بے ساختہ پوچھ بیٹھے۔

"اصل میں۔۔۔ اگلے مہینے ہماری شادی ہو رہی ہے۔ آج تو ہم برائیڈل ڈریس اور جیولری کی شاپنگ کے لیے طارق روڈ جا رہے ہیں۔ کارڈ چھپ کے آجائیں تو امی، رابعہ خالہ کو دینے آئیں گی۔"

ملیحہ نے ارسلان کے بازو کو تھام کر مضبوط لہجے میں تفصیل سے بتایا۔ مومن میاں کا چہرہ فق ہوگیا۔

"اتنا اچانک۔۔۔ سب کچھ کیسے؟" وہ حیران پریشان تھے۔

"بس۔۔۔ صاحب میں تو کئی سالوں سے اپنی اس کامنی سی کزن کا دیوانہ تھا۔ تاہم دل کی بات کہتے ہوئے ڈرتا تھا۔ پھر میرے اپنے گھریلو مسائل شادی کی اجازت نہیں دیتے تھے۔ اب یہ بات تو آپ بھی مانیں گے ناکہ ہر کام کا ایک وقت مقرر ہے۔ یہ محترمہ تو ابھی بھی شادی کے لیے رضامند نہ تھیں۔ وہ ہی پرانی شرط کہ پہلے چچی جان پیروں پر کھڑی ہو جائیں، میں نے بہت سمجھایا کہ تم نے ان کی معذوری کو اپنے اوپر ایسے سوار کر لیا ہے جیسے اس کی ذمہ دار تم ہی ہو، خیر کئی مہینوں سے میری کوششیں جاری تھیں۔ ڈاکٹر ڈیوڈ نے آخر ان کے علاج کا عندیہ دے دیا۔ وہ میرا بہت اچھا دوست بھی ہے۔ اس نے چچی جان کی رپورٹ دیکھ کر مجھے حوصلہ دیا کہ ان کا کیس قابل علاج ہے اور چھوٹے سے آپریشن اور چند مہینوں کی فزیو تھراپی کے بعد وہ اسٹک پکڑ کر چلنے کے قابل ہو جائیں گی، اسی لیے اگلے مہینے نکاح کے فوراً بعد ہم تینوں لندن روانہ ہو جائیں گے۔ جہاں میری مما اپنی پیاری بہو کا شدت سے انتظار کر رہی ہیں۔ ہمارا ولیمہ بھی وہیں ہوگا۔" ارسلان نے ساری تفصیلات بتانے کے بعد سرشاری سے آنکھیں موند لیں۔ ملیحہ نے جتاتی نگاہوں سے مومن میاں کو دیکھا جو بڑی مشکل سے اپنے قدموں پر کھڑے تھے۔

ارسلان نے مومن میاں سے الوداعی مصافحہ کیا اور شادی میں شرکت کی یاد دہانی کرا کے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔ ملیحہ بلیک گاگلز میں اپنی گلابی آنکھیں چھپائے فرنٹ سیٹ پر جا بیٹھی۔

"مومن میاں! آج ایک اور بھرم ٹوٹ گیا، دل نادان تو یہ ہی سمجھ رہا تھا کہ ملیحہ ابھی تک میری محبت کو

دل سے لگائے بیٹھی ہے۔ جب ہی تو اس نے شادی نہیں کی۔ مگر وہ تو میری جفاؤں کا کفارہ ادا کر رہی تھی۔"
گاڑی کی سیٹ پر گرتے ہوئے انہوں نے سر تھام کر خود کلامی کی۔ گاڑی اسٹارٹ کرتے ہوئے اپنے دل کو جھڑکا، جس کی آہ و زاری جاری تھی۔ ڈرائیونگ کرتے ہوئے اب ان پر ایک ان چاہی تکان سوار ہو رہی تھی۔ مگر سفر تو جاری رکھنا تھا، چاہے وہ گاڑی کا ہو یا زندگی کا۔

☆ ☆ ☆

"اماں، مہرین کی امی بہت بیمار رہنے لگی ہیں۔ اس لیے ہم لوگ چند دنوں کے لیے وہاں شفٹ ہو رہے ہیں۔" حامد ایک بڑا سا سوٹ کیس تھامے ماں کے کمرے میں داخل ہوئے۔ پیچھے نیلے رنگ کے لان کے سوٹ میں تیار مہرین اور ان کے دونوں بچے چلے آ رہے تھے۔

"کیا۔۔۔ مطلب ہے۔۔۔ دماغ تو ٹھیک ہے تمہارا، سسرال میں جا کر پڑو گے، تمہیں شرم نہیں آئے گی؟" وہ پاندان پھینک پھانک تخت سے اٹھ کھڑی ہوئیں۔

"امی! اس میں شرمندگی کی کیا بات ہے؟ میری امی بیمار ہیں، ان کو میری ضرورت ہے۔ اس لیے ہم نے سوچا کہ ہم وہاں جا کر رہیں۔" مہرین نے مسکرا کر کہا۔ ان سب کی آوازیں سن کر روشنی اور رونق جو کمرے میں مزے سے لیٹی تھیں اٹھ کر باہر چلی آئیں۔

"یہ دیکھو ہمارے بھائی کو، کیسے بیوی کی سنتا ہے؟ سسرال جاتے ہوئے اسے شرم نہیں آئی۔" روشنی عادت کے مطابق تنک کے بولی۔ "پلیز تم تو خاموش ہی رہو، ارے کون اپنی بیوی کی نہیں سنتا، اگر انور بھائی تمہاری نہیں سنتے تو آج تم اپنی مرضی چلا پاتیں۔" مہرین نے چبا چبا کر کہا۔

"امی پلیز۔۔۔ آپ کو ویسے بھی بہوؤں کی کیا ضرورت۔۔۔ آپ کے کام کاج کے لیے آپ کی بیٹیاں آگئی ہیں، تو پھر اچھا ہے بھابھی کو جانے دیں۔" نادیہ جو ان کے دلوں کا ناسور بنی ہوئی تھی، فوراً جٹھانی کی مدد کو آئی۔

"نہیں۔۔۔ نہیں میں اپنے بچوں کو کہیں جانے نہیں دوں گی، ارے یہ چھوٹا جب تک میرے پلنگ پر نہیں سوتا مجھے نیند نہیں آتی۔" نور جہاں نے حامد کے چھوٹے بیٹے کو گود میں اٹھا کر اس کا منہ چوم لیا۔

"دیکھیے امی۔۔۔ اگر بیٹیاں گھر میں رکھنے کی چیز ہوتیں تو راجہ، مہاراجہ بھی اپنی بیٹیوں کو نہ بیاہتے، مگر یہاں جب دنیا سے ہٹ کر کام کیے جائیں گے تو پھر گھر میں مسئلے مسائل تو جنم لیں گے۔ اس کے لیے صرف میری بیوی کو ذمہ دار ٹھہرانا کہاں کا انصاف ہے؟" شاہد نے ماں کا کندھا دبانا شروع کر دیا۔

"یہ دیکھو۔۔۔ ایک اور آیا بیوی کا حمایتی، ارے ان عورتوں کی لگائی بجھائی نے تو آج یہ دن دکھائے ہیں کہ ہمارے بھائی منہ کو چلے آ رہے ہیں۔" رونق نے ہاتھ نچا کر کہا۔

"کیوں بھئی کیا ہم لوگ انسان نہیں، جب ہمارا دل دکھتا ہے تو ہماری زبانیں بھی چلتی ہیں۔ ہم کوئی بات کسی سے بول دیں تو برائی بھلائی کرنے والی مشہور، اگر وہ ہی کام آپ لوگ کریں، تو ایک دوسرے سے دل کی بات شیئر کرنا کہا جاتا ہے۔" نادیہ نے سب کی طبیعت صاف کر دی۔

"ٹھیک ہے بیٹا، مگر گھر کے مسئلے آپس میں بیٹھ کر ہی حل کرنے چاہئیں۔" نور جہاں کا دم ختم ہونے لگا۔

"امی۔۔۔ ہم لوگ بھی دل کے برے نہیں ہیں، مگر جب تک دلوں کو صاف نہ کیا جائے تو کسی بھی بات کا کوئی فائدہ نہیں، ویسے تو ایک دوسرے سے محبت کے ترانے گائے جاتے ہیں اور ادھر پیٹھ مڑی نہیں، ایک دوسرے کی برائیاں شروع بھلا کوئی کب تک برداشت کرے گا۔" مہرین اور نادیہ بھی ساس کے پاس آ بیٹھیں۔

"میری بیٹیوں نے میرے لیے بڑی قربانیاں دی ہیں، مجھ پر ان کا بڑا احسان ہے۔" نور جہاں سے بیٹیوں کا اترا چہرہ نہ دیکھا گیا۔ فوراً ہی سو دفعہ کی دہرائی ہوئی بات ایک بار پھر دہرائی۔

"انہوں نے جو کچھ کیا، اپنی ماں کے لیے کیا نا؟ یہ اچھی بات ہے، اللہ ان کو اس کی جزا دے گا، ہم ان کی قربانیوں کو اور سراہتے جب وہ یہ سب اپنی ساس کے لیے کرتیں، جیسا کہ وہ ہم سے امید رکھتی ہیں۔" دونوں بھابھیاں یک زبان ہو کر بولیں۔

"اچھا اماں! ہم لوگ شام تک گھر جا رہے ہیں۔" وہ دونوں اداسی سے بولیں تو ماں نے بھی اثبات میں سر ہلا دیا۔ کچھ بھی تھا ان کی نسل اب بیٹوں سے ہی آگے چلنی تھی نا کہ بیٹیوں سے۔ آج بڑے نے جانے کا فیصلہ کیا تھا۔ کل چھوٹا بھی اس کی دیکھا دیکھی گھر چھوڑ کر چلا جاتا تو ان کا کیا ہوتا۔

"دیکھو میری پیاری بہنو! آؤ، جاؤ، رہو، کھاؤ پیو، تمہیں کوئی کچھ نہیں کہے گا، مگر یہ جو ایک بھابھی کو چڑھانا تو ایک کو اتارنا، وہ کیا پہنتی ہے؟ وہ کیا کھاتی ہے؟ کتنا گھومتی ہے؟ پیسے کہاں سے آتے ہیں؟ یہ سب تمہارے مسئلے نہیں، ان سب باتوں سے سوائے دل برا ہونے کے اور کچھ نہیں ہو گا۔ تو پلیز اس گھر کے ماحول کو ٹھیک رکھنے میں واقعی ہماری بہنیں بن کر اپنا مثبت کردار ادا کرو، کچھ ایسا ہی ہم نے اپنی اپنی بیویوں کو بھی سمجھایا ہے۔" حامد نے دونوں بہنوں کے سروں پر ہاتھ رکھ کر کہا تو وہ ان سے لپٹ کر رو دیں۔

"ارے اس موئے کالے سوٹ کیس کو تو لے جا کر اندر رکھو، اسے دیکھ دیکھ کر میرا تو بی پی شوٹ کر رہا ہے۔" نور جہاں نے کینہ توز نظروں سے بہو کے پہلو میں رکھے سوٹ کیس کو گھورا۔

"ارے۔۔۔ یہ۔۔۔ نادیہ۔۔۔ مہرین پلیز کھولو نا اسے۔۔۔ اس میں میری دونوں بہنوں، بہنوئیوں اور ان کے بچوں کے لیے گرمیوں کے کپڑے اور دوسری سوغات وغیرہ ہیں۔ یہ تم دونوں کے ساتھ جائیں گے۔" حامد نے مسکرا کر کہا تو نور جہاں کھل اٹھیں۔

"چلو بھئی نادیہ! ذرا مزیدار سی بریانی اور وائٹ کڑھائی تو پکاؤ، میری تھوڑی دیر قبل مومن اور انور میاں سے بات ہوئی ہے۔ وہ اپنی اپنی فیملی کے بغیر اداس ہیں تو شام تک ان سب کو لینے آ رہے ہیں۔" شاہد نے مسکرا کر انکشاف کیا۔

"تم لوگ چلو، ہم بھی کچن میں تم لوگوں کی مدد کے لیے آ رہے ہیں۔ اتنی گرمی میں اتنے سارے لوگوں کا کھانا پکانا آسان تو نہیں، سب مل کر کام کریں گے تو گھنٹوں کا کام منٹوں میں ہو جائے گا۔" رونق اور روشنی کے دلوں سے بھی کدورتیں صاف ہو گئی تھیں، وہ مسکراتی ہوئی بھابھیوں کے پیچھے چل پڑیں، تو انہوں نے بھی نندوں کو گلے لگا لیا۔ ☆



## سُنو سانول،

سُنو سانول!

ابھی پہلی محبت کے بہت سے قرض باقی ہیں

ابھی پہلی مسافت کی تھکن سے چُور ہیں پاؤں

ابھی پہلی رفاقت کا ہر اک گھاؤ سلامت ہے

ابھی مقتول خوابوں کو بھی دفنایا نہیں ہم نے

ابھی آنکھیں ہیں عدت میں

ابھی یہ سوگ کے دن ہیں

ابھی اس غم کی کیفیت سے باہر کس طرح آئیں

ابھی یہ زخم بھرنے دو

ابھی کچھ دن گزرنے دو

یہ غم کے نیلگوں دریا اُتر جائیں تو سوچیں گے

ابھی یہ زخم تازہ ہیں، یہ بھر جائیں تو سوچیں گے

میثم علی آغا

وہ محبت نہیں، نہ یاری ہے
جس کی بنیاد کاروباری ہے

ہو بپا حشر اپنی آنکھ کھُلے
خوابِ دُنیا تو ہم پہ بھاری ہے

نہ محبت پہ ناصح ٹوک ہمیں
کیا یہ مضمون اختیاری ہے؟

ایسی نازک مزاجی کیا کیجیے
ان کے لفظوں کی ضربِ کاری ہے

کم سخن ہوں اگر بُرائی کیا
وحشتِ دل کی پردہ داری ہے

تم سے ساحر بھرے کہاں یہ دل
حاصلِ وصل بے قراری ہے

فرقان اللہ ساحر



مسکراتی ہوئی اس کی تصویر کے زاویے تھے بہت
رنگ پھیکے پڑے تو، تحیّر لیے آئنے تھے بہت

عشق بے تاب کا اک سفر تھا کہ جس میں نہ ٹھہرے قدم
عقل کی بات کو ہم اگر مانتے سانحے تھے بہت

اک گماں تھا کہ ہم چل رہے ہیں مگر ساتھ رستہ چلا
اپنے قدموں کو دیکھا تو پلٹے ہوئے دائرے تھے بہت

دُھوپ کے اس سفر میں بس اک خوفِ تشنہ لبی ہی تو ہے
خستہ دیوار کے سائے سے اُٹھ گئے وسوسے تھے بہت

درمیاں شب میں اک تھرتھراتی ہوئی لو نے سرگوشی کی
ان ستارہ شناسوں کے ہاتھوں میں تو زائچے تھے بہت

اب جو رُوداد پوچھو ہو کیسے سفر ہم نے طے کر لیا
بچ کے آئے ہیں کیسے نہ پوچھو میاں، حادثے تھے بہت

تھے دلوں میں تو جذبے وہی موجزن سر اٹھائے رہے
عشق کے دو جزیروں کے بھی درمیاں فاصلے تھے بہت

نعیم صدیقی



چھُپائے دل میں غموں کا جہاں بیٹھے ہیں
تمہاری بزم میں ہم بے زباں بیٹھے ہیں

یہ اور بات کہ منزل پہ ہم پہنچ نہ سکے
مگر یہ کم ہے کہ راہوں کو چھان بیٹھے ہیں

فُغاں ہے، درد ہے، سوز و فراق و داغِ الم
ابھی تو گھر میں بہت مہرباں بیٹھے ہیں

اب اور گردشِ تقدیر کیا ستائے گی
لُٹا کے عشق میں نام و نشاں بیٹھے ہیں

وہ ایک لفظِ محبت ہی دل کا دشمن ہے
جسے شریعتِ احساس مان بیٹھے ہیں

ساغر صدیقی

شگفتہ نگاہ



## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

حضرت صخر بن وداعہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔
"اے اللہ! میری امت کے لیے صبح کا وقت بابرکت بنادے۔"
انہوں نے کہا: "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب کوئی فوجی دستہ یا لشکر روانہ فرماتے تو صبح کے وقت روانہ فرماتے تھے۔"
حضرت عمارہ بن حدیدؓ نے کہا: "حضرت صخرؓ تاجر تھے۔ وہ اپنا تجارتی قافلہ صبح کے وقت روانہ فرماتے تھے۔ چنانچہ وہ خوشحال ہوگئے۔ اور ان کا مال زیادہ ہوگیا۔"
فوائد و مسائل:
1۔ صبح کا وقت بابرکت ہے، لہٰذا اسے مفید کاموں میں صرف کرنا چاہیے۔ غفلت اور نیند میں ضائع نہیں کرنا چاہیے۔
2۔ صبح جلدی دکان کھولنا تاجر کے لیے باعث برکت ہے۔

## زلزلہ اور انصاف،

سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت راشدہ کا زمانہ تھا۔ زمین نے ہلکی سی جھرجھری لی۔ مدینہ کے در و بام کانپ اٹھے۔ فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے فی الفور اپنا کوڑا اٹھایا اور ایک رسید کیا زمین پر۔
"کیوں، کیا عمر تیری پشت پر انصاف نہیں کر رہا ہے؟"
یہ سننا تھا کہ زمین کی لرزش فوراً تھم گئی۔ کہا جاتا ہے کہ اس کے بعد سے مدینہ منورہ میں آج تک زلزلہ نہیں آیا۔

## ضبط نفس،

سقراط کو اس کے چند شاگرد اس وقت کے مشہور قیافہ شناس کے پاس لے گئے۔ اس نے سقراط کو دیکھ کر کہا۔
"یہ شخص نفس پرست، مغلوب الغضب اور نہایت عیش پسند ہے۔"
شاگردوں نے قیافہ شناس سے کہا: "آج ہمیں تمہارے کمال قیافہ شناسی پر شبہ ہوگیا ہے۔ اور گزشتہ کی نسبت بھی یہ یقین ہوگیا ہے کہ تم اٹکل پچو بیان کرتے ہو جو اتفاقاً صحیح نکل آتا ہے۔"
سقراط نے کہا: "اس شخص کے کمال میں کوئی شبہ نہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اس کے بیان کردہ عیب مجھ میں بدرجہ اتم موجود تھے۔ لیکن میں نے اپنے ضبط نفس اور حکمت و دانائی سے ان تمام عیوب پر غلبہ حاصل کرلیا ہے۔"

## جینے کا بہانہ،

ہر انسان کے اندر ایک "تلاش"، ایک جستجو، ایک خواہش ہوتی ہے۔ جس کی جستجو ہوتی ہے، وہ مل جائے تو تلاش ختم ہو جاتی ہے مگر تلاش ختم ہو جائے تو زندگی بھی ختم ہو جاتی ہے۔ یہ تلاش دراصل ایک تصور ہے۔ یہ آپ کے ذہن میں ہوتی ہے۔ ہر انسان کی اپنی اپنی تلاش ہوتی ہے۔ یہ جینے کا ایک بہانہ ہے۔
(مستنصر حسین تارڑ)

نمرہ، اقرا۔ کراچی



## دلچسپ جواب،

ایک انٹرویو کے دوران مستنصر حسین تارڑ سے سوال کیا گیا۔
"شاہد آفریدی، کترینہ کیف یا انجلینا جولی میں سے کس کے ساتھ ڈنر پر جانا پسند کریں گے؟"
انہوں نے کہا: "کیا ایسا نہیں ہوسکتا کہ کترینہ اور انجلینا دونوں ہی کے ساتھ جاسکوں؟"
"تو پھر آپ کی بیگم بھی ساتھ ہوں گی؟" صحافی نے کہا تو تارڑ صاحب بے ساختہ بولے۔
"یہ آپ سے کس نے کہا۔ بھئی انسان فائیو اسٹار ہوٹل میں کھانا کھانے جاتا ہے تو اپنی دال روٹی ساتھ لے کر تو نہیں جاتا۔"

بینش مدثر۔ فیصل آباد

## مضحکہ خیز،

انتہا پسند ہندو جماعت وی ایچ پی کے رہنما چندر موہن شرما نے بھارت کے معروف اخبار دی ہندو کو انٹرویو دیتے ہوئے کہا کہ بھارت کے مسلمانوں نے اپنی آبادی بڑھانے کے لیے ایک نیا طریقہ ایجاد کر لیا ہے اور یہ "جہاد"، "پیار سے پھنسانے کا کھیل ہے۔ اس جہاد کے تحت خوش شکل نوجوانوں کو مدارس میں لڑکیاں پھنسانے کی خصوصی تربیت دی جاتی ہے اور پچانوے فیصد لڑکیاں مسلمان لڑکوں کے ساتھ بھاگتی ہیں اور ان ہی کے ساتھ شادی کرتی ہیں۔
انتہا پسند رہنما اس نکتے پر غور کرنے کو تیار نہیں کہ مسلم معاشرے میں عورت کا مقام ہندو معاشرے سے کہیں زیادہ بلند ہے اور مسلمان اپنی عورتوں کی زیادہ عزت کرتے ہیں اور ان سے زیادہ محبت کرتے ہیں اور ان کا زیادہ خیال رکھتے ہیں۔

## مطالعہ،

مطالعے کی عادت ڈالنا ایک طرح سے تمام دنیاوی غم و فکر سے نجات کے لیے اپنے لیے ایک پناہ گاہ تعمیر کرنا ہے۔
(سمرسٹ ماہم)

## لمحہ فکریہ،

کیا یہ شرم ناک بات نہیں کہ انسانوں پر خطیب حکومت کریں جو لمبی تقریروں سے اس طرح سے گونجتے رہتے ہیں جس طرح سے پیتل کے برتن جو ضرب لگنے کے بعد اس وقت تک گونجتے رہتے ہیں جب تک کوئی ان پر ہاتھ نہیں رکھ دیتا۔
(افلاطون)

## جمہوریت،

نہ تو موجودہ حالات سے اور نہ ہی تاریخ سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اکثریت حکومت کرتی ہے یا اکثریت نے کبھی حکومت کی ہے۔
(جیفرسن ڈیوس)

## سنیاسی بابا،

ایک ادھیڑ عمر صاحب ایک کلینک کے ریسپشن پر پہنچے اور بولے۔
"میں آپ کے سو سالہ سنیاسی بابا سے ملنا چاہتا ہوں جو اسی سال تک پہاڑوں پر چلہ کاٹ کر آئے ہیں۔"
"آپ کس سلسلے میں بابا جی سے ملنا چاہتے ہیں؟" ریسپشنسٹ نے کاغذ قلم سنبھالتے ہوئے پیشہ ورانہ روانی سے پوچھا۔
"میں اس کا باپ ہوں۔ گاؤں سے آیا ہوں۔ مسئلہ صرف یہ ہے کہ اس نے پچھلے چار مہینے سے خرچے کے لیے گھر پیسے نہیں بھیجے۔" ادھیڑ عمر آدمی نے کہا۔

ندا، فضہ۔ کراچی

## کاروباری گر،

دو چھوٹی بچیاں ایک بدصورت سیٹھ کے پاس چاکلیٹ بیچنے گئیں۔ اور عام سیلز گرل کی طرح لمبی چوڑی باتیں بنانے کے بجائے انہوں نے سیٹھ سے درخواست کی کہ وہ ان سے چاکلیٹ کا ڈبہ خریدے۔
"مگر کیوں؟" سیٹھ نے پوچھا۔

"کیونکہ آپ بہت خوبصورت ہیں اور اس چاکلیٹ کے استعمال سے آپ مزید خوبرو بن سکتے ہیں۔" ایک بچی نے جواب دیا۔

بدصورت سیٹھ نے فوراً چھ ڈبے خرید لیے۔

"کاروبار میں فضول باتیں کام نہیں آتیں۔" وہ قیمت دے کر بولا۔ "حقیقت، سچائی اور دیانت داری سے کام لیا جائے تو تمہاری طرح کوئی بھی اپنی چیز بیچنے میں ناکام نہ ہو۔"

## زندگی،

☆ زندگی ایک ایسا نغمہ ہے جس کی فرمائش کی جائے تو دوبارہ نہیں چلتا۔

☆ زندگی کا ہم پر کتنا احسان ہے کہ صرف ایک بار ہی روٹھتی ہے۔

☆ زندگی کی مشکلات گھاس کی مانند ہوتی ہیں۔ ان پر توجہ نہ دی جائے تو یہ بڑھ جاتی ہیں۔

☆ زندگی اتنی تلخ تو نہیں کہ اس کے آگے بھاگا جائے اور اتنی شیریں بھی نہیں کہ اس کے پیچھے بھاگا جائے۔

☆ زندگی کے اخبار میں سب سے اچھا صفحہ بچوں کا ہوتا ہے۔

☆ زندگی میں سوال زیادہ اور جواب کم ہوتے ہیں۔

☆ زندگی ایک بینک کی مانند ہوتی ہے، جو کچھ اس میں جمع کرو گے وہی کچھ نکلوا سکو گے۔

(خلیل جبران)

نوال افضل گھمن۔ گجرات

## حضرت علیؓ نے فرمایا،

عقل جیسی کوئی دولت نہیں۔ اور جہالت جیسی کوئی غربت نہیں۔ ادب و آداب جیسی کوئی میراث نہیں اور مشورے جیسا کوئی مددگار نہیں۔

صائمہ سندھو۔ گوجرہ

## ڈراپ سین،

سی آئی اے کی پوسٹ کے لیے انٹرویو ہو رہے تھے۔ مقررہ وقت پر صرف تین ہی نوجوان آئے۔ پہلے کو اندر بلایا گیا۔ انٹرویو لینے والے چیئرمین نے اسے ایک رُخی تصویر دی اور پوچھا۔

"اس تصویر میں کیا انوکھی بات ہے؟"

لڑکے نے بہت غور کے بعد جواب دیا۔ "جن حضرت کی یہ تصویر ہے، وہ صرف ایک کان رکھتے ہیں۔"

اس پر چیئرمین حیران ہوا اور کہا۔

"محترم! یہ سائیڈ پوز ہے۔ ظاہر ہے ایک کان ہی نظر آئے گا۔ بہرحال آپ جاسکتے ہیں۔"

دوسرے نوجوان نے بھی یہی جواب دیا۔ "اس شخص کا ایک ہی کان ہے۔"

چیئرمین آگ بگولا ہو گیا اور اس قدر معمولی ذہانت رکھنے پر اسے بھی جانے کو کہہ دیا۔ تیسرے نوجوان سے بھی یہی سوال کیا گیا۔ اس نے تصویر کا بغور جائزہ لیا اور بہت دیر سوچنے کے بعد کہا۔

"وہ حضرت جن کی یہ تصویر ہے، انہوں نے کانٹیکٹ لینس لگائے ہوئے ہیں۔"

یہ سنتے ہی چیئرمین اپنی کرسی سے اچھل پڑا اور اس نے کہا۔

"آپ کا جواب درست ہے مگر آپ یہ بتائیں کہ آپ نے یہ کیسے جانا؟"

اس نے کہا۔ "ان حضرت کی عمر چالیس سال سے اوپر لگتی ہے۔ اس عمر میں عموماً نظر کمزور ہو جاتی ہے انہوں نے عینک کے بجائے کانٹیکٹ لینس لگوائے کیونکہ عینک لگوانے کے لیے دو کان چاہئیں جو ان کے پاس نہیں ہیں۔ ارے بھئی ان کا ایک ہی کان ہے نا۔"

عائشہ۔ گوجرہ







# میری بیاض سے

خالدہ جیلانی

نوال افضل گھمن ——— گجرات

رات بھی، نیند بھی، کہانی بھی
ہائے کیا چیز ہے جوانی بھی
ایک پیغام زندگانی بھی
عاشقی مرگِ ناگہانی بھی

ثمینہ کوثر عطاری ——— ڈوگہ گجرات

یہ جو عاشقی کا ہے سلسلہ، ہے اصل میں ہی کوئی معجزہ
کہ جو لفظ میرے گماں میں تھے، وہ تری زباں پہ آ گئے
مری عمر سے جو نہ سمٹ سکے، مرے دل میں اتنے سوال تھے
ترے پاس جتنے جواب تھے، تری اک نگاہ میں آ گئے

نواب زادی مولنگی ——— تحصیل مورو

کیا ڈھونڈتے ہیں، کیا کھو بیٹھے کس عجلت میں ہیں لوگ یہاں
سرِ راہ کچھ ایسے ملتے ہیں جیسے کوئی رسم نبھانی ہو
کچھ یادیں اور کتابیں ہوں، مرا عشق ہو اور یارانے ہوں
اسی آب و ہوا میں رہنا ہو اور ساری عمر بتانی ہو

انیقہ انا ——— چکوال

ماہ و جلال دام و درم اور کتنی دیر
رنگِ رواں یہ نقش اور کتنی دیر
شام آ رہی ہے، ڈوبتا سورج بتائے گا
تم اور کتنی دیر ہو، ہم اور کتنی دیر

سمیرا خان ——— ملکانی شریف

تمام عمر کی آوارگی پہ بھاری ہے
وہ ایک شب جو تری یاد میں گزاری ہے
مجھے یہ زعم کہ میں حسن کا مصور ہوں
انہیں یہ ناز کہ تصویر تو ہماری ہے

صدف عمران ——— کراچی

کچھ لوگ یوں ہی شہر میں ہم سے بھی خفا ہیں
ہر ایک سے اپنی بھی طبیعت نہیں ملتی

عرفانہ شیخ ——— پرانا سکھر

مجھے معلوم ہے وعدہ نبھانا سخت مشکل ہے
مری کم ہمتی انکار بھی کرنے نہیں دیتی

فوزیہ سلیم ——— چیچہ وطنی

کچھ دلوں کی یہ ملاقاتیں بہت اچھی لگیں
اس سے جو کچھ ہو سکیں، باتیں بہت اچھی لگیں
بعد مدت کے دعوت پر جو اس کے گھر گیا
پھر اسی گھر میں مداراتیں بہت اچھی لگیں

ثمرہ احمد بٹ ——— پتوکی

مقامِ عاشقی دنیا نے سمجھا ہی نہیں ورنہ
جہاں تک تیرا غم ہوتا، وہیں تک زندگی ہوتی

کوثر بانو ——— کراچی

سب ہی کو بھولے ہوئے کام یاد آنے لگے
ہمارے ساتھ کوئی دو قدم چلا بھی نہیں
سنے گا کون کہ سب اپنے آپ میں گم ہیں
سنائیں کیا کہ سنانے کو کچھ رہا بھی نہیں

شفق شان شاہ ——— گوجرہ

اس کے ہاتھوں کی گرفت ڈھیلی پڑی تو محسوس ہوا
یہی وہ جگہ ہے جہاں رستہ بدلنا ہے

فاطمہ ——— نامعلوم شہر

کرتے ہیں ایسے عزیزوں کی خامیوں کا تذکرہ
اپنے عمل میں لوگ فرشتہ ہوں جیسے

# خواتین کی ڈائری

امت الصبور

## سارہ چودھری کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر خورشید رضوی کی یہ غزل آپ سب قارئین بہنوں کی نذر۔

یہ جو ننگ تھے، یہ جو نام تھے، مجھے کھا گئے
یہ خیالِ پختہ جو خام تھے، مجھے کھا گئے

کبھی اپنی آنکھ سے زندگی پہ نظر نہ کی
وہی زاویے کہ جو عام تھے مجھے کھا گئے

وہ جو مجھ میں ایک اکائی تھی وہ نہ جڑ سکی
یہی ریزہ ریزہ جو کام تھے، مجھے کھا گئے

وہ نگیں جو خاتمِ زندگی سے پھسل گئے
تو وہی جو میرے غلام تھے مجھے کھا گئے

جو کھلی کھلی تھیں عداوتیں مجھے راس تھیں
یہ جو زہرِ خندِ سلام تھے مجھے کھا گئے

## حرا قریشی کی ڈائری سے

امجد اسلام امجد کی نظم "اتنے خواب کہاں رکھوں گا" سے آپ سب بہنوں کے لیے۔

گماں آباد ہستی میں وہی اک دھوپ پھیلی ہے
بہم دیگر الجھتے، پھیلتے، بکھرے سوالوں کی
نہ پہلے تھا۔ نہ اب اس کی
کوئی آہٹ
کسی بھی سمت سے آواز دیتی ہے

فیض احمد فیض کی شاعری کی تعریف کرنا تو سورج کو چراغ دکھانے والی بات ہے۔ ان کے چند اشعار قارئین کی نذر۔

سہل یوں راہ زندگی کی ہے
ہر قدم پہ ہم نے عاشقی کی ہے

ہم نے سجا دل میں لیے گلشن
جب بہاروں نے بے رخی کی ہے

زہر سے دھو لیے ہیں ہونٹ اپنے
لطفِ ساقی نے جب کمی کی ہے

## آسیہ قادر کی ڈائری سے

میری فیورٹ شاعرہ پروین شاکر کے الفاظ تو خود بخود اپنا آپ منوا لیتے ہیں۔

یہ بارش خوبصورت ہے
اک عرصے بعد
میری روح میں
سیراب ہونے کی تمنا جاگ اٹھی ہے
مگر بادل کے رستے میں
بہت سے پیڑ آتے ہیں
میں پل بھر کے لیے شاداب ہوں
اور اپنی باقی عمر
پھر صحرا میں کاٹوں
میں اپنی پیاس پر راضی رہوں گی
مرے آنسو میرے دل کی کفالت
کے لیے کافی رہیں گے



# خبریں وغیرہ

تبصرہ نشاط



## نیک تمنائیں

شوبز کی دنیا کو اگر بھیڑ چال کی دنیا کہا جائے تو یہ ایسا کچھ غلط بھی نہ ہوگا کہ یہاں اگر ایک شخص کوئی کام کردے تو پھر ہر دوسرا شخص وہی کام کرتا نظر آتا ہے۔
شوبز کی دنیا میں آج کل شادی کرنے کا فیشن ہے۔ خاص طور پر اداکاراؤں میں یہ "فیشن" کچھ زیادہ ہی مقبول ہو رہا ہے۔
معروف اداکارہ صنم بلوچ بھی گزشتہ دنوں رشتۂ ازدواج میں بندھ گئیں۔ صنم کے شوہر عبداللہ فرحت شوبز سے وابستہ ہیں اور خاصے باصلاحیت ہیں۔ (باصلاحیت ہیں، جب ہی تو صنم کو لے اڑے۔)
عبداللہ اینکر پرسن اور اداکار ہونے کے ساتھ ساتھ پروڈیوسر اور ہدایت کار بھی ہیں۔
دونوں نے نکاح ہونے تک اپنی شادی کی خبر سب سے چھپائے رکھی۔ تاہم نکاح ہوتے ہی ان کی شادی کی خبر ایک نجی چینل کے ذریعے منظر عام پر آگئی۔ جہاں یہ دونوں کام کرتے ہیں۔ (بات تو ہمیشہ گھر ہی سے پھیلتی ہے ناں۔) صنم اور عبداللہ کی شادی خاصی دھوم دھام سے ہوئی ہے۔ نکاح کے بعد صنم نے شادی کی تمام تقریبات یعنی مایوں، مہندی، رخصتی، ولیمہ اور شادی کی تمام رسمیں نہایت دھوم دھام سے کیں اور خوب ہلا گلا کیا۔ (کیوں نہ کرتیں۔ آخر مارننگ شو کی میزبان ہیں بھئی۔ جو اب مارننگ شوز کے بجائے "ویڈنگ شوز" ہو گئے ہیں۔)
زندگی کے اس خوش گوار موڑ پر ہم سب کی نیک تمنائیں صنم اور عبداللہ کے ساتھ ہیں۔





## دل کی بیماری

پرانے زمانے کا ایک قصہ ہے کہ کسی دیہاتی نے ایک چھوٹا سا پرندہ دیکھا۔ جو اپنی بولی میں کچھ کہے جا رہا تھا۔ دیہاتی کی سمجھ میں نہ آیا کہ پرندہ کیا کہہ رہا ہے۔ اس نے قریب موجود ایک پہلوان سے پوچھا تو پہلوان نے کہا کہ یہ کہہ رہا ہے۔ "کھا تیل، گھی، کر کسرت۔"
دیہاتی کو پہلوان کی بات عجیب سی لگی تو اس نے ایک مولوی صاحب سے یہی بات پوچھی۔ مولوی صاحب نے کہا کہ "یہ پرندہ کہہ رہا ہے سبحان تیری قدرت"
گویا ہر انسان کی گفتگو اس کے کام، ارد گرد کے ماحول اور اس کی تربیت سے مطابقت رکھتی ہے۔
شاید اسی لیے ڈاکٹروں کو ایک اچھا بھلا صحت مند شخص بھی بیمار ہی نظر آتا ہے۔ ڈاکٹر چاہیں بھی تو اپنی اس عادت سے پیچھا نہیں چھڑا سکتے۔ کیونکہ ڈاکٹر بننے کے لیے انہوں نے پڑھائی میں اتنی محنت، اتنی جان ماری اور پتا اتنا پانی کیا ہوتا ہے کہ پھر ڈاکٹری ان کے مزاج میں رچ بس سی جاتی ہے۔
29 ستمبر کو "دل کی بیماریوں" کا عالمی دن منایا جاتا ہے۔ اپنی شائستہ واحدی ایک مارننگ شو کی معروف اینکر پرسن ہونے کے ساتھ ساتھ ایک "ڈاکٹر" بھی ہیں۔ چنانچہ ان کی "رگ ڈاکٹری" پھڑک اٹھی۔ لہٰذا انہوں نے خاص طور پر اس حوالے سے پیر کو پروگرام کیا۔ پروگرام کی ابتدا میں شائستہ نے بتایا کہ وہ آج کا پروگرام دل کی بیماریوں کے حوالے سے کر رہی ہیں۔ اس کے بعد شائستہ نے دو مہمان جوڑوں کو مدعو کیا۔ جن میں سے ایک جوڑے کی "لو میرج" ہوئی تھی۔ جبکہ دوسرے جوڑے کی "لو اینگیجمنٹ" ہوئی تھی۔ کیونکہ شائستہ کے خیال میں "لو" سے زیادہ بڑی دل کی کوئی اور بیماری نہیں ہے۔ اس کے بعد پروگرام میں وہ ناچ گانا اور ہلا گلا ہوا ہے کہ الامان الحفیظ۔
(اف۔ ایسی حرکتیں تو دل کی بیماری کے بعد نہیں "دماغی بیماری" کے بعد کی جاتی ہیں۔ ویسے دل کی اس قسم کی بیماریوں سے باہر نہ آنے کا عارضہ تو اب تک ادیبوں اور شاعروں ہی میں دیکھنے میں آیا تھا۔ کسی ڈاکٹر میں پہلی مرتبہ دیکھنے میں آیا ہے۔ شائستہ جی! آپ نے واقعی ڈاکٹری پڑھی بھی ہے یا ڈگری کی محض شاپنگ ہی کی ہے؟)

## حقیقت

ڈراما ہر زبان کے ادب کی مقبول صنف رہا ہے۔ ماضی میں مغرب میں بڑے بڑے ڈراما نگار گزرے ہیں

جن کے ڈرامے دیکھنے اور پڑھنے والوں کو اپنی گرفت میں لے لیتے ہیں۔ مگر اب لگتا ہے کہ مغرب والے اپنے سارے بہترین ڈراما نگار کھو چکے ہیں۔ اسی لیے ان کے لکھے ہر ڈرامے کے اسکرپٹ میں جھول پایا جاتا ہے۔

ملالہ یوسف زئی۔۔۔ مغرب کا ایک ایسا ڈراما جس کی کہانی میں ابتدا ہی سے خاصا تجسس موجود تھا۔ ملالہ ایک عرصے تک لوگوں کے لیے ایک معمانی رہی۔ کچھ لوگ اسے مظلوم سمجھتے رہے۔ تاہم چند زیرک نگاہ لوگ بھانپ گئے کہ ہو نہ ہو' ملالہ مغرب کا کوئی نیا ڈراما ہی معلوم ہوتی ہے۔

اور جناب! اب اس ڈرامے کے اختتام پر ان زیرک نگاہ لوگوں کی پیش گوئی ہی درست ثابت ہوئی۔ ارے۔۔۔ رے! ڈرامے کے اختتام سے آپ کچھ اور نہ سمجھ لیجیے گا۔ یہاں ڈرامے کا اختتام اس طرح ہوا ہے کہ مرکزی کردار کی حقیقت کھل کر سامنے آگئی ہے۔

مغرب سے مختلف اعزازات اور نوبل پرائز بٹورنے کے بعد حال ہی میں ملالہ کی ایک کتاب منظر عام پر آئی ہے۔۔۔ آئی ایم ملالہ۔۔۔ (اللہ نہ کرے۔ آپ بھی ناں! پتا نہیں کیا کیا سمجھ لیتے ہیں۔ یہ کتاب کا نام ہے۔) اس کتاب میں ملالہ نے ہر اس شخص کی حمایت کی ہے۔ جسے اہلِ اسلام ناپسندیدگی' بلکہ نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ ملعون مصنف سلمان رشدی کے لیے ملالہ کا خیال ہے کہ ہر شخص کو آزادیٔ اظہار رائے کا حق حاصل ہے۔ ہماری خفیہ ایجنسیوں کے ایک ملّا نے اس کتاب کے خلاف مضامین لکھے اور دیکھتے ہی پورے پاکستان میں ملّا باہر نکل آئے۔ (اہل مغرب کو چاہیے کہ "آزادیٔ اظہار رائے" کے نعرے کو بدل کے "آزادیٔ ہرزہ سرائی اسلام" کردیں۔) انسانوں کے بنائے اس نعرے کی حمایت کرنے والی ملالہ نے کئی اسلامی قوانین پر بھی شدید تنقید کی ہے۔ ملالہ کی یہ کتاب انگریزی میں ہے۔ جسے معروف برطانوی صحافی کرسٹینا لیمب نے تحریر کیا ہے۔ یہ وہی صحافی ہیں' جو دنیا بھر میں معروف اور پاکستان میں اپنی سرگرمیوں کی وجہ سے بدنام ہیں۔ گویا سارے اسلام مخالف لوگ اکٹھے ہوگئے ہیں۔ مغرب کی سرپرستی میں لکھی جانے والی اس کتاب کے ذریعے ملالہ کے کردار کی حقیقت کھل کر سامنے آگئی ہے کہ در حقیقت وہ کون ہیں۔

(ملالہ جی! یہ کتاب لکھنے کا بے حد شکریہ۔۔۔ کہ وہ لوگ جو کل تک آپ کو بچی اور مظلوم سمجھتے تھے۔ وہ بھی اب جان گئے ہیں۔۔۔ میر جعفر۔۔۔ میر صادق۔۔۔ اور اب۔۔۔ ملالہ یوسف زئی۔)

## یہ بیان کالمانہ

☆ یہ سندھ جو صدیوں کے سفر میں مسلسل سفر رہا ہے' وہ بھی پانی کا گیت ہے۔ جس کی آنکھوں میں پانی ہی پانی ہے۔ سیلاب کے موسم میں سندھ اسی پانی کا پیاسا گیت ہے۔

(اعجاز منگی۔۔۔ آواز حق)



# دلِ مضطرب کی صلہ

# باتیں صنم جنگ سے

شاہین رشید

1 "اصلی نام؟"
"صنم جنگ۔"
2 "پیار کا نام؟"
"بہن کہتی ہے صنو۔ ابو صنمی کہتے ہیں۔"
3 "تاریخ پیدائش / شہر؟"
"30 ستمبر / کراچی۔"
4 "قد / ستارہ؟"
"5 فٹ 4 انچ / لبرا۔"
5 "بہن بھائی / آپ کا نمبر؟"
"تین بہنیں ہیں۔ مجھے ملا کر ہم چار بہنیں ہیں / میرا نمبر پہلا ہے۔"
6 "تعلیمی قابلیت؟"
"ایم بی اے مارکیٹنگ۔"
7 "شادی؟"
"اگلے دو سال میں یقیناً" ہو جائے گی۔ امی ابو زیادہ انتظار نہیں کریں گے۔"
8 "شوبز میں کس نے متعارف کرایا؟"
"ایک دوست کے ذریعے آڈیشن دیا اور کامیابی اپنے

نیلنٹ یہ حاصل کی۔"

9 "آمد کب ہوئی شوبز میں؟"

"یہی کوئی چار ساڑھے چار سال پہلے۔ جب بی بی اے فرسٹ ایئر میں تھی تو اس فیلڈ میں آگئی تھی۔"

10 "پہلا پروگرام میوزک/ڈراما؟"

"میوزک میں "نیوز پلے" / اور سیریل "دل مضطر" ہے۔"

11 "پہلی کمائی؟/ خرچ؟"

"یہی کوئی پندرہ ہزار کے قریب اور مجھے شاپنگ کا بہت شوق ہے۔ تو شاپنگ ہی کی ہوگی۔"

12 "شوبز کی بڑی برائی؟"

"ہوگی کوئی۔ مجھے نہیں معلوم..... مجھے تو اچھے ہی لوگ ملے ہیں۔"

13 "آپ کی صبح کب ہوتی ہے؟"

"شوٹ کے دن نو بجے اور ورنہ دو بجے۔"

14 "صبح اٹھتے ہی کیا دل چاہتا ہے؟"

"منہ دھونے کو دل چاہتا ہے۔"

15 "گھر والوں کی کون سی بات بری لگتی ہے؟"

"کوئی نہیں..... بڑے ہیں۔ جو مرضی کہہ لیں۔"

16 "اپنے ملک کا کون سا قانون برا لگتا ہے؟"

"کیا ہمارے ملک میں کوئی قانون ہے؟"

17 "اپنی ظاہری ساخت میں کیا کمی محسوس کرتی ہیں؟"

"کوئی نہیں۔ اللہ نے بہت اچھا بنایا ہے۔"

18 "شدید بھوک میں آپ کی کیفیت؟"

"چیختی چلاتی نہیں ہوں۔ صابر و شاکر بچی ہوں۔ فریج سے نکال کر گرم کرکے کھا لیتی ہوں۔"

19 "کس دن کا شدت سے انتظار رہتا ہے؟"

"جس دن "چیک" ملنا ہو۔"

20 "شدید تھکن میں کہاں جانے کے لیے ہمیشہ تیار رہتی ہیں؟"

"اگر ابا کہیں جانے کو کہہ دیں۔ پھر چاہے میں نیند میں ہوں، بیمار ہوں یا جانے کو دل نہ چاہ رہا ہو۔ انکار نہیں کرتی۔"

21 "خوشی کا اظہار کس طرح کرتی ہو؟"

"گفٹ دے کر۔"

22 "گھر میں کس سے بہت پیار ہے؟"

"اپنے ابو سے بہت پیار ہے۔ انہیں گفٹ بھی دیتی رہتی ہوں۔"

23 "بیرون ملک کس بات سے متاثر ہوتی ہیں؟"

"کسی بھی بات سے نہیں۔ اپنا ملک اپنا ہے۔ ہمارا میڈیا اپنے ملک کو برا بناتا ہے۔ جبکہ ایسا ہے نہیں۔"

24 "طبیعت میں ضد ہے؟"

"منحصر ہے بات پر کوئی۔ مجھے ڈومینیٹ (Dominate) کرے۔ مجھ سے برداشت نہیں ہوتا۔"

26 "غصے میں کیفیت؟"

"پہلے نظر انداز کرتی ہوں۔ پھر جب بات نہیں بنتی تو سنا دیتی ہوں۔"

27 "مردوں میں کیا خصوصیات اچھی لگتی ہیں؟"

"ہر مرد کی پرسنالٹی مختلف ہوتی ہے۔ اس لیے کچھ کہہ نہیں سکتی۔"

28 "کوئی لڑکا اگر مسلسل گھورے تو؟"

"سنا دوں گی اور پوچھوں گی کہ "کیا بات ہے..... کوئی پرابلم ہے؟"

29 "پرائز بانڈ نکلنے کی منتظر رہتی ہیں؟"

"بہت زیادہ شوق ہے پرائز بانڈ کا اور نکلتے بھی ہیں ماشاء اللہ۔"

30 "گھر میں کس کے غصے سے ڈر لگتا ہے؟"

"ابو کے۔"

31 "کوئی چیز جو وقت سے پہلے مل گئی ہو؟"

"یہ سب کامیابیاں، شہرت وغیرہ۔"

32 "جوائنٹ اکاؤنٹ ہونا چاہیے یا سنگل؟"

"جوائنٹ اکاؤنٹ ہونا چاہیے۔"

33 "جب شاپنگ کے لیے جاتی ہیں تو سب سے پہلے کیا خریدتی ہیں؟"

"جوتے، کپڑے۔"



34 "آپ کے دنیا میں آنے کا کیا مقصد ہے؟"

"ہائے پتا نہیں..... کبھی کبھی خود بھی سوچتی ہوں کہ مجھے آگے کیا کرنا ہے۔"

35 "کبھی برا وقت آیا زندگی میں؟"

"الحمدللہ کبھی نہیں۔"

36 "بہترین تحفہ آپ کی نظر میں؟"

"پیار، محبت، پروا، عزت۔"

37 "کون سی بات موڈ پر اچھا اثر ڈالتی ہے؟"

"جب کوئی تعریف کرتا ہے اور حوصلہ افزائی کرتا ہے تو اچھا لگتا ہے۔"

38 "پسندیدہ پروفیشن؟"

"بینکر۔"

39 "مخلص کون ہوتا ہے اپنے یا پرائے؟"

"دونوں ہو سکتے ہیں۔"

40 "لوگ ملتے ہیں تو کیا کہتے ہیں؟"

"بہت معصوم ہو۔ بہت پیاری ہو۔ بہت اچھی لگتی ہو۔ بہت اچھی پرفارمر ہو۔"

41 "چھٹی کا دن کہاں گزارنا پسند کرتی ہیں؟"

"گھر میں اپنی فیملی کے ساتھ۔"

42 "لباس میں کیا پسند ہے؟"

"شلوار قمیص۔"

43 "گھر کے کس کونے میں سکون ملتا ہے؟"

"ہر کونے میں..... یا پھر جہاں میری بہن انعم نہ ہو۔ بہت روک ٹوک کرتی ہے۔"

44 "ایک آرٹسٹ جس کے ساتھ کام کرنے کی خواہش ہے؟"

"اس بارے میں تو کبھی سوچا ہی نہیں ہے۔"

45 "کس کے ایس ایم ایس کا جواب فوراً دیتی ہیں؟"

"ابو کے۔"

46 "بوریت دور کرنے کے لیے کیا کرتی ہیں؟"

"دوستوں کے پاس چلی جاتی ہوں۔"

47 "ایک کردار جو آپ کرنا چاہتی ہیں؟"

"ابھی میں نئی نئی ہوں۔ زیادہ کچھ کہہ نہیں سکتی۔ لیکن پھر بھی ایک دیوانی لڑکی کا رول کرنا چاہتی ہوں، جو عجیب و غریب حرکتیں کرتی ہو۔"

48 "ایک کردار جو ہٹ گیا؟"

"جی ابھی "صلہ" کا رول۔"

49 "کسی کو فون نمبر دے کر پچھتائیں؟"

"ہاں ہوتا ہے ایسا۔ کیونکہ کوئی پیار سے مانگے تو آپ منع نہیں کر سکتے۔ بعد میں اس کی کیا نیت ہو۔ یہ معلوم نہیں ہوتا۔"

50 "مہمانوں کی آمد کیسی لگتی ہے؟"

"ٹھیک لگتی ہے۔ کوئی مسئلہ نہیں ہوتا۔"

51 "اگر آپ پاور میں آجائیں تو؟"

"تو روڈ پر بھیک مانگنے والے اور محنت کرنے والے بچوں کے لیے اسکول بناؤں گی۔ تعلیم کو عام کروں گی۔ چائلڈ لیبر قانون پر سختی سے عمل کروں گی۔"

52 "کیا چیزیں جمع کرنے کا شوق ہے؟"

"فضول سی چیزیں۔ جیسے کپڑے، جوتے، بیگز وغیرہ۔"

53 "نصیحت جو بری لگتی ہے؟"

"ایک نصیحت ہوتی ہے، جو آپ کی اچھائی کے لیے ہوتی ہے اور ایک وہ جو یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہے کہ میں ہی سب کچھ ہوں۔ تو ان کی نصیحت بری لگتی ہے۔"

54 "وقت کی پابندی کرتی ہیں؟"

"تھوڑی سی لاپروا ہوں۔ مگر اکثر کرتی ہوں۔"

55 "کن لوگوں پر دل کھول کر خرچ کرتی ہیں؟"

"اپنے آپ پر، اپنے گھر والوں پر جن میں بہنیں اور والدین شامل ہیں۔"

56 "اپنی کمائی سے اپنے لیے قیمتی چیز کیا خریدی؟"

"کچھ بھی نہیں۔ سوائے جوتے اور کپڑوں کے۔"

57 "کھانے کے لیے بہترین جگہ ٹیبل یا چٹائی؟"

"چٹائی۔"

58 "اگر آپ کے علاوہ ساری دنیا سو جائے تو آپ کیا لینا پسند کریں گی؟"

"بہت مزے کا سوال ہے..... بہت ساری چیزیں لینا

چاہوں گی۔"
59 "انٹرنیٹ اور فیس بک سے آپ کی دلچسپی؟"
"تھوڑی بہت ہے۔ بہت زیادہ نہیں ہے۔"
60 "ایک کھانا' جو بہت اچھا پکا لیتی ہیں؟"
"کچھ نہیں۔ کبھی اپنی امی کی مدد کرنے کچن میں چلی جاؤں تو امی باہر نکال دیتی ہیں کہ تمہیں کچھ نہیں آتا۔"
61 "عورت کا دل نرم ہوتا ہے یا مرد کا؟"
"عورت کا۔"
62 "کس ڈرامے میں سچ مچ مار کھائی؟"
"دل مضطر" میں عمران عباس سے تھپڑ کھایا۔"
64 "آپ کس کو اغوا کرنا چاہیں گی اور تاوان میں کیا وصول کریں گی؟"
"اپنی بہن کو اغوا کروں گی اور تاوان میں یہ وعدہ لوں گی کہ "بیٹا! اونچی آواز میں بات نہیں کروگی۔ صرف سنوگی اور کچھ نہیں کہوگی۔"
65 "کن کیڑوں سے ڈر لگتا ہے؟"
"نہیں! مجھے کیڑوں سے ڈر نہیں لگتا۔ ہاں اگر شیر آگیا تو پھر میری خیر نہیں ہوگی۔"
66 "خودکشی کرنے والا بہادر ہوتا ہے یا بزدل؟"
"بزدل ہوتا ہے۔"
67 "شادی کی رسومات میں پسندیدہ رسم؟"
"جوتا چھپائی۔"
68 "کس قسم کے رویے دکھ کا باعث بنتے ہیں؟"
"جب آپ کسی سے بہت اچھا کرو اور وہ کوئی رسپانس نہ دے یا پھر کوئی بدتمیزی کرے تب۔"
69 "ناشتا اور کھانا کس کے ہاتھ کا پکا ہوا پسند ہے؟"
"امی کھانا بہت اچھا پکاتی ہیں تو ان ہی کے ہاتھ کا پسند ہے۔"
70 "کن چیزوں کو لیے بغیر گھر سے نہیں نکلتیں؟"
"گاڑی کی چابی' پرس اور موبائل۔"
73 "آپ کی کوئی اچھی اور بری عادت؟"
"بری عادت یہ کہ بہت غصہ آتا ہے اور اچھی..... میرا خیال ہے سب ہی اچھی ہیں (قہقہہ)۔"
74 "ہاتھ میں پین آجائے تو کیا لکھتی ہیں؟"
"ڈراموں کی ڈیٹ' بجٹ اور کہانی۔"
75 "کبھی غصے میں کھانا پینا چھوڑا؟"
"بس ایک مرتبہ..... عموماً" نہیں چھوڑتی۔"
76 "مارننگ شو کے لیے آپ کے تاثرات؟"
"بس کردیں۔ بہت شادی بیاہ' ہلا گلا ہوگیا ہے۔ بہت ناچ گانا ہوگیا۔ کچھ اچھے پروگرام بھی کریں۔"
78 "بیڈ کی سائیڈ ٹیبل پہ کیا کیا رکھتی ہیں؟"
"موبائل اور چارجر اور کچھ نہیں۔"
79 "قدرت کی حسین تخلیق؟"
"ہم انسان' جانور' دنیا' پھول' پوری کائنات۔"
80 "زندگی کب بری لگتی ہے؟"
"ابھی تک تو نہیں لگ رہی..... اللہ خیر کرے' کبھی بری نہ لگے۔"
81 "کون سے تہوار شوق سے مناتی ہیں؟"
"عید۔"
82 "زندگی کب بدلی؟"
"ابھی تک تو نہیں بدلی۔ شاید شادی کے بعد بدلے گی۔"
83 "کوئی گہری نیند سے اٹھادے تو؟"
"تو کہتی ہوں۔ کیا ہے یار! کیوں اٹھادیا؟"
85 "اپنی شخصیت میں کیا چیز بدلنا چاہتی ہیں؟"
"تھوڑی سی لاپروا ہوں۔ اسے ختم کرنا چاہتی ہوں۔"
86 "دن کے کس حصے میں اپنے آپ کو ترو تازہ محسوس کرتی ہیں؟"
"صبح کے وقت۔"
93 "اگر آپ کی شہرت کو زوال آجائے تو؟"
"کوئی مسئلہ نہیں۔ کیونکہ میرے گھر والوں نے مجھے کبھی سر پر نہیں چڑھایا کہ میں کوئی چیز ہوں اور نہ ہی میں نے اسے سر پر سوار کیا ہے۔"



# آپ کا باورچی خانہ

حنا شہزادی

1 ۔ کھانا بناتے ہوئے میں سب کی پسند کا خیال رکھتی ہوں۔ کیونکہ میں اور میرے بہن' بھائی ذرا نخرے والے ہیں اور صحت بھی ضروری ہے تو غذائیت کا بھی خیال رکھا جاتا ہے۔

2 ۔ ہمارے ہاں مہمان ہمیشہ بتا کر ہی آتے ہیں۔ مہمانوں کی خاطر تواضع کا اہتمام میں بڑے شوق سے کرتی ہوں اور جب ان سے تعریف سننے کو ملتی ہے تو ساری محنت وصول ہو جاتی ہے۔ ویسے بھی کھانا بنانے کا کام تو میں بڑے شوق سے کرتی ہوں تو جو کام شوق سے کیا جائے' وہ ہمیشہ اچھا ہی ہوتا ہے۔ ایک ڈش لکھ رہی ہوں' جو بڑے مزے کی بنتی ہے۔

## مرغ مسالا

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| چکن | ایک کلو |
| دہی | ایک کلو |
| پیاز | چار عدد |
| لہسن | چار گٹھی |
| ٹماٹر | تین عدد |
| ہری مرچ | چھ عدد |
| ادرک (پسی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا گرم مسالا | ایک چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا | 1/2 گڈی |
| تیل | ایک کپ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |

ترکیب :

تیل میں پیاز اور لہسن باریک کاٹ کر پکائیں۔ رنگ تبدیل ہونے لگے تو زیرہ ڈال کر پیاز اور لہسن براؤن ہونے تک پکائیں۔ تھوڑا سا پانی اور ہری مرچ' ٹماٹر' نمک' ہلدی' لال مرچ ڈال کر ٹماٹر گلنے تک پکائیں۔ پھر چکن ڈال کر اچھی طرح بھون لیں اور دہی شامل کر دیں۔ چکن گل جائے تو دو کپ پانی ڈال کر پانچ سے دس منٹ تک پکائیں پھر ہرا دھنیا' گرم مسالا ڈال کر اتار لیں۔ زیرہ والے چاولوں کے ساتھ پیش کریں۔

3 ۔ کچن کا صاف رکھنا بہت ضروری ہے۔ کیونکہ اگر کھانا صاف ماحول میں بنے گا۔ تب ہی تو گھر کے لوگ صحت مند رہیں گے نا۔ میں کھانا بنا کے کچن بھی صاف کر لیتی ہوں اور ہفتے بعد کچن کی تفصیلی صفائی بھی خود کرتی ہوں۔

4 ۔ ناشتا زیادہ تر چائے' پراٹھے کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ سردیوں میں آلو کے پراٹھے یا گوبھی کے بچے ہوئے سالن کے پراٹھے بنتے ہیں۔ جو سب بڑے شوق سے کھاتے ہیں۔

5 ۔ باہر کھانا کھانے کبھی نہیں گئے۔ گھر میں ہی ڈشز بنا کے انجوائے کرتے ہیں۔

6 ۔ کھانا موسم کے مطابق بنایا جائے تو کھانے کا مزا دوبالا ہو جاتا ہے۔ سردیوں میں سموسے' پکوڑے اور گرمیوں میں کولڈ ڈرنک' آئس کریم کا تو کیا مزا ہے۔

7 ۔ کھانا ہمیشہ ہلکی آنچ پر پکاتی ہوں اور چمچہ چلاتی رہتی ہوں اور دل لگا کے پکاتی ہوں۔

8 ۔ کھانا پکانے سے پہلے بسم اللہ اور درود شریف پڑھیں کھانا ذائقہ دار بنے گا اور بسم اللہ پڑھ کر کھانا پیش کریں تو کھانے میں برکت ہوگی۔

☼





# آج لنچ میں کیا ہے؟

صبا حر

غذائی ماہرین نے چوبیس گھنٹوں میں صرف ناشتے اور رات کے کھانے کو صحت کے لیے اہم قرار دیا ہے تاہم دونوں کھانوں کا درمیانی وقفہ زیادہ ہونے کے باعث لوگ دوپہر میں بھی کچھ نہ کچھ ضرور کھاتے ہیں اور اب چونکہ دوپہر میں کھانا معمول بن گیا ہے تو رات کی طرح دوپہر کے کھانے کا بھی باقاعدہ اہتمام کیا جانے لگا ہے۔ ہمارا کہنا صرف یہ ہے کہ اہتمام ضرور کریں مگر تنوع کے ساتھ ساتھ صحت کا بھی خیال رکھیں اور دوپہر میں ہلکا پھلکا کھانا کھائیں۔

"آج لنچ میں کیا ہے؟" اس کا فیصلہ اکثر اوقات بہت مشکل ہو جاتا ہے۔ درج ذیل مینو خواتین کی اسی پریشانی کو پیش نظر رکھ کر ترتیب دیا گیا ہے۔ جس میں تنوع بھی ہے' غذائیت بھی اور سہولت بھی ہے' صحت بھی۔

اتوار کے دن اپنے لنچ میں چاول رکھیں۔ بریانی' پلاؤ' فرائیڈ رائس۔

پیر کے دن مختلف رائتے بنائیں۔

منگل کے دن کچھ چائنیز ڈشز ہو جائیں۔

بدھ کے دن سبزیوں سے فائدے اٹھائیں۔

جمعرات کے دن دستر خوان کو رنگ برنگے سلاد سے سجائیں۔

جمعہ کے دن پروٹین یعنی دال پکائیں۔

ہفتے کے دن چکن' مٹن' بیف کا اہتمام کریں۔

ہم امید رکھتے ہیں۔یہ سلسلہ آپ کے لیے کار آمد ثابت ہوگا۔

## نوڈلز فرائیڈ رائس

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| نوڈلز | ایک پیکٹ |
| مٹر | ایک کپ |
| گاجر | چار عدد |
| بند گوبھی | ایک کپ |
| شملہ مرچ | تین عدد |
| ہری پیاز | ایک کپ |
| چاول | ایک کلو |
| پسی سفید مرچ | ڈیڑھ چائے کا چمچہ |
| چلی ساس | آدھا کپ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | حسب ضرورت |

ترکیب :

نوڈلز کو ایک چمچہ تیل اور نمک میں ابال کر نتھار لیں۔گرم تیل میں ساری سبزیاں ڈال کر فرائی کریں پھر نوڈلز بھی شامل کردیں۔الگ پتیلی میں تیل گرم کرکے ہری پیاز نرم کریں پھر ایک کھانے کا چمچہ سرکہ، چلی ساس، ٹماٹو ساس، سفید مرچ، اجینو موتو اور نمک ڈال کر تھوڑا سا بھونیں۔چار گلاس پانی ڈال کر جوش دیں پھر چاول ڈالیں۔پانی خشک ہونے لگے تو نوڈلز ڈال کر ہلکے ہاتھ سے مکس کرکے دم لگادیں۔

ذائقے کی تبدیلی کے لیے بیف میکرونی رائس بنائیں۔ایک کپ میکرونی اور ایک کپ چاول کو الگ الگ ابال لیں۔دو انچ کی گوشت کی بوٹیاں نمک کے ساتھ ابال لیں۔اب ایک پتیلی میں تیل گرم کرکے لہسن ادرک پیسٹ فرائی کریں۔پھر گوشت ڈال دیں۔نمک، کالی مرچ، سرکہ اور سویا ساس مکس کرنے کے بعد چاول اور میکرونی بھی ڈال کر دس منٹ کے لیے دم پر رکھ دیں۔

## آلو کا رائتہ

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| دہی | ایک پاؤ |
| آلو | ایک عدد |
| ہری مرچ | تین عدد |
| ہرا دھنیا | چند پتے |
| نمک | حسب ذائقہ |

ترکیب :

آلو کو کیوبز میں کاٹ کر فرائی کرلیں۔دہی میں نمک ملا کر پھینٹیں۔تھوڑا سا پانی ڈال کر پتلا کرلیں۔ہری مرچیں اور تھوڑا سا دھنیا پیس کر دہی میں ملائیں اور فرائی آلو ڈال دیں۔ہری مرچ اور ہرا دھنیا باریک کتر کر بھی ڈال سکتی ہیں۔

اگر بینگن کا رائتہ بنانا چاہیں تو ایک بڑے بینگن کو نرم ہونے تک ابال لیں پھر ٹھنڈا کرکے چھیل لیں اور میش کرکے نمک اور سرخ مرچ کے ساتھ دہی میں ملا دیں۔دو چمچے تیل میں آدھا چمچہ ثابت دھنیا اور آدھا چمچہ زیرہ ڈالیں اور دہی میں بگھار دیں۔

اگر کھیرے کا رائتہ بنانا چاہیں تو دو چھوٹے کھیروں کو چھلکے سمیت چوپ کرکے دہی میں ملادیں۔ساتھ ہی دو ہری مرچ باریک پیس کر نمک اور پسی کالی مرچ بھی دہی میں شامل کردیں۔دو چمچے تیل میں ایک چٹکی رائی اور دو کڑی پتے کڑکڑا کر دہی میں بگھار دیں۔

## میکرونی/اسپگیٹھی/پاستا

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| میکرونی | ایک پیکٹ |
| چکن بوٹی | آدھا پاؤ |
| شملہ مرچ | ایک عدد |
| ٹماٹر | دو عدد |
| ہری پیاز | دو عدد |



| | |
|---|---|
| ابلے آلو | دو عدد |
| دہی | آدھا کپ |
| چینی | دو کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | حسب ضرورت |

ترکیب :

چوکور کٹے ہوئے ٹماٹر اور شملہ مرچ اور باریک کٹی ہوئی ہری پیاز دو چمچے تیل میں فرائی کریں۔نمک، سویا ساس، سرکہ، چینی اور پسی کالی مرچ ڈال کر چوکور کٹے ہوئے آلو ڈال کر ہلکا سا بھونیں اور کسی پلیٹ میں نکال لیں۔اسی فرائنگ پان میں تین چمچے تیل ڈال کر چکن فرائی کریں۔ساتھ ہی دہی بھی شامل کردیں۔فرائیڈ سبزیاں ڈال کر ہلکے ہاتھ سے مکس کریں پھر پہلے سے ابلی ہوئی میکرونی میں ملالیں۔ڈش میں نکال کر چاٹ مسالا چھڑکیں اور مزے سے کھائیں۔

اگر آپ نے اس ہفتے اسپگیٹھی کھانے کا ارادہ کرلیا ہے تو اس کے لیے یوں کیجیے کہ ایک چوتھائی کپ سویا ساس میں چار کھانے کے چمچے چینی یکجان کرلیں۔ابلی ہوئی اسپگیٹھی بھی شامل کرلیں الگ پیالے میں چار کھانے کے چمچے سرکہ، ایک چائے کا چمچہ لہسن پیسٹ اور نمک ملا کر چکن کی بوٹیوں پہ لگائیں اور رکھ دیں۔آدھے گھنٹے بعد ہلکا سا فرائی کرکے اسپگیٹھی کے ساتھ مکس کرکے کھائیں۔

اگر آپ پاستا بنانا چاہیں تو شملہ مرچ، کھیرا اور ٹماٹر کے بیج نکال کر ہری پیاز اور گوبھی کے ساتھ چوکور کاٹ لیں۔ایک چوتھائی کپ تیل میں ایک پیاز سنہری کرکے چکن کی کیوبز میں کٹی بوٹیاں فرائی کریں۔دس منٹ بعد تمام سبزیاں بھی شامل کردیں۔سویا ساس، چلی ساس، سفید مرچ اور نمک ڈال کر ہلکی آنچ پر چھوڑ دیں۔نمک ڈال کر پاستا ابال لیں پھر سبزیوں میں شامل کرکے ہلکے ہاتھ سے مکس کریں۔آخر میں ایک کھانے کا چمچہ زیتون کا تیل ڈال دیں۔

## کڑاہی سبزیاں

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| گاجر | دو عدد |
| شملہ مرچ | دو عدد |
| پھول گوبھی | ڈیڑھ پیالی |
| مٹر | ایک کپ |
| ٹماٹر | دو عدد |
| پیاز | دو عدد |
| ثابت سرخ مرچ | پانچ عدد |
| ادرک لہسن پیسٹ | دو چائے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | حسب ضرورت |

ٹماٹر، گاجر اور شملہ مرچ کو چوکور کاٹ لیں۔گوبھی کے پھول الگ کرلیں۔گرم تیل میں پیاز سنہری کریں، پھر بھنا ہوا پسا ہوا زیرہ، ثابت دھنیا اور سرخ مرچ ڈالیں۔لہسن ادرک پیسٹ کے ساتھ تین چار ہری مرچیں بھی پیس کر شامل کریں۔مٹر گوبھی اور گاجر ڈال کر ہلکی آنچ پر بھاپ پر گلائیں پھر ٹماٹر اور شملہ مرچ کے ساتھ نمک، پسی سرخ مرچ اور آدھا چمچہ پسا دھنیا ڈالیں۔تھوڑا سا پانی شامل کرکے ہلکی آنچ پر دس منٹ پکائیں۔ڈش میں نکال کر ہرے دھنیے اور کتری ہوئی ادرک سے سجاوٹ کریں۔

سبزیوں میں کچھ مختلف ترکیب چاہیں تو بنائیں بینگن کی کڑھی۔اس کے لیے آپ ایک کپ دہی میں چار کھانے کے چمچے بیسن پھینٹ لیں۔ایک چوتھائی کپ املی کا گودا، نمک، پسی سرخ مرچ، ہلدی، لہسن پیسٹ اور چار گلاس پانی ڈال کر ہلکی آنچ پر ایک گھنٹے تک پکائیں۔دو گول موٹے بینگن کے سلائس کاٹ کر نمک کے پانی میں بھگو دیں۔ایک کپ بیسن میں نمک اور سرخ مرچ ڈال کر گھول لیں۔بینگن کے سلائس بیسن میں ڈبو کر فرائی کریں اور کڑھی میں ڈالتے جائیں۔ثابت سرخ مرچ، زیرہ اور کڑی پتے کا بگھار لگا

دیں۔ ابلے ہوئے چاولوں یا چپاتی کے ساتھ دوپہر کا مزے دار کھانا تیار ہے۔

## رشین سلاد

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| آلو | دو عدد |
| گاجر | دو عدد |
| سیب | دو عدد |
| کریم | چار کھانے کے چمچے |
| مایونیز | ایک چوتھائی کپ |
| پسی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

ترکیب :

گاجر اور آلو کو ابال کر چوکور ٹکڑے کاٹ لیں۔ سیب کو بھی کیوبز میں کاٹ لیں۔ ایک بڑے پیالے میں مایونیز، کریم، نمک، پسی کالی مرچ اور چٹکی بھر چینی اچھی طرح یکجان کرکے کیوبز میں کٹی چیزیں ڈال کر ہلکے ہاتھ سے مکس کریں۔ بڑی پلیٹ میں سلاد پتے کے ساتھ سجاوٹ کریں۔ آدھا چمچہ لیموں کا رس بھی چھڑک دیں۔

کریمی فروٹ سلاد کے لیے تین چار پھل (انگور، خربوزہ، سیب، کیلا، آڑو، آم) کیوبز میں کاٹ لیں۔ ایک پیالے میں آدھا کپ مایونیز، آدھا کپ کریم، ایک چائے کا چمچہ سفید پسی مرچ، تین چمچے چینی اور نمک شامل کرکے خوب پھینٹیں۔ پھر کٹے ہوئے پھل اور ڈیڑھ کپ ابلی ہوئی میکرونی ہلکے سے مکس کریں۔

## دال اسپیشل

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| چنے کی دال | ایک چوتھائی کپ |
| لوبیا کی دال | ایک چوتھائی کپ |
| ارہر کی دال | ایک چوتھائی کپ |
| پیاز | ایک عدد |
| ٹماٹر | تین عدد |
| مکھن | تین کھانے کے چمچے |
| قصوری میتھی | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | حسب ضرورت |

ترکیب :

تینوں دالوں کو چھ گھنٹے تک بھگو کر ابال لیں۔ تیل گرم کرکے پیاز براؤن کریں۔ ساتھ لہسن بھی کاٹ کر ڈال دیں۔ ٹماٹر، ہری مرچ، نمک، پسی مرچ اور زیرہ ڈال کر ٹماٹر نرم ہونے تک بھونیں پھر دال اور مکھن شامل کرکے ہلکی آنچ پر دس منٹ تک پکائیں۔ آخر میں قصوری میتھی چھڑک دیں۔

کسی دن آپ نمکین دلیہ بھی بنا سکتی ہیں۔ آدھا کپ دلیے کے ساتھ آدھا آدھا کپ دو مزید دالیں ملا کر آدھے گھنٹے تک بھگونے کے بعد زیادہ پانی میں ابالیں۔ ساتھ ہی لہسن ادرک پیسٹ، نمک، سرخ مرچ، ہلدی ڈال دیں۔ (چاہیں تو بیف بھی ڈال سکتی ہیں) گل جائے تو گھوٹ لیں۔ پھر پیاز اور زیرے کا بگھار دے کر لہسن مرچ کی چٹنی کے ساتھ گرم گرم کھائیں۔

## پالک کا سوپ

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| پالک | آدھا کلو (پتے الگ کرلیں) |
| نمک | حسب ذائقہ |
| ڈبل روٹی کے سلائز | دو عدد |
| (چھوٹے چوکور ٹکڑے کرلیں) | |
| مرغی کی یخنی | دو پیالی |
| کالی مرچ (کٹی ہوئی) | چائے کا آدھا چمچہ |
| تازہ کریم | حسب پسند |

پالک کے پتے اچھی طرح سے دھو کر ایک پیالی پانی ڈال کر ہلکی آنچ میں ابال لیں۔ دس منٹ بعد اتار کر ٹھنڈا کرلیں۔ جب ٹھنڈا ہو جائے تو بلینڈر میں پیس لیں۔ پتیلی میں یخنی کے ساتھ ڈال کر دوبارہ پانچ منٹ کے لیے پکالیں۔ جب ابال آجائے تو نمک ڈال دیں۔



# روشن حرف وہ سارے

حفصہ شمین

شاعری، جذبات و احساسات کو بیان کرنے کا بہت ہی خوب صورت ذریعہ ہے۔ اگر بات کرنے کے لیے آپ لفظوں کے انتخاب میں مشکل محسوس کریں تو شاعری اسے آپ کے لیے کہیں آسان بنا دیتی ہے۔

1 ۔ اشعار تو بہت سے ہیں، جو لبوں پہ رہتے ہیں۔ ویسے ابھی ایک ہی شعر لکھ رہی ہوں۔ جب رشبہ (بھتیجی) کو ہماری کوئی بات بری لگے تو ہم اس کو یہ کہہ کر مناتے ہیں کہ مانو! (پیار کا نام) ہم تو پیار پیار سے کر رہے تھے تو ڈھائی سالہ بچی بڑی جلدی اپنا موڈ ٹھیک کرلیتی ہے تو بے اختیار یہ شعر ادا ہوتا ہے۔

جبر میں تو ساری بات انا پر آتی ہے
چاہت میں تو جو جی چاہے تو منواتا جا

2 ۔ لائبریری میں گھومتے گھومتے پروین شاکر کی "خوشبو" پر نظر پڑی۔ ان کی تصویر سے اتنی زیادہ متاثر ہوئی کہ فوراً کتاب اٹھالی۔ پھر جو پڑھی تو اس میں سے یہ غزل بے حد و حساب پسند آئی۔

کیا کیا نہ خواب ہجر کے موسم میں کھو گئے
ہم جاگتے رہے تھے مگر بخت سو گئے

اس نے پیغام بھیجے تو رستے میں رہ گئے
ہم نے جو خط لکھے وہ ہوا برد ہو گئے

کیا جانیے، افق کے ادھر کیا طلسم ہے
لوٹے نہیں زمین پہ، اک بار جو گئے

جیسے بدن سے قوس قزح پھوٹنے لگی
بارش کے ہاتھ پھول کے سب زخم دھو گئے

کیا دکھ تھے، کون جان سکے گا نگار شب
جو میرے اور تیرے دوپٹے بھگو گئے

3 ۔ جناب! ہم ٹھہرے ہر غم دبائے ہنسنے ہنسانے والے لوگ۔۔۔ تو ہماری اسی عادت پر لوگ اکثر کہتے ہیں کہ

ہر وقت کا ہنسنا تجھے برباد نہ کردے
تنہائی کے لمحوں میں کبھی رو بھی لیا کر

4 ۔ شاعر کا نام تو اب مجھے یاد نہیں۔ مگر مجھے بہت پسند ہے

میرے دل کی دنیا میں آکر تو دیکھو
تمہیں زندگی کی حقیقت ملے گی
ذرا اپنی آنکھوں اٹھا کر تو دیکھو
ان آنکھوں میں تم کو محبت ملے گی

غم زندگی کا زہر پی کے شاہد
وہ جس کے لیے آج ہم مر رہے
بڑا خوف تھا میری قربت میں جن کو
میری موت سے ان کو شہرت ملے گی

5 ۔ کلاسیکی شعراء میں سے کسی ایک کا انتخاب کرنا بے حد دشوار، پھر ان کے کلام میں سے کسی ایک نظم یا غزل کا انتخاب اس سے کہیں دشوار امر تھا۔ بالآخر حکیم مومن خان کی یہ خوب صورت غزل آپ سب بہنوں کی نذر۔

اظہار شوق، شکوہ اثر اس سے تھا عبث
یعنی کہا کہ مرتے ہیں تم پر، کہا عبث
میں ایک سخت جان ہوں گردوں سے پوچھ لو
تم کو خیال ہے میرے آزار کا عبث
جس غم میں مر رہے تھے، وہ غم ہی نہیں رہا
افسوس مر کے سمجھے کہ جینا ہے کیا عبث
اے روز حشر، کچھ شب ہجراں بھی کم نہیں
بدنام ہو جہان میں تیری بلا عبث
ہرگز نہ رام وہ صنم سنگ دل ہوا
مومن ہزار حیف کہ ایماں گیا عبث

☼

# میری خاموشی کو بیاں ملے

## زرین گل

(1) میرا نام زرین گل ہے۔ میں ڈاکٹر ہوں۔ اسلام آباد میں رہتی ہوں۔ تین بیٹے ہیں۔ پہلے پمز (Pims) میں تھی۔ لیکن تیسرے بیٹے کی وجہ سے 'جو ابھی سال بھر کا ہے 'جاب چھوڑ دی ہے۔ میاں صاحب بینک میں کام کرتے ہیں۔ رہتے تو ہم ایک ہی گھر میں ہیں۔ لیکن ملاقات کم کم ہی ہوتی ہے کیونکہ میرے میاں کا خیال ہے کہ جس عورت کے پاس پیسہ' گاڑی اور آزادی ہو۔ اس کو میاں کی کمپنی کی ضرورت نہیں رہتی۔ لہٰذا وہ اپنے دوستوں میں گم اور میں اپنے کاموں میں گم رہنے کی کوشش کرتی ہوں۔

میرا بچپن بہت اچھا گزرا۔ میرے ڈیڈ آرمی آفیسر تھے اور میں تین بھائیوں کا چوتھا بھائی۔ پڑھائی میں اچھی تھی۔ پر ڈاکٹر بننے کا کوئی شوق نہیں تھا۔ صرف اپنے نانا کو خوش کرنے کے لیے ڈاکٹر بنی۔

جب تک جاب کرتی تھی 'سر کھجانے کی فرصت نہیں تھی۔ مجھے یاد ہے کہ ایک دفعہ شام کو جب میں گھر واپس جا رہی تھی تو گھر جا کر جو کام کرنے تھے 'وہ یاد آئے تو میں گھبرا کر ایک پارک میں چلی گئی اور آدھا گھنٹہ روتی رہی تھی۔ اور میں نے سوچا تھا کہ میں اپنی بیٹی کو اگر ہوئی' کبھی ڈاکٹر نہیں بنواؤں گی۔ عورت جب تک شوق سے نوکری کرے تو وہ خوش رہتی ہے۔ ورنہ مجبوری میں وہی نوکری رونے پر مجبور کر دیتی ہے۔ البتہ اب میں بہت آرام میں ہوں۔ جب شیر دل اسکول جائے گا۔ پھر دوبارہ جاب شروع کر دوں گی۔

(2) یہ سوال مجھے بہت پسند ہے۔ خوبی یہ ہے کہ میں ہر کسی کی مدد کرنے کو تیار رہتی ہوں۔ دوسری خوبی یہ ہے کہ میں دل میں بغض اور کینہ نہیں رکھتی اور تیسری خوبی۔ ہے کہ برداشت بہت زیادہ ہے۔ خامیوں کے لیے میاں صاحب سے رجوع کیا۔ انہوں نے جو خامیاں بتائیں۔ وہ سن کر رات کو نیند نہ آئی۔ بہرحال انہی کو ذرا میٹھے انداز میں مزاحیہ طریقے سے لکھ دیتی ہوں۔

۱ ۔ انتہائی بدتمیز ہوں (میں نے پوچھا۔ کب بدتمیزی کی ہے تو بحث کا ذکر کیا جو میں کبھی کبھار کرتی ہوں)
۲ ۔ پیسے پیسے کا حساب رکھتی ہوں (نہ رکھوں؟)
۳ ۔ بہت تیز بولتی ہوں۔
۴ ۔ بہت سادہ اور بے وقوف ہوں۔
باقی لکھنے کے قابل نہیں۔

(3) جب میں ہاسٹل میں تھی۔ تب میں نے خواتین ڈائجسٹ دیکھا۔ تھوڑا بہت پڑھا تو پتا چلا کہ اچھا رسالہ ہے۔ لیکن مجھے زندگی میں کبھی اتنا وقت نہیں ملا کہ میں اس کو آرام سے پڑھوں۔ اب بھی کہانی شروع کر کے اگر پسند نہ آئے تو چھوڑ دیتی ہوں۔ اکثر رائٹرز یا ناولز کی لوگ بہت تعریف کرتے ہیں تو مجھے حیرت ہوتی ہے کہ پسند کیوں نہیں آئی۔ جیسے نمرہ احمد ان کا کوئی ناول مجھے پسند نہیں۔ بس درمیان درمیان سے پڑھ لیتی تھی کبھی کبھار۔ فرحت اشتیاق اچھا لکھتی ہیں۔ لیکن "جو بچے ہیں سنگ" مجھے بالکل پسند نہیں آیا۔ کچھ ناولز ایک دم بہت اٹریکٹ کرتے ہیں۔ مجھے ایسے ناولز اچھے لگتے ہیں' جو تیزی سے آگے بڑھتے ہوں۔

صدیق سالک میرے پسندیدہ رائٹر ہیں۔ یہ میرے ابو کے دوست بھی تھے۔ ان کی سب کتابیں میرے پاس ہیں۔ "ہمہ یاراں دوزخ" جو پاک فوج ___ کے بارے میں ہے۔ جب جب میں پڑھتی ہوں' دل بہت دکھی ہوتا ہے۔

(4) میری سالگرہ جنوری میں ہوتی ہے۔ شادی سے پہلے منائی جاتی تھی۔ پانچ تحفے پانچ پرچیوں پر خود سے لکھ کر قرعہ اندازی کراتی تھی۔ ایک ابو ایک امی اور باقی کی بھائی اٹھاتے تھے اور پرچی کے مطابق تحفے دیتے تھے۔

شادی کے بعد اب وہ لوگ اپنی مرضی سے دیتے ہیں۔ میری جٹھانی بھی بہت پیار سے تحفہ دیتی ہیں۔ میاں البتہ سالگرہ منانے کو وقت کا ضیاع سمجھتے ہیں اور اب تو مجھے بھی کیک کاٹتے شرم آتی ہے۔

ایک دفعہ ہمارے گھر مہمان آئے ہوئے تھے۔ میں انتظار میں تھی کہ یہ کب جائیں گے۔ تاکہ میں کیک کاٹوں۔ آخر میں نے تنگ آکر مہمانوں سے کہا کہ آپ کب جائیں گے۔ تاکہ میں کیک کاٹوں۔ مہمان ہنستے ہوئے چلے گئے۔ لیکن ابو نے مجھے بہت ڈانٹا تھا۔

(5) مجھے شاعری بالکل پسند نہیں ہے۔ لیکن علامہ اقبال بہت پسند ہیں۔ ان کے جو اشعار سمجھ میں آ جاتے ہیں۔ ان کو پڑھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ علامہ اقبال جیسا انسان کم کم ہی پیدا ہوتا ہے۔ مجھے شعر کبھی یاد نہیں ہوتے۔ کوشش کروں۔ تب بھی نہیں اس لیے میں کوئی شعر نہیں لکھ رہی۔

## روبینہ صفدر۔ سرگودھا

(1) نام تو آپ لوگ جان چکے ہیں اور میرے نام کا مطلب ہے چہرہ شناس۔ شہرت رکھنے والے شاہینوں کے شہر سرگودھا سے تعلق ہے۔ تاریخ پیدائش 20 جولائی ہے۔ اس حساب سے میں کینسر ہوں اور اپنے اسٹار کی تمام خوبیاں اور خامیاں (اہم) مجھ میں موجود ہیں۔

تعلیمی قابلیت بہت زیادہ نہیں۔ ایم اے اکنامکس، ایم ایڈ اور اب ایم فل (اکنامکس) کی اسٹوڈنٹ ہوں اس کے ساتھ ایک پرائیویٹ ادارے میں بطور لیکچرار اور ایڈمنسٹریٹر کے فرائض سرانجام دے رہی ہوں۔

اسٹوڈنٹس کی لائف سب سے مزے کی گزرتی ہے۔ اب اپنے اسٹوڈنٹس کو دیکھتی ہوں تو اس لائف کو بہت مس کرتی ہوں تو یقین آتا ہے کہ واقعی گزرے دن واپس نہیں آتے۔

گھر میں سب سے چھوٹی تھی ہائے ری قسمت' بہت لاڈ اٹھوائے۔ مگر اب بہن اور بھائیوں کے بچوں نے یہ سیٹ مجھ سے چھین لی۔ جی جناب! مجھ سے بڑے تینوں بہن بھائی میرڈ ہیں اور ان کے بچے بھی ہیں۔

(2) خوبیاں تو جناب! دوسرے ہی بتا سکتے ہیں۔ مگر بہت سارے لوگوں کا خیال ہے کہ میں کیئرنگ بہت ہوں اور ذمہ دار بھی بہت ہوں۔ کبھی کسی کو دھوکا نہیں دے سکتی اور نہ صرف رشتوں کے ساتھ۔ بلکہ اپنے کام کے ساتھ بھی مخلص ہوں۔ کسی بھی معاملے میں ڈنڈی نہیں مارتی اور ایک خوبی یہ ہے کہ اللہ کا شکر ہے کہ میں کسی سے حسد نہیں کرتی۔ بلکہ جو میرا نصیب ہے 'وہ مجھے ضرور ملے گا۔ اس پر یقین رکھتی ہوں۔

خامی نہیں۔ بلکہ ہر انسان میں خامیاں ہوتی ہیں مجھ میں ایک خامی یہ ہے کہ اگر کوئی میری پیٹھ پیچھے برائی کرے اور میرے دل میں اس کے خلاف گرہ پڑ جائے تو وہ کھولنا مشکل ہے۔ مجھے بہت برا لگتا ہے کہ مجھے میری غیر موجودگی میں ڈسکس کیا جائے۔

(3) خواتین ڈائجسٹ سے تعلق بہت پرانا ہے۔ مجھے ہر قسم کی کتابیں پڑھنے میں دلچسپی ہے۔ چاہے وہ عمرو عیار اور ٹارزن کی کہانیاں ہی کیوں نہ ہوں۔ کتابیں کافی ہیں جن کو پڑھ کر اچھا لگا۔ ان میں "علی پور کا ایلی" بہت دلچسپ تحریر ہے۔ اس کے علاوہ مکمل ناول اور کچھ سلسلہ وار ناول بھی مزے کے تھے۔ جن میں زیادہ کا تعلق عمیرہ احمد سے ہے۔

(6) آخر میں ایک بات کہ خدا کے لیے پاکستان سے محبت کریں۔ حتیٰ کہ ہم تو اس کے بارے میں بعض اوقات اچھا سوچتے بھی نہیں۔ جی کبھی اتنا تو سوچیں ہم نے اسے کیا دیا۔ مجھے بہت دکھ ہوتا ہے۔

عکسان

# نفسیاتی ازدواجی الجھنیں

تمام ماہرین علم اور ماہرین نفسیات محسوس کرنے لگے ہیں کہ نماز، مستحکم مذہبی عقیدہ پریشانی، ڈر، خوف اور اعصابی کشمکش دور کرنے میں مدد دیتا ہے، جو کہ ہماری نصف سے زیادہ بیماریوں کے ذمہ دار ہیں۔

"جو شخص صحیح معنوں میں مذہب کا پابند ہوتا ہے، کبھی اعصابی اور ذہنی امراض کا شکار نہیں ہوتا۔"

جہاں تک مسائل کا معاملہ ہے، ہمیں اپنے مسائل پر دھیان تو ضرور دینا چاہیے لیکن پریشان ہرگز نہیں ہونا چاہیے۔

ذہنی پریشانیاں دور کرنے کا بہترین حل یہ ہے کہ سب کچھ اللہ پر چھوڑ دیں۔ گہرا یقین رکھیں کہ اللہ جو کچھ کرے گا بہتر کرے گا اور جو کچھ آج تک ہوا ہے۔ اس میں اللہ کی کوئی بہتری ہو گی۔ یہ یقین آپ کی ساری پریشانیاں دور کر دے گا۔

انسان دعا سے زیادہ طاقت ور چیز کوئی نہیں پیدا کر سکتا۔

صبا خان۔ کراچی

س: میں اس وقت ساتویں میں تھی اور آپی فرسٹ ایئر میں، آپی کا بچپن سے چچا کے بیٹے سے رشتہ طے تھا چچا کا بیٹا بہت خوب صورت تھا۔ ہمارے ہمسایوں میں دو شادی شدہ بہنیں رہتی تھیں۔ ان کا بھائی اکثر ان کے گھر نظر آتا۔ اس نے آپی کو دیکھا اور خط و کتابت شروع ہو گئی۔ اس لڑکے کے بارے میں بتاتی چلوں کہ یہ اچھے کھاتے پیتے گھرانے کا چشم و چراغ لیکن بری صحبتوں کی وجہ سے انتہائی بگڑا ہوا آوارہ لڑکوں کے ساتھ پھرتا تھا۔ چونکہ پیسہ وافر تھا۔ اس لیے ہر نئے فیشن کا لباس وہ پہنتا۔ پتا نہیں آپی کس چیز سے مرعوب ہو گئیں..... میرے بھائی اور ابا جان بہت سیدھے سادے ہیں۔ لہٰذا کچھ اس وجہ سے آپی کو ڈھیل ملی۔ اس لڑکے نے رشتہ بھیجا لیکن ابو نے انکار کر دیا کہ آپی کا رشتہ بچپن سے اپنوں میں طے ہے۔ شاید ابو مجبور ہو کر مان بھی لیتے اگر وہ لڑکا شریف ہوتا اور برسر روزگار ہوتا۔ انکار کے کچھ عرصہ بعد اس نے بہانے سے آپی سے تصویریں لے لیں اور ایک دن کالج سے ملاقات کے لیے لے کر گیا اور پھر سوچے سمجھے منصوبے کے تحت اس نے ریوالور کے زور پر آپی کو شام تک بٹھائے رکھا۔ ابو نے سوچا کہ اب اگر..... کسی اور جگہ آپی کو بیاہ دیں تو وہ طعنوں سے ان کو مار دیں گے۔ لہٰذا جب دوبارہ اس کے والدین آپی کے لیے رشتہ لے کر آئے تو ہم نے یہ رشتہ اس شرط پہ طے کیا کہ لڑکے کو کاروبار کروا دو اور انہوں نے لاکھوں روپے لگا کر اس کو کاروبار شروع کروا دیا۔ سال چھ مہینے کے بعد بڑی دھوم دھام کے ساتھ اس شخص کے ساتھ آپی کی شادی ہو گئی۔

یہاں سے اب میں اپنی الجھن لکھ رہی ہوں۔ جب ہم لوگ لڑکے کے گھر والوں سے ملے تو وہ بہت اچھے لگے۔ اپنوں سے بھی بڑھ کر جس لڑکے کے ساتھ آپی کی شادی ہوئی اس کے اور بھی تین بھائی تھے۔ ایک تو..... شادی شدہ تھا دوسرا اس سے چھوٹا جس نے بی کام کیا ہوا تھا۔ تیسرا ابا ہر تھا۔



جب یہ لوگ آپی کا رشتہ طے کر چکے تو ان لوگوں نے کہا کہ "ہم آپ کی دوسری بیٹی کا رشتہ بھی لیں گے۔ ہمارے اور لڑکے بہت شریف اور پڑھے لکھے ہیں۔" میرا شروع ہی سے خالہ کے بیٹے کے ساتھ رشتہ طے ہو چکا تھا۔ لیکن سب رشتہ داروں نے ہم سے ملنا جلنا بند کر دیا تھا۔ وہ ایک مثل مشہور ہے کہ ایک مچھلی سارے جل کو گندا کرتی ہے۔ تو یہی حال تھا۔ لوگ یہ تو نہیں دیکھتے کہ ان کی باقی بیٹیاں شریف ہیں یا شاید اس آوارہ بہنوئی کے بھائی میں کچھ ایسی کشش تھی کہ میں اس کی طرف متوجہ ہوئی بلکہ اس نے مجھے اپنی طرف متوجہ کر لیا۔ جیسا کہ سنا ہے کہ محبت کی شادیاں اکثر ناکام ہو جاتی ہیں۔ شاید آپی کے ساتھ بھی یہی کچھ ہوا یا پھر یہ ایک سازش تھی کہ میری بہن اور بہنوئی میں شادی کے بعد جھگڑے رہنے لگے۔ اس کے والدین اس روز روز کے لڑائی جھگڑوں سے تنگ آ چکے تھے۔ لہٰذا انہوں نے بہن کے دیور کا رشتہ اپنے امیر و کبیر رشتہ داروں میں کر دیا اور اس نے خوشی خوشی دوسری جگہ شادی کر لی۔ میں بہت روئی اتنا کہ بیمار ہو گئی۔ اور مجھے السر ہو گیا۔ جب اس ذلیل انسان نے دوسری جگہ خوشی خوشی رشتہ طے کروا لیا تو میں نے اس کو خط بھی لکھے اپنا قصور پوچھا۔ اس نے یہ جواب دیا کہ میرے والدین کی مرضی۔ وہ ایک بیٹے کا گھر اجاڑ کر دوسرے بیٹے کا گھر کیسے بسا لیتے۔ میں یہ بھی بتاتی چلوں کہ آپی کے ساتھ جو واقعہ ہوا اس کی وجہ سے میری کبھی اپنے بہنوئی سے نہ بنی بس ہم دونوں میں ایک انجانی سی نفرت کی دیوار تھی۔ بہنوئی نے آپی کو کچھ ایسی پٹی پڑھائی کہ اس نے اپنے ساس سسر سے صاف کہہ دیا کہ اگر آپ لوگ میری بہن کو بیاہ لائے تو میں طلاق لے لوں گی یا کہیں چلی جاؤں گی۔

مجھے پھر بھی ان لوگوں سے کوئی شکوہ نہیں۔ شکوہ ہے تو صرف اس شخص سے، جو مجھے اپنی زندگی کہتا تھا بعد میں معلوم ہوا کہ اس کے والدین نے اس سے بار بار پوچھا تھا اور پھر اس کی رضامندی سے رشتہ طے ہوا۔

مجھ پر اب ایک عجیب سا جنون سوار ہے کہ میں بھی اسے کسی نہ کسی طرح اذیت پہنچاؤں۔ اتنی کہ جتنی اس نے مجھے دی ہے۔ میں اس سے انتقام لینا چاہتی ہوں۔ بہت سوچ بچار کے بعد میرے ذہن میں جو منصوبہ آیا۔ اس کے لیے کسی لڑکے کی ضرورت تھی جو مشکل تھا لیکن ان دنوں میرا ایک بھائی بنا ہے اور دل کے ہاتھوں مجبور ہو کر میں نے اسے سب کچھ بتا دیا ہے اور اس نے وعدہ بھی کیا ہے کہ وہ ضرور کچھ نہ کچھ کرے گا اور خط کے ذریعے یا گمنام ٹیلی فون کے ذریعے وہ اس کا جینا حرام کر دے گا۔ مجبوری کی وجہ سے میں نے اس پر اعتماد کیا ہے لیکن اب مجھے خطرہ ہے کہ وہ کسی کو یہ سب کچھ بتا نہ دے۔ وہ ہے بھی ہمارے محلے کا۔

آپ سے التجا ہے کہ خدا کے لیے اس مشکل وقت میں میری مدد کریں۔ مجھے بتائیں کہ میں اس سے کیسے انتقام لوں؟ کیسے اپنے دل کی آگ کو ٹھنڈا کروں؟ اور کیا میں اپنے بنے ہوئے بھائی پر اعتماد کروں یا نہیں؟

ج: بہن ش خان! انتقام لینے اور دل کی آگ کو ٹھنڈا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ آپ صبر کریں اور اسے معاف کر دیں۔ شاید اسی میں بہتری ہو گی اور یہ جو محلے کے لڑکے کو بھائی بنا کر انتقام کا سوچا ہے، اس کا خیال ذہن سے نکال دیں۔ یہ بنے ہوئے بھائی کسی دن آپ کو بلیک میل یا بدنام کر دیں گے اور اس وقت آپ کے پاس پچھتاووں کے علاوہ کچھ نہ ہو گا اور گیا ہوا وقت واپس نہ آئے گا۔ آپ فوری طور پر بنے ہوئے بھائی سے رابطہ، واسطہ ختم کر لیں اور نماز پڑھا کریں۔ اللہ نے آپ کے لیے پتا نہیں کیا بہتر سوچ رکھا ہو۔

الف۔ پاک پتن

اچھی بہن! آپ کے شوہر شریف النفس، خدا ترس اور باکردار انسان ہیں۔ ان کی اور آپ کی انڈر اسٹینڈنگ بھی بہت اچھی ہے آپ میں بھی کوئی کمی نہیں ہے۔ جو مسئلہ ہے وہ آپ کے شوہر کے ساتھ ہے۔ اصل "وجہ" ان سے بات کر کے ہی معلوم ہو سکتی ہے۔ بظاہر جو وجہ نظر آتی ہے۔ وہ مزاجوں کا فرق ہے۔ آپ ان سے بات کر سکتی ہیں لیکن بہت احتیاط کے ساتھ بات کریں کیونکہ اس صورت میں منفی نتائج بھی سامنے آ سکتے ہیں۔



امت الصبور

# بیوٹی بکس

امبر حیات..... سرگودھا

س۔ میرا مسئلہ بہت سنجیدہ ہے اور میں بہت پریشان ہوں۔ میری جلد خشک ہے اور میری عمر 35 سال ہے۔ لیکن ایک سال سے میرے چہرے پر جھریاں نمودار ہو رہی ہیں اور ان میں مسلسل اضافہ ہو رہا ہے۔ آپ مجھے اس کا حل بتائیں اور پلیز یہ بھی بتائیں کہ کس طرح کا ماسک لگانا چاہیے اور ماسک کیسے لگائیں۔ یعنی کہ کن حصوں میں نہیں لگانا چاہیے' کیونکہ میں نے کبھی ماسک نہیں لگایا۔

ج۔ اگر 35 سال کی عمر میں آپ کے چہرے پر جھریاں نمودار ہو رہی ہیں تو اس کا مطلب ہے کہ آپ صحیح غذا نہیں لے رہی ہیں اور آپ کی نیند بھی پوری نہیں ہو رہی ہے۔ اپنی غذا میں دودھ' پھل' سبزیوں کا اضافہ کریں۔ رات سونے سے پہلے ایک گلاس گرم دودھ پئیں۔ اس سے پرسکون نیند آئے گی۔

جھریاں پڑنے کی ایک وجہ جلد کا خشک ہونا بھی ہے۔ جلد پر باقاعدگی سے موئسچرائزر لگائیں۔ رات سونے سے پہلے کولڈ کریم کا مساج کریں پھر ٹشو سے چہرہ صاف کرلیں۔ دن میں ایک بار کچے دودھ سے یا بالائی سے چہرے پر مساج کریں۔ جھریوں کے لیے یہ ماسک لگائیں۔

ایک چمچہ شہد میں آدھا چمچہ لیموں کا عرق ملا کر چہرے پر لگائیں۔ بیس منٹ بعد چہرہ صاف پانی سے دھوئیں۔

منہ دھونے کے لیے گلسرین سوپ استعمال کریں۔

حنا قیصرانی..... کوٹ قیصرانی

س۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری عمر 18 سال ہے' مگر میرا وزن تقریباً 50 کلو ہے۔ پلیز کوئی آسان سا طریقہ بتائیں یا وزن کم کرنے کے لیے کوئی ٹیبلٹ بتادیں۔ کوئی حل ضرور بتائیں۔ دوسرا مسئلہ میرا یہ ہے کہ میرے بریسٹ سائز میری عمر سے زیادہ ہے۔ جس سے مجھے شرمندگی ہوتی ہے' پلیز میرا مسئلہ ضرور شائع کیجیے گا۔

ج۔ حنا! آپ وزن کم کرلیں تو آپ کا یہ مسئلہ بھی کسی حد تک حل ہو جائے گا۔ بریسٹ کم کرنے کے لیے ورزش کی جاتی ہے۔ جو آپ ڈاکٹر سے معلوم کرسکتی ہیں۔ وزن کم کرنے کے لیے بھی بہترین طریقہ ورزش ہے۔ روزانہ ایک گھنٹہ پیدل چلیں۔ کھانے پینے میں احتیاط کریں۔ کھانے سے پہلے پانی پئیں اور ایک پلیٹ سلاد کھائیں اس طرح آپ کھانا کم کھائیں گی۔ کھانے میں کچی سبزیاں اور پھل زیادہ استعمال کریں۔ میٹھی چیزوں کا استعمال کم سے کم کریں۔ تلی ہوئی مرغن اور بیکری کی اشیا کم کھائیں۔

اگر پھر بھی وزن کم نہ ہو تو آپ کو باقاعدہ ڈائٹ پلان کی ضرورت ہوگی۔

